انه من سلیمان و انه بسم اللہ الرحمن الرحیم

# تحریک ختم نبوت

۱۸۹۱ء۔۱۹۱۲ء

حصہ دوازدہم (۱۲)

ڈاکٹر محمد بہاء الدین

# فہرست عنوانات

# پیش لفظ

بسم اللہ الرّحمن الرّحیم ۔ حضرت محمد رسول اللہ ﷺ خاتم النبیین ہیں۔ یہ عقیدہ اپنے اندر کئی اہم بنیادی امور کو سمیٹے ہوئے ہے جو ضروریات دین میں سے ہیں مثلاً: ختم نبوت کا سیدھا مطلب یہ ہے کہ اب نزول وحی اور شریعت سازی کا سلسلہ موقوف (بند) ہو چکا ہے، اس کا لازمی تقاضا ہے کہ شریعت محمدی اور دین قرآنی مکمل ہے اس میں کمی بیشی کی گنجائش نہیں اور نہ ہی نسخ وتغیر کی۔

نبوت اور آسمانی ہدایت انسانوں کی سب سے اہم ضرورت ہے کہ اس کے بغیر سعادت روحانی اور نجات کا حصول ناممکن ہے لہذا پروردگار عالم نے انسانوں کی دیگر ضروریات سے بڑھ کر اس صورت کا معقول انتظام فرمایا۔ اب جب کہ سلسلہ نبوت، حضرت سید المرسلین ﷺ پر ختم کر دیا گیا تو ربوبیت الٰہی کا تقاضا ہوا کہ قیامت تک لوگوں کی ضرورت کا انتظام رہے۔ چنانچہ ختم نبوت کا لازمی تقاضا ہوا کہ نبوت محمدی، انسانیت کے آخری قافلے تک بے غبار شکل میں محفوظ رہے اور عالم انسانیت پر اللہ رب العالمین کی جانب سے حجت کا اتمام ہوتا رہے۔

آخری شریعت کی حفاظت کی ذمہ داری رب العالمین نے سابقہ امتوں کی طرح افراد امت کے سپرد نہیں کی بلکہ، الذکر، کی حفاظت کا ذمہ خودلیا، اس الٰہی وعدے کی سب سے بڑی علت ختم نبوت ہی معلوم ہوتی ہے۔ حضرت محمد ﷺ پر نازل کردہ آخری اور مکمل دین کی حفاظت کے ذریعے نبوت محمدی قیامت تک کے لئے ناقابل تنسیخ وتبدیل قرار پائی چنانچہ اسی کی بدولت بغیر کسی نئی نبوت کے تمام لوگوں پر اتمام حجت اور انتظام ہدایت کی سنتِ الٰہی بھی قائم رکھی۔

اللہ تعالی کے مذکورہ وعدے اور سنت کی تکمیل کے لئے ضروری ہوا کہ لا تزال طائفة من امتی ظاھرین (منصورین) علی الحق.. الحدیث۔ کے نبوی الفاظ زندہ حقیقت کا روپ دھارلیں اور امت کا باسعادت طبقہ وطائفہ قرآن وسنت کے خالص دین کی حفاظت کا فریضہ انجام دینے میں لگا رہے اور اس میں تحریف وتبدیل، حذف واضافہ، اور معارضہ ومخالفت کی ہر کھلی اور چھپی کوشش کو ناکام بنانے پر کمر کسے رہے تاکہ چہرہ نبوت بے داغ وشفاف رہے اور شریعت کا مصدر وسرچشمہ ہر طرح کی آلودگی وآمیزش سے پاک صاف۔ ختم نبوت کی نفی ان تمام ضروریات کی نفی کرنا ہے۔ حفاظت دین کے الٰہی وعدے اور ختم نبوت کے تقاضوں نے شریعت حقہ کی صیانت وخدمت اور اس کے دفاع وردّ باطل کا ایسا انتظام فرمایا کہ یہ علمی کاوشوں وعملی

کوششوں اور بسا اوقات جان فروشیوں کی درس و عبرت سے لبریز متداول تاریخ بن گئی۔

عہد رسالت صادقہ سے لے کر آج تک تقریباً ہر دور میں ختم نبوت کے ثابت شدہ عقیدے کے سامنے مختلف چیلنجوں نے سر اٹھایا، کتنے پیشہ ورانِ دین اپنے گرد تقدس و عقیدت کا ہالہ بنا کر ارادت مندوں کا مرکز اقتدار بننے کی خاطر دانستہ یا نادانستہ شارع ﷺ کی امامت کبری اور مرکز ہدایت کی حیثیت کیلئے چیلنج بنتے رہے۔ ان کے تئیں کشف والہام اور منامات ورؤیا (خواب) کی غلو آمیز حیثیت اور افراط زدہ فکر نے وحی کے انقطاع اور تکمیل شریعت کے واضح اعلان کے باوجود ختم نبوت کی شاندار و جاندار عمارت میں نقب لگانے کی کوشش کیں۔ شرع متین میں کمی بیشی تغیر وتبدیل کے چور دروازے کی مذموم مساعی انجام دیں۔ علاوہ ازیں امت کے ایک طبقے نے تقلید شخصی کے التزام و جمود کی راہ سے جانے انجانے آئمہ کرام کے اجتہادات و آراء کو منزل من اللّٰہ نصوص کا مقام دینا چاہا۔ طائفہ منصورہ اور جمہور علماء امت نے ایسی ہر جسارت کو بے نقاب اور ہر کوشش کو نامراد کیا اور بلاخوف لومۃ لائم مقام نبوت اور نصوص شریعت کی بالاتری کو ثابت فرمایا۔ مجددین دین کا وظیفہ بھی یہی تھا کہ وہ اپنے زمانے میں شریعت مطہرہ کے حقیقی چہرے پر پڑنیوالے غبار کو صاف کر دیں۔ وہ دین جدید پیش نہیں کرتے، خاتم النبیین کے دین کی تجدید کرتے ہیں (نبوی فرمان کے مطابق ہر صدی کے سرے پر مجدد کا ظہور ہوتا ہے مجدد کا ظہور بھی ختم نبوت کے بے شمار دلائل میں سے ایک قوی دلیل ہے کہ اگر سلسلہ نبوت ختم نہ ہوتو مجدد کی ضرورت نہ ہوتی، حسب حال نیا نبی مبعوث ہوتا)

عقیدہ ختم نبوت خلاف کشف والہام، خواب واجتہاد کو مقام وحی دینے کے چور دروازو ں کے علاوہ تاریخ اسلام کے مختلف ادوار میں وحی و رسالت کے کھلے دعوی بھی ظہور پذیر ہوئے۔ عہد رسالت میں مسلمہ کذاب اور مابعد سجاح اور اسود عنسی سے یہ سلسلہ شروع ہوا اور متعدد چھوٹے بڑے مدعیان نبوت نے ختم نبوت محمدی کو چیلنج کیا۔ وحی الٰہی کے مقابل حسب استعداد وحی شیطانی پیش کی۔ تاریخ کا ہر جھوٹا نبی ولو تقول علینا بعض الا قاویل لاخذ نا ہ.... الآیہ، جیسے ارشادات کے مطابق اپنے قدرتی انجام کو پہنچا (بجز انکے جنھیں توبہ کی توفیق نصیب ہوئی) لیکن جھوٹے نبیوں کے وجود وظہور نے امت کا امتحان لیا۔ جو کم سواد و بدنصیب انکے دام فریب میں آ گئے ناکام ہوئے۔ جنھوں نے جھوٹی نبوت کا انکار کیا اور اس کی تردید وتکذیب میں اپنا کردار نبھایا وہ کامیاب ،اور تردیدی فریضے کی ادائیگی میں اپنے عمل اور جذبے کے مطابق درجات کے مستحق۔

اس معرکہ حق و باطل میں طبعی طور پر سب سے نمایاں کردار امت کے اسی طبقہ کا ہونا تھا

جو طائفہ منصورہ کہلانے کا سب سے زیادہ حقدار ہے، جس کے منہج فکر و عمل نے نبوت محمدی کے حسین ترین پیکر کے مقابل تقلیدی جمود کو بھی گوارا نہیں کیا کہ اس سے مقام رسالت مجروح ہوتا ہے چنانچہ یہ تاریخ کی برہنہ حقیقت ہے کہ جب بھی یہ معرکہ حق و باطل چھڑا طائفہ منصورہ، وعدہ الٰہی کی تکمیل کے لئے توفیق پانے والے لشکر کا ہراول دستہ رہا و للہ الحمد و المنۃ

ہندوستان کی تاریخ تحریک ختم نبوت بھی اسی فطری و تاریخی صداقت کا ایک روشن باب ہے۔ غیر منقسم ہندوستان میں استعمار کے مبعوث کردہ قادیانی نبوت کا علمبردار اپنے دائرہ تاثیر و تلبیس کی وسعت کے اعتبار سے حدیث نبوی کی تعبیر دجالون کذابون کے زمرے میں نظر آتی ہے۔

اسلام مخالف افکار و مذاہب کے رد و ابطال کے عزم کا اعلان کر کے مسلمانان ہند کی ہمدردی اور زبردست مالی تعاون کے ذریعہ قادیانی نے براہین احمدیہ نامی کتاب کے ذریعہ ۱۸۸۰ء کے عشرے میں اپنے دعوی مسیحیت و نبوت کی مخفی انداز میں تمہید باندھی۔ پھر ۱۸۹۱ء میں فتح اسلام، توضیح مرام اور ازالہ اوہام کے ذریعے اپنے متعلق مسلمانان ہند کی خوش فہمیوں کے اوہام کا کھل کر ازالہ کر دیا، بالآخر ظلی و بروزی کے تاویلی سابقے کے ساتھ نبوت کا برملا دعوی کر دیا۔

اس دعوت کے اشارہ کردہ ابتدائی پس منظر، انگریزی حکومت کی درپردہ سرپرستی نیز مرزا قادیانی اور اس کے بعض رفقاء (مثلاً حکیم نورالدین) کے علم کلام، وحی شیطانی سے آراستہ شبہات نے اپنا ایک حلقہ اثر بنا لیا... جو لوگ قادیانی لٹریچر اور فکر سے کسی قدر واقف ہیں اور ساتھ ہی وہ منکرین حدیث کی اعتزال و استشراق زدہ عقلانیت کی شد بد رکھتے ہیں، وہ بخوبی جان سکتے ہیں کہ قادیانی علم کلام نے انکار سنت کے علم برداروں کو تشکیک و انکار کے لئے کافی غذا فراہم کی ہے۔ یا یہ کہیں کہ منکرین حدیث اور نیچری فکر کی اس نے بہت سے امور و مسائل میں موافقت کی ہے اور دونوں نے باہم فکری تبادلہ کیا ہے۔ وفات مسیح کا اثبات مسیح کی (بن باپ کی) معجزانہ ولادت کا انکار (یوسف نجار کی فرزندی کا دعوی) مسیح علیہ السلام اور دیگر انبیاء کرام کے معجزات کی نفی اور عقلی تاویلات جیسے متعدد امور ہیں جن میں نیچری مذہب، انکار سنت و قادیانی فکر شانہ بشانہ نظر آتے ہیں۔ فرق یہ ہے کہ نیچری اور منکرین سنت مغرب کی عقل پرستی سے مرعوب اور احساس کمتری کا شکار ہیں جب کہ قادیانی نبوت کو اپنے دعووں کے اثبات میں ان کی ضروریات ہے۔

مسیح کی وفات ثابت کر لی جائے تو احادیث صحیح میں نزول مسیح کا ذکر و ثبوت بزعم خود

قادیانی نبوت کے لئے مسیحیت کے دعوی کی گنجائش پیدا ہو جاتی ہے۔معجزات کی نفی و انکار سے، قادیانی نبی، کے معجزات سے عاجزی کا جواز فراہم ہوتا ہے۔ یہاں انکار حدیث و نیچریت کے جملہ معترضہ سے مقصود اس خیال کو پیش کرنا ہے کہ قادیانی دجل و فریب کو تقویت پہنچانے والے بعض دیگر ذرائع بھی موجود تھے اور ان میں سے ہر فکر دین محمدی کا حلیہ بگاڑنے والی مقام رسالت کو مجروح کرنیوالی یا ختم نبوت کے عقیدے اور اس کے مقتضیات پر ضرب کاری لگانا چاہتی تھی۔

چنانچہ انّا نحن نزّلنا الذّکر و انّا له لحافظون ۔اور، لا تزال طائفة مّن امّتی ظاهرین علی الحقّ جیسے متلو اور غیر متلو وحی کے الفاظ نے تحریک ختم نبوت کی شکل اختیار کر لی ..اور حق یعنی کتاب و سنت پر جو جتنا قائم تھا جن افراد و جماعات کی جس قدر ( حق سے ) وابستگی تھی اسی قدر اس نے اس تحریک میں اپنا رول نبھایا اور بغیر کسی جانبدارانہ رجحان کے یہ حقیقت ہے کہ طبقہ اہل الحدیث کتاب و سنت کا روئے زمین پر سب سے زیادہ امین و علمبردار ہے۔

برصغیر کی تاریخ تحریک ختم نبوت جس قدر شاندار اور عظیم الشان ہے اس کے حقائق اور تفصیلات اسی قدر مظلومیت کا شکار ہیں۔اس ظلم کے مرتکب کچھ لوگ غفلت شعار ہیں تو اکثر تعصب اور مسلکی جانبدارانہ رویہ کے شکار۔

ڈاکٹر بہاء الدین حفظہ اللہ نے تاریخ تحریک ختم نبوت کو مرتب و مدون کرتے ہوئے جو سلسلہ مضامین سے سلسلہ کتب کی شکل میں وسعت پذیر ہے محض واقعہ نگاری نہیں کی ہے بلکہ اس سلسلے کا معمولی سا مطالعہ بھی غمازی کرتا ہے کہ موصوف نے خون جگر نچوڑ کر تاریخ کے اس باب کے جملہ تقاضوں کی تکمیل کیلئے سعی بلیغ کی ہے چنانچہ اس دل آویز مرقع میں برصغیر کی مختلف جماعتوں اور افراد کا کردار نظر آتا ہے اور ان کی فکر کا واضح عکس بھی اس میں بہت سے معلوم واقعات کے نامعلوم پس منظر کا پتہ چلتا ہے مختلف حوادث کی درمیانی گم شدہ کڑیوں کا سراغ ملتا ہے اہم بات یہ ہے کہ کوئی بات ادعاءِ محض پر مبنی نہیں نظر آتی جو بھی بیان کیا مدلل اور مستند ہے۔

اس دستاویزی تحریر میں بہت سے مخلص کارندوں اور خدّامانِ دین پر لگائے گئے بے جا الزامات کی قلعی کھلتی ہے تو بہت سے مدعیان سرفروشی کے تاریخ سازانہ کارناموں کی نقاب کشائی ہے۔اس آئینے میں تحریک ختم نبوت کے نشیب و فراز اور ماضی کے حقیقت سے قریب تر بلکہ ہو بہو خدوخال نظر آتے ہیں۔سب سے اہم اور مفید امر یہ ہے کہ تحریک ختم نبوت کے کار پرداز علماء کی تحریروں، مباحثوں، مناظروں اور مباہلوں کی ذکر کردہ اور منقولہ تفصیلات میں ایسا زبردست علمی

مواد اور سرمایہ اکٹھا اور یکجا ہو گیا ہے جو دعاۃ و مبلغین علماء و طلبہ کیلئے علمی دلائل کا بیش قیمت ذخیرہ و خزانہ کہلا سکتا ہے۔ یہ علمی مواد آج بھی معاندین کی بہتیری پر فریب تشکیکات وشبہات کے ازالے کا سامان ہے۔ استدلال کی قوت اور مخالفین کے علمی تعاقب ومواخذے کی صلاحیتیں بخشنے والا ہے۔

زیر نظر کتاب، جو اپنے سلسلے کی بارھویں جلد ہے، کا لگ بھگ نصف حصہ میں نے دیکھا ہے جسے پڑھ کر جہاں ختم نبوت کا دفاع کرنے والے بزرگان اور علماء دین کی بے پناہ دینی غیرت و حمیت کا اندازہ ہوتا ہے وہیں ان کی گہری علمی بصیرت وصلاحیت بھی معلوم ہوتی ہے۔ اللہ تعالی ان بزرگوں کو جزائے خیر اور بلند درجات عطا فرمائے کہ انہوں نے متنبّی قادیان کی وحی شیطانی کے ایک ایک شبہے اور مغالطے کا بھرپور تعاقب اور پوسٹ مارٹم کیا ہے۔ ان کے دلائل واستدلالات میں حسین علمی جواہر ہیں۔ قادیانی متنبّی کی تضاد بیانیوں کی بے مثال علمی واصولی گرفت ہے اسکی دروغ گوئی اور افترا پردازی کے پختہ شواہد ہیں، قادیانی تلبسات میں نصوص کتاب وسنت کی تحریفات اور اس کی جھوٹی، مضحکہ خیز پیشین گوئیوں کا پردہ چاک کیا گیا ہے کہ اگر قادیانی امت کا بھی کوئی فرد حسین لڑی میں پروئے ہوئے ان مجموعہ ہائے مضامین اور تاریخ کا منصفانہ مطالعہ کرے تو اسے یہ اعتراف کرنے میں چنداں دیر نہیں لگے گی کہ قادیانی نبی بلاشبہ دجال وکذاب تھا۔

ان سطور کو لکھتے ہوئے مجھے احساس ہو رہا ہے کہ ڈاکٹر بہاء الدین کو یہ کہنا اپنی اس کوشش اور گراں مایہ علمی وتحقیقی کوشش پر وہ مبارکبار اور تحسین کے مستحق ہیں، اس کاوش کی ناقدری ہے کیونکہ ان کے کارنامے کی عظمت ان الفاظ سے کہیں بلند ہے۔ تحریک ختم نبوت کے حقیقی سالاران لشکر اور سپاہیوں نے جو کچھ کیا تھا وہ تاریخ کے قبرستان میں دب چکا تھا۔ ڈاکٹر صاحب نے انتہائی عرق ریزی اور جہد گراں کے ساتھ اس دفینے کی جستجو کر کے اسے کھودا اور اپنی گہری فکر و بصیرت، تبحر علمی اور خوش بیان قلم کے بوتے قم باذن اللہ کہہ کر اس تاریخ کے کرداروں، کارناموں اور علمی شہ پاروں کو پھر سے زندہ کر دیا ہے۔ اللہ اس حیات کو دوام بخشے۔ اس ناچیے سے تحریک ختم نبوت کے سالار اول شیخ الکل میاں نذیر حسین دہلوی، شیخ الاسلام مولانا محمد حسین بٹالوی، مولانا عبدالجبار غزنوی، مولانا عبدالحق غزنوی، فاتح قادیان مولانا ثناء اللہ امرتسری، مولانا رشید احمد گنگوہی، پیر مہر علی شاہ گولڑوی، قاضی محمد سلیمان سلمان منصور پوری مولانا محمد ابراہیم میر سیالکوٹی اور اس سلسلۃ الذہب کے بہتیرے اساطین علم وفضل تحریک ختم نبوت کے عظیم قائدین وکارگذاران کے ذکر جمیل کے ساتھ، ڈاکٹر صاحب اس آخری شخصیت تک جن کے ختم نبوت کے باب میں علمی عملی کارنامے ہیں کا

تذکرہ وہ کریں گے ( آئندہ قسطوں میں )۔یقیناً ڈاکٹر صاحب موصوف ان تمام بزرگوں کی مساعی اور تاریخی کردار میں شریک کہلائیں گے اللہ تعالی قبول فرمائے جس کی بارگاہ میں خیر کی دلالت کرنے والا بھی صاحب خیر کے ساتھ اجر میں برابر کا شریک قرار پاتا ہے صاحب خیر کے اجر میں کسی کمی کے بغیر۔ اللہ تعالی نے ڈاکٹر صاحب موصوف کو تحریک ختم نبوت کے تاریخی قافلوں کا شریک عمل واجر بنانے کے لئے منتخب فرمایا۔ یہ عظیم سعادت انہیں مبارک ہو۔

برسوں پر محیط محنت، بوسیدہ اوراق اور گم شدہ تاریخ کا کھوج لگانا اور سمیٹنا۔جمع وترتیب کا دقت طلب عمل جو محض اکٹھا کرنا اور سن وار ترتیب دینا نہیں ہے بلکہ اس میں جرح وتعدیل، بحث و تحقیق اور نقد و تنقیح کے مسلم اصولوں کو بروئے کار لاتے ہوئے واقعات کی صحت وعدم صحت کا پتہ لگانا، متعارض بیانات میں تطبیق وترجیح دینا بھی شامل ہے۔ نیز جا بجا استنباط واخذ مطالب اور واقعات کی ٹوٹی اور گمشدہ کڑیوں کو جوڑنے کا فقیہانہ عمل بھی اس تاریخ نویسی کا حصہ ہے۔اہل نظر جانتے ہیں کہ صاحب تصنیف کی والہانہ دلچسپی، جذبہ صادق اور جنونی جگرکاری کے بغیر یہ ممکن نہیں

چند ماہ پیشتر محترم شیر خان جمیل احمد نے جامعہ محمدیہ ( منصورہ مالیگاؤں ) کی ایک ملاقات میں ڈاکٹر بہاء الدین حفظہ اللہ کی تصنیفی وتحقیقی کاوشوں کا تذکرہ کرتے ہوئے کہا کہ اگراس سلسلے کی کوئی مفید کتاب یا علمی مواد ملے تو بلا تاخیر اطلاع دینا..پھر چند روز قبل موصوف جب برطانیہ سے ہندوستان تشریف لائے تو ان کے توسط سے کتاب کے اس بارھویں حصہ کا نصف مسودہ ملا اور یہ سعادت بخش حکم بھی کہ جلداز جلد اس جلد کے لئے بطور مقدمہ ایک مضمون لکھ دیں۔علماء کبار کی بھیڑ میں مجھ کم مایہ کا انتخاب مجھے عجیب سا محسوس ہوا۔غور کیا تو یہ محض اللہ تعالی کا فضل معلوم ہوا۔مگر ڈاکٹر بہاء الدین کی تحریراور کتاب کا علمی معیار، تحقیق کی بلندی اور زبان و بیان کی دلکشی دیکھ کر حد درجہ احساس کمتری کا شکار رہا۔کئی دنوں تک تعمیل حکم میں قلم کو جنبش نہ دے سکا کہ اچانک محترم شیخ جمیل نے رابطہ کر کے قدرے شدت کے ساتھ اصرار فرمایا کہ میری ہندوستان سے روانگی کا وقت آن پہنچا ہے اور برطانیہ پہنچتے ہی ڈاکٹر صاحب کو دیئے وعدے کو پورا کرنا ہے...شیخ موصوف کے رویہ سے محسوس ہوا کہ ختم نبوت کی تحریک وتاریخ کے احیاء کے توفیق یافتہ گروہ کے سالار قافلہ کے معاون سپاہی بھی اپنے جذبہ تعاون میں حد درجہ پر جوش اور جذبہ صادق کے حامل ہیں۔ نیز وہ ڈاکٹر بہاء الدین کے تصنیفی وتحقیقی کام کی قدر و منزلت سے بھی بخوبی واقف ہیں تقبّل اللّٰہ جھودھم۔

میں شیر خان جمیل احمد کا بے پناہ ممنون ہوں کہ انہوں نے محترم ڈاکٹر بہاء الدین کے عظیم الشان

کارنامے سے کسی بھی درجے میں وابستگی کا موقع فراہم کیا۔ایک ایسی کتاب جو محض کسی روایتی تصنیف میں اضافہ نہیں ہے کیونکہ آج ہر روز متعدد تصانیف زیور طبع سے آراستہ ہوکر منظر عام پر آرہی ہیں جن میں سے بیشتر بقول شخصے، مصنف کے نام کے علاوہ کسی اور چیز کا اضافہ نہیں کرتیں، علاوہ ازیں ان میں سے اکثر کتابوں کے بارے میں کہا جا سکتا ہے کہ اگر وہ شائع نہ ہوتیں تو علمی، دعوتی، تاریخی، مواد و ضرورت کے اعتبار سے کوئی کمی محسوس نہ ہوتی لیکن بلاتردد میں یہ دعوی کرسکتا ہوں کہ تحریک ختم نبوت کا یہ وقیع سلسلہ تصنیف علمی و تصنیفی دنیا میں محض ایک مصنف کے نام کا اضافہ نہیں ہے بلکہ یہ ایک ایسا تحقیقی مرقع اور تاریخی دستاویز ہے جس کی فراہمی قوم کی ضرورت تھی۔ جو طائفہ منصورہ پر برسوں سے واجب الاداء فرض کی قضا ہے۔ نیز اگر یہ کتاب نہ لکھی جاتی تو یہ صرف عمل و تحقیق کی کمی نہ ہوتی بلکہ بہت بڑا خلاء باقی رہتا جسے پر کرنے کیلئے ماہرین کی جماعت درکار ہوتی .. اللہ تعالی ڈاکٹر بہاء الدین اور انکے رفقاء کو پوری جماعت اہلحدیث بلکہ پوری ملت پر اس احسان کے بدلے اجر جزیل سے نواز کر اعلی درجات سے کامیاب فرمائے۔

ہند و پاک کے جملہ ملی اخوان سے عمومی طور پر اور طائفہ منصورہ کے وابستہ برادران سے عرض کرونگا کہ اگر آپ اس کتاب کے مطالعہ سے محروم ہیں تو یہ حد درجہ بدنصیبی ہے۔آپ اپنی تاریخ سے ناواقف ہیں۔اپنے بزرگوں کی حقیقی علمی و عملی میراث سے محروم ہیں۔تحریک ختم نبوت کا سلسلہ تصنیف آپ کا اپنا کھویا ہوا سرمایہ ہے جسے کسی نے نہایت دیانت داری اور عرق ریزی سے صاف ستھرا بنا کر آپ کی خدمت میں پیش کیا ہے۔اس کا مطالعہ آپ کو برصغیر کے بہت سے امور میں کتابوں کے دفاتر سے بے نیاز کردے گا۔ بہت سے مختلف فیہ یا مبہم و تشنہ امور میں تھکا دینے والی جستجو سے راحت عطا کرے گا۔علماء دعاۃ اور طالبان علم کے لئے علم و تحقیق کی بہت بڑی کمی اور نقص کو دور کرنے میں یہ کتاب مفید ہوگی۔ انشاء اللہ۔ اللہ تعالی اس علمی و تاریخی دستاویز کے افادے کو عام فرمائے۔مولف معاونین و ناشرین کے لئے صدقہ جاریہ بنا کر نجات کا ذریعہ بنائے اور ہم کوتاہ کار لوگوں کو بھی اس زمرے میں شریک فرمائے ربنا تقبل منا انک انت السمیع العلیم

(مولانا) ابو رضوان محمد اسماعیل اکبر۔ ناظم اعلی صوبائی جمیعت اہل حدیث مہاراشٹر (انڈیا)۔
استاد جامعہ محمدیہ منصورہ مالیگاؤں، اڈیٹر ماہنامہ صوت الحق مالیگاؤں

# عرض مؤلف

الحمد للہ و المنہ کہ تحریک ختم نبوت (۱۸۹۱ء تا ۱۹۱۲ء) کا بارھواں حصہ قارئین کی نذر ہونے جا رہا ہے۔

جلد ہذا کا آغاز علامہ شمس الحق محدث ڈیانویؒ کی ۱۳۲۰ھ یعنی ۱۹۰۲ء کی ایک بابرکت تحریر سے کیا جا رہا ہے جو انہوں نے عون المعبود لحل مشکلات سنن ابی داؤد میں حدیث متعلقہ دجال کی تشریح کرتے ہوئے رقم فرمائی تھی۔ علامہ کے متعلق معلومات صرف اس تحریر تک محدود تھیں جو انہوں نے شیخ الکل سید نذیر حسین محدث دہلوی کی جانب سے جاری ہونے والے فتوی تکفیر مرزا پر تائیدی دستخط فرماتے ہوئے لکھی تھی۔ اس تحریر سے پتہ چلتا ہے کہ علامہؒ نے اپنی مشہور عالم تصنیف میں بھی حدیث متعلقہ دجال پر بحث کرتے ہوئے مرزا غلام احمد قادیانی کے دعاوی کی مفصل تردید کی ہے۔ یہ مختصر تحریر کو شمس الحق کے عنوان سے نقل کی گئی ہے۔

بعد ازاں اس حصہ کتاب میں پیر مہر علی شاہ گولڑویؒ کی دو کتابوں کا اختصار پیش خدمت ہے۔ پیر صاحب نے رد قادیانیت کے موضوع پر پہلی کتاب فارسی میں ہدیۃ الرسول کے نام سے (شائد) ۱۸۹۹ء میں لکھی تھی، پھر اسی کتاب کے مضامین کو انہوں نے اردو کے قالب میں شمس الہدایۃ کے نام سے پیش کیا۔ میں نے تلخیص کرتے ہوئے ساری شمس الہدایہ کو سامنے رکھا ہے اور اس کے بیشتر مضامین شامل اشاعت کر کے پیر صاحب کی مشہور کتاب سیف چشتیائی کے بعض مضامین کی تلخیص بھی پیش کی گئی ہے۔

قادیانیوں کا کہنا ہے کہ پیر مہر علی صاحب نے سیف چشتیائی میں مرزا صاحب کی تفسیر سورۃ فاتحہ پر جو اعتراضات کے ہیں وہ دراصل مولوی کرم الدین جہلمی کے رشتہ دار مولوی محمد حسن فیضی کے نوٹس ہیں جو اس نے اپنی وفات سے قبل تحریر کئے تھے۔ ہم کہتے ہیں کہ یہ متنازعہ نوٹس تو

سیف چشتیائی کا ایک مختصر سا حصہ ہیں جب کہ کتاب ایک بسیط تصنیف ہے جس میں تفسیر سورہ فاتحہ کے علاوہ بھی بہت سے قادیانی مسائل اور اعتقادات کی تردید کی گئی ہے اور کتاب میں کئی دیگر مصنفین کی کتابوں سے اقتباسات بھی بقید اسماء مولفین نقل کئے گئے ہیں۔ قادیانیوں کے نزدیک سیف چشتیائی میں محمد حسن فیضی کے نوٹس کی موجودگی کوئی جرم ہے تو ان نوٹس کے ذریعے محمد حسن نے مرزا صاحب کے جو سرقے مقامات حریری وغیرہ سے ظاہر کئے ہیں، تب بھی ان کا جواب تو دیا جانا چاہیے۔ اور جو سیف چشتیائی میں مولانا ثناءاللہ کے رسالہ سے باحوالہ جو اقتباسات ہیں ان کا بھی جواب دینا چاہیے، اور جو مولانا محمد بشیر سھسوانی کی کتاب سے اقتباسات ہیں ان کا کیا جواب بھی ہونا چاہیے۔ علاوہ ازیں سیف چشتیائی کے بیشتر حصوں میں خود پیر صاحب نے قادیانی مسائل کا جو تارو پود بکھیرا ہے، اس کا کیا جواب ہے۔

شمس الہدایۃ اور سیف چشتیائی کا ذکر شروع ہو جائے تو ان مقدمات کا ذکر بھی ضروری ٹھہر جاتا ہے جو قادیانیوں اور مولوی کرم الدین جہلمی وغیرہ کے درمیان کم و بیش دو سال تک جہلم اور پھر گورداسپور میں چلتے رہے۔ مولوی کرم الدین نے ان مقدمات کے مختصر روداد زیرنظر دور (۱۸۹۱ء تا ۱۹۱۲ء) میں کتابی صورت میں شائع کر دی تھی۔ اور بعد میں اسی روداد کو بعض اضافات کے ساتھ ۱۹۳۲ء میں تازیانہ عبرت کے نام سے شائع کیا جس کی طبع نو ہمارے سامنے ہے۔ ہم نے اس میں سے زیرنظر دور کی طبع شدہ روداد کی تلخیص شامل اشاعت کر دی ہے۔

ان مقدمات کی روداد قادیانی روایت سے ہمیں الحکم اور بدر قادیان کے مختلف شماروں میں جستہ جستہ دیکھنے کو ملی ہے۔ یہ مقدمات کفر و اسلام کی فتح و شکست کا معاملہ نہ تھا۔ تاہم قادیانی حضرات نے انہیں جا بجا زور شور سے مرزا صاحب کی روحانی صداقت کے نشان کے طور پر پیش کیا۔ ہم نے بروایت ان کے بعض کاروائیاں ملخصاً اور بعض کاروائیاں تفصیلاً بیان کر دی ہیں۔

تحریک ختم نبوت کے زیرنظر حصے میں قادیانی اخبارات مثل الحکم اور البدر کے شماروں کی ورق گردانی کرتے ہوئے عدالتی مقدمات کی تفصیلات سے پتہ چلتا ہے کہ مرزا صاحب کبھی تو مقدمات کی پیروی کے لئے حاضر عدالت ہوتے تھے اور کبھی بیماری کے باعث حاضری سے معذرت کر لیتے تھے۔ جیسا کہ ایک مرتبہ اڈیٹر الحکم نے لکھا کہ مرزا صاحب کی:

طبیعت کسی نہ کسی قدر ناساز چلی جاتی ہے اور اصل تو یہ ہے کہ خود جناب رسالت مآب ﷺ آپ کے ضعف و مرض کا سارٹیفیکیٹ اپنی پیش گوئی میں دے چکے ہیں کہ وہ آنے

والا موعود دو زرد رنگ کی چادروں میں آئے گا۔ (اخبار الحکم قادیان ۱۰ مارچ ۱۹۰۴ء ص ۱۶)

یہ دلچسپ اقتباس مرزا صاحب کے دعاوی کے صدق و کذب کے تعین میں بڑی اہمیت کا حامل ہے۔ مرزا صاحب کا فیلڈ یا شعبہ بزعم ان کے مسیحیت و نبوت تھا۔ تاجدار ختم نبوت ﷺ نے جب سرٹیفکیٹ جاری کر دیا کہ وہ بیمار ہے تو اس کا مطلب اس کے سوا کیا ہو سکتا ہے کہ وہ بیماری کی وجہ سے یہ کام کرنے کی صلاحیت و اہلیت نہیں رکھتا، جیسا کہ ناظرین کو معلوم ہے کہ بیماری کے سرٹیفکیٹ کا یہی مطلب ہوتا ہے کہ حامل سرٹیفکیٹ کام کے قابل نہیں ہے۔

مرزا صاحب مجموعۃ الامراض تھے اور قادیانی لٹریچر میں انہیں لاحق کئی دیگر امراض کا ذکر موجود ہے۔ مثلاً اسہال کی بیماری، درد گوش، دماغ میں اختلاج، تشنج قلب، خارش، ضعف بصر (ایک عورت نے ان کی موجودگی میں ان کے کمرے میں عریاں ہو کر غسل کیا، غسل کے ایک دوسری عورت کو بتایا تو اس نے کہا کہ تمہیں شرم نہ آئی کہ مرزا صاحب کے موجودگی میں اور جاگتے ہوئے تم نے اس کمرے میں غسل کر لیا۔ غسل کرنیوالی عورت نے جواباً پوچھا کیا اسے کچھ نظر آتا ہے؟ اونہوں کجھ دیدا اے؟ نیز بتایا جاتا ہے کہ ایک دفعہ کسی جانور کو ذبح کرنے لگے، جانور کی گردن نظر نہ آئی اور مرزا صاحب اپنی ہی انگلی زخمی کروا بیٹھے)، اعضاء کی شکست و ریخت (مرزا صاحب کے دائیں بازو کی ہڈی ٹوٹی ہوئی تھی حتی کہ چائے کی پیالی بھی دائیں ہاتھ سے نہیں اٹھا سکتے تھے)، وغیرہ۔ الغرض مدعی مسیحیت کی بیماریوں کا ذکر بھی جلد ہذا کا ایک مختصر سا حصہ ہے اور ساری کتاب بڑی دلچسپ معلومات سے بھری ہوئی ہے۔

مقدموں کے فریقوں نے اپنی اپنی مظلومیت اور صداقت کے گن گاتے ہوئے اپنے اپنے فریق کو اعلی حضرت، حضرت اقدس، حجۃ اللہ، امام الزمان، فاضل اجل، قطب عالم، وغیرہ کے طور پر پیش کیا ہے اور مخالفین کی جہالت کا نقشہ کھینچتے ہوئے انہیں تحقیر آمیز انداز میں اور عموماً مفرد کے صیغوں میں ذکر کیا ہے۔ ہم نے مولوی کرم الدین جہلمی کی کتاب اور الحکم قادیان، بدر قادیان سے یہ روداد یں نقل کرتے ہوئے اپنوں کیلئے عقیدت اور دوسروں کے لئے تحقیر کے الفاظ والقاب نکال کر مقدموں کے سبھی فریقوں اور گواہوں کو مفرد کے صیغوں میں ذکر کر دیا ہے۔

قادیانی جہلمی مقدمات کی روداد کی تلاش میں ہمیں قادیانی اخبارات سے دو مزید مقدمات کی روداد بھی ملی ہے۔ ایک مقدمہ دیوار کے نام سے قادیانیوں میں مشہور ہے جو مرزا صاحب اور ان کے شریکوں میں ایک دیوار کے جھگڑے سے پیدا ہوا تھا، اور دوسرا مقدمہ، سرکار بنام محمد حسین بٹالوی و غلام احمد قادیانی، ہے۔ موقع کی مناسبت سے میں نے ان مقدمات کی روداد بھی

بروایت قادیان شامل اشاعت کردی ہے۔امید ہے قارئین کے لئے دل چسپی کا باعث ہوگی۔

مقدمات کی روداوں کی تلاش میں ہمیں اس دور کے قادیانی اخبارات دیکھنے کا موقع ملا،تو مقدمات کے علاوہ بہت سا دیگر مواد بھی سامنے آیا جس کا تعلق تحریک ختم نبوت سے ہے۔ اور ہمیں خیال ہوا کہ اس مواد کا سامنے آجانا اور ممکنہ حد تک ان کے جوابات بھی سامنے آجانا مفید ہوگا اس لئے اسے بھی اس سرگذشت کا حصہ بنایا جارہاہے۔

یادرہے کہ جب دوفریق آمنے سامنے ہوتے ہیں، فتح وشکست کا حتمی فیصلہ ہونے تک دونوں سے طرف انواع واقسام کے وار ہوتے ہیں ۔بعض حکمت عملیاں ناکام رہتی ہیں یا مکمل فائدہ نہیں دیتی ،بعض کارکن سپاہی نوآموز ہوتے ہیں ،اوربعض منجھے ہوئے نہائت جنگ آزمودہ ہوتے ہیں،اسی طرح بعض وار بالکل خالی جاتے ہیں ، کچھ وار ایسے ہوتے ہیں جن کا اثر محدود رہتا ہے ،اوربعض وارفیصلہ کن ہوتے ہیں۔بعض اوقات شہ سوار بھی گر جاتے ہیں۔ طویل جنگ کے دوران ہر ایک لڑائی میں فتح ہی حصے میں نہیں آتی ۔ جیسے دوسری جنگ عظیم میں ہٹلر بھی جیتتا رہا، لیکن جنگ کا خاتمہ اس کی موت اورشکست پر ہوا۔ اس طرح عین ممکن ہے کہ ردقادیانیت کی بعض کتابیں اتنی موثر نہ ہوں جتنی ہونی چاہیے تھیں ، ہوسکتا کہ کسی مباحثے میں کسی خادم تحریک کوفن مناظرہ میں درک نہ ہونے کے باعث شکست بھی ہوگئی ہو۔تاہم جنگ میں مجموعی کامیابی میں نو آموز اور منجھے ہوئے آزمودہ کاروں کی اہمیت یکساں ہوتی ہے، اور خالی جانے والے واروں کی بھی اہمیت ہوتی ہے۔ اس لئے تحریک ختم نبوت میں جن بزرگوں نے کام کیا ہے ان کے کام کی حیثیت میں بلحاظ اثر پذیری کے باہم تفاوت سے انکارنہیں ہوسکتا، اوراس دوران لکھے جانیوالے کتب ورسائل ،اور کئے جانے والے مباحثات کی اہمیت وقعت ،جامعیت اوراثر پذیری میں بھی باہم تفاوت ہے۔میزائل مس فائر بھی ہوجاتے ہیں، اورتوپوں کی مار بھی مختلف ہوتی ہے، کچھ توپیں فرلانگوں کی دوری پر گولے پھینکتی ہیں کچھ میلوں کی دوری پر، کچھ میزائل سینکڑوں میل دور مارکر تے ہیں اور کچھ کی مار ہزاروں میل تک ہوتی ہے۔سب سپاہیوں کے سارے کام ہم مرتبہ نہیں ہوسکتے، بعض اوقات فرینڈلی فائر بھی ہوجاتے ہیں جن سے اپنی صفوں میں اپنا ہی نقصان ہوجاتا ہے،اوربعض دفعہ مست ہاتھی رخ پلٹ کراپنی ہی سپاہ کا نقصان بھی کردیتے ہیں۔لیکن نتیجہ انجام پر منحصر ہے جیسا کہ مرزاصاحب کہا کرتے تھے کہ...

لوگ میرے انجام کو کیوں نہیں دیکھتے ؟اگر میں نے یہ اور یہ کام کردیئے تو میں سچا ہوں

اور اگر یہ اور یہ نہ ہو سکا، تو میں جھوٹا ہوں۔

زیر نظر حصہ کی تیاری میں فضیلۃ الشیخ مولانا عبد اللہ سعود ناظم مرکزی دار العلوم جامعہ سلفیہ بنارس، مولانا محفوظ الرحمٰن لائبریرین جامعہ سلفیہ بنارس، مولانا محمد اشرف جاوید دار ارقم فیصل آباد، مولانا محمد داؤد ارشد کوٹلی ورکاں ضلع شیخوپورہ، صاحبزادہ عبد الحفیظ مظہر ڈسکہ سیالکوٹ، ڈاکٹر عبد الوہاب انصاری کاسگنج، مولانا رئیس الاعظم فیضی دہلی، مولانا اسماعیل رافعی محمدی ممبئی، عزیزم محمد سہیل بورے والہ کا تعاون شامل ہے اللہ سب حضرات کو جزائے خیر عطا فرمائے۔

مواد کی فراہمی، تنقیح و ترتیب، تخریج و تصحیح میں برادر مکرم مولانا شیر خان جمیل احمد عمری کا تعاون بے مثال ہے۔ تاہم مسودہ میں رہ جانیوالی کمپوزنگ کی غلطیوں کے لئے قارئین سے معذرت اور تنبیہ کا خواستگار ہوں۔

تلک عشرۃ کاملہ سے آگے احدی عشر کو کباً سے ہوتے ہوئے اثنتا عشرۃ عیناً کی منزل پر رحمت باری کی باد بہاری مشام جان کو معطر کرنے جا رہی ہے۔ حظ اٹھائیے اور اس فقیر کے حسن خاتمہ کی دعا فرمائیے۔

فقیر بارگاہ صمدی: **محمد بهاء الدين** ۱۲ نومبر ۲۰۱۰ء

# شمس الحق

(باب خروج الدجال،عون المعبود لحل مشکلات سنن ابی داوٗد)

حد ثنا هد بة بن خا لدٍ: حد ثنا همّا م بن يحی عن قتادة ، عن عبدالر حمن بن آدم ، عن ابی هر يرة عن النّبی ﷺ قال :
ليس بينی و بينه يعنی عيسی عليه السلام ، نبیّ، و انّه نازل ۔ فاذا رأيتموه فاعرفوه : رجل مربوع الی الحمرة والبياض بين ممصّرتين كأنّ رأسه يقطر و ان لم يصبه بلل۔ فيقا تل النّاس علی الاسلام فيدقّ الصّليب و يقتل الخنزير و يضع الجزية و يهلک اللّه فی زما نه الملل كلّها الّا الاسلام و يهلک المسيح الد جال فيكمث فی الارض اربعين سنة ثم يتوفی فيصلّی عليه المسلمون ۔

(يعنی عيسی عليه السلا م ) هذا تفسير للضمير المجرور فی، بينه ، من بعض الرواة ( نبی ) : اسم مؤخر لليس ۔ قا ل السيو طی فی مر قا ة الصعود : او الحد يث عند ا حمد : ا لا نبياء ا خوة لعلا ت ، امها تهم شتی و دينهم وا حد ، و انی اولی الناس بعيسی ابن مر يم ۔ لم يكن بينی و بينه نبی ۔

و اخر ج ابو دا ؤد فی با ب التخيير بين الا نبياء من الكتاب السنّة عن ابی هر يره قا ل سمعت رسو ل الله ﷺ يقو ل : انا او لی الناس با بن مر يم ، الانبياء او لاد علات و ليس بينی و بينه نبی۔

( و انّه ) : ای عيسیؑ ( نازل ) : و اخر ج ابو دا ؤد الطيا لسی فی مسنده : حد ثنا هشا م عن قتا ده عن عبد الر حمن بن آ دم عن ابی هر يره عن النبی ﷺ قا ل : يمكث عيسی فی ا لا رض بعد ما ينز ل ار بعين سنة ثم يمو ت و يصلی عليه المسلمو ن و يد فنو ه ۔ و هذا

حد یث اسناده قوی ۔
ابو دا ؤد الطیا لیسی هو سلیما ن بن دا ؤد البصری قا ل عبد الرحمن بن مهدی : هو ا صدق ، و قا ل ا حمد : ثقة ۔ و قا ل و کیع: جبل العلم، و شیخه هشا م هو ابن ابی عبد الله الدستوا ئی امیر المو منین فی الحد یث قا ل العجلی : ثقة ثبت ا خر ج له ا لآ ئمة الستة ۔ و قتا ده بن دعا مة البصری ثقة ثبت احد ا لآ ئمة ا لا علا م اخر ج له ا لا ئمة الستة و اما عبد الر حمن بن آ دم فهو من ر جا ل مسلم و وثقه ابن ابن حبا ن ۔ و اللّٰه اعلم

قال القر طبی فی التذ کرة: ذهب قو م الی ان بنزو ل عیسی علیه السلا م یر تفع التکلیف ؛ لئا یکو ن رسو لاً الی اهل ذالک الز ما ن ، یا مر هم عن الله و ینها هم ، و هذا مردود لقو له تعا لی : و خا تم النبیین ، و قو له ﷺ لا نبی من بعدی و غیر ذ لک من ا لاخبار ، و اذا کان ذلک فلا یجوز ان .. یتو هم ان عیسی علیه السلا م ینز ل نبیاً بشریعة متجددة غیر شر یعة محمد نبینا ﷺ بل اذا نز ل فا نه یکو ن یو مئذ من اتباع محمد ﷺ کما ا خبر ﷺ حیث قا ل لعمر : لو کا ن موسی حیاً ما وسعه ا لا اتباعی فعیسی علیه السلا م انما ینز ل مقرراً لهذه الشر یعة و مجدداً لها ، اذ هی آ خر الشرا ئع و محمد ﷺ آخر الرسل، فینزل حکماً مقسطاً ، و اذا صا ر حکماً فا نه لا سلطان یو مئذ للمسلمین و لا امام و لا قا ضی و لا مفتی غیره ، و قد قبض الله العلم و خلا الناس منه فینز ل و قد علم با مر الله تعا لی فی السما ء قبل ان ینز ل ما یحتا ج الیه من علم هذه الشریعة للحکم بین الناس و العمل به فی نفسه فیجتمع المو منو ن عند ذکر ذلک الیه و یحکمونه علی انفسهم ۔ اذ لا احد یصلح لذلک غیره

قال السیو طی : ما قا له ککو ن العلماء یسلبو ن علمهم با طل قطعاً بل لا تزا ل ا لا مة بعلما ئهم و قضا ئهم و غیر هم ا لا ان

الامام الا كبر المر جوع اليه هو نبی الله عیسی ، علی نبينا و عليه الصلوة و السلا م ، و قبض العلم انما یکو ن بعد مو ت المو منین ( ر جل ) : ای هو ر جل ( مر بوع ) : ای بین الطو یل والقصیر ( بین ممصرتين ) : قا ل فی النها یة : الممصرة من الثيا ب التی فيها صفرة خفيفة، ای ینز ل عیسی علیه السلا م بین ثو بین فیهما صفرة خفيفة ( کان رأسه یقطر و ان لم یصبه بلل ) : کنا یة عن النظافة والنضارة ( فید ق الصلیب ) : ای یکسره ، قا ل فی شر ح السنة و غیره : ای فیبطل النصرا نیة و یحکم بالملة الحنيفية۔

و قا ل ابن الملک : الصلیب فی ا صطلا ح النصاری خشبة مثلثة یدعو ن ان عیسی علیه الصلوة صلب علی خشبة مثلثة علی تلک الصورة و قد یکو ن فیه صورة المسیح ( و یقتل الخنز یر ) : ای یحر م اقتنا ء ه و اکله و یبیح قتله ( و یضع الجز یة ): قا ل الخطا بی : ای یکره اهل الکتا ب علی ا لاسلا م ، فلا یقبل منهم الجز یة بل ا لاسلام او القتل۔

وقال فی النها یة : فلا یبقی ذمی تجری علیه جز یة ، ای لا یبقی فقیر لاستغناء الناس بکثرة الاموال فتسقط الجزیة لانهاانما شرعت لتردد فی مصالح المسلمین تقوية لهم فا ذا لم یبق محتا ج لم تؤخذ

و قال القا ضی عیا ض : او اراد بو ضع الجز یة تقریر ها علی الکفار بلا محا با ة فیکثر الما ل بسببه۔ و تعقبه النووی بان صوا به ان عیسی لا یقبل غیر الاسلا م و یؤیده ما فی روا یة ا حمد و تکو ن الدعوة واحدة۔

قال النووی فلیس باسقاط الجز یة نسخ لما تقرر بشریعتنا لانّه مقید بانّهاتستمرالی نزوله فتوضع۔ فنبینا محمدﷺ بین غاية استمرارها، فلا نسخ لشریعته بل هو عمل بما بینه ﷺ، کذا فی مرقاة الصعود۔

( و یهلک ): من الاهلاک ای عیسی علیه السلام ( المسیح الدجال

): مفعول يهلك، زاد احمد: ثم تقع الامنة على الارض حتى ترتع الاسد مع الابل و النمار مع البقر و الذ ئا ب مع الغنم و تلعب الصبيان با لحيا ت ( فيمكث ): اى عيسى عليه السلام( فى الارض اربعين سنة): قا ل الحافظ عماد الدين بن كثير: يشكل بما فى روا ية مسلم من حد يث عبد اللّه بن عمرو انّه يمكث فى الارض سبع سنين قال: اللهم الا ان تحمل هذه السبع على مدة اقا مته بعد نزوله فيكو ن ذ لك مضا فاً لمكثه بها قبل رفعه الى السما ء، فعمره اذ ذالك ثلاث وثلاثون سنة بالمشهور۔ انتہی

و فى فتح البارى فى كتاب الانبياء: و عند احد من حد يث عائشة : و يمكث عيسى فى الارض اربعين سنة۔ و روى مسلم من حد يث ابن عمرو فى مدة اقامة عيسى بالارض بعد نزوله انّها سبع سنين۔

و روى نعيم بن حماد فى كتاب الفتن من حديث ابن عباس ان عيسى اذ ذاك يتزوج فى الارض و يقيم بها تسع عشر سنة۔

و باسناد فيه مبهم عن ابى هريره بها اربعين سنة ۔و روى احمد و ابو داؤد باسناد صحيح من طر يق عبد الر حمن بن آدم عن ابى هريرة مثله مرفو عاً ۔

( ثمّ يتو فى ) بصيغة المجهول۔ قال الحافظ ابو القا سم بن عسا كر يتوفى بطيبة فيصلى عليه هنا لك و يد فن بالحجرة النبوية۔ و قد روى الترمذى عن عبد اللّه بن سلام: مكتوب فى التوراة صفة محمّد و عيسى بن مريم يد فن معه ۔كذا فى مر قا ة الصعود ۔

قال المنذرى: عبد الرحمن بن آدم هذا أخرج له مسلم فى صحيحه حد يثاً عن جا بر بن عبد اللّه و هو بصرى يقال فيه ابن برثن بضم الباء الموحدة و تسكين الراء المهملة و ضمّ الثاء المثلثة و بعد ها نون فى قو ل، و يعرف بصاحب السّقاية۔ و قا ل الدار قطنى: عبد الرحمن بن آدم انما نسب الى آدم ابى البشر ولم يكن له اب يعرف

انتہی کلام المنذری مختصراً۔

و قال الحافظ فی التقریب: عبد الرحمن بن آدم البصری صاحب السقا یة صدوق۔ و قال فی فتح الباری: اسنا ده صحیح کما تقدم آنفاً

و اخرج الحا کم فی المستدرک عن ابی هریرة مرفوعاً: ان روح اللّٰه عیسی نازل فیکم فاذا رأیتموه فاعرفوه فانّه رجل مربوع الی الحمرة و البیاض، علیه ثوبان ممصران کأن رأسه یقطر و ان لم یصبه بلل، فیدق الصلیب و یقتل الخنز یر و یضع الجزیة و ید عوا النّاس الی الاسلام، فیهلک اللّٰه فی زمانه المسیح الد جال و یقع الامنة علی الارض فذ کر الحد یث ۔و فیه :فیکمث اربعین سنة ثم یتوفی و یصلی علیه المسلمو ن۔

قلت: تواترت الاخبار عن النّبیّ ﷺ فی نزول عیسی بن مر یم صلی اللّٰه علیه و سلم من السما ء بجسده العنصری الی الارض عند قرب السّا عة و هذا هو مذ هب اهل السنة۔

قال النووی قال القا ضی نزول عیسی علیه السلام و قتله الدجال حق و صحیح عند اهل السنة للاحادیث الصحیحة فی ذلک، و لیس فی العقل و لا فی الشّرع ما یبطله، فوجب اثبا ته۔ و انکر ذلک بعض المعتزلة و الجهمیة ومن وافقهم، و زعموا ان هذه الاحادیث مردودة بقوله تعالی: و خا تم النبیین و بقوله ﷺ :لا نبی بعدی و باجماع المسلمین انّه لا نبی بعد نبیّنا ﷺ ،و ان شریعته مؤبدة الی یوم القیامة لا تنسخ۔ و هذااستدلال فاسد لانه لیس المراد بنزول عیسی علیه السلام انّه ینزل نبیا بشر ع ینسخ شرعنا، و لا فی هذه الاحا دیث و لا فی غیرها شیء من هذا، بل صحت هذه الاحادیث هنا، ای فی کتا ب الفتن و ما سبق فی کتا ب الایمان و غیر ها انّه ینزل حکماً مقسطاً یحکم بشرعنا و یحیی من امور شرعنا ما هجره الناس۔ انتہی۔

و فی فتح الباری: تواتر ت الاخبار بان المهدی من هذه الامة ،و ان عیسی علیه السلام یصلی خلفه۔

و قال الحا فظ ایضاً :الصحیح ان عیسی رفع و هو حیی۔ انتہی ۔

و قال الشوکانی فی رسا لته المسماة با لتوضیح فی تواتر ما جاء فی الاحادیث فی المهدی و الدجال و المسیح: و قد ورد فی نزول عیسی علیه السلام من الاحا دیث تسعة و عشرون حد یثاً ،ثم سردها و قال بعد ذ لک: و جمیع ما سقناه با لغ حد التوا تر کما لا یخفی علی من له فضل اطلاع، فتقرر بجمیع ما سقناه ان الاحادیث الواردة فی المهدی المنتظر متوا ترة، والاحادیث الواردة فی الد جا ل متوا ترة، و الاحادیث الواردة فی نزول عیسی علیه السلام متواترة ۔ انتہی

و انّی اسرد بعض الاحادیث الواردة فی نزول عیسی علیه السلام غیر ما تقدم ذکره فی المتن و الشرح لشدة الاحتیا ج الیه فی عصرنا هذا فا قول: اخرج البخا ری فی باب قتل الخنز یر من کتاب البیوع، و مسلم فی کتاب الایمان و اللفظ للبخاری: حدثنا قتیبة بن سعید حدثنا ا للیث عن ابن شهاب عن ابن المسیب انّه سمع ابا هریرة یقول قال رسول اللّه ﷺ و الّذی نفسی بیده لیوشکن ان ینزل فیکم ابن مریم حکماً مقسطاً فیکسر الصّلیب و یقتل الخنزیر و یضع الجز یة و یفیض المال حتی لا یقبله احد۔

و قال مسلم: حد ثنا قتیبة بن سعید قال اخبرنا لیث ح۔ و حد ثنا محمد بن ر مح قال حدثنا ا للیث عن ابن شها ب عن ابن المسیب انّه سمع ابا هریرة یقول قال رسول اللّه ﷺ و الّذی نفسی بیده لیوشکنّ ان ینزل فیکم ابن مر یم حکما مقسطاً فیکسر الصلیب و یقتل الخنز یر و یضع الجز یة ویفیض المال حتی لا یقبله احد۔

و اخر جه التر مذی عن قتیبة عن ا للیث مثله سندا و متنا و قال حد یث حسن صحیح۔ انتہی ۔

قال مسلم : و حد ثناه عبد الا علی بن هماد و ابو بکر بن ابی شیبة و زهیر بن حرب قا لوا: اخبر نا سفیان بن عینیه ح۔ و حد ثنیه حر ملة بن یحی قال اخبر نا ابن وهب قال: حد ثنی یونس ح ۔و حد ثنا حسن الحلوانی و عبد بن حمید عن یعقوب بن ابراهیم بن سعد قا ل: اخبرنا ابی عن صا لح کلهم عن الزهری بهذا الاسناد۔ و فی روا یة ابن عینیه: اماماً مقسطاً و حکماً عدلاً و فی روا یة یونس حکماً عادلاً و لم یذ کر اما ما مقسطاً ۔ و فی حد یث صا لح حکما مقسطاً کما قال اللیث۔ و فی حدیثه من الزیادة و حتی تکو ن السجدة الوا حد ة خیراً من الد نیا و ما فیها ثم یقول ابوهر یرة: اقرؤا ان شئتم و ان من اهل الکتا ب الا لیو منن به قبل مو ته انتہی ۔ و ا خرجه ابن ماجه عن ابی بکر بن ابی شیبه حدثنا سفیان بن عینیه بنحو اسناد مسلم بلفظ لا تقوم الساعة حتی ینزل عیسی بن مر یم حکماً مقسطاً ۔

واخر ج البخا ری فی با ب کسرالصلیب من کتا ب المظا لم: حد ثنا علی بن عبد اللّه حدثنا سفیان حدثنا الزهری اخبرنی سعید بن المسیب سمع ابا هریرة عن رسول اللّه ﷺ قال: لا تقوم الساعة حتی ینزل فیکم ابن مریم حکماً مقسطاً فیکسر الصلیب فذ کر الحد یث۔ و اخرج فی باب نزول عیسی بن مریم ﷺ من کتاب الانبیاء حد ثنا اسحاق أنبأنا یعقوب بن ابراهیم حدثنا ابی عن صالح عن ابن شهاب ان سعید بن المسیب سمع ابا هریرة قال قال رسول اللّه ﷺ و الّذی نفسی بیده لیوشکن ان ینزل فیکم ابن مریم حکماً عدلاً فذ کر الحد یث و فیه: ثمّ یقول ابوهریره و اقرؤا ان شئتم وان من اهل الکتاب الالیومنن به قبل موته و یوم القیا مة یکون علیهم شهیدا۔ حد ثنا ابن بکیر حدثنا ا للیث عن یونس عن ابن شهاب عن نافع مولی ابی قتاده الانصاری ان ابا هریرة قال قال رسول اللّه ﷺ کیف انتم اذا نزل ابن مریم فیکم و امامکم منکم تابعه عقیل و

الاوزاعی۔ انتہی کلام البخاری

و حد یث نافع عن ابی هریره اخرجه مسلم فی کتاب الایمان من ثلا ثة طرق و ا خر ج من حد یث عطاء بن میناء عن ابی هر یره انه قال قال رسول اللّٰه ﷺ : واللّٰه لینزلن ابن مریم حکماً عادلاً فلیکسرن الصلیب و الیقتلن الخنزیر و لیضعن الجزیة و لتترکن القلا ص فلا یسعی علیها و لتذ هبن الشحناء و التبا غض و التحاسد و لید عون الی المال فلا یقبله ا حد ۔

و اخر ج مسلم من حد یث ابن جر یج قال: ا خبرنی ابو الزبیر انه سمع جابر بن عبد اللّٰه یقول سمعت النّبی ﷺ یقول: لا تزال طا ئفة من امّتی یقا تلون علی الحقّ ظا هرین الی یوم القیا مة، قال فینز ل عیسی بن مر یم صلی اللّٰه علیه و سلم فیقول امیرهم تعال صلّ لنا، فیقول: لا، ان بعضکم علی بعض امراء تکرمة اللّٰه هذه الامة ۔

و ا خر ج مسلم فی حد یث طو یل فی الفتن عن عبد اللّٰه بن عمرو قال قال رسول اللّٰه ﷺ یخر ج الدجال فی امّتی فیمکث اربعین فیبعث اللّٰه عیسی بن مر یم کا نه عروة ابن مسعود فیطلبه فیهلکه، ثم یمکث الناس سبع سنین لیس بین اثنین عداوة فذ کر الحد یث بطو له۔

و عند احمد من حد یث جابر فی قصه الدجال و نزول عیسی: و اذا هم بعیسی فیقال: تقدم یا روح اللّٰه، فیقول: لیتقدم اما مکم فلیصل بکم ، و لا بن ما جه فی حد یث ابی اما مة الطو یل فی الد جال قال: و کلّهم ای المسلمو ن، ببیت المقدس و اما مهم رجل صا لح قد تقدم لیصلی بهم اذ نزل عیسی فرجع الامام ینکص لیتقدم عیسی، فیقف عیسی بین کتفیه ثم یقول: تقدم فا نها لک اقیمت۔ انتہی۔

و ا خر ج مسلم فی الفتن من حد یث سهیل عن ابیه عن ابی هر یرة ان رسول اللّٰه ﷺ قال لا تقوم السّا عة حتی تنز ل الروم بالاعماق ا و

بدا بق، فیخر ج الیهم جیش من المد ینة من خیار اهل الارض یومئذ، فا ذا تصا فوا قا لت الروم: خلوا بیننا و بین الذین سبوا منا نقا تلهم، فیقول المسلمو ن: لا و اللّٰہ لا نخلی بینکم و بین اخوا ننا فیقا تلونهم فیهزم ثلث لا یتوب اللّٰہ علیهم ابداً ،و یقتل ثلث هم افضل الشهداء عند اللّٰہ، و یفتتح الثلث لا یفتنون ابداً ،فیفتتحو ن قسطنطنیة، فبیناهم یقتسمون الغنا ئم قد علقوا سیو فهم با لزیتون اذ صا ح فیهم الشیطان: ان المسیح قد خلفکم فی اهلیکم فیخرجون و ذ لک با طل فاذا جا ؤا الشا م خر ج، فبینما هم یعدون للقتال یسوون الصفوف اذ اقیمت الصلوة فینزل عیسی بن مریم صلی اللّٰہ علیه و سلم فا مهم۔ الحد یث

و قال الشوکانی فی التو ضیح: اخر ج الامام احمد فی مسنده من حد یث ابی سعید باسناد فیه کثیر بن زید، و ثقه ا حمد و جماعة و بقیة رجاله رجال الصحیح بلفظ: یوشک المسیح بن مر یم ان ینزل حکماً مقسطاً فیقتل الخنز یر، و یکسر الصلیب، و تکون الدعوة واحدة، فا قرؤه من رسول اللّٰہ ﷺ السلام۔

و اخر ج ا حمد باسنا دین ر جا لهما رجا ل الصحیح من حد یث ابی ہریره : انی لأا ر جوا ان طا ل بی عمر ان القی عیسی بن مر یم فا ن عجل بی مو ت فمن لقیه فلیقرأه منی السلام۔

قلت: لفظ احمد حد ثنا محمد بن جعفر حدثنا شعبة عن محمد بن زیا د عن ابی هریرة عن النبی ﷺ انه قال: انی لارجو ان طال بی عمر ان القی عیسی بن مر یم علیه السلام، فان عجل بی موت فمن لقیه منکم فلیقرأه منی السلام۔

حد ثنا یز ید بن ها رون انبأنا شعبة عن محمد بن زیاد عن ابی هریره فذکره۔

و ا خر ج الحا کم من حد یث ابی هر یرة ایضاً بلفظ: لیهبطن عیسی

ابن مر یم حکماً و اما ماً مقسطاً و لیسلکن فجا جاً حا جاً او معتمراً و لیأتین قبری حتی یسلم و لاردن علیه۔ انتہی۔

و اخرج التر مذی فی با ب قتل عیسی بم مر یم الد جا ل من حدیث عبد الر حمن بن یز ید الا نصاری قا ل: سمعت عمی مجمع بن جاریة الا نصاری یقول: سمعت رسول اللّٰہ ﷺ یقول: یقتل ابن مر یم الدجال ببا ب لد ھذا حد یث صحیح۔

و فی البا ب عن عمرا ن بن حصین و نافع بن عتبة و ابی برزة و حذیفة بن اسید و ابی ھر یرة و کیسا ن و عثمان بن ابی العاص و جابر و ابی اما مة و ابن مسعود و عبد اللّٰہ بن عمرو و سمرة بن جندب و النواس بن سمعا ن و عمرو بن عوف و حذیفه بن الیما ن۔

فلا یخفی علی کل منصف ان نز و ل عیسی بن مر یم علیه السلا م الی الارض حکماً مقسطاً بذاته الشریفة ثابت بالاحادیث الصحیحة والسنة المطھرة و اتفاق اھل السنة و انه الآن حیی فی السّماء لم یمت بیقین۔

و اما ثبو ته من الکتا ب فقال اللّٰہ عز و جل رداً علی الیھود المغضوب علیھم الزاعمین انھم قتلوا عیسی بن مر یم علیه السلام : و ما قتلو ہ یقیناً بل رفعه اللّٰہ الیه ۔ ففی ھذہ الآ یة الکر یمة اخبرنا اللّٰہ تعالی ان الّذی اراد الیھود قتله و اخذہ و ھو عیسی بجسمه العنصری لاغیر رفع الله الیه و لم یظفروا منه بشیء کما وعدہ اللّٰہ تعا لی قبل رفعه بقوله : و ما یضرو نک من شیء، و برفع جسدہ حیاً فسرہ ابن عباس کما ثبت عنه باسناد صحیح۔

فثبت بھذا ان عیسی علیه السلام رفع حیاً و یدل علی ما ذکرناہ الاحادیث الصحیحة المتوا ترة المذ کورة، المصرحة بنزوله بذاته الشر یفة، التی لا تحتمل التا ویل۔

و قال اللّٰہ تعا لی: و ان من اھل الکتا ب الا لیو منن به قبل مو ته ،

ای قبل موت عیسی علیه السلام کما قال ابو هریره و عبد اللّٰہ بن عباس و غیر هما من الصحا بۃ و السلف الصا لحین و هو الظا هر کما فی تفسیر ابن کثیر، فثبت ان عیسی علیه السلا م لم یمت بل یموت فی آ خر الزما ن و یؤ من به کل اهل الکتا ب۔

و قد ذکر اللّٰہ تعا لی فی کتا به ان نزو له الی ا لارض من علا ما ت السا عۃ قال الله تعا لی: و انه لعلم للسا عۃ ۔

و قال الامام ابن کثیر فی تفسیره: الصحیح ان الضمیر عا ئد الی عیسی علیه السلام، فا ن السیاق فی ذکره و ان المراد نزوله قبل یو م القیامۃ کما قال تعا لی: وا ن من اهل الکتا ب الا لیؤ منن به قبل موته، ای قبل موت عیسی علیه السلا م و یؤید هذا المعنی القرأۃ (و انه لعلم للساعۃ) یعنی بفتح العین و اللام ای امارۃ و دلیل علی وقوع السا عۃ۔

و قال مجاهد و انه لعلم للسا عۃ ای آ یۃ للسا عۃ خرو ج عیسی بن مریم قبل یوم القیا مۃ۔

و هکذا روی عن ابی هریرۃ و ابن عباس و ابی العالیۃ و ابی ما لک و عکرمۃ و الحسن و قتادۃ و الضحا ک و غیرهم، و قد تواترت الاخبار عن رسول اللّٰہ ﷺ انه ا خبر بنزول عیسی علیه السلا م قبل یو م القیا مۃ اما ماً عا دلاً و حکماً مقسطاً انتہی ۔

فهذه الآیا ت الکر یمۃ و النصو ص الصحیحۃ الثا بتۃ عن رسو ل اللّٰہ ﷺ تدل دلا لۃ وا ضحۃ علی نزو ل عیسی بن مر یم علیه السلام من السماء الی ا لارض عند قر ب السا عۃ ولا ینکر نزوله الا ضال مضل معاند للشرع مخالف لکتاب اللّٰہ و سنۃ رسوله و اتفاق اهل السنّۃ ۔

و من المصا ئب العظمی البلا یا الکبری علی الاسلا م ان ر جلاً من الملحد ین الد جا لین الکذا بین خر ج من الفنجا ب من اقلیم

الهند، و هو مع كو نه مد عيا للاسلا م كذّب الشر يعة و عصى اللّه و رسو له و طغى، و آ ثر الحياة الد نيا، و كا ن او ل ما ادعاه انه محدّث و ملهم من اللّه تعا لى ثم كثرت فتنته و عظمت بليته من سنة ست و الف و ثلا ثة مأة الى السنة الحا ضرة و هى سنة عشرين بعد الالف و ثلا ث مأة ۔و الف الرسا ئل العديده ( منها تو ضيح المرا م ، و مها ازالة الاوهام و منهما فتح الا سلام و غير ذ لك من التحريرات) فى ا ثبا ت ما ادعاه من ا لا لها ما ت الكاذبة و الدعاوى العقلية الواهية و اقوال الز ند قة و الالحاد، و حرّف الكلم و النصوص الظا هرة عن موا ضعها، و تفوه بما تتقشعر منه الجلود و بما لم يجترىء عليه ا لا غير اهل الاسلام، اعاذنا اللّه تعا لى و المسلمين من شروره و نفثه و نفخه فمن اقواله الواهية المردودة التى صرح بها فى رسائله ان نزول عيسى ابن مر يم و رفعه الى السماء بجسده العنصرى من الخرافات و المستحيلات۔

و اد عى ان عيسى المسيح الموعود فى الشريعة المحمد يه و الخارج فى آ خر الزمان لقتل الدجال ليس هو عيسى بن مريم الذى توفى، بل المسيح الموعود مثيله و هو انا الذى انزلنى الله تعا لى فى القاديان و انا هو الذى جاء به القرآن العظيم و نطقت به السنة النبوية، و اما عيسى بن مر يم فليس بحيى فى السماء۔

و انكر و جود الملا ئكة على الوجه الذى ا خبر نا به رسو ل اللّه ﷺ، و انكر نزول جبر ئيل عليه السلام على النّبى ﷺ، و انكر نزول ملك الموت، و انكر ليلة القدر۔

و يذ هب فى و جود الملا ئكة مذ هب الفلا سفة و الملاحدة و يقول ان النبوة التا مة قد انقطعت ولكن النبوة التى ليس فيها الّا المبشّرا ت فهى با قية الى يوم القيا مة لا انقطاع لها ابداً ،و ان ابواب النّبوة الجزئية مفتوحة ابداً،و يقول ان ظواهرالكتاب والسنة

مصروفة عن ظواهرها، وان اللّٰه تعالى لم يزل يبين مراده بالاستعارا ت و الكنا يا ت۔ و غير ذالک من الخرا فا ت و العقا ئد البا طلة۔

قلت: و اكثر عقائده و معظم مقالا ته موا فق لمقا لات الفرقة النيجرية الطاغية و مطابق لمذهب هؤلاء الطائفة الزائعة، فان الطائفة النيجر يه افسدت فى ارض الهند و تقوّلت على الله بما لم يقل به، و صنف رئيس النيجر يه و اما مهم تفسير اً للقرآن الكر يم بلغة الهند ففسره برأيه الفا سد و حرّف فى معا نى القرآن و صرف الى غير محله، و جا ء بالطا مة الكبرى و انكر معظم عقا ئد الاسلام، و احكم و اتقن مذا هب الفلاسفة وا هل الاهواء، و عكف على تاليفات هؤلاء فاستخرج عنها ما اراد من الاقوا ل المضادة للشريعة و المخالفة للسنة النبوية عليه افضل الصلوة والتحية، و ردّ الاحاديث الصحيحة الثا بتة و انكر و جود الملا ئكة و الجن و الشياطين و الجنة و النار و انكر المعجزات باسرها، و ا ثبت الاب لعيسى بن مر يم عليه السلام، و غير ذا لک من المقا لا ت البا طلة المردودة، و صنف لاثبا ت هذه المقالات رسائل كثيرة و حرر التحريرا ت، فضلّ و ا ضل كثيرا من الناس، لكن علماء الاسلام لم يزل دأبهم و همتهم لرد مقا لا ت اهل الالحا د و الز يغ و الفساد و يعدون ذلک خير ذخيرة للمعاد۔ فقام على رد مقالاته الفاسدة شيخنا العلا مة القا ضى بشير الدين القنوجى فصنف كتا باً سماه بامداد الآ فاق برجم اهل النفاق فى رد تهذ يب الاخلاق ( هو كتا ب صنفه العلامه القا ضى رحمه الله و نسبه الى الرئيس امداد العلى الا كبر آ بادى و لذا اشتهر با سمه ) و غير ذ لک من التحريرا ت العجيبة و المضامين البا لغه۔ و جر ى بين شيخى و بين رئيس تلک الطا ئفة تحريرات شتى الى عدة سنين يطول بذ كر ها المقام۔

ثم بعد ذلک تعا قب تعا قباً حسنا و رد کلامه رداً بلیغاً الفا ضل اللا هوری (المراد به الفا ضل الجلیل ابو سعید محمد حسین ا للا هوری حیث اطنب الکلام فی الرد علی امام تلک الطا ئفة فی اشاعة السنة و الرسا ئل الاخری ) وشفا صدور المو منین، فرئیس النیجر یة متبوع متبوع و اما م صراط الضلا لة ای المد عی لمثیل المسیح تا بع له فی اکثر الاقوا ل البا طلة، و انما ا لا ختلا ف بینهما فی تلک الا لها ما ت الکاذبة و الادعاء لمثیل المسیح۔

فالواجب علی کل مسلم ان یبین للناس ضلال هذا الرجل المفتری المدعی ان المسیح علیه السلام قد مات و انه مثیل عیسی بل عیسی علیه السلام حیی فی السما ء و ینز ل فی آ خر الزما ن بذا ته الشر یفة۔ و قد تقدم ان عیسی علیه السلا م ینز ل عند المنارة البیضا ء شر قی دمشق و لیست مد ینة دمشق و لا المنارة البیضا ء بلدة القا دیا نی و لا منا رته۔

و تقدم ایضاً ان رسول اللّٰه ﷺ قا ل فی وصف عیسی علیه السلا م بانه ر جل مر بوع الی الحمرة و البیا ض، و انه ینزل بین ممصر تین کان را سه یقطر و ان لم یصبه بلل، و انه ینز و له تذ هب الشحنا ء و التبا غض و التحا سد، و انه ید عوا الی الما ل فلا یقبله ا حد، و انه یحثو المال حثوا، و انه یقا تل علی الاسلام، و لا وجود لهذه الاوصاف الشریفة المذکورة فی هذا الرجل المدعی انه مثیل عیسی و ان عیسی علیه السلام لا اب له کما دلت علیه الاخبار الصحیحة و هذا الرجل له اب و جد و لیس فیه من الصفات ما یصحح دعواه ، بل دعا ویه کلها اکا ذیب وا هیة تد ل علی ضلا له و سخف عقله و فساد رأ یه و من یضلل الله فما له من ها د ۔

و قد رد علیه جما عة من العلماء منهم شیخنا الامام ر حلة ا لآ فاق السید ( و شاعت رسا لة الشیخ هذه مع اشاعة السنة و علیها التقا ریظ و

المواهير لجم الغفير من آ ئمة الحد يث و الفقه كا لشيخ المحد ث عبد الجبار الغز نوی الا مر تسری و الحا فظ المحد ث عبد المنا ن الو زیر آ بادی و غیر هما من مشا هیر المحد ثین و اکا بر الاحنا ف جزا هم الله خیراً) محمد نذیر حسین الد هلوی ادا م الله برکاته، و منهم شیخنا المحد ث القا ضی حسین بن محسن الا نصاری الف رسا لة سما ها بالفتح الر با نی فی الرد علی القادیا نی و غیرهما ( کا لشیخ العلا مة الشهیر محمد بشیر السهسوا نی صنف کتا باً سما ه بالحق الصریح فی ا ثبا ت حیوة المسیح و کالشیخ الفا ضل المشتهر فی المشر قین ابو سعید محمد حسین ا للا هوری حیث رد علیه ردا مشبعاً من ابتداء دعوه الی یو منا هذا فی اشاعة السنة فقد خاب و خسر من افتری علی الله کذ باً و بهت و انقلب صا غراً و ذلک با ن الله مو لی الذین آ منوا و ان الکا فرین لا مو لی لهم و الفا ضل الجلیل محمد اسما عیل الکو لی صنف کتا باً مبار کاً سماه با علاء الحق الصریح بتکذ یب مثیل المسیح و غیر ذ لک من الکتب و الرسا ئل العلماء عصر نا کشفاء للناس و کتا ب عصا ئے موسی و هما کتا با ن نا فعا ن جلیلا ن جزا هم الله تعا لی۔ ابو عبد الله ابی الطیب محمد ادریس) من العلماء الکرا م الحا می لدین الاسلا م، و اتفقت کلمتهم با ن الرجل المذ کور قد ا ظهر فی رسا ئله عقا ئد کفریة و مقا لا ت بدعیة خر ج بها عن اتباع السنن و الاسلام، و تبع فیها الفلا سفة و ا لآ ریة و النصاری و الملا حدة البا طنیة اللئا م، و انه قد عارض الحق الصر یح و انکر کثیرا من ضرور یات الدین و اجماع السلف الصا لحین، فلا ینبغی للمسلمین ان یجالسوه و یخا لطوه و الله تعا لی اعلم۔

و مثل هذا الرجل المد عی خر ج عصر شیخ الاسلام ابن تیمیه رحمه الله و ادعی با نه عیسی بن مر یم کما قا ل الشیخ ابو العباس تقی الدین احمد بن عبد الحلیم ابن تیمیه فی رسا لته المسماة ببغیة المر تا د فی الرد علی المتفلسفة و القرا مطة و البا طنیة اهل

الالحاد من القائلین بالحلو ل والاتحاد ، و قد کا ن عند نا بدمشق الشیخ المشهور الذ ی یقال له ابن هود وکان من اعظم من رأ ینا ه من هؤلاء الا تحا دیة زهداً و معرفة و ریا ضة، و کان من اشد الناس تعظیماًلا بن سبعین و مفضلاً له عنده علی ابن عر بی و غلا مه ابن اسحاق ، و اکثر الناس من الکبار و الصغار کا نوا یطیعون امره و کا ن اصحا به الخوا ص به یعتقدو ن فیه انه ای ابن هود المسیح بن مریم و یقولون ان امه اسمها مر یم و کا نت نصرا نیة، و یعتقدو ن ان قو ل النبی صلی اللہ علیہ وسلم :ینزل فیکم ابن مر یم هو هذا، و ان رو حا نیة عیسی علیه السلا م تنز ل علیه، و قد نا ظرنی فی ذ لک من کا ن افضل الناس عند هم فی معرفته بالعلو م الفلسفیة و غیرهما مع دخو له فی الزهد و التصوف، و جر ت بینی و بینهم مخا طبا ت و منا ظرا ت یطول ذکر ها حتی بینت لهم فساد دعوا هم بالاحا دیث الصحیحة الواردة فی نزو ل عیسی المسیح، و ان ذ لک الو صف لا ینطبق علی هذا الر جل ، و بینت لهم فساد ما د خلوا فیه من القرمطة حتی اظهر ت مبا هلتهم و حلفت لهم ان ما ینتظر ونه من هذا الر جل لا یکو ن ولا یتم، و ان الله لا یتم امر هذا الشیخ، فا بر الله تلک ا لاقسا م و الحمد لله رب العا لمین۔ هذا مع تعظیمهم لی و بمعرفتی عند هم و الا فهم یعتقدو ن ان سا ئر الناس محجو بو ن بحال حقیقتهم و غوا مضهم و انما الناس عند هم کا لبها ئم ۔ انتہی کلا مه مختصراً

(عون المعبود لحل مشکلات سنن ابی داؤد۔ شمس الحق ڈیانوی۔ جلد رابع ۔ص۲۰۳۔۲۰۷)

# شمس الھدایہ

**وجہ تالیف:** حمد وثنا کے بعد پیر مہر علی گولڑویؒ لکھتے ہیں:

علماء زمان عرصہ سے اس ہیچمدان خوشہ چین علماء کرام کو بھی ایسے حقائق و معارف سے جو تالیفات مرزا صاحب ازالہ اوہام و دافع الوساوس و ایام صلح میں مندرج ہیں مطلع فرماتے تھے۔ راقم الحروف ان کو لعن طعن سے بخیال اس امر کے کہ خلاف شعائر اسلام ہے اور عکس ارشاد مشائخ بھی، روکتا رہا۔ آخرالامر جب نوبت یہاں تک پہنچی کہ ہر محفل میں اظہار حقیت عقیدہ مرزا اور تکذیب و تجہیل بلکہ تکفیر علماء کرام کی جن کا اعتقاد مطابق سلف کے تھا، ہونے لگی تو اس اثنا میں چند احباب نے مجھے کچھ مضامین مرزا صاحب کی تالیفات کے سنائے۔ گو کہ میں بھی ابناء زمان کی طرح بسبب کم علمی اور محروم ہونے اشراق نوری سے قابل اس امر کے نہ تھا کہ ناظرین کو آج کل کے دھوکوں سے بچاؤں مگر تحقیر اور تجہیل سلف و مشائخ زمان کے سننے کی برداشت مجھ سے نہ ہو سکی اور عقیدہ حقہ کا یوماً فیوماً اضمحلال گوارا نہ کر سکا لہذا یہ چند مضامین متعلق آیات رفع و احادیث نزول محض حسبۃً للہ بغیر اس کے کہ محرک اس کا عناد یا حسد یا بغض کسی مسلمان بھائی سے ہو حسب رائے ناقص کے لکھے گئے ہیں تاہ ابناء زمان اتنی جرأت سے باز آئیں اور معانی جو مراد ہیں آیات اور احادیث سے ان کو واضح ہو جائیں اور چند اعتراضات ابلہ فریب سے جو استشہاد آیات و احادیث ازالہ اوہام وغیرہ وغیرہ میں مذکور ہیں خوف کھا کر عقیدہ اجماعیہ اہل اسلام سے انحراف کیا بلکہ آیت اور احادیث کو کچھ اور ہی نہ سمجھ لیویں کیونکہ اصول ان کے ایسے ہیں جو عنقریب بلحاظ تعلیم یافتگان لندن باقی آیات قرآنیہ اور احادیث صحیحہ کو بھی ہاتھ ڈالیں گے۔

آج کل کے اردو خوانوں اور زعمی مولویوں فاضلوں کا قصور نہیں، ان بے چاروں کو جب مثلاً کہا جائے کہ بتاؤ میاں آیہ یا عیسی انّی متوفّیک و رافعک الیّ اور ایسے ہی فلمّا توفّیتنی کنت انت الرّقیب علیھم جس قرآن کے ساتھ تمہارا ایمان ہے اس میں موجود ہے یا نہیں، اور لفظ توفی کا تیئس جگہ قرآن کریم میں معنی موت ہی میں مستعمل ہے اور افقہ الناس عبداللہ بن عباس نے بھی یہی لیا ہے۔ بخاری اور عباسی تفسیر ابن کثیر وغیرہ وغیرہ تو حسب قولہ تعالیٰ یا عیسی انّی متوفیک و رافعک الیّ کے وعدہ وفات اور بمقتضائے فلمّا

حجت یا بینہ ضروری ہے ۔ چنانچہ آیت مذکورہ میں عن بیّنہ موجود ہے لہذا و کم اھلکنا من قریۃٍ ۔ اور وحرام علی علی قریۃ ا ھلکنا ھا ، و نظا ئرھما میں اہلاک و الا بطال بالبینہ مراد نہیں ۔ الحمد سے والناس تک سارا قرآن ملا حظہ ہو۔ ( سیف چشتیائی ۔ص ۱۶۶۔ ۱۷۶)

# قادیانی کی تفسیر سورہ فاتحہ کا تجزیہ

} سوال : قادیانی صاحب کا سورہ فاتحہ کی عربی تفسیر بلیغ و فصیح لکھنا با وجود امّی ہونے کے اور حریف مقابل کا اس پر قادر نہ ہونا بڑی زبردست دلیل ہے اس کے صدق پر ۔

{ جواب از گولڑوی ۔ امّی ہونے کا پتہ تو مرزا جی اور انکے ہم درسوں سے بخوبی معلوم ہوتا ہے ۔..قادیانی کی تفسیر عربی بھی ایک برہان ہے منجملہ ان براہین کے جو آپکو مسیح موعود و نبی و رسول نہیں بننے دیتے کیونکہ اس تفسیر میں کہیں تو سرقہ و چوری سے کام لیا گیا ہے کہیں لفظی غلطی اور کہیں تحریف معنی جن پر ادنی سے ادنی طالب علم بھی ہنسی کر رہے ہیں ۔ ایسی تفسیر کو اعجاز نام رکھنا اپنے منہ میاں مٹھو بننا ہے ۔..دوسرے علماء کو کیا ضرورت تھی کہ اپنے اشغال کو چھوڑ کر ایک فضول مقابلہ میں مصروف ہوتے ۔ کیا ان کو نبی و رسول بننا منظور تھا ۔..اب اعجاز المسیح کے وجوہ اعجاز کو خیال فرمائیے

} قادیانی: اعجاز المسیح کے پہلے صفحہ جو ہندسہ سے خالی ہے ( قادیانی صاحب ) لکھتے ہیں : فی سبعین یوماً من شھر الصّیام ۔

{ گولڑوی ۔ رمضان شریف ستر ( ۷۰ ) دن کا نہیں ہوتا اور بر تقدیر تاویل ایہام معنی غیر مراد سے خالی نہ ہوگا جو منافی ہے فصاحت و بلاغت کو ۔

} قادیانی : پھر اسی صفحہ پر لکھا ہے ۔ و کان من الھجرۃ ۱۳۱۸ و من شھر النّصاری ۲۰ فروری ۱۹۰۱ء

{ گولڑوی : بے ربط عبارت اور خلاف محاورہ عرب کے ہے ۔

} قادیانی : پھر لکھتے ہیں ۔ مقا م الطبع قا دیا ن ضلع گورداسپور

{ گولڑوی : ضلع گورداسپور ۔ بھی خلاف محاورہ عربی ہے ۔ نہ صرف اسی وجہ سے کہ بجائے گورداسپور کے ، غورداس فور ، چاہیے تھا بلکہ من جہت الترکیب والاعراب بھی ۔

} قادیانی ۔ پھر کہتے ہیں ، باھتما م الحکیم فضل دین ۔

{ گولڑوی: بعد التعریب فضل الدین چاہیے جیسا البھیروی

} قادیانی:ص ۲۔ کد ستِ غاب صدره۔ او کلیلٍ افل بدره

{ گولڑوی: یہ عبارت حریری کے صفحہ ۱۲۴ سے ماخوذ ہے۔

} قادیانی:ص۲۔ وخلت راحتها من بخل المزنه

{ گولڑوی: ظاہر ہے کہ من صلہ خلت کا خلاف مقصود ہونے کی وجہ سے نہیں ہوسکتا اور تعلیلیہ موہم ہے معنی غیر مراد کی طرف، اس لئے یہاں لام کا محل تھا۔

} قادیانی: کا حیاء الوابل للسنة الجماد

{ گولڑوی: مقامات حریری کے صفحہ ۱۲۴ سے ماخوذ ہے بتغیر ما۔

} قادیانی: وعاد جرها سبرها

{ گولڑوی: یہ مثل مشہور ہے۔

} قادیانی:صفحہ ۳۔ من کل نوع الجناح

{ گولڑوی: کلمہ کل معرفہ پر احاطہ اجزاء کا افادہ دیتا ہے جو یہاں پر مقصود نہیں۔ اس لئے نوعٍ للجناح چاہیے تھا۔

} قادیانی:صفحہ ۳۔ کل امرهم علی التقوی

{ گولڑوی: یہاں بھی کل مجموعی خلاف مراد ہے اس لئے امرٍ لهم چاہیے تھا۔

} قادیانی:۔ص ۴۔ فلا ایمان له او یضیع ایمانه

{ گولڑوی: لفظ ایمان کا تکرار دو دفعہ مستکرہ ہے۔

} قادیانی:ص ۷۔ وافرّق بین روض القدس وخضراء الدمن

{ گولڑوی: یہ عبارت مقامات حریری کی ہے۔

} قادیانی: ص ۷۔ کالرّبیع الّذی یمطر فی ابانه۔

{ گولڑوی: یہ بھی حریری سے ہے۔

} قادیانی :و عندی شهادات من ربّی لقوم مستقرین و آیات بیّنات للمبصرین وجه کوجه الصّادقین

{ گولڑوی: و وجه عطف ہے شهادت پر، گویا و عندی وجه ہوا۔ اور یہ خلاف محاورہ ہے کیونکہ جزء پر عند نہیں آتا۔

} قادیانی:ص ۸۔ این الخفا فا فتحوا العین ایّها العقلاء

{ گولڑوی : فا فتحوا پر فا کا لانا بے محل ہے کیونکہ فا کا ماقبل اس کے بعد کیلئے سبب ہوتا ہے اور اس جگہ پر عکس ہے۔عدم الخفاء سبب فتح العین کے لئے نہیں بلکہ فتح العین سبب ہے عدم الخفاء کیلئے۔

} قادیانی:۔ ما قبلو نی من البخل و ا لا ستکبار

{ گولڑوی: من کا کلمہ یہاں پر قبلو ،مثبت کے لئے تعلیلیہ نہیں ہوسکتا۔اور نفی مستفاد من الحرف کے لئے خلاف محاورہ ہے۔نیز بخل کی جگہ حسد چاہیے۔

} قادیانی:ص ۹۔ و اعطِی ما تو قعوہ

{ گولڑوی: اسکا پہلا مفعول نائب عن الفاعل ہونیکا زیادہ مستحق ہے اسلئے واعطوا چاہیے

} قادیانی: ص ۹۔ قا لوا مفتری

{ گولڑوی: مفترٍ چاہیے۔

} قادیانی: و اذا رموا البریبا فیکۃ فضحکوا

{ گولڑوی: فضحکوا پر فا نہ چاہیے۔

} قادیانی:ص ۱۲۔ و قد موا هبّ الصلّا ت علی حب الصلوۃ

} گولڑوی: حریری کے پہلے مقامہ سے ماخوذ ہے بتغیر ما۔

} قادیانی:ص ۱۳۔بل یریدون ان یسفکوا قا ئله

} گولڑوی: ان یسفکوا دم قا ئله چاہیے لا یقا ل سفک زیداً بل دمه۔

} قادیانی:ص ۱۳۔و لما جاء هم امام لا تهوی انفسهم

{ گولڑوی: قرآن کا سرقہ ہے بتغیر ما۔

} قادیانی:ص ۱۵ و لما کان هذا من المشیّة الرّبّانیة مبیناً علی المصا لح الخفیه فما تطرق الی عزم العداء

{ گولڑوی: لما، کی جزا پر فا نہ چاہیے۔

} قادیانی:صفحہ ۱۹۔ و یستقرؤن فی کل وقتٍ موا ضع الجهاد

{ گولڑوی: کیا جو شخص ایسی جھوٹی غمازی سے سرکار کو مسلمانوں پر بدظن کرنا چاہے وہ خدا پاک کا بندہ ہوسکتا ہے۔

} قادیانی: صفحہ ۲۰۔ و جعل قلمی و کلمی منبع للمعارف

{ گولڑوی: منابع المعارف یا منبع المعارف چاہیے۔

} قادیانی: صفحہ ۲۱۔ تنکرون باعجازی

{ گولڑوی: ۔ تنکرون اعجازی چاہیے۔

} قادیانی: صفحہ ۲۲۔ فلمّا دعوته بهذه الدّعوة بعد ما ادعی انّه یعلم القرآن و انّه مناهل المعرفة الی من یکتب تفسیراً بحذاء تفسیری

{ گولڑوی: لعنة اللّه علی الکاذبین۔ مقابلہ تحریری کو مسلّم کر کے تقریری بحث کو بڑھانا، اس کو زیادت فی الشرائط کہا جاتا ہے نہ کہ انکار۔

} قادیانی: صفحہ ۲۲۔ و کان غبیاً و لو کان کالهمدانی او الحریری فما کان فی وسعه ان یکتب کمثل تحریری

{ گولڑوی: ایسا ذہین آپ کے بغیر کون ہوسکتا ہے جو غیر المغضوب علیهم ولا الضّالین سے یہ سمجھ لے کہ، اس سے معلوم ہوا کہ دجال شخصی، جیسا کہ مزعوم ہے، کوئی چیز نہیں۔ اگر علم الٰہی میں اس کا وجود ہوتا تو یوں فرماتا غیر المغضوب علیهم ولا الدّجّال۔ دیکھو صفحہ ۱۸۹، اسی اعجاز مزعومی کا۔ پھر اسی اعجاز المسیح کے صفحہ ۱۴۳ پر آپ لکھتے ہیں کہ: مالک یوم الدّین میں یوم الدین جو ہے اللہ تعالی نے مسیح موعود یعنی قادیانی کے زمانہ کا نام رکھا ہے۔ و سمّی زمان المسیح الموعود یوم الدّین لانّه زمان یحی فیه الدّین۔ یہاں میں پھر کہوں گا لعنة اللّه علی الکاذبین۔ اللہ تعالی خود قرآن کریم میں یوم الدّین کی تفسیر اس طرح فرماتا ہے و انّ الفجّار لفی جحیم۔ یصلونها یوم الدّین (انفطار: ۱۴۔۱۵) یعنی گنہ گار دوزخ میں قیامت کے دن داخل ہوں گے۔ اگر یوم الدّین، قادیانی کا زمانہ ہے تو کیا اسی وقت دوزخ میں حساب کتاب کے بعد داخل ہونا شروع ہوگیا ہے۔

} قادیانی: پھر فرماتے ہیں و ما ادراک ما یوم الدّین۔ ثمّ ما ادراک ما یوم الدّین۔ یوم لا تملک نفس لنفسٍ شیئاً۔ و الامر یومئذٍ للّه (انفطار۔۱۷۔۱۹)۔ غور کرو یوم الدّین اور یوم لا تملک نفس لنفس شیئاً دونوں کا مفاد ایک ہی ہے۔

اور پھر صفحہ ۱۲۵؟ پر لکھتے ہیں کہ: اللہ تعالی نے اس آیت میں و له الحمد فی الاولی و الآخرة۔ (قصص: ۷۰)۔ دو احمدوں کی طرف اشارہ کیا ہے۔ اولی سے احمد پہلا یعنی آنحضرت ﷺ اور

آخرہ سے احمد پچھلا یعنی غلام احمد قادیانی۔

اسکے بعد لکھتے ہیں: و قد استنبطت ھذا النکتۃ من قولہ الحمد للّٰہ ربّ العالمین

{ گولڑوی: جب آپ ایسے استنباط کر سکتے ہیں جن سے آنخضرت ﷺ بھی بے خبر تھے تو پھر بھلا مہر علی بیچارہ بالمقابل آپ کے کس طرح ایسے نرالے استنباط کر سکتا ہے۔

} قادیانی: و مع ذلک کان یخاف النّاس

} گولڑوی: خائف وہی ہوتے ہیں جن کو میدان میں سامنا موت نظر آتا ہے۔ مع آنکہ تحریک مقابلہ بھی پہلے خود ہی کی ہو۔ مامور من اللہ کو میدان میں موجود ہونا نہایت ہی ضروری تھا۔ تا کہ خلق اللہ مامور کی غیر حاضری کے باعث اس کو مفتری علی اللہ سمجھ کر صراط مستقیم کو نہ چھوڑ دیں۔ مخالفین کو للکار کر بلانا اور پھر گھر سے باہر نہ نکلنا گویا اپنے ہی ہاتھوں سے دین کی بیخ کنی کرنا ہے۔ مگر ایسے ماموراور ایسے دین کا عمل درآمد ایسا ہی ہونا چاہیے۔ آپ کا دین اگر وہی محمدی دین ہوتا تو بجائے اس قول پاک آنخضرت ﷺ کے

انا النّبیّ لا کذب انا ابن عبد المطلب

آپ

انا الرّسول لا مراء انا ابن غلام مرتضی

کہتے ہوئے میدان میں موجود ہوتے۔ واقعی امر یہ ہے کہ اللہ تعالی کو بحسب وعدہ انّا نحن نزّ لنا الذّکر و انّا لہ لحافظون کے قرآن کریم کو تحریف سے بچانا منظور تھا۔ اور امت مرحومہ کو یہ سمجھانا کہ غلام احمد قادیانی کتاب اور سنت اور اجماع کا محرف ہے۔ اس لئے پہلے اس کے ہاتھ سے اشتہار دعوت بآن کروفر، کہ ضرور میرا مقابل میرے مقابلہ میں ذلیل ہوگا۔ یہ ہوگا وہ ہوگا۔ روئے زمین پر دلوایا، جس میں خود ہی اس نے تین علماء (جناب مولوی محمد عبداللہ پروفیسر لاہوری، اور جناب مولوی عبدالجبار امرتسری، اور مولوی محمد حسین صاحب بٹالوی) کو حکم قرار دیا اور انتظام پولیس وغیرہ بھی لکھ دیا اور پہلے اس کے آپ کو الہام بھی ہو چکا تھا کہ و اللّٰہ یعصمک من النّاس، اور نیز انّی مھین من اراد اھانتک، اور نیز، تیری اور تیرے گروہ کی حفاظت کرونگا، اور تیرا گروہ ہی قیامت تک غالب رہے گا (دیکھو کتاب البریہ) اور پھر اسی اشتہار میں اخیر پر یہ لکھ دیا کہ لعنۃ اللّٰہ علی من تخلف و ابی۔

مسلمانو! غور سے سوچو یہ ایک مکر الٰہی تھا بمقابلہ مکر قادیانی صاحب کے، جوانہوں نے

سوچا تھا کہ کسی کو کیا ضرورت جو اجابت دعوت کرے۔ ہم کو گھر میں بیٹھے بٹھائے فتح ہو جائے گی۔ اور عقل اور دین کے غنڈے اور میاں مٹھو بغلیں بجاتے ہوئے دام میں پھنسیں گے۔ اور تصویر فروشی اور اشتہار فروشی اور تصنیف فروشی اور منارہ فروشی اور کشش دراہم بنام تجارت پھر مزید برآں بہ بہانہ خسارو غیرہ وغیرہ پولیٹکلوں کی آسامی نکل آئیں گے مگر چونکہ بحکم و اللّٰہ خیر الما کرین کے الٰہی مکر ہی غالب رہتا ہے لہٰذا قادیانی صاحب کے اس کروفر کے بعد ایام جلسہ لاہور میں قلمی اور کلمی طاقتیں سلب کر دی گئیں یعنی عدم حاضری کا عذر تک بھی قلم اور منہ سے نہ نکلا باوجود اس کے کہ معتقدین ومخالفین دونوں کی جانب سے سخت اصرار اور کش مکش بھی ہوئی۔ تخمیناً پانچ چھ دن کے بعد جب ہمارے واپس ہونے کی خبر جناب کو پہنچی تو زرد کاغذ پر بیدلرزاں کی طرح قلم ملنے لگا اور اعذار باردہ اوھن من بیت العنکبوت شروع ہوئے کہ ہم کو سرحدی لوگوں کا خوف تھا اس لئے نہیں آئے۔ اس عذر پر لوگوں نے کہا کہ کیا آپ ان الہامات کو بھول گئے جن میں آپ کو ملہم کی جانب سے پوری تسلی اور غالب رہنے کی بشارت دی گئی تھی۔ یا آپ کے ملہم سے ایفاء وعدہ کی قدرت سلب کر لی گئی۔ ہماری جانب سے تقریری شرط کی ترمیم اس لئے تھی کہ تقریر بھی معیار صداقت ہونے میں تحریر سے کم نہیں۔ جس شخص کو اللہ تعالیٰ غالب کرنا چاہتا ہے اور اس کو منظور ہوتا ہے کہ اس کے غالب رہنے کے ذریعہ سے لوگوں کو ہدایت کرے تو اس کے غلبہ کو معیار صداقت ٹھہرانے کے بعد ضرور ہی اس کو غالب کرتا ہے اور اس سچے مامور کو فرض منصبی کی رو سے حریف مقابل کو دو بدو ہونا نہایت ضروری تھا۔ بلکہ قادیانی صاحب چونکہ بروز وفنا محمدی وعیسوی کے مدعی ہیں تو تقریری مقابلہ کی تسلیم ان پر ضروری تھی کیونکہ ان کے بارزین یعنی آنحضرت ﷺ وعیسیٰؑ نے بھی تبلیغ حق تقریری طور پر کیتھی۔ دوسری وجہ ترمیم کی یہ ہے کہ صرف تحریر میں احقاق حق اچھی طرح نہیں ہوتا۔ بالفرض اگر قادیانی جلسہ لاہور میں بھی تفسیر لکھتے تو کیا ان کی بھولی بھالی جماعت بے تمیزی کی وجہ سے اپنی ضلالت پر زیادہ پکی نہ ہو جاتی۔ ان کی ذاتی لیاقت اس قدر کہاں تھی کہ اس تفسیر کے مضامین واہیہ اور محرفہ پر اطلاع پاویں، یا مرزا جی کے سرقہ کو پکڑ سکیں۔ وہ تو صرف عربی عبارت مسروقہ کو دیکھ کر اور زیادہ گمراہ ہو جاتے۔ اس لئے نہایت ضروری تھا کہ پہلے علماء کے سامنے قرآن وحدیث کو نکال کر بلحاظ سیاق سباق اثبات مدعی کیا جاتا اور علماء انصاف فرماتے کہ کس کا مضمون یا استنباط اصول شرعیہ کے مطابق ہے تاکہ اس کو قبول کر لیا جاوے اور کس کا مخالف اور جاہلانہ چار کو نسلی ہے تاکہ اس سے حاضرین کو تقریراً اور غائبین کو تحریراً سمجھا دیا جاوے کہ اس مسلک سے بچنا مسلمانوں کو

نہایت ضروری ہے۔

مرزائیوں کی اس کم توجہی پر نہایت ہی افسوس آتا ہے کہ انہوں نے نبوت اور قرآن دانی کا معیار انشا پردازی کو سمجھ رکھا ہے اور پھر انشا پردازی بھی وہ جس کی لفظی اور معنوی کمال کی قلعی کھل رہی ہے۔ بھلا مثلاً اگر کوئی عربی زبان میں مضمون لکھ دے کہ نماز عبادت صرف توجہ الی اللہ سے ہے اور اوضاع معمولہ اہل اسلام کی کوئی حقیقت نہیں، اور اپنے دعوے کی دلیل اس امر کو ٹھہراوے کہ میری طرح چونکہ کوئی شخص عربی نویس نہیں، اور فی الواقع ایسا ہو بھی تو کیا کوئی عاقل ایسی واہی دلیل سے اس کے دعوی کو مان سکتا ہے۔ ہرگز نہیں۔

} قادیانی: صفحہ۲۲۔ و کان یعلم انّه تخلف فلا غلبة و لا حجا س

{ گولڑوی: جب غیر مامور من اللہ حصول غلبہ کے لئے پیچھے نہ رہا تو مامور من اللہ کو وجوہ مذکورہ بالا کی رو سے کسی طرح تخلف جائز نہ تھا۔ اس سے معلوم ہوا کہ معاملہ بالعکس ہے۔

} قادیانی: صفحہ۲۲۔ فکاد کیداً

{ گولڑوی: یہ کید چونکہ انّھم یکیدون کیداً (طارق:۱۵) کے مقابلہ میں تھا لہذا اس کو و اکید کیداً کا ظہور سمجھنا چاہیے۔ اسی لئے و اللّٰہ خیر الماکرین (آل عمران:۵۴) کے مطابق غالب رہا اور کیوں نہ ہوتا کتب اللّٰہ لا غلبنّ انا ورسلی انّ اللّٰہ قویّ عزیز (المجادلہ:۲۱)

} قادیانی: صفحہ۲۳ و یحکم من کان لک عدواً و اشدّ بغضاً من علماء الزّمان

{ گولڑوی: ان کی عداوت اس وقت نہیں سوجھی تھی جس وقت اشتہار دعوت میں آپ ہی نے ان لوگوں کو یعنی مولوی عبد اللہ صاحب و مولوی عبد الجبار صاحب و مولوی محمد حسین صاحب کو حکم لکھا تھا۔ کیا اس وقت آپ نے اجابتِ دعوت کو غیر ممکن الوقوع سمجھا ہوا تھا، اس لئے تینوں صاحبوں کو لکھ مارا۔ اور جب سر پر آ گئی تو اس وقت یہ حیلہ سوچ میں آیا کہ یہ علماء میرے دشمن ہیں۔ یہ بھی ہم مسلّم کر لیتے اگر انہیں ایام میں آپ عدم تشریف آوری کی وجہ بھی لکھ دیتے تا کہ ہم ان حضرات کے سوا تین اور اہل علم مقرر کر لیتے۔ کیا آپ کو رجسٹری شدہ چٹھی حافظ محمد دین تاجر کتب لاہوری کی ۲۵۔ اگست سے پیشتر ۲۰ یا ۲۱ کو نہیں پہنچی تھی جس میں لکھا ہوا تھا کہ اگر آپ کو کسی شرط کی ترمیم کرانی ہو تو کرا لیجئے۔ ورنہ آپ کا کوئی عذر وحیلہ قابل اعتبار نہ ہوگا۔ اگر آپ کو اشتراط تقریر یا علماء ثلاثہ کا محکم ہونا گوارا نہ تھا تو قطع حجت کے لئے فوراً اشتہار اور چٹھی کے پہنچتے ہی خود اپنی دستخطی جواب یا اپنے نام کے اشتہار سے اس خاکسار کو واضح کر دیتے کہ اس قید کو اٹھا دو تب ہم آ سکتے ہیں ورنہ نہیں۔ اگر آپ

یہ خیال فرماویں کہ ہمارے مرید امروہی نے یہ بات پہنچا دی تھی تو ہماری طرف سے ہمارے مخلص حکیم سلطان محمود نے جواب ترکی بہ ترکی شائع کر دیا تھا کہ اگر آپ تقریر کسی صورت میں تسلیم نہیں کر سکتے تو بعینہ پیش کردہ شرطیں آپ کی بلاکم وکاست محرر سطور منظور کر کے لاہور آتے ہیں آپ بھی تاریخ مقررہ پر لاہور آویں۔ پھر کیا وجہ ہے کہ آپ کے مرید کی بات تو ہم پر حجت ہو اور ہمارے مخلص کی بات قابل التفات نہ ہو۔ بھلا میں آپ سے پوچھتا ہوں کہ اگر معاملہ بالعکس ہوتا یعنی ہماری طرف سے اشتہار دعوت شائع ہوتا اور آپ یہی جواب دیتے جو ہم نے لکھا تھا۔ اور پھر آپ تاریخ مقررہ پر آتے اور میں حاضر نہ ہوتا یا آپ کے اشتہار دعوت کا میں جواب نہ دیتا بلکہ آپ کی طرح بالکل خاموش ہو جاتا، تو میں آپ کو قسم دیتا ہوں، انصاف سے کہو کہ اندریں صورت آپ معہ اپنے چیلوں چانٹوں کے مارے خوشی کے بغلیں نہ بجاتے اور اشتہاروں پر اشتہار نہ دیتے کہ دیکھو آسمانی نشان ظاہر ہو گیا۔ پس چونکہ یہی نشان علمائے اسلام کے حق میں ظاہر ہو چکا تو پھر آپ کیوں ضد نہیں چھوڑتے۔

} قادیانی: وما رمیت اذ رمیت ولکنّ اللّٰہ رمی

{ گولڑوی: قرآنی آیت ہے۔

} قادیانی: صفحہ ۲۷۔ وحجّۃ بالغۃ تلدغ الباطل کالمنضناض

{ گولڑوی: حریری کے صفحہ ۴۹ سے مسروق ہے بتغیر ما۔

} قادیانی: صفحہ ۲۸۔ ومن نوادر ما اعطی لی من الکرامات

{ گولڑوی: ما اعطی لی کی جگہ ما اعطیت چاہیے۔

} قادیانی: ولا نرھق بالتبعۃ والمعتبۃ

{ گولڑوی: حریری کے صفحہ ۲ کا سرقہ ہے۔

} قادیانی: وتوفیقاً قائداً الی الرّشد والسّداد

{ گولڑوی: حریری سے لیا ہے۔

} قادیانی: ص ۳۶۔ ان اری ظالعہ کالضلیع

{ گولڑوی: مسروق من الحریری ص ۵ بتغیّر ما۔

} قادیانی: ص ۳۷۔ یقال عثارہ

{ گولڑوی: حریری کے صفحہ ۵ سے مسروق ہے بتغیّر ما۔

} قادیانی: ص ۳۹۔ اقتعد منا غارب الفصاحة و امتطی مطا یا الملاحة
} گولڑوی: حریری کا سرقہ ہے۔
} قادیانی: ص ۴۱۔ فقد انعدم علمه کثلج ینعدم بالذوبان
} گولڑوی: انعدم کا لفظ غیر مستعمل ہے بجائے اس کے عدم چاہیے دیکھو قاموس
} قادیانی: ۴۱۔ لا بدّ ان یکون له هذا العلم
} گولڑوی: ضمیر کا موقع ہے اس کا ماقبل ملاحظہ ہو
} قادیانی: ص ۴۲۔ و لو فرضنا
} گولڑوی: لو کا محل نہیں۔
} قادیانی: ص ۴۳۔ بالاعانة علی الابانة
} گولڑوی: حریری کے صفحہ ۳ کا سرقہ ہے۔
} قادیانی: ص ۴۳ و یعصمهم من الغواية و یحفظهم فی الرّواية و الدّراية
} گولڑوی: حریری سے ہے بتغیّر ما صفحہ ۳۔
} قادیانی: ص ۴۳۔ موقف مندمة
} گولڑوی: حریری ص ۳ کا سرقہ ہے۔
} قادیانی: ص ۴۵۔ و ای معجزة
} گولڑوی: و اية معجزة چاہیے۔
} قادیانی: ص ۴۹۔ کمجهول لا یعرف و نکرة لا تعرف
} گولڑوی:: حریری ص ۵ سے مسروق ہے
} قادیانی: ص ۵۰۔ فکل رداءٍ ترتدیه جمیل
} گولڑوی: ایک مشہور شعر کا سرقہ ہے۔ حماسہ ۱۴، قال السموئل بن عادیا:

اذا المرء لم یدنس من اللؤم عرضه فکلّ رداء یرتدیه جمیل

} قادیانی: ص ۵۵۔ لا شیوخ و لا شاب
} گولڑوی: ایک کا جمع اور دوسرے کا مفرد لانا کیا درجہ رکھتا ہے۔
} قادیانی: ص ۵۵۔ کنز المعارف و ممدینها و ماء الحقائق و طینتها
} گولڑوی: مقامات کی عبارت ہے۔

} قادیانی: ص ۵۸۔ کما یملأ الد لو الی عقد الکرب

{ گولڑوی: مقامات بدیع کے شعر ثانی کا مصرع ہے باز یاد لفظ کما

} قادیانی: ص ۵۹۔ او زاد منھم سیری

{ گولڑوی: زاد، اکثر متعدی آتا ہے۔

} قادیانی: ص ۶۰۔ القیت بھا جرانی

{ گولڑوی: مقامات حریری کے صفحہ ۱۲۴ کا سرقہ ہے۔

} قادیانی: ص ۶۱۔ کادراک العھاد۔ لسنۃ جماد

{ گولڑوی: مقامات حریری کے صفحہ ۱۲۴ سے مسروق ہے بتغیر ما

} قادیانی: ص ۶۳۔ اخر نبل من النبال

{ گولڑوی: خلاف محاورہ ہے قابل غور ہے۔

} قادیانی: ص ۶۴۔ فما کا نوا ان یتحرکوا

{ گولڑوی: مصدر کا حمل نا جائز ہے ان لئے (ان) نہ چاہیے تھا۔

} قادیانی: ۔و لیس فیھم الا السبّ و الشّتم قا عدین فی الحجرات

{ گولڑوی: کس سے حال ہے۔

} قادیانی: ص ۶۷۔ و انا جئناک

{ گولڑوی: تقدیم مسند الیہ بے وجہ ہے۔

} قادیانی: ص ۷۷۔ و مثلھا کمثل ناقۃ تحمل کلّما تحتاج الیہ و توصل الی دیار الحب من رکب علیہ

{ گولڑوی: ناقہ کی طرف مذکر ضمیر کا ارجاع غلط ہے۔

} قادیانی: ص ۷۹۔ کما جاء فی القرآن

{ گولڑوی: یہ سجع قلیل الا لفا ظ بعد کثیرھا واقع ہے۔ ماقبل ملاحظہ ہو۔

} قادیانی: ص ۸۱۔ و ھذا الرّجیم ھو الّذی ورد فیہ الوعید اعنّی الدّ جّال

{ گولڑوی: ۔عجیب مسئلہ ہے کہ اعوذ باللّٰہ من الشّیطان الرّجیم میں جو شیطان ہے اس سے مراد تو ابلیس ہے۔ اور جو اس کی صفت ہے اس سے مراد دجال ہے۔ جسے عیسی قتل کرینگے۔ آج تک یہی سنا تھا کہ موصوف اور صفت کا مصداق ایک ہی ہوا کرتا ہے مگر اعوذ باللّٰہ

من الشّیطان الرّجیم سے مرزا صاحب نے کیسا ثابت کر دیا ہے کہ ان کا مصداق مغائر بھی ہوسکتا ہے۔

} قادیانی: ص۸۲۔ و کم من حامل العظام

{ گولڑوی: منصوب ہو کر پھر مکسور پڑھا گیا ہے۔

} قادیانی: ص۸۲۔ بکف المصطفی اضحی الزمام

{ گولڑوی: مرفوع کو مجرور کا قافیہ کیا گیا ہے۔

} قادیانی: ص۸۳۔ الزم اللّٰہ کافۃ اھل الملّۃ

{ گولڑوی: کافہ کا لفظ عربی میں مضاف نہیں آتا۔

} قادیانی: ص۸۷۔ ان الاسم مشتق من الوسم

{ گولڑوی: ھذا خلاف ما صرح بہ الثقات۔

} قادیانی: ص ۱۲۶۔ ثمّ انّ لفظ الحمد مصدر مبنیے علی المعلوم و المجھول و للفاعل وللمفعول من اللّٰہ ذی الجلال

{ گولڑوی: من اللّٰہ ذی الجلال بے ربط ہے۔

} قادیانی: ص۱۲۷۔ فقد یزید عالم الضلال .. الخ

{ گولڑوی: اس جگہ سے جو مضمون چلا ہے اس کو آیت سے کوئی ربط نہیں۔

} قادیانی: ص۱۲۷۔ طرق اللّٰہ ذا لجلال

{ گولڑوی: ذا لجلال منصوب غلط ہے۔

} قادیانی: ص۱۲۹۔ و لم یزل ھذہ الجنود و تلک الجنود یتحاربان

{ گولڑوی: تتحاربان مونث چاہیے۔

} قادیانی: ص۱۲۹۔ الا من اعطی لہ عینان

{ گولڑوی: خلافِ اولی ہے کیونکہ اعطی کا پہلا مفعول نائب عن الفاعل ہونیکا حقدار ہے

} قادیانی: ص۱۲۹۔ و انعدم ما یری

{ گولڑوی: انعدم خلاف محاورہ ہے

} قادیانی: ص۱۳۰ ومن اشرف العالمین واعجب المخلوقین و جود الانبیاء و المرسلین

{ گولڑوی: وجود کا لفظ نہیں چاہیے، لعدم صحّۃ الحمل۔

} قادیانی: ص ۱۳۴۔ و من العالمین زمان ارسل فیھم خاتم النبیّین

{ گولڑوی: یہاں تو یہ معلوم ہوتا ہے کہ عالم زمانہ کا نام ہے۔ پہلے یہ ثابت کیا کہ انسان حمد کرنے سے عالم ہو جاتا ہے۔ پھر آیت سے یہ مضمون ہرگز مستفاد نہیں ہوتا۔

} قادیانی: ۱۳۵۔ قد استنطبت ھذہ النکتۃ من قولہ الحمد للّٰہ ربّ العالمین

{ گولڑوی: مرزا جی فرماتے ہیں کہ اس آیت میں و لی الحمد فی الاولی و الآخرۃ دو احمدوں کی طرف اشارہ ہے۔ ایک اولی احمد مصطفیٰ ﷺ اور آخری احمد بن غلام مرتضیٰ۔ شفاہ اللّٰہ عن الما لیخولیا۔ سبحان اللہ عجیب استنباط ہے۔

} قادیانی: ص ۱۳۶۔ الا علی النّفس الّتی سعی سعیھا

{ گولڑوی: سعی کی جگہ سعت مونث چاہیے۔

} قادیانی: ص ۱۳۹۔ الا تری انّ سلسلۃ خلفاء موسی انتھت الی نکتۃ مالک یوم الدّین

{ گولڑوی: کیسا استنباط ہے سبحان اللّٰہ۔

} قادیانی: ص ۱۳۹ کما یفھم من لفظ الدّین فانّہ جاء بمعنی الحکم و الرّفق

{ گولڑوی: اس جگہ بمعنی جزا کے ہے بدلیل و ما ادرک ما یوم الدّین (انفطار: ۱۷)

} قادیانی: ص ۱۴۰۔ و ذلک وقت المسیح الموعود و ھو زمان ھذا المسکین و الیہ اشار فی آیۃ یوم الدّین

{ گولڑوی: لعنۃ اللّٰہ علی الکاذبین المحرّفین۔

} قادیانی: ص ۱۴۳۔ و سمّی زمان المسیح الموعود یوم الدّین

{ گولڑوی: ثانیاً لعنۃ اللّٰہ علی الکاذبین المحرّفین۔

} قادیانی: ص ۱۵۹۔ الا قلیل الّذی ھو کالمعدوم

{ گولڑوی: فصیح بلیغ ملیح صاحب موصوف نکرہ ہے اور صفت معرفہ۔

} قادیانی: ص ۱۶۳۔ ان یجعل اللّٰہ احمد کل من تصدی للعبادۃ

{ گولڑوی: جعل کا دوسرا مفعول بے وجہ مقدم کیا گیا ہے۔

} قادیانی: ۔ص۱۶۳ و علی هذا کا ن من الوا جبات ان یّکو ن ا حمد فی آ خر هذه الا مّة

{ گولڑوی: نہ کوئی اشارت ہے نہ دلالت ۔

} قادیانی: ص ۱۶۵۔ و ان لا توذی ا خیک

{ گولڑوی: ا خاک چاہیے۔

} قادیانی: ۔ص۱۶۶ و اشارة الی انّ اللّٰه اعدّ لهم کلما اعطی الانبیاء السّا بقین

{ گولڑوی۔ محض غلط ہے۔

} قادیانی: ص ۱۷۰۔ و انّهم ثمرات الجنّة فو یل للذی ترکهم

{ گولڑوی: ۔ ترکها چاہیے۔

} قادیانی: ۔ص۱۷۰۔ اتظن ان یکون الغیر

{ گولڑوی: فصیح صاحب! کلمہ غیر معرف باللام نہیں ہوتا۔

} قادیانی: ص ۱۷۱۔ ان یّبعث فی هذة الامّة

{ گولڑوی: بعد التسلیم مفید مطلوب نہیں ہے۔

} قادیانی: ص۱۷۲۔ و انه لن یا تی ا حد من السّما ء

{ گولڑوی: کہاں سے معلوم ہوا۔

} قادیانی: ص ۱۸۹۔ و ذکر الضّا لین فی مقام کان واجباً فیه ذکر الدّ جّال و ان کا ن ا لامر کما هو ز عم الجها ل لقا ل اللّٰه فی هذه المقا م غیر المغضو ب علیهم و لا الدّ جّا ل

{ گولڑوی : دجال کا ذکر ضالین کے ضمن میں بسبب عموم مفہوم اس کے ہو چکا ہے۔ اور ذکر شخصی اگر ضروری سمجھا جاوے تو پہلے آپ کا چاہیے تھا کیونکہ دجال مفسر و محدث بن کر دھوکا نہ دے گا بہ خلاف آپ کے کہ حامیان اسلام کے لباس میں منبر پر کھڑے ہو کر تحریف کر رہے ہیں۔ لہذا آپ کا ذکر نہایت ہی ضروری تھا۔

(سیف چشتیائی۔ص ۵۵۔۶۶ مختصراً)

## سرکار بنام قادیانی و بٹالوی

شیخ یعقوب علی تراب قادیانی اڈیٹر الحکم نے لکھا ہے:

اکثر احباب ہم سے دریافت کرتے ہیں کہ اخبارات میں جو خبر گشت کر رہی ہے کہ مرزا غلام احمد صاحب اور محمد حسین بٹالوی کے نام حفظ امن ضمانت کے لئے نوٹس جاری ہوئے ہیں اس کی اصل حقیقت کیا ہے۔ ہم اپنے ناظرین کو اطلاع دینا چاہتے ہیں کہ یہ ایک معمولی سا امر ہے۔ محمد حسین بٹالوی نے کچھ عرصہ ہوا مرزا صاحب کے اشتہار مورخہ ۲۱ نومبر ۱۸۹۸ء کے شائع ہونے پر شیخیت نمائی کے طور پر ایک چھری رکھ لی تھی اور اکثر لوگوں کو دکھاتا پھرتا تھا۔ اس پر ڈپٹی انسپکٹر بٹالہ نے اس چھری کو دیکھ کر رپورٹ کر دی کہ نقص امن کا اندیشہ ہے مرزا صاحب اور محمد حسین سے ضمانت لی جائے۔ اس پر صاحب ڈسٹرکٹ مجسٹریٹ ضلع نے ۱۴ دسمبر کو نوٹس جاری کئے۔ ۱۵ دسمبر ۱۸۹۸ء کو پہلی تاریخ پیشی تھی بدون کسی کاروائی کے مقدمہ ۵ جنوری ۱۸۹۹ء پر ملتوی ہوا۔ محمد حسین نے جو وکیل کہا جاتا ہے مسلمانوں سے چندہ لے کر کیا تھا اس نے اپنی کسی مصروفیت کی وجہ سے ۵ جنوری ۱۸۹۹ء کی تاریخ تبدیل کرا لی اور اب مقدمہ کل ۱۱ جنوری ۱۸۹۹ء کو ڈسٹرکٹ مجسٹریٹ گورداسپور کے اجلاس میں پیش ہوگا۔ اس کے علاوہ اور کوئی بات نہیں ہے۔

یہ مقدمہ ایک بڑی دل چسپی سے دیکھا جا رہا ہے اور پبلک میں مختلف قسم کی چہ میگوئیاں ہو رہی ہیں۔ ہم نہ تو ضرورت سمجھتے ہیں اور نہ مناسب کہ اس کی نوعیت پر کسی قسم کی رائے دیں مقدمہ ایک دور اندیش حاکم مجاز کے سامنے ہے بعد کل کاروائی کہ ہمارا حق ہوگا کہ ہم اس پر رائے زنی کریں۔ ہاں اتنا کہہ دینا شاید بے محل نہ ہوگا کہ مرزا صاحب کے اشتہارات مورخہ ۲۱ نومبر ۱۸۹۸ء اور رسالجات کشف الغطاء وغیرہ کا مطالعہ ہمارے بیدار ڈسٹرکٹ مجسٹریٹ کو اصل معاملہ کی تہ تک پہنچنے کے لئے بہت مدد دیں گے۔ (اخبار الحکم قادیان ۱۰ جنوری ۱۸۹۹ء ص ۲)

} شیخ یعقوب علی تراب قادیانی لکھتے ہیں:

جو مقدمہ ڈسٹرکٹ مجسٹریٹ گورداسپور کے اجلاس میں زیر دفعہ ۱۰۷ دائر ہے اور جس میں مرزا صاحب اور محمد حسین بٹالوی بطور فریق ثانی ہیں عام طور پر دلچسپی سے دیکھا جاتا ہے۔ ۱۱ جنوری ۱۸۹۹ء کو مقدمہ مذکورۃ الصدر گورداسپور میں باجلاس ڈسٹرکٹ مجسٹریٹ پیش ہوا۔ مرزا صاحب کی

طرف سے مسٹر براؤن اور مولوی فضل الدین لاہور اور خواجہ کمال الدین پلیڈر پشاور سے اور مولوی شیخ علی احمد لوکل پلیڈر بطور پیروکار پیش ہوئے۔ محمد حسین بٹالوی کی طرف سے بھی دو وکیل پیش ہوئے جن میں ایک صاحب بہادر لاہور سے آئے تھے اور دوسرے صاحب گورداسپور ہی کے وکیل تھے۔

۱۱ جنوری کو مرزا صاحب، محمد حسین ڈپٹی انسپکٹر بٹالہ، انسپکٹر پولیس گورداسپور کے بیانات ہوئے اور مقدمہ ۲۷ جنوری ۱۸۹۹ء پر ملتوی ہوا جو بمقام دہاریوال پیش ہوگا۔

جیسا ہم نے پہلے بھی لکھا تھا کہ ہم مقدمہ کی نوعیت پر کسی قسم کی رائے ابھی دینا قبل از وقت سمجھتے ہیں لیکن ہم نے اس سے پیشتر ڈاکٹر کلارک کے مقدمہ کے وقت بھی ڈسٹرکٹ مجسٹریٹ گورداسپور کو اصلیت تک پہنچنے کے لئے یہ بات کہی تھی کہ وہ اس معاملہ پر کامل توجہ فرمائیں کہ مرزا صاحب اور عام مولویوں کے درمیان بنائے مخاصمت کیا ہے؟

بہرحال ہم کو امید ہے کہ ڈسٹرکٹ مجسٹریٹ اس معاملہ پر پوری توجہ فرماویں گے ہم کو یہ دیکھ کر خوشی ہوئی ہے کہ صاحب موصوف نہایت متانت اور غور سے کام کرتے ہیں۔

(اخبار الحکم قادیان۔ ۱۷ جنوری ۱۸۹۹ء ص ۶)

} شیخ یعقوب علی تراب بتاتے ہیں:

خیمہ میں جو عدالت کا کمرہ بنایا گیا تھا مجسٹریٹ ان کا منشی اور کورٹ انسپکٹر اور ڈپٹی انسپکٹر بٹالہ موجود تھے۔ مرزا صاحب کی طرف سے حسب معمول مولوی فضل الدین پلیڈر لاہور، مسٹر براؤن پلیڈر لاہور خواجہ کمال الدین پلیڈر پشار پیش ہوئے۔ محمد حسین بٹالوی آج ایک نئے قانونی مشیر لے کر آئے تھے۔ پیش ہوتے ہی مسٹر ہربرٹ پیروکار محمد حسین نے عذر پیش کیا کہ جدید ضابطہ کی رو سے ایک ہی وقت پر محمد حسین اور مرزا صاحب کا مقدمہ نہیں ہوسکتا۔ چنانچہ اس قانونی وجہ سے ڈپٹی کمشنر نے آئندہ سماعت ۱۴ فروری ۱۸۹۹ء مقرر کی اور سب سے پہلے مرزا صاحب کا مقدمہ سننے کا حکم دیا اور پھر از سرنو نوٹس بھیجنے کا ارشاد فرمایا گویا سابقہ کل کاروائی کالعدم ہی سمجھی گئی۔ اب ۱۴ تاریخ سے اصلی معنوں میں مقدمہ شروع ہوگا۔ (اخبار الحکم قادیان۔ ۳۱ جنوری ۱۸۹۹ء ص ۸)

} شیخ صاحب بتاتے ہیں: مقدمہ کی تاریخ ۱۴ فروری ۱۸۹۹ء مقرر ہوئی ہے اور اس مرتبہ یہ مقدمہ بمقام پٹھانکوٹ پیش ہوگا۔ (اخبار الحکم قادیان ۱۰ فروری ۱۸۹۹ء ص ۷)

} شیخ یعقوب علی لکھتے ہیں:

۱۳ فروری ۱۸۹۹ء کو علی الصبح مقدمہ کی پیروی کیلئے مرزا غلام احمد معہ احباب قادیان

سے بٹالہ کو روانہ ہوئے جہاں سے بسواری ریل پٹھان کوٹ کو تشریف لے جائیں گے۔

(اخبار الحکم قادیان ۳ مارچ ۱۸۹۹ء ص ۱۰)

} شیخ صاحب نے مقدمہ فوجداری سرکار بنام مرزا غلام احمد قادیانی و مولوی ابوسعید بٹالوی مسل بایں الفاظ نقل کی ہے:

باجلاس مسٹر جی ایم ڈوئی ڈپٹی کمشنر و ڈسٹرکٹ مجسٹریٹ ضلع گورداسپور

مرجوعہ ۵ جنوری ۱۸۹۹ فیصلہ زیر تجویز نمبر بستہ قادیان ۔۔۔ جرم ۱۰۷ ضابطہ فوجداری

رپورٹ خاص تھانہ بٹالہ:

جناب عالی! مرزا غلام احمد ساکن قادیان و مولوی محمد حسین ساکن بٹالہ کے باہم ایک عرصہ سے تکرار مذہبی چلا آتا ہے۔ دونوں اپنی اپنی تائید اور مخالف کی تکذیب میں تحریرات دیگر چھاپہ و قلمی جاری کرتے رہتے ہیں اور جوش مذہبی کے بہانہ سے ایسے اشتعال بخش الفاظ استعمال کرتے ہیں جن سے ان کے دیکھنے والا ان کی جماعت کے مریدان و معتقد آمادہ بفساد ہو سکتے ہیں ہر دو کے حالات سابق وقتاً فوقتاً بذریعہ رپورٹ ہائے خاص گذارش بحضور ہوتی رہی ہیں۔ دونوں نے یہ طریقہ محض اپنی ناموری اور فائدہ ذاتی کے واسطے اختیار کیا ہوا ہے کہ ان کی عزت اور فریق مخالف کی ذلت ان کی جماعت میں پیدا ہو اور ان کے واسطے علاوہ شہرت کے دنیاوی فائدہ پہنچے جیسے کہ اب تک بذریعہ منی آرڈر وغیرہ رقومات کثیر پہنچ رہی ہیں۔ حال میں غلام احمد قادیانی نے مولوی محمد حسین بٹالوی سے درخواست کی کہ وہ فیصلہ بحث مذہبی کا بذریعہ مباہلہ کرے (یہ اسلام میں ایک طریقہ دعا کا واسطے فیصلہ منجانب اللہ کے ہے اور فریق کاذب پر اس فیصلہ کی رو سے عذاب نازل ہوتا ہے)

مولوی محمد حسین نے مباہلہ تو منظور کیا، مگر میعاد نازل ہونے عذاب کی، بجائے ایک سال مقررہ مرزا غلام احمد کے تین روز کے اندر اندر مقرر کی۔ اور مرزا غلام احمد کی طرف سے بصورت فتح یابی مولوی محمد حسین کو ۸۲۵ روپیہ انعام دیا جانا مقرر کیا گیا۔ بجواب اس کے ایک شخص سید ابوالحسن تبّتی وارد کوہ شملہ سنجولی نے ایک اشتہار تاریخ ۲۱۔ اکتوبر ۱۸۹۸ء کو دیا کہ بصورت فتح یابی مولوی محمد حسین بٹالہ کے تحریر کیا کہ مرزا غلام احمد کا منہ کالا کیا جاوے، اس کو ذلیل کیا جاوے، اس کی روسیاہی کے بعد اس کو گدھے پر سوار کر

کے کوچہ بکوچہ ان چاروں شہروں میں پھرایا جائے، اور بجائے دینے (محمد حسین کو) ۸۲۵ روپئہ انعام کے صرف ۸۲۵ جوتے ان (مرزا) کے سر پر لگائے جائیں وغیرہ وغیرہ۔

اس اشتہار پر ملا محمد بخش لاہوری نے اپنی طرف سے کچھ نوٹ ایزاد کئے جو درج اشتہار منسلکہ ہیں اور اس پر نشان سرخی سے دیا گیا ہے۔ اس اشتہار اور نوٹوں کی بابت مرزا غلام احمد قادیانی اور اس کی جماعت خیال کرتے ہیں کہ مولوی محمد حسین سکنہ بٹالہ نے بنام نہاد دوسرے شخص کی طرف سے یہ اشتہار دلایا ہے۔

اور اب مرزا غلام احمد نے ۲۱ نومبر ۱۸۹۸ء کو ایک اشتہار جس کا عنوان یہ ہے، ہم خدا پر فیصلہ چھوڑتے ہیں، برخلاف مولوی محمد حسین و ملا محمد بخش لاہوری و سید ابوالحسن تبتّی کے جاری کیا جس کا اخیر یہ ہے کہ مجھے الہام ہوا ہے کہ ۱۳ ماہ کے اندر یعنی ۱۵ دسمبر ۱۸۹۸ء سے ۱۵ جنوری ۱۹۰۰ء تک یہ تینوں اشخاص ذلیل اور رسوا ہوں گے۔ اور اس میں جو اس نے دعا کی، اور جو اس کا جواب بذریعہ الہام کے معلوم ہوا اردو عربی میں تحریر کئے ہیں۔

اس اشتہار کے جاری ہونے پر مولوی محمد حسین ساکن بٹالہ کو سخت اشتعال اور خوف پیدا ہو گیا ہے اور وہ سمجھتا ہے کہ مرزا غلام احمد قادیانی نے یہ اشتہار اپنی سابقہ عادت کے بموجب اس کی نقصان رسانی کا انتظام میعاد مقررہ کے اندر کر کے جاری کیا ہے اور اس غرض سے مولوی محمد حسین مذکور نے ایک چھری تیز دھار ساخت بھیرہ ضلع شاہ پور خریدی ہے اور ہر وقت اپنے پاس بغرض حفاظت رکھتا ہے اور عام طور پر چھری مذکور لوگوں کو دکھلاتا رہتا ہے اور کہتا ہے کہ مرزا غلام احمد نے لیکھرام کی طرح میری ہلاکت کا انتظام کر کے اشتہار جاری کیا ہے اور مجھے اندیشہ ہے کہ اس پیشگوئی کی صداقت کے واسطے وہ مجھے قتل کرائے گا۔ اس لئے واسطے اپنی حفاظت اور مقابلہ دشمن کے چھری ہر وقت اپنے ساتھ رکھتا ہوں۔ دونوں فریق میرے علاقہ میں آباد ہیں اور انکے مریدوں و معتقدوں کی ایک بڑی بھاری جماعت ہے جس میں ہر طرح کے لوگ تیز مزاج وغیرہ شامل ہیں۔

اب صورت اس معاملہ کی بدانست کمترین یہاں تک پہنچ گئی ہے کہ زیادہ تحمل مقتضی نہیں ہے۔ ضرور سخت اندیشہ نقض امن کا فریقین کی طرف سے ہے۔ اور اشتہارات علاوہ دل

شکن و رنجدہ اشتعال آمیز کلمات فریقین کی طرف سے روز مرہ سے اور دیکھے جاتے ہیں، اوران کا چرچا عوام میں ہوکر ایک دوسرے فریق کی جماعت کی دل شکنی و اشتعال طبع کا باعث ہوتے ہیں ۔حضور کو یاد ہوگا کہ جب مرزا غلام احمد مقدمہ حفظ امن پادری ہنری کلارک امرتسر سے بری ہوا تھا تو ڈگلس ڈپٹی کمشنر نے زبانی اس کو فہمائش فرمائی تھی کہ برائے آئندہ ایسے اشتہار یا پیشین گوئی جس سے نقض امن کا اندیشہ ہو، نہ دیا کرے ۔کچھ عرصہ تک مرزا غلام احمد نے اس پر عمل کیا اور خاموشی رکھی، اب پھر اسی طرح اشتہار بازی شروع کر دی ہے جو موجب نقض امن ہے۔لہذا رپورٹ اطلاعاً ارسال بحضور ہے اشتہارات و اخبارات لف ہیں جہاں اس کا ذکر درج ہے اس پر نشان سرخی سے دیا گیا ہے ۔ اگر پسند رائے حضور ہو تو معرفت انسپکٹر صاحب اس امر حقیہ کی دریافت فرما کر فریقین کی ضمانت و مچلکہ حفظ امن کا انتظام فرمایا جاوے۔

تحریر یکم دسمبر ۱۸۹۸ء ۔ محمد بخش ڈپٹی انسپکٹر بٹالہ

} رپورٹ پولیس گورداسپور:

اصل درخواست ہذا اخبارات و اشتہارات سے علیحدہ ہوکر بخدمت ڈپٹی کمشنر بھیجی جاوے اور گذارش کیا جاوے کہ سال گذشتہ میں مرزا غلام احمد قادیانی کے برخلاف مقدمہ زیر دفعہ ۱۰۷ ضابطہ فوجداری دائر کیا گیا تھا مگر کسی وجہ سے وہ رہا ہوا اور ڈگلس ڈپٹی کمشنر نے جن کی عدالت میں یہ مقدمہ سماعت ہوا تھا حکم دیا تھا کہ آئندہ کیلئے مرزا غلام احمد ایسی پیشگوئی نہ کرے ۔مگر اب پھر اس نے اس حکم کے برخلاف کرنا شروع کیا ہے جس سے اندیشہ نقض امن کا ہے ۔ہماری دانست میں مرزا غلام احمد قادیانی نے کپتان ڈگلس کے حکم اور وعدہ کے خلاف کیا ہے اور ضرور نقض امن کو روکنے کے لئے فریقین کا انتظام کرنا ضروری ہے۔ فریقین کی حفظ امن میں ضمانت لینی چاہیے۔ کاغذات ہذا بصیغہ خفیہ مرسل ہوویں ۔تحریر ۳ دسمبر ۱۸۹۸ء دستخط بحروف انگریزی

} درخواست دربارہ حصول لائسنس مولوی ابوسعید محمد حسین

مشمولہ مسل اجلاسی مسٹر ایم ڈوئی ڈپٹی کمشنر گورداسپور

سرکار دولت مدار بنام مرزا غلام احمد قادیانی و مولوی ابوسعید محمد حسین ساکن بٹالہ ۔

جرم زیر دفعہ ۱۰۷ ضابطہ فوجداری ۔

جناب عالی: مرزا غلام احمد ساکن موضع قادیان نے برخلاف مظہر سائل بدیں مضمون اشتہار دیا ہے کہ مولوی ابو سعید محمد حسین کو ۱۳ ماہ کے اندر ذلت کی مار اور رسوائی ہوگی جس سے مجھ کو اندیشہ ہے کہ وہ اپنی پیشینگوئی کو سچا کرنے کیلئے میری جان کو نقصان پہنچانے کی کوئی ناجائز تدبیر اختیار کریگا۔ لہذا درخواست ہے کہ مظہر سائل کو ایک پستول اور ایک بندوق کا حفاظت جان کیلئے کل احاطہ پنجاب کے واسطے لائسنس دیا جاوے کیونکہ مظہر کل پنجاب میں واسطے وعظ و غیرہ ضرورتوں کے دورہ کیا کرتا ہے۔ سوائے اوزار کے اندیشہ ہے کہ اس کی جماعت میں سے کوئی دشمن نقصان پہنچاوے۔

مولوی ابو سعید محمد حسین اڈیٹر اشاعۃ السنہ ساکن بٹالہ ضلع گورداسپور۔ ۵ دسمبر ۱۸۹۸ء

} از پیش گاہ ڈپٹی کمشنر بہادر پیش ہو کر حکم ہوا کہ مرزا غلام احمد و مولوی محمد حسین برائے ۱۵ ماہ حال صدر میں طلب ہوویں۔ اہلمد کاغذات کو بطور خفیہ احتیاط سے رکھے۔ ۱۰۔ دسمبر ۱۸۹۸ء

}نقل حکم عبوری مع رپورٹ اہل مد اجلاسی مسٹر ٹی ایف ڈیکسن ڈپٹی کمشنر ضلع گورداسپور آج پیش ہو کر حکم ہوا کہ ۵ جنوری ۱۸۹۹ء کو مقدمہ ہذا پیش ہووے۔ فریقین کو فہمائش کی گئی۔ ۱۵ دسمبر ۱۸۹۸ء دستخط حاکم

جناب عالی! کاغذات برائے ۵ جنوری ۱۸۹۹ء پیش کرتا ہوں۔ دستخط اہلمد۔ ۲۵ دسمبر ۱۸۹۸ء

}حکیم عبوری واقعہ ۵ جنوری ۱۸۹۹ء۔

اجلاسی مسٹر جی ایم ڈوئی ڈسٹرکٹ مجسٹریٹ ضلع گورداسپور

فریقین مرزا غلام احمد اور ابو سعید محمد حسین بتعمیل نوٹس حاضر ہوئے کہ جو ہمارے جانشین نے بنام پولیس اس غرض سے جاری کیا تھا کہ ان کو ۱۵ دسمبر کیلئے پیش کیا جائے مقدمہ ۵ جنوری تک ملتوی کیا گیا منجملہ فریقین کے ایک فریق کے وکیل مسٹر اورٹل نے بذریعہ تار ہم سے درخواست کی کہ مقدمہ ۱۲ تاریخ تک ملتوی کیا جائے انہوں نے یہ بھی لکھا ہے کہ دوسرے فریق کا وکیل بھی رضامند ہے ہم نے مقدمہ کا التواء ۱۱ جنوری تک کیا ہے کیونکہ ۱۲ کو ہم دورہ میں جائیں گے۔ ایک نقل مندرجہ حکم کی زیر دفعہ ۱۱۲ مجموعہ ضابطہ فوجداری فریقین پر تعمیل کیا جائے کہ مرزا غلام احمد سکنہ قادیان اور ابو سعید محمد حسین کچھ

عرصہ سے آپس میں سخت مذہبی مباحثہ کر رہے ہیں جس کا نتیجہ یہ ہوا ہے کہ خدا تعالی سے مباہلہ کی درخواست کی جائے کہ اس شخص پر ذلت پڑے کہ جو غلطی پر ہو۔ ہر دو فریق کی تحریرات اس حد سے باہر چلی گئی ہیں کہ جس کو مباحثہ واجب کہا جاوے۔

ابوسعید محمد حسین کے فریق کے ایک ممبر سید ابوالحسن تبتّی نے ایک اشتہار در بارہ مرزا غلام احمد سکنہ قادیان کے جاری کیا گیا ہے کہ جو نہایت فحش ہے۔

اور ایک اشتہار مورخہ ۲۱ نومبر ۱۸۹۸ء میں مرزا نے خدا کے پاس صرف یہی درخواست نہیں کی کہ اس شخص کو جو غلطی پر ہو ذلیل کیا جاوے بلکہ اس کے مخالفان پر بھی، جو افواہیں لاہور میں قتل پنڈت لیکھ رام کی نسبت مشہور ہوئی ہیں عام طور پر روشن ہیں خواہ وہ راست ہوں یا دروغ ،لیکن ان سے مرزا غلام احمد سکنہ قادیان کو رہنمائی ہونی چاہیے تھی کہ وہ اس قسم کے مباحثے سے پرہیز کرے جس میں موت کی (یا جیسا کہ مقدمہ حال میں) ذلت کی پیشگوئی اس کے مخالفوں کی نسبت شامل ہو۔

ہماری رائے میں یہ مناسب ہے کہ نقض امن کے روکنے کیلئے ہر دو اشخاص مندرجہ صدر سے ان کے اپنے مچلکے ایک ایک ہزار روپئے کے برائے ایک سال واسطے رکھنے حفظ امن کیلئے جاویں۔

لہذا حکم ہوا کہ نامبردگان ۱۱ جنوری کو حاضر آویں اور وجہ ظاہر کریں کہ کیوں ایسا حکم صادر نہ کیا جاوے۔

نقل اس حکم کی نوٹس کے ہمراہ برائے تعمیل بھیجی جاوے۔ تحریر ۵ جنوری ۱۸۹۹ء دستخط حاکم

} حکم عبوری بمقدمہ فوجداری باجلاسی مسٹر جی ایم ڈوئی ڈسٹرکٹ مجسٹریٹ گورداسپور واقعہ ۲۲ جنوری ۱۸۹۹ بمقام گورداسپور

مولوی ابوسعید محمد حسین ساکن بٹالہ و مرزا غلام احمد ساکن قادیان ملزم حاضر ہیں ۔مسٹر ڈبلیو براؤن، شیخ فضل الدین، شیخ علی احمد و خواجہ کمال الدین وکلاء من جانب مرزا غلام احمد حاضر ہیں ۔ مسٹر اورٹل بیرسٹر و شیخ نبی بخش وکیل من جانب ابوسعید محمد حسین حاضر ہیں ۔ مسٹر براؤن تسلیم کرتے ہیں کہ مندرجہ ذیل دستاویزات ان کے موکل نے جاری کیں ۔

الف ۔ اشتہار مورخہ ۲۱ نومبر ۱۸۹۸ء ۔

ب۔ اشتہار ۳ جنوری ۱۸۹۹ء۔

ج۔ اشتہار مورخہ ۶ جنوری ۱۸۹۹ء۔

د۔ رسالہ کشف الغطاء۔

ھ۔ اشتہار مورخہ ۷ جنوری ۱۸۹۹ء

} بیان مولوی محمد حسین ابوسعید ساکن بٹالہ۔

ایک فتوی تکفیر کا نسبت مرزا غلام احمد.. میرے اخبار میں چھپا کہ مرزا غلام احمد کافر ہے اس فتوی کے لکھنے والے مولوی نذیر حسین تھے اور اس فتوی پر اور مولویوں کی مہریں ہیں میری مہر نہیں ہے۔ میں سائل تھا جواب انہوں نے دیا۔تب سے ہمارا مذہبی بحث اس کے ساتھ ہوتا رہا۔ میں محمد بخش جعفر زٹلی ساکن لاہور کو جانتا ہوں اس کے ساتھ میری سابقہ کوئی خاص دوستی نہیں لیکن خط وکتابت دنیوی کام میں کبھی کبھی میری اس کے ساتھ ہوتی ہے۔ میں لاہور میں جاتا رہتا ہوں کبھی کسی دوست کے گھر کبھی کسی دوست کے گھر رہتا ہوں، اس کے گھر میں کبھی نہیں رہا۔ میرا پیپر اشاعۃ السنۃ وہاں چھپتا ہے فقرے جو آپ نے مجھ کو پڑھ کر سنائے ہیں یہ میرے اخبار کا خلاصہ ہے جو نمبر ۵ جلد ۱۸ اشاعۃ السنہ میں ہے۔

اور جو اشتہار محمد بخش نے لاہور سے جاری کیا اس کے متعلق ہے۔ اصل اشتہار میرے رسالے میں نہیں چھاپا نہ مجھ سے کوئی مشورہ لیا گیا اور نہ مجھ سے پوچھا گیا۔

پرچہ اشاعۃ السنہ نمبر ۳ جلد ۱۸ میں سے جو فقرات متعلق تیسری حرکت پڑھ کر سنائے گئے ہیں وہ میرے رسالے میں درج ہیں۔ پرچہ اشاعۃ السنہ نمبر ۵ جلد ۱۸ میں سے فقرات مجھ کو پڑھ کر سنائے گئے یہ بھی میرے اخبار میں سے ہے۔ پرچہ اشاعۃ السنہ نمبر ۱ جلد ۱۶ میں سے چند سطور مجھ کو سنائیں یہ میں نے اپنے اخبار میں چھپوائیں۔ پرچہ نمبر ۷ جلد ۱۸ اشاعۃ السنہ میں سے جو سطریں مجھ کو سنائی گئی ہیں میرے رسالے میں چھپی ہیں۔ میرے رسالے میں وہ دجال اور کافر بہت دفعہ لکھا گیا ہے جیسے وہ مجھے کہتا ہے۔ میں نے مولوی ابوالحسن تبّتی کو دیکھا ہے، وہ کبھی شملہ میں رہتا ہے اور کبھی لاہور کبھی دہلی۔ آخیر مرتبہ میں شملہ میں اکتوبر میں گیا تھا یا قریب اس کے، اور ۱۴ دن وہاں رہا۔ اس وقت میں نے اس مولوی کو دیکھا تھا۔ اشتہار مورخہ ۳۱۔ اکتوبر ۱۸۹۸ء کی نسبت میرا کوئی

مشورہ اس کے ساتھ نہیں ہوا کہ جس میں لکھا ہے کہ منہ کالا کیا جاوے اور گدھے پر پھرایا جاوے وغیرہ۔ میں جانتا ہوں کہ اس اشتہار کی نسبت کوئی ذکر اشاعة السنہ میں نہیں ہوا میرے پاس اس اشتہار کی نقل ڈاک میں آئی تھی اور دستی بھی ملی۔ جب پہلے ڈاک میں میرے پاس نقل بھیجی میں نے کوئی جواب سید ابوالحسن تبّتی کو نہیں لکھا۔اس اشتہار کی نسبت میں نے اخیر مرتبہ ۲۴۔ اکتوبر کو شملہ میں اس کو دیکھا تھا اس وقت تک اس نے مجھ سے کوئی ذکر اس اشتہار کی نسبت نہیں کیا کہ میں کوئی ایسا اشتہار چھاپوں گا۔

۱۸۹۷ء سے ایک چھری اپنی حفاظت کے واسطے اپنے پاس رکھتا ہوں۔ مجھ کو یہ خوف ہے کہ مرزا غلام احمد اشتعال دیگا میری نسبت اسی طرح سے جس طرح کہ دیگر لوگوں کی نسبت اس نے پیش گوئیاں کیں۔ میں نے اس خوف سے ایک بندوق اور ایک پستول کیلئے لائسنس کی درخواست ۵ دسمبر ۱۸۹۸ء کو دی تھی جو شامل مسل ہے۔اور میں نے وہ درخواست دیکھی ہے۔

عبداللہ آتھم اور پنڈت لیکھ رام کی نسبت جو واقعہ ہوا اس کی وجہ سے مجھ کو خوف ہے اور بہ نسبت اشتہار مورخہ ۲۱ نومبر ۱۸۹۸ء کے بھی مجھ کو خوف ہے۔

دستخط ابوسعید محمد حسین۔ دستخط حاکم۔

بیان ہمارے مواجہہ میں تحریر ہو کر سنایا گیا۔سن کر راست تسلیم کیا۔ دستخط حاکم

} بیان مرزا غلام احمد ساکن قادیان۔

عبدالکریم سیالکوٹی میرا مرید ہے... جنگ مقدس چھاپا اس میں جو چند فقرات مجھ کو پڑھ کر سنائے گئے ہیں وہ اس میری پیشین گوئی کی نقل ہے جو عبداللہ آتھم کی نسبت تھی اس کا سبب یہ تھا کہ آتھم نے مجھ سے تحریری درخواست کی تھی ان کی رضا مندی اور تحریری درخواست میں نے یہ پیشینگوئی کی تھی کیونکہ انہوں نے اصرار کیا تھا۔آتھم کی درخواست جو میرے نام تھی وہ بمقدمہ ڈاکٹر کلارک شامل ہے دیکھی جاوے۔ جو پیشگوئی مجھے سنائی گئی وہ پنڈت لیکھرام کی نسبت تھی اور میں نے پنڈت لیکھرام کی رضامندی سے اور اس کی تحریری درخواست پر کی تھی۔اس خاص پیش گوئی کی خاطر وہ پشاور سے ...اور بہت بدزبانی کرتا رہا اور تمام ...اور پنڈت لیکھ رام پانچ برس کے اوپر ہوا کہ مر گیا..میرے گھر کی تلاشی ہوئی اور پنڈت لیکھ رام کے مرنے کے بعد میں نے

ایک اشتہار جاری کیا جو مجھ کو اب پڑھ کر سنایا گیا، جب مقدمہ ڈاکٹر کلارک کا ہوا اس میں کپتان ڈگلس نے مجھے یہ ہدایت دی تھی اور میں نے ایک نوٹس پر دستخط کئے تھے پنڈت لیکھ رام نے ایک اشتہار اپنی طرف سے میری نسبت دیا تھا کہ تم تین برس میں ہیضہ کی بیماری سے مر جاؤ گے اور اس پیش گوئی کو اس نے پہلے آپ شائع کیا تھا (مرزا صاحب کہتے کہ آتھم مر تو گیا، کیا ہوا جو پیشین گوئی کی مدت کے بعد مرا۔ بتاؤ اب وہ کہاں ہے۔

مرزا صاحب بقول خود اور بروایت اپنے سسر کے وبائی ہیضہ سے مر گئے، کیا ہوا جو وہ تین سال کی معیاد کے بعد مرے، بتاؤ وہ اب کہاں ہیں۔ بہاء) دستخط مرزا غلام احمد بقلم خود

الحکم قادیان میں جاری ہوتا ہے جو اس کا اڈیٹر ہے وہ میرے مریدوں میں سے ہے اس میں سے جو فقرہ حرف... مجھ کو پڑھ کر سنایا گیا ہے وہ میرے مشورہ سے جاری نہیں ہوا مجھ کو فرصت نہیں کہ میں ایسے معاملات دیکھ سکوں میرے حالات کیلئے میری تعلیمیں دیکھی جائیں جو میری کتابوں میں ہیں۔ دستخط مرزا غلام احمد بقلم خود

بیان ہمارے مواجہہ سماعت میں تحریر ہو کر سنایا گیا سن کر درست تسلیم کیا گیا۔ دستخط حاکم

} بیان محمد بخش ڈپٹی انسپکٹر بٹالہ نمبر ۵۶۴ گواہ استغاثہ باقرار صالحہ

میں بٹالہ میں ۱۸۹۳ء سے ڈپٹی انسپکٹر ہوں یہ بحث مذہبی ان پانچ سالوں میں برابر جاری رہا ہے۔ مولوی محمد حسین نے مجھ کو چھری دکھلائی تھی یہ کہا تھا کہ آپ نے سنا ہے کہ مرزا غلام احمد نے جو تیرہ مہینے کی میعاد کا اشتہار جاری کیا ہے میں اس کو اپنی حفاظت کے واسطے پاس رکھنا چاہتا ہوں۔ بوجہ اس خوف کے کیا اس کے واسطے کچھ لائسنس کی ضرورت ہو گی؟ میں نے اس کو کہا کہ میرے خیال میں یہ معمولی چھری ہے اور اس کے واسطے لائسنس کی ضرورت نہیں ہو گی۔ اس وقت مولوی محمد حسین نے یہ بھی ذکر کیا تھا کہ میں پستول اور بندوق کے لئے درخواست لائسنس کی کرونگا۔

الحکم قادیان میں چھپتا ہے اور شیخ یعقوب علی اس کا اڈیٹر ہے۔ مرزا غلام احمد کے اہتمام میں چھپتا ہے۔ میرے خیال میں جو کچھ اس میں چھپتا ہے وہ مرزا کے مشورہ اور ملاحظہ سے اور ان کی نگرانی میں چھاپا جاتا ہے۔ یعقوب علی اس کے مکان میں رہتا ہے اسی سے کھانا کھاتا ہے۔

ان دونوں فریقوں کا جوش بڑا اشتعال انگیز ہے اور دشمنی سالہا سال سے چلی آتی ہے

جب پنڈت لیکھ رام مارا گیا اس وقت بٹالہ میں مذہبی جوش بہت تھا۔ مولوی محمد حسین جو اندیشہ بتاتا تھا میرے خیال میں وہ واقعی اندیشہ ہے۔ مجھ کو اس واسطے خیال ہے کہ عام افواہ ہے کہ جو پیشین گوئیاں کی گئی ہیں ان کے پورا کرنے کے لئے کوششیں کی گئی ہیں میرے نزدیک واقعی اندیشہ ہے

(جرح مسٹر اورٹل پر کہا) محمد حسین کی نسبت میرے پاس کوئی رپورٹ نہیں ہوئی کہ اس سے اندیشہ ہے وہ کبھی کسی مقدمہ یا لڑائی میں شامل نہیں ہوا۔ یہ دونوں اپنی اپنی جگہ پیشوا اسلام سمجھتے ہیں۔

(جرح مولوی فضل دین وکیل پر کہا) مرزا غلام احمد کی نسبت کسی آدمی کی طرف کوئی خاص رپورٹ تھانہ میں نہیں ہوئی کہ اس کی طرف سے خطرہ ہے۔

چند سالوں سے مرزا صاحب ہمیشہ قادیان میں رہتے ہیں۔ مرزا صاحب کا اپنا چھاپہ خانہ قادیان میں ہے، سوائے اس الحکم کے چھاپے خانے کے۔ میرے سامنے مرزا صاحب نے کبھی مشورہ یا صلاح کسی امر کے چھاپے جانے کی نسبت یعقوب علی کو نہیں دی۔ میری آمدورفت قادیان میں اکثر زیادہ رہتی ہے ہفتے یا دوسرے ہفتہ جایا کرتا ہوں جو اخبار یا رسالہ کبھی دیکھنے کے منگاتا تھا تو مجھ کو یہ خبر ملتی تھی کہ مرزا صاحب کے حکم سے اڈیٹر دیتا ہے۔ میں نے الحکم میں اڈیٹر کا یہ اعلان نہیں دیکھا کہ مرزا صاحب کا اس رسالہ سے کچھ تعلق نہیں ہے۔

ایک شکایت نسبت ایک کانسٹیبل حاکم علی کے الحکم میں چھپی تھی اس نے رپورٹ دی تھی کہ مرزا غلام احمد اور نظام الدین کے درمیان بابت تنازعہ ایک دیوار کے سخت اندیشہ فساد کا ہے۔

مولوی محمد حسین نے بعد اشتہار تیرہ ماہ کے مجھ کو چھری دکھلائی تھی مجھ کو مقامی حالات کی وجہ سے یہ خیال ہے جب کبھی مرزا صاحب پیشین گوئی کرتے ہیں تو اس کی صداقت کے لئے کوشش کرتے ہیں۔ محمد بخش ڈپٹی انسپکٹر بقلم خود

بیان گواہ ہمارے مواجہہ اور سماعت میں تحریر ہو کر سنایا گیا سنکر درست تسلیم کیا دستخط حاکم

} بیان سید بشیر حسین انسپکٹر پولیس باقرار صالح

میں ضلع ہذا میں انسپکٹر پولیس ہوں۔ میں لاہور شہر میں انسپکٹر پولیس تھا قبل اس کے

کہ ضلع ہذا میں آیا۔ پنڈت لیکھ رام کے قتل کے وقت وہاں تھا۔ یہ عام قوی شبہ تھا کہ مرزا غلام احمد کا تعلق اس قتل میں تھا۔ جو فقرات اس وقت پڑھ کر ہر دو فریق کو سنائے گئے ہیں انکے شائع ہونے کی وجہ سے کوئی شبہ نہیں ہے کہ نقض امن کا اندیشہ ہے۔ نہ مرزا اور نہ مولوی محمد حسین خود کوئی ایسا فعل کرینگے مگر وہ اپنے مریدوں کو اشتعال دینگے۔

(جرح مسٹر اورٹل بیرسٹر پر کہا) محمد حسین کی نسبت کبھی شبہ نہیں ہوا کہ اس نے یا اس کے پیروی کنندوں نے اشتعال قتل دیا ہے۔ مجھ کو اس ضلع میں آئے ہوئے تین ماہ ہوئے ہیں مجھ کو محمد حسین کی نسبت سب حال معلوم نہیں ہے مگر اس قدر معلوم ہے کہ اس کے دوست اور مرید ہیں جو جو کچھ وہ کہے کریں گے۔ میں یہ نہیں کہتا کہ اس کے مرید ہیں، مرزا کے بھی مرید ہیں۔

(جرح مسٹر براؤن پر کہا) لاہور میں یہ افواہ تھی کہ پیش گوئی پورا کرنے کیلئے مرزا نے ایسا قتل کیا ہے۔ مجھ کو کسی خاص کتاب کی بابت معلوم نہیں لیکن اس قدر معلوم ہے کہ پنڈت لیکھ رام اپنے مخالفوں کی نسبت کتابیں شائع کرتا تھا۔ میں ذاتی طور پر محمد بخش جعفر زٹلی کا واقف نہیں ہوں لیکن اتنا سنا ہے کہ وہ (ناخواندہ؟) ہے مولوی محمد حسین کا دوست ہے لیکھ رام کے متعلق شمس الدین اور تاج الدین کے گھروں کی تلاشیاں ہوئیں اور نیز ایک انجمن کے مکان کی بھی تلاشی ہوئی تھی وہ انجمن مرزا کے مخالف تھی۔

دستخط انسپکٹر پولیس۔ دستخط حاکم

بیان گواہ ہمارے مواجہہ اور سماعت میں تحریر ہو کر سنایا گیا سنکر درست تسلیم کیا دستخط حاکم

} حکم عبوری مورخہ ۱۱ جنوری ۱۸۹۹ء بمقدمہ فوجداری باجلاسی مسٹر جی ایم ڈوئی ڈسٹرکٹ مجسٹریٹ ضلع گورداسپور

وکلائے ہر دو فریق چاہتے ہیں کہ مقدمہ کا التواء کیا جائے اس لئے ۲۷ جنوری ۱۸۹۹ء کو بمقام دھاریوال اب یہ مقدمہ پیش ہووے۔ وکلاء کو آج کی کارروائی کی نقل دی جاوے اور نیز فقرہ ہائے کی نقل بھی دی جاوے کہ جو عدالت میں پڑھی گئیں اور اگر ممکن ہووے تو وکلاء اس کا ترجمہ داخل کریں چنانچہ وہ اس بات پر رضامند ہیں۔

تحریر ۱۱ جنوری ۱۸۹۹ء۔ دستخط حاکم (الحکم قادیان ۳ مارچ ۱۸۹۹ء ص ۶۔۱۰)

## نقل اقرار نامہ

}

میں مرزا غلام احمد قادیانی اپنے آپ کو بحضور خداوند تعالی حاضر جان کر اقرار صالح کرتا ہوں کہ آئندہ

۱۔ میں ایسی پیشگوئی جس سے کسی شخص کی تحقیر و ذلت کی جاوے یا مناسب طور سے حقارت ذلت سمجھی جاوے یا خدا تعالی کی ناراضگی کا مورد ہو شائع کرنے سے اجتناب کرونگا۔

۲۔ میں اس سے بھی اجتناب کرونگا شائع کرنے سے کہ خدا کی درگاہ میں دعا کی جاوے کہ کسی شخص کو حقیر ذلیل کرنے کے واسطے جس سے ایسا نشان ظاہر ہو کہ وہ شخص مورد عتاب الہی بنے یا یہ ظاہر کرے کہ مباحثہ مذہبی میں کون صادق اور کون کاذب ہے۔

۳۔ میں ایسے الہام کی اشاعت سے بھی پرہیز کرونگا جس سے کہ کسی شخص کا حقیر (ذلیل ) ہونا یا مورد عتاب الہی ہونا ظاہر ہو یا ایسے اظہار کے وجوہ پائے جاتے ہوں

۴۔ میں اجتناب کرونگا یعنی؟ مباحثہ میں مولوی ابوسعید محمد حسین یا اس کے کسی دوست یا پیرو کے برخلاف گالی گلوچ کا مضمون یا یا تصویر لکھوں یا شایع کروں جس سے اس کو درد پہنچے میں اقرار کرتا ہوں کے اس کے یا اس کے دوست یا پیرو کے برخلاف اس قسم کے الفاظ استعمال نہ کرونگا جیسا کہ دجال کافر کاذب بطالوی میں کبھی اسکی (نجی).زندگی یا خاندانی رشتہ داروں کے برخلاف کچھ شائع نہ کرونگا جس سے اس کو آزار پہنچے۔

۵۔ میں اجتناب کرونگا مولوی محمد حسین یا اس کے کسی دوست یا پیرو کو مباہلہ کیلئے بلاؤں اس امر کے ظاہر کرنے کے لئے کہ مباحثہ میں کون صادق اور کون کاذب ہے، نہ میں اس محمد حسین یا اس کے دوست یا پیرو کو اس اس بات کے لئے بلاؤں گا کہ وہ کسی کے متعلق کوئی پیش گوئی کریں۔

۶۔ میں حتی الوسع ہر ایک شخص کو جس پر میرا اثر ہو سکتا ہے اس طرح کار بند رہنے کے لئے ترغیب دوں گا جیسا کہ میں نے فقرہ نمبر ۱ تا ۵ میں اقرار کیا ہے۔ ۲۴ فروری ۱۸۹۹ء دستخط مجسٹریٹ مسٹر ڈوئی۔ دستخط کمال الدین پلیڈر۔ دستخط مرزا غلام احمد قادیانی

عدالتی کاروائی کے بعد مرزا صاحب حسب ذیل اشتہار جاری کیا:

# اپنے مریدوں کی اطلاع کیلئے
## جو پنجاب اور ہندوستان اور دوسرے ممالک میں رہتے ہیں اور نیز دوسروں کیلئے اعلان

جو کہ ایک مقدمہ زیر دفعہ ۱۰۷ ضابطہ فوجداری مجھ پر اور مولوی ابوسعید محمد حسین بٹالوی اڈیٹر اشاعۃ السنہ پر عدالت جے ایم ڈوئی ڈپٹی کمشنر ضلع گورداسپور میں دائر تھا بتاریخ ۲۴ فروری ۱۸۹۹ء بروز جمعہ اس طرح پر فیصلہ ہوا کہ فریقین سے اس مضمون کے نوٹسوں پر دستخط کرائے گئے کہ آئندہ کوئی فریق اپنے کسی مخالف کی نسبت موت وغیرہ دلآزار مضمون کی پیش گوئی نہ کرے کوئی کسی کو کافر اور دجال اور مفتری اور کذاب نہ کہے کوئی کسی کو مباہلہ کیلئے نہ بلائے اور قادیان کو چھوٹے کاف سے نہ لکھا جائے اور نہ بٹالہ کو طا کے ساتھ اور ایک دوسرے کے مقابل نرم الفاظ استعمال کریں، بدگوئی اور گالیوں سے مجتنب رہیں، اور ہر ایک فریق حتی الامکان اپنے دوستوں اور مریدوں کو بھی اس ہدایت کا پابند کرے۔ اور یہ طریق نہ صرف باہم مسلمانوں میں بلکہ عیسائیوں سے بھی یہی چاہیے۔،

لہذا میں نہایت تاکید سے اپنے ہر ایک مرید کو مطلع کرتا ہوں کہ وہ ہدایت مذکورہ بالا کے پابند رہیں اور نہ مولوی محمد حسین اور نہ اس کے گروہ اہل حدیث اور نہ کسی اور سے اس ہدایت کے مخالف معاملہ کریں۔ بہتر تو یہی ہے کہ ان لوگوں سے بکلی قطع کلام اور ترک ملاقات رکھیں۔ ہاں جس میں رشد اور سعادت دیکھیں اس کو معقول اور نرم الفاظ سے راہ راست سمجھائیں اور جس میں تیزی اور لڑنے کا مادہ دیکھیں تو اس سے کنارہ کریں۔ کسی کے دل کو ان الفاظ سے دکھ نہ دیں کہ یہ کافر ہے یا دجال ہے یا کذاب ہے یا مفتری ہے گو وہ مولوی محمد حسین ہو یا اس کے گروہ میں سے یا اس کے دوستوں میں سے کوئی اور ہو۔ ایسا ہی کسی عیسائی اور کسی دوسرے فرقہ کے ساتھ بھی ایسے الفاظ جو فتنہ برپا کر سکتے ہوں استعمال میں نہ لاویں اور نرم طریق سے ہر ایک سے

برتاؤ کریں۔

اور ہم مولوی محمد حسین صاحب کی خدمت میں بھی عرض کرتے ہیں کہ چونکہ اس نوٹس پر ان کے بھی دستخط کرائے گئے ہیں بلکہ اسی تحریری شرط سے عدالت نے ان پر مقدمہ چلانے سے ان کو معافی دی ہے، لہذا وہ بھی اسی طور سے اپنے گروہ اہلحدیث امرتسری، لاہوری، لدھانوی، دہلوی اور راولپنڈی کے رہنے والے اور دوسرے اپنے دلی دوستوں کو بذریعہ چھپے ہوئے اعلان کے بلا توقف اس نوٹس سے اطلاع دیں کہ وہ حسب ہدایت مجسٹریٹ ضلع گورداسپورا اپنے فریق مخالف یعنی میری نسبت کا فر دجال اور مفتری اور کذاب کہنے اور گندی گالیاں دینے سے روکے گئے ہیں اور اس معاہدہ کی پابندی کے لئے نوٹس پر دستخط کر دیئے گئے ہیں کہ آئندہ نہ مجھے کافر کہیں نہ دجال نہ کذاب نہ مفتری اور نہ گالیاں دیں گے اور نہ قادیان کو چھوٹے کاف سے لکھیں گے اور ایک حد تک اس بات کے ذمہ دار رہینگے کہ ان کے دوستوں اور ملاقاتیوں اور گروہ کے لوگوں میں سے کوئی شخص ایسے الفاظ استعمال نہ کرے۔ سو سمجھاویں کہ اگر وہ لوگ بھی اس نوٹس کی خلاف ورزی کریں گے تو اس عہد شکنی کے جوابدہ ہوں گے۔ غرض جیسا کہ میں نے اس اعلان کے ذریعہ سے اپنی جماعت کے لوگوں کو متنبہ کر دیا ہے مولوی محمد حسین کی دل کی صفائی کا یہ تقاضا ہونا چاہیے کہ وہ بھی اپنے اہل حدیث اور دوسرے منہ زور لوگوں کو جو ان کے دوست ہیں بذریعہ اعلان متنبّہ کریں کہ اب وہ کافر دجال کذاب کہنے سے باز آجائیں اور دلآزار گالیاں نہ دیں ورنہ سلطنت انگریزی جو امن پسند ہے باز نہ آنے کی حالت میں پورا پورا قانون سے کام لے گی۔

اور ہم تو ایک عرصہ گذر گیا کہ اپنے طور پر یہ عہد شائع کر چکے ہیں کہ آئندہ کسی مخالف کے حق میں موت وغیرہ کی پیش گوئی نہیں کریں گے اور اس مقدمہ میں جو ۲۴ فروری ۱۸۹۹ء کو فیصلہ ہوا ہے ہم نے اپنے ڈیفنس میں جو عدالت میں دیا گیا ثابت کر دیا ہے کہ یہ پیش گوئی کسی شخص کی موت وغیرہ کی نسبت نہیں تھی محض ایسے لوگوں کی غلط فہمی تھی جن کو عربی سے ناواقفیت تھی۔ سو ہمارا خدا تعالی سے وہی عہد ہے جو ہم اس مقدمہ سے مدت پہلے کر چکے۔ ہم نے ضمیمہ انجام آتھم کے صفحہ ۲۷ میں شیخ محمد حسین اور اس کے گروہ سے یہ بھی درخواست کی تھی کہ وہ سات سال تک اس طور سے ہم سے صلح کر لیں کہ تکفیر

اور تکذیب اور بد زبانی سے منہ بند رکھیں اور انتظار کریں کہ ہمارا انجام کیا ہوتا ہے لیکن اس وقت کسی نے ہماری درخواست قبول نہ کی اور نہ چاہا کہ کافر اور دجال کہنے سے باز آ جائیں یہاں تک کہ عدالت کو امن قائم رکھنے کے لئے وہی طریق استعمال کرنا پڑا جس کو ہم صلح کاری کے طور پر چاہتے تھے۔

یاد رہے کہ ڈپٹی کمشنر نے مقدمہ کے فیصلہ کے وقت مجھے یہ بھی کہا تھا، وہ گندے الفاظ جو محمد حسین اور اس کے دوستوں نے آپ کی نسبت شائع کئے آپ کو حق تھا کہ عدالت کے ذریعہ سے اپنا انصاف چاہتے اور چارہ جوئی کراتے اور وہ حق اب تک قائم ہے۔،

اس لئے میں شیخ محمد حسین اور ان کے دوستوں جعفر زٹلی وغیرہ کو مطلع کرتا ہوں کہ اب بہتر طریق یہی ہے کہ اپنے منہ کو تھام لیں اگر خدا کے خوف سے نہیں تو اس عدالت کے خوف سے جس نے یہ حکم فرمایا اور یہ فہمائش کی اپنی زبان کو درست کر لیں اور اس بات سے ڈریں کہ میں مظلوم ہونے کی حالت میں بذریعہ عدالت کچھ چارہ جوئی کروں۔ زیادہ کیا لکھا جاوے۔

خاکسار مرزا غلام احمد از قادیان ۲۶ فروری ۱۸۹۹ء

(اخبار الحکم قادیان ضمیمہ ۳ مارچ ۱۸۹۹ء)

} چند روز کے بعد اڈیٹر الحکم نے حسب ذیل چٹھی جاری فرمائی:

## گورنمنٹ پنجاب اور ڈسٹرکٹ مجسٹریٹ و ڈسٹرکٹ سپرنٹنڈنٹ پولیس گورداسپور کی توجہ کے لائق

(ہم امید کرتے ہیں کہ مندرجہ ذیل سطور جن کو ہم اپنی ایک خاص چٹھی کے ذریعہ مندرجہ بالا اتھارٹیز کے پاس بھیجتے ہیں توجہ تام سے ملاحظہ فرمائی جاویں گی۔اڈیٹر الحکم)

یہ امر غالباً گورنمنٹ پنجاب سے بھی پوشیدہ نہیں رہا ہوگا کہ پچھلے دنوں میں جو مقدمہ زیر دفعہ ۱۰۷ جناب مرزا غلام احمد قادیانی اور مولوی محمد حسین اڈیٹر اشاعۃ السنہ پر دائر تھا اس کا آخری فیصلہ فریقین کے ایسے معاہدہ پر ہوا ہے جو قانونی طور پر خواہ اثر انداز ہو یا نہ ہو کہ مولوی محمد حسین آئندہ خود اور اپنے دوستوں کو بھی ایسی تحریروں کی اشاعت سے

باز رکھیں گے جو اس سے پیشتر ان کی طرف سے حسب معمول گالیوں اور مرزا صاحب اور انکے دوستوں کی شان میں گستاخیوں سے لبریز شائع ہوا کرتی تھیں اور ایسا ہی مرزا صاحب بھی جیسا کہ وہ کتاب البریہ میں ظاہر کر چکے تھے آئندہ کیلئے ایسی پیشگوئیوں کی جو کسی کی ذلت یا موت کے متعلق ہوں بدون درخواست شائع نہ کریں گے،

ہم ڈسٹرکٹ مجسٹریٹ کے اس فیصلہ پر نہایت اطمینان اور مسرت ظاہر کرتے ہیں کہ کچھ شک نہیں کہ امن کے قائم رکھنے کیلئے یہ ایک بہترین صورت ہے۔ مگر ہم ایک امر ان کی خدمت میں پیش کر کے یہ جتلا دینا ضروری سمجھتے ہیں کہ کیا محمد حسین کی طرف سے اس عہد کی خلاف ورزی شروع نہیں ہوگئی ؟ کیونکہ بعد انفصال مقدمہ انجمن حمایت اسلام لاہور کے سالانہ جلسہ کی تقریب پر جو ۲۵ و ۲۶ فروری کو لاہور میں ہوا، ایک پنجابی رسالہ چودھویں صدی دا جھوٹا مسیح سہ حرفی اڑ رپو پو وغیرہ کے نام سے جو محمد حسین کے دیرینہ شاگرد سعد اللہ مدرس لدھیانہ کی تصنیف ہے اور جو محمد حسین کے دوست ہدایت اللہ ساکن راولپنڈی کی فرمائش سے لکھا گیا ہے اور محمد حسین کے دوست ملا محمد بخش جعفر زٹلی نے عین جلسہ میں تقسیم اور فروخت کیا ہے ہم نے خود ملا محمد بخش سے اس کی دو کاپیاں لی تھیں بلکہ یہ لفظ بھی اس نے ساتھ ہی کہے تھے کہ، ساڈا ایہہ پہلا تحفہ اے ،۔ الغرض یہ پنجابی رسالہ جس پر کوئی تاریخ درج نہیں جو ہمارے خیال میں پریس ایکٹ کی رو سے خلاف ورزی قانون بھی ہے نہایت گندے اور فحش الفاظ میں لکھا گیا ہے اور پھر ایک اشتعال اور جوش دلایا ہے۔ ہم نہیں جانتے کہ مرزا صاحب اس رسالہ پر کوئی ایکشن لیں گے یا نہیں۔ غالباً وہ اپنی عادت کے موافق ان گندی گالیوں کو بھی سن کر بھی صبر ہی کرینگے اور وہ حکام تک اس بات کو پہچانا بھی شاید پسند نہ کریں مگر ہم اپنے فرض منصبی کو ادا کرنے کیلئے گورنمنٹ پنجاب کو عموماً اور خاص کر اپنے ضلع کے ڈسٹرکٹ مجسٹریٹ اور ڈسٹرکٹ سپرنٹنڈنٹ پولیس کو آگاہ کرنا چاہتے ہیں کہ وہ اس معاملہ پر توجہ کریں اور پوری توجہ کریں کیونکہ اس رسالہ کے ذریعہ سے جس کا ذمہ دار محمد حسین کو بوجوہات معقول ہونا چاہیے ایک قسم کا نقض عہد کیا ہے اور وہ جواب دہ ہونا چاہیے۔ ہم امید کرتے ہیں کہ اس معاملہ کو یوں ہی نہ چھوڑا جاوے گا ہم اس امر میں اپنے حکام ضلع کو کافی مدد دے سکتے ہیں کہ سعد اللہ کے ساتھ محمد حسین کے بہت ہی گہرے تعلقات ہیں اور وہ اس کو اپنا عزیز

شاگرد لکھا کرتا ہے اور اس کتاب کے محرک اور شائع کرنے والے سب اس کے دوست اور رفیق ہیں پھر کیا وجہ ہے کہ اس کو ذمہ وار قرار نہ دیا جائے۔ اڈیٹر

(اخبار الحکم قادیان ۱۰ مارچ ۱۸۹۹ء ص ۷)

} چند ماہ بعد اڈیٹر الحکم نے اپنے اخبار میں لکھا:

## ہمارے مخالف نئے بھیس میں

بہر رنگے کہ خواہی جامہ می پوش　　　　من انداز قدت را می شناسم

لاہور سے خادم ہند نام ایک پندرہ روزہ چو ورقہ شائع ہوا ہے جس کی پاک اور ضروری خدمت یہ قرار پائی ہے کہ وہ حق پرست، راست باز، بہی خواہ نوع انسان کی ذات پر ناپاک اور قابل شرم حملے کرے۔ اس کا ایک نمبر ہمارے پاس بھی پہنچا ہے جس میں مرزا صاحب پر ملا جعفر زٹلی نے ایک خواب کے پیرایہ میں حسب معمول نہایت کمینے حملے کئے ہیں۔ ہم کو جعفر زٹلی کے مخاطب کرنے کی کوئی ضرورت نہیں ہے، ہاں ملک کی حالت پر رحم آتا ہے کہ اگر اس کا مذاق اور اخلاقی اور روحانی حالت بگڑی ہوئی نہیں تو کیوں ایسے رسالے یا اخبار اشاعت پاتے ہیں۔ بہر حال جب کہ مسٹر ڈوئی آج کل لاہور میں کمشنر ہیں (جن کے زمانہ ڈپٹی کمشنری گورداسپور میں وہ مشہور مقدمہ ہوا تھا جس میں مولوی محمد حسین بٹالوی اور مرزا صاحب بطور فریق ثانی تھے اور جس میں انہوں نے آئندہ کیلئے فریقین کو اپنے اور اپنے دوستوں کی سخت تحریروں کے شائع نہ کرنے کی ہدایت کی تھی) تو کم از کم یہ اخبار ان کی نظر سے گذرنا چاہیے اور گورنمنٹ کو یہ امر مدنظر رکھنا چاہیے کہ کس فریق نے اس معاہدہ کی خلاف ورزی کی ہے اور یہ دوسرا موقعہ ہے ہم ایسی تحریروں کو پسند نہیں کرتے اور خصوصاً جب سے ہمارے حضرت نے ان لوگوں کو مخاطب کرنے سے بھی عام اشتہار کے ذریعہ منع فرمایا ہے پس ہمارے مخالفوں کو کم از کم متانت اور تہذیب کا شیوہ اختیار کرنا چاہیے اور گورنمنٹ کو ایسے لوگوں کا خیال رکھنا چاہیے جو ایسی تحریروں سے ایک جماعت کی دلآزاری کرتے ہیں (اخبار الحکم قادیان ۲۳ ستمبر ۱۸۹۹ء ص ۸)

# مقدمہ دیوار

مرزا غلام احمد کی اپنے شریکوں سے ایک دیوار پر تنازعہ کے نتیجہ میں مقدمہ بازی ہوئی تھی، جسے قادیانی لٹریچر میں مقدمہ دیوار کے نام سے بیان کیا جاتا ہے۔الحکم وغیرہ اس مقدمہ کی کاروائی شائع ہوتی رہی ہے۔ذیل میں اس سلسلے کی چند خبریں نقل کی جارہی ہیں۔

} اڈیٹر الحکم بتاتے ہیں:

مرزا غلام احمد قادیانی کو ۱۵ جولائی ۱۹۰۱ء کو اس مقدمہ میں جو میرزا نظام الدین وغیرہ پر مسجد کا راستہ جو شارع عام ہے بند کرنے کی وجہ سے کیا گیا ہے فریق ثانی کی درخواست پر بغرض ادائے شہادت جانا پڑا۔ (اخبار الحکم قادیان ۱۷ جولائی ۱۹۰۱ء ص ۹)

} اڈیٹر الحکم، شیخ یعقوب علی تراب بتاتے ہیں:

جس روز رات کو ( مقدمہ دیوار میں ) گورداسپور پہنچے تھے مرزا صاحب کی طبیعت کسی قدر ناساز تھی ..منشی عبدالعزیز اور دو تین اور دوست اس مکان میں رہے جہاں مرزا صاحب آرام کرتے تھے۔ساری رات حضرت ناسازی طبیعت اور شدت حرارت کی وجہ سے سو نہ سکے۔چونکہ بار بار رفع حاجت کی ضرورت محسوس ہوتی تھی اس لئے بار بار ...اٹھتے تھے۔

مرزا صاحب ارشاد فرماتے تھے کہ میں حیران ہوں منشی عبدالعزیز ساری رات یا تو سوئے ہی نہیں اور یا اس قدر ہشیاری سے پڑے رہے کہ ادھر میں سر اٹھاتا تھا ادھر منشی صاحب فوراً اٹھ کر اور لوٹا لے کر حاضر ہو جاتے تھے۔گویا ساری رات یہ بندہ خدا جاگتا ہی رہا اور ایسا ہی دوسری رات بھی۔ (الحکم قادیان ۲۴ جولائی ۱۹۰۱ء ص ۱۱-۱۲)

} اڈیٹر الحکم لکھتے ہیں:

عدالت میں کرسی؟

ہمارے نزدیک اس افتراء کا ازالہ بھی ضروری ہے جو فریق مخالف نے افتراء باندھا ہے کہ مرزا صاحب کیلئے خواجہ کمال الدین نے کرسی بچھادی اور عدالت نے اٹھادی، یا امام الدین ( مدعا علیہ ) نے عذر کیا کہ مدعی اور مدعا علیہ کو عدالت میں کرسی نہ دی جائے ..
ہم ان سب واقعات کو ازسرتا پا غلط قرار دیتے ہیں...

مرزا صاحب دنیوی عزت ونمود پر ہمیشہ سے لات مارے ہوئے ہیں....
ان کو تو نہ کسی کے سلام کی پرواہ اور نہ کسی کی کرسی کی غرض۔
القصہ مرزا صاحب عدالت میں شہادت کیلئے پیش ہوئے اور آپ نے ( کھڑے کھڑے ؟ )اپنا بیان دینا شروع کیا (اس کے بعد بیان ہے جو ذیل میں نقل کیا جارہا ہے۔ بہاء)
(اخبار الحکم ۳۱ جولائی ۱۹۰۱ء ص ۶۔۷)

## مرزا غلام احمد قادیانی کا بیان

جولائی ۱۹۰۱ء میں عدالت میں مرزا صاحب لکھاتے ہیں:

اللہ تعالی حاضر ہے میں سچ کہوں گا۔ میری عمر ساٹھ سال کے قریب ہے (یعنی ساٹھ سال سے کم ہے۔ بہاء)...ایک چاہ پرانا ہے جو سلطان احمد پسرم کے مکان کے دروازہ کے آگے ہے چھ سات سال؟ سے میں نے ایک چاہ اپنے زنان خانہ میں سہولت زنان خانہ کیلئے بنایا ہے۔ سقہ بہت سا پانی نہیں دے سکتا اس وقت بھی زنان خانہ میں پچاس ساٹھ عورتیں ہیں جو چاہ متصل دروازہ مکان سلطان احمد کے ہے عرصہ سے ہمارے مصرف میں نہیں آتا ہمارے آدمی پانی لینے جاویں تو سلطان احمد کے آدمی روکتے ہیں سلطان احمد کا خاص کوئی آدمی نہیں ہے اس کی پہلی بیوی مرگئی ہے اب امام الدین مدعا علیہ کی بیٹی اس کی بیوی ہے اور امام الدین کی بہن سلطان احمد کی تائی ہے جو میرے بھائی مرزا غلام قادر مرحوم کی بیوی ہے۔ روکنے والی وہی امام الدین کی بہن سلطان احمد کی تائی ہے و بسازش امام الدین روکتی ہے۔ میں نے اپنے کانوں سے ممانعت سنی ہے میں نے خود امام الدین کی ہمشیرہ کی زبانی سنا ہے کہ یہ لوگ میرے بھائی امام الدین و نظام الدین کے دشمن ہیں اور میرا رشتہ بھائیوں سے ہے۔ میں نہیں چاہتی کہ یہ اس چاہ سے پانی بھریں ان کو روک دو میں اس کو بہت دفعہ کہتے سنا ہے۔ سلطان احمد مجھ سے مخالفت رکھتا ہے ایک وجہ مخالفت کی یہ ہے کہ وہ مرزا غلام قادر کا متبنی بنایا گیا تھا اور میری نصف جائداد کا شریک کیا گیا تھا اب وہ اسی میں مصلحت دیکھتا ہے کہ تائی کے ساتھ موافقت رکھے ...(اخبار الحکم قادیان ۳۱ جولائی ۱۹۰۱ء ص ۷)۔ کبھی سیر کو جاتا ہوں اور کبھی نہیں جاتا۔ عموماً صبح کے وقت ہی جاتا ہوں، شام کو کبھی شاذ و نادر ہی جاتا ہوں میری بیوی کو مراق کی بیماری ہے۔ کبھی کبھی وہ بھی میرے ساتھ ہوتی ہے کیونکہ طبی

اصولوں کے مطابق اس کیلئے چہل قدمی مفید ہے۔ ان کے ساتھ چند خادم عورتیں بھی ہوتی ہیں اور پردہ کا پورا التزام ہوتا ہے۔ خادم عورتوں سے مراد خدمت گار عورتیں ہیں پندرہ سولہ عورتیں ہیں، چند فارغ خدمت گاروں کو ساتھ لے لیتی ہیں۔ یہ بات عام نہیں ہے بلکہ علاج کے لئے ہے ...

احمد بیگ کی دختر کی نسبت جو پیش گوئی ہے وہ اشتہار میں درج ہے اور ایک مشہور امر ہے وہ مرزا امام الدین کی ہمشیرہ زادی ہے (یعنی وہ امام الدین کی قریبی ہے، غلام احمد کی چچازاد ہمشیرہ کی بیٹی ہے اور امام دین کی سگی ہمشیرہ کی، اور جب امام دین، غلام احمد کا دشمن ہے اسے کافر کہتا ہے تو شادی کے معاملے میں محمدی بیگم امام دین کے پاس ہوگی نہ کہ غلام احمد کے پاس۔ غلام احمد کا رشتہ تو ایسا ہے کہ دونوں کی شادی باہم جائز ہے جب کہ امام دین کیلئے وہ محرمات میں شامل ہے۔ قریبی کس کی ہوئی؟) جو خط بنام مرزا احمد بیگ کلمہ فضل رحمانی میں ہے وہ میرا ہے اور سچ ہے۔ وہ عورت میرے ساتھ بیاہی نہیں گئی مگر میرے ساتھ اس کا بیاہ ضرور ہوگا جیسا کہ پیشگوئی میں درج ہے۔ وہ سلطان محمد سے بیاہی گئی جیسا کہ پیشگوئی میں تھا۔ میں سچ کہتا ہوں کہ اسی عدالت میں جہاں ان باتوں پر جو میری طرف سے نہیں ہیں بلکہ خدا کی طرف سے ہیں ہنسی کی گئی ہے ایک وقت آتا ہے کہ عجیب اثر پڑیگا اور سب کے ندامت سے سر نیچے ہوں گے۔ پیش گوئی سے صاف معلوم ہوتا ہے کہ یہی پیش گوئی تھی کہ وہ دوسرے کے ساتھ بیاہی جاوے گی اس لڑکے کے باپ کے مرنے اور خاوند کے مرنے کی پیش گوئی شرطی تھی اور شرط توبہ اور رجوع الی اللہ کی تھی لڑکی کے باپ نے توبہ نہ کی اس لئے وہ بیاہ کے بعد چند مہینوں کے اندر مر گیا اور پیش گوئی کی دوسری جزو پوری ہوگئی۔ اس کا خوف اس کے خاندان پر پڑا اور خصوصاً شوہر پر پڑا جو پیش گوئی کا ایک جزء تھا۔ انہوں نے توبہ کی (کیا وہ مرزائی ہوا؟ کیا اس نے طلاق دی؟ اگر نہیں تو، توبہ کا کیا مطلب ہے؟ بہاء) چنانچہ اس کے رشتہ داروں اور عزیزوں کے خط بھی آئے۔ اس لئے خدا تعالی نے اس کو مہلت دی۔ عورت اب تک زندہ ہے میرے نکاح میں وہ عورت ضرور آئے گی۔ امید کیسی؟ یقین کامل ہے۔ یہ خدا کی باتیں ہیں ٹلتی نہیں ہو کر رہیں گی۔ اشخاص ذیل کی نسبت موت کا الہام تھا عبداللہ آتھم، لیکھ رام، احمد بیگ، سلطان محمد۔ ان میں سے صرف سلطان محمد زندہ ہے۔ عبداللہ آتھم اگرچہ ظاہری نگاہ میں میعاد کے اندر نہیں

مرا ،مگر اسکی نسبت شرطیہ الہام تھا چونکہ اس نے ظاہری میعاد کے اندر توبہ کر لی اس کو مہلت دی گئی اسکے بعد اس نے اخفاء حق کیا پھر میرے اشتہار کے بعد وہ بہت جلد مر گیا اب آتھم کہاں ہے اسے لاؤ۔ احمد بیگ اپنی میعاد کے اندر مر گیا لیکھ رام بھی میعاد کے اندر مر گیا ....بعض علماء نے میری نسبت کفر کا فتوی دیا ہے اور بہتوں نے مجھے قبول کیا ہے اور ان میں سے بھی جنہوں نے کفر کا فتوی دیا تھا بعض توبہ کر کے میرے پاس آتے جاتے ہیں ۔تم کلامہ

} اڈیٹر الحکم شیخ یعقوب علی نے لکھا ہے:

مرزا صاحب کے بیان میں وہ زور اور جوش تھا کہ ہم الفاظ میں اس کو ادا نہیں کر سکتے ۔ الفاظ کے ادا سے ایک خاص قسم کا رعب اور ہیبت ٹپکتی تھی چنانچہ جس وقت آپ نے یہ فرمایا ،اسی عدالت میں جہاں ان باتوں پر ہنسی کی جاتی ہے ..الخ ،فرمایا تو خصوصیت کے ساتھ ناظرین میں سے ہمارے اکسٹرا اسسٹنٹوں پر بہت بڑا اثر پڑا۔ وہ بڑی حیرت کے ساتھ آپ کے چہرہ کی طرف دیکھتے تھے۔ایسا ہی جب ڈسٹرکٹ جج نے یہ سوال کیا کہ کیا امید ہے کہ وہ پھر آپ کے نکاح میں آئے اس کے جواب میں حضرت اقدس نے جس لب ولہجہ میں یہ فرمایا کہ امید کیا ہوتی ہے یقین کامل ہے کہ وہ میرے نکاح میں آئے ،تو اس کا بھی ایک خاص اثر پڑا غرض اس انداز کو ہم بیان نہیں کر سکتے اور اس ا ثر اور جوش کی تصویر نہیں دکھا سکتے جو اس وقت ظاہر ہو رہا تھا...

مرزا صاحب (بعد بیان) ایک مجمع کثیر کے ساتھ عدالت کے کمرہ سے باہر آئے۔آپ اس قدر خوش تھے جس کی کوئی حد و پایاں نہیں ۔فرماتے تھے کہ معلوم ہوتا ہے کہ اس پیشگوئی کے پورا ہونے کا زمانہ آ گیا ہے اگر ہم ہزار روپیہ بھی خرچ کرتے اور آرزو رکھتے کہ عدالت کے کاغذات میں درج ہو جائے اور اس طرح پر تین ڈپٹی گواہ ہو جاویں تو کبھی بھی نہ ہوتا۔ یہ خدا کا کام ہے اور اس کی باتیں عجیب ہوتی ہیں، اب عدالت کے کاغذات سے کون اس کو مٹا سکے گا۔ جب یہ پیشگوئی پوری ہو گی کیا ان ڈپٹیوں پر اس کا اثر نہ پڑے گا ،ضرور ہی پڑیگا جیسے لیکھ رام کی پیش گوئی کی بہت شہرت ہوئی تھی اسی طرح اسکی شہرت ہوگئی۔اور یہ بہت ہی اچھا ہوا کہ عدالت کے کاغذات میں درج ہوگئی۔

اس کے بعد ظہر اور عصر کی نماز جمع کر کے پڑھی گئی اور اس خوشی کے متعلق بار بار

حضرت ذکر کرتے رہے ..( نوٹ : عدالت میں ڈپٹی گنگا رام ،مرزا ظفراللہ خان صاحب اور منشی عبدالشکور صاحب اکسٹرا اسسٹنٹ کمشنران بھی موجود تھے )۔

(اخبار الحکم قادیان ۱۰۔اگست ۱۹۰۱ء ص ۱۴۔۱۵)

} گورداسپور میں بعد از مقدمہ، مرزا صاحب نے فرمایا:

آج عدالت میں سلطان محمد کے معاملہ کو پیش کیا گیا کہ وہ زندہ ہے ۔ میں کیا کروں کہاں سے ایسے الفاظ لاؤں اور کون سا طریق اختیار کروں جو ان کو سمجھا سکوں۔ یہ لوگ نہ میرے پاس آتے ہیں ، نہ میری باتوں کو سنتے ہیں اور نہ ان کو خدا تعالی کے قوانین پر اطلاع ہے، اور نہ علم ہے۔ وہ نہیں دیکھتے کہ چار شخصوں کے متعلق پیش گوئیاں تھیں جن میں سے تین مر گئے اور اب صرف ایک باقی ہے، اور وہ بھی پیش گوئی ہی کے موافق اب تک زندہ ہے ۔اس پیش گوئی کے غلط ہونے کا اعتراض اس وقت ہوسکتا ہے جب سلطان محمد سے پہلے میں مر جاؤں یا وہ عورت مر جائے۔لیکن جب خدا تعالی نے اسی طرح پر مقدر کیا ہے کہ وہ عورت بیوہ ہوکر میرے نکاح میں آئے اور یہ کبھی نہیں ٹلے گا، کیونکہ خدا کی باتیں پوری ہوکر رہتی ہیں پھر کیوں یہ لوگ صبر سے انتظار نہیں کرتے ۔ میں آپ سے سچ کہتا ہوں جیسا کہ آج میں نے خان بہادر خدا بخش صاحب کے سامنے عدالت میں کہا کہ آج مجھ پر ہنسی کی جاتی ہے لیکن ایک وقت آئے گا کہ اس کا اثر پڑے گا اور وہ وقت ہنسی والوں کے لئے شرمندگی کا ہوگا۔

(اخبار الحکم قادیان ۔۳۱۔اگست ۱۹۰۱ء ص ۱۱)

## مقدمہ دیوار کا فیصلہ

اڈیٹر الحکم بتاتے ہیں :

۱۶ جولائی کے بعد مقدمہ ۱۰۔اگست ۱۹۰۱ء پر ملتوی کیا گیا تھا۔۱۰۔اگست کو مدعا علیھم کے باقی گواہ پیش ہوئے۔عدالت میں ثابت کیا گیا کہ ان گواہوں میں سے دو گواہ سزا یافتہ بھی تھے جو قید بھگت چکے ہیں۔۱۰۔اگست کو شہادت مدعا علیہ ختم ہوکر وکلاء کی بحث بھی ہوگئی ۔آخر حکم سنانے کیلئے ۱۲۔اگست ۱۹۰۱ء مقرر ہوئی جس میں ڈسٹرکٹ جج نے دیوار گرانے اور سفید میدان میں کسی جدید تعمیر نہ کرنے کا دوامی حکم دیا اور ایک سو

روپیہ بطور حرجانہ مدعی کو علاوہ اخراجات مقدمہ کے دیئے جانے کا حکم صادر ہوا..
سنا جاتا ہے فریق مخالف کا منشاء ہے کہ وہ اپیل کرے۔

(اخبار الحکم قادیان ۱۷۔اگست ۱۹۰۱ء ص ۱۴۔۱۵)

} (اس مقدمہ میں جو مرزا صاحب کے اپنے شریکوں کے ساتھ تھا مرزا صاحب کے کذب کا ایک نشان ظاہر ہوا۔ وہ یہ کہ اس مقدمہ میں بیان دیتے ہوئے مرزا صاحب نے بڑی تحدی سے فرمایا کہ محمدی بیگم سے شادی کی انہیں امید ہی نہیں بلکہ یہ اٹل بات ہے۔ یہ شادی ہو کر رہے گی، کوئی اسے ٹال نہیں ہوسکتا، یعنی سلطان محمد ان کی زندگی میں مرے گا۔ محمدی بیگم بیوہ ہوگی، اور پھر میرے نکاح میں آئے گی۔

اور مرزا صاحب کے کہنے کے مطابق اب یہ پیش گوئی عدالتی کاغذات میں درج ہوگئی ہے جہاں سے کوئی مخالف اسے ختم نہیں کرا سکتا اور بڑے بڑے سرکاری افسران اس پیش گوئی کے گواہ بن گئے ہیں، اور یہ کہ جب یہ پیش گوئی پوری ہوگی تو مخالف شرمندہ ہوں گے وغیرہ،

نیز مرزا صاحب نے فرمایا تھا کہ ابھی تک میں بھی زندہ ہوں، وہ عورت بھی زندہ ہے، اس لئے مجھ پر کوئی اعتراض نہ کرو، اور انتظار کرو۔

پھر لوگوں نے انتظار کیا، سرکاری افسر گواہوں نے انتظار کیا، عدالتی کاغذات میں وہ پیش گوئی مرزا صاحب کو للکارتی رہی، ان کی منکوحہ آسمانی، مرزا سلطان محمد کے بچے جنتی رہی۔

مئی ۱۹۰۸ء میں مرزا صاحب راہی ملک عدم ہوگئے، نہ سلطان محمد مرا، نہ محمدی بیگم بیوہ ہوئی)۔

# روئداد مقدمات مابین جہلمی وقادیانی

## بروایت مولوی کرم الدین

مولوی ابوالفضل کرم الدین دبیر جہلمی بتاتے ہیں کہ مرزا غلام احمد قادیانی کے خلاف جہلم میں ایک استغاثہ دائر ہوا جوایک قانونی بنا پر خارج ہو گیا تو آپ نے پیش گوئیوں کی بھر مار کر دی۔ جوش میں آکر جہلم میں ایک کتاب مطبوعہ مواہب الرحمٰن تقسیم کی گئی جس میں میرا (کرم الدین) نام لکھ کر گالیاں دی گئیں۔ اس کی بنا پر دوسرا استغاثہ کیا گیا جو آپ کیلئے بلائے بے درماں ثابت ہوا۔قریباً دوسال اس میں سرگرداں رہے۔ آخر عدالت مہتہ آتمام رام سے آپکو پانچ سو روپیہ جرمانہ یا چھ ماہ قید کی سزا ہوئی۔ آپ کے مرید حکیم فضل دین بھیروی کو اسی مقدمہ میں دوسو روپیہ جرمانہ یا پانچ ماہ قید کی سزا ہوئی۔ آخر عدالت سیشن میں اپیل کرنے پر رہائی ہوئی۔صرف اس ایک واقعہ کی بنا پر آپ نے کتنے نمبر نشانات مشتہر کئے، ان کی تفصیل سنیئے۔ حقیقۃ الوحی میں ان نشانات کا اندراج ہے جو درج ذیل ہیں:

} کرم دین جہلمی کے مقدمہ فوجداری کی نسبت پیش گوئی تھی ربّ کل شئے خادمک فاستحفظنی وانصرنی وارحمنی (اس عبارت میں مقدمہ فوجداری یا بریت کا کوئی ذکر نہیں ) اور دوسرے الہامات بھی تھے جن میں بریت کا وعدہ تھا۔ چنانچہ خدا نے مجھے اس مقدمہ سے بری کیا۔ (حقیقۃ الوحی۔ ص ۲۱۴)

} کرم دین جہلمی کے اس مقدمہ فوجداری میں جو گورداسپور میں چندو لال اور آتما رام مجسٹریٹ کی عدالت میں میرے پر دائر تھا اور پیش گوئی میں بتلایا گیا تھا کہ آخر بریت ہوگی۔ چنانچہ میں بری ہوا۔ (حقیقۃ الوحی۔ص۲۱۴)

} کرم دین جہلمی کی سزایابی کی نسبت پیش گوئی تھی جس کی رو سے آخر وہ سزا پا گیا۔ دیکھو میری کتاب مواہب الرحمٰن صفحہ ۱۲۹ سطر ۸ یہ تینوں پیش گوئیاں درج ہیں۔ پیش گوئی کی عبارت یہ ہے جو کتاب موصوف میں شائع ہوئی:

و من آیاتی انبأنی العلیم الحکیم فی امر رجل لئیم .... و قد ظھر

من انبآء ہ تعالی من اجزاء ھذہ القضیۃ فیظھر بقیتھا کما وعد من غیر الشک و الشبھۃ

ترجمہ۔ اور منجملہ میرے نشانوں کے ایک یہ ہے کہ جو خدائے علیم وحکیم نے ایک لئیم شخص کی نسبت اور اس کے بہتان عظیم کی نسبت مجھے خبر دی ...پس جب ایک برس گذرا تو یہ مقدر کی باتیں کرم دین کے ہاتھ سے ظہور میں آگئیں (یعنی اس نے ناحق میرے پر فوجداری مقدمات دائر کئے ) پس اس کے مقدمات دائر کرنے سے پیش گوئی کا ایک حصہ تو پورا ہو گیا اور جو باقی ہے یعنی میرا اس کے مقدمات سے نجات پانا اور آخر اسی کا سزایاب ہونا، یہ بھی عنقریب پورا ہو جائے گا (حقیقۃ الوحی ۔ ص ۲۱۴۔۲۱۵) (حالانکہ بیانات حلفی میں مقدمہ کی نسبت پیشگوئی سے انکار کرتے رہے۔ اسکا ذکر آئیگا )

} آتمارام کی اولاد کی موت کی نسبت پیش گوئی ۔ چنانچہ بیس دن میں اس کے دولڑکے مر گئے ۔ اس پیشگوئی کے گواہ وہ جماعت کے لوگ ہیں جو گورداسپور میں میرے ساتھ مقدمہ میں حاضر تھے (حقیقۃ الوحی ۔ص ۲۱۵)۔

(ہرگز یہ پیش گوئی کسی کتاب یا اخبار میں شائع نہیں کی گئی ۔ بعد از واقعہ یہ پیش گوئی گھڑی گئی ۔ اور آتمارام کی اولاد کے مرنے سے کیا فائدہ ہوا؟ آتمارام نے آپ کو پانچ سو روپیہ جرمانہ یا قید کی سزا بھی دے دی ۔ فائدہ تو جب تھا کہ آتمارام مر گیا ہوتا اور مرزا جی سزا سے بچ جاتے ۔ کرم الدین)۔

} لالہ چندو لال مجسٹریٹ اکسٹرا اسسٹنٹ گورداسپور کے تنزل کی پیش گوئی ۔ چنانچہ وہ گورداسپور سے تبدیل ہو کر ملتان منصفی پر چلا گیا۔ (حقیقۃ الوحی ۔ ص ۲۱۶ )

(کسی کتاب یا اخبار یا اشتہار میں اس پیش گوئی کا نام ونشان نہیں ۔ اگر مرزا جی کو علم ہوتا کہ ان کی پیش گوئی کے مطابق مجسٹریٹ نے تبدیل ہو جانا ہے تو انتقال مقدمات کی درخواست کی زحمت چیف کورٹ تک کیوں کی جاتی ۔ پھر چندولال کی تبدیلی سے مرزا کو کیا فائدہ ہوا؟ ان کے مقدمات جو خاکسار کے خلاف دائر تھے وہ خارج کر گئے ۔ اور ان کے وقت تو مرزا جی پیشی مقدمہ کے وقت آرام سے کرسی پر بیٹھے رہتے تھے ان کی تبدیلی پر ایک ایسا جابر حاکم مہتہ آتمارام آ گیا کہ جس نے عدالت میں روزانہ ۶ ۔ ۶ گھنٹہ مرزا جی کو ملزموں کے کٹھرے میں پاؤں پر کھڑا کیا۔ آخر پانچ سو روپیہ جرمانہ ورنہ چھ ماہ کی قید کی سزا بھی دے دی ۔ فائدہ تو تب ہوتا کہ چندولال کی تبدیلی پر مرزا جی کا کوئی مرید مجسٹریٹ آ جاتا اور مرزا جی کو بری کر دیتا۔ کرم الدین )

} براہین احمدیہ میں یہ پیش گوئی ہے کہ جس قدر میرے پر مقدمات کئے جائیں مجھے فتح ہوگی ۔ چنانچہ ہر مقدمہ میں مجھے فتح ہوتی رہی (حقیقۃ الوحی ۔ص ۲۲۴ )

} جب میں ..کرم الدین کے فوجداری مقدمہ کی وجہ سے جہلم میں جارہا تھا تو راہ میں مجھے الہام ہوا اریک برکاتٍ من کل طرفٍ یعنی ہر ایک پہلو سے تجھے برکتیں دکھلاؤنگا۔.. یہ پیشگوئی اس طرح پوری ہوئی کہ جب میں جہلم کے قریب پہنچا تو تخمیناً دس ہزار سے زیادہ آدمی ہوگا کہ وہ میری ملاقات کیلئے آیا۔ اور تمام سڑک پر آدمی تھے اور ایسے انکسار کی حالت میں کہ گویا سجدے کرتے تھے۔ اور پھر ضلع کی کچہری کے اردگرد اس قدر لوگوں کا ہجوم تھا کہ حکام حیرت میں پڑ گئے ۔ ۱۱ سو آدمیوں نے بیعت کی اور قریباً دوسو عورت بیعت کر کے اس سلسلہ میں داخل ہوئی (حقیقۃ الوحی۔ص ۲۵۲) (اسکے متعلق ہم آگے چل کر بحث کرینگے۔ مقدمہ میں مجھے بریت ہوئی۔ کرم الدین)

} ایک دفعہ جب میں گورداسپور میں ایک فوجداری مقدمہ کی وجہ سے (جو کرم دین جہلمی نے میرے پر دائر کیا تھا) موجود تھا، مجھے الہام ہوا

یسئلونک عن شانک ۔ قل اللّٰہ۔ ثمّ ذرھم فی خوضھم یلعبون۔

یعنی تیری شان کے بارہ میں پوچھیں گے کہ تیری کیا شان اور کیا مرتبہ ہے ۔ کہہ وہ خدا ہے جس نے مجھے یہ مرتبہ بخشا۔ پھر ان کو اپنی لہو ولعب میں چھوڑ دے۔

اپنی جماعت کو یہ الہام سنا دیا۔ خواجہ کمال الدین (پلیڈر) اور مولوی محمد علی بھی موجود تھے ۔ کچہری میں گئے تو فریق ثانی کے وکیل نے سوال کیا۔ کیا آپ کی شان اور مرتبہ ایسا ہے جیسا کہ تریاق القلوب میں لکھا ہے ۔ میں نے جواب دیا کہ خدا کے فضل سے یہی مرتبہ ہے، جو اس نے یہ مرتبہ مجھے عطا کیا ہے ۔ تب وہ صبح کا الہام قریباً عصر کے وقت پورا ہوگیا (حقیقۃ الوحی ص ۲۶۶)۔

(یہ ہے مرزا صاحب کا سفید جھوٹ ۔ آپ کے ہر دو بیانات حلفی آگے بجنسہ درج ہوں گے ۔ ان میں نہ اس سوال کا ذکر ہے نہ جواب کا ۔ ایسے الہامات اور ایسے اقوال کا کیا کہنا ۔ پیغمبر تو جھوٹ نہیں بولا کرتے ۔ مرزا جی عجیب نبی ہیں کہ تانا بانا سب جھوٹ ہی جھوٹ ہے ۔ کرم الدین)۔

(نیز حاشیہ میں روحانی خزائن کے لکھا ہے: یہ سہوا لکھا گیا ہے ۔ مراد تحفہ گولڑویہ ہے کیونکہ مرزا صاحب سے سوال تحفہ گولڑویہ کے متعلق کیا گیا تھا۔ ہمارے پاس مسل مقدمہ حکیم فضل دین بنام کرم دین کی مصدقہ نقل موجود ہے اس میں یہ الفاظ درج ہیں: تحفہ گولڑویہ میری تصنیف ہے یکم ستمبر ۱۹۰۲ء کو شائع ہوا، پیر مہر علی کے مقابلہ پر لکھی ہے ۔ یہ کتاب سیف چشتیائی کے جواب میں نہیں لکھی گئی ۔

سوال: جن لوگوں کا ذکر ص ۴۸ لغایت ۵۰ اس کتاب میں لکھا ہے آپ ہی اسکا مصداق ہیں ۔

جواب ۔ خدا کے فضل اور رحمت سے میں اسکا صداق ہوں ۔ مصحح، حاشیہ ص ۲۷۸ حقیقۃ الوحی ۔ بہاء)

} ۲۹ جون ۱۹۰۳ء کورات کے وقت یہ فکر ہورہی تھی کہ مقدمات کرم دین کا کیا انجام ہوگا۔ الہام ہوا انّ اللّٰہ مع الّذین اتّقوا و الّذین ھم محسنون۔ نتیجہ یہ ہوا کہ مقدمات کا فیصلہ ہمارے حق میں ہوا۔ (حقیقۃ الوحی۔ص ۳۶۵)

} مولوی کرم دین کے مقدمہ میں جو گورداسپور میں ہوئے کرم دین لئیم اور کذاب کے معنی سنگین بیان کرتا تھا، ہم خفیف۔ ان دنوں الہام ہوا۔ معنی دیگر نہ پسندیم۔ آخر فیصلہ میں ہمارے معنی پسند کئے گئے۔

} ایک دفعہ ۱۹۰۲ء میں مجھے الہام ہوا یریدون ان یّطفئوا نورک و یتخطّفوا عرضک ۔ و انّی معک و مع اھلک ان دنوں میں نے خواب دیکھا کہ تین قوی ہیکل سنڈھے مجھے مارنے کو کھڑے ہیں۔ ایک نے ان سے مجھ پر جو حملہ کیا میں نے ہٹا دیا۔ پھر دوسرے نے حملہ کیا وہ بھی ہاتھ سے ہٹا دیا۔ تیسرا بڑی شدت سے آیا۔ قریب آیا تو دیوار سے لگ کر کھڑا ہو گیا اور میں اس کے ساتھ رگڑ کر اس کے پاس سے گذر گیا۔ پھر القاء ہوا ربّ کل شئی خادمک ربّ احفظنی و انصرنی و ارحمنی اس واقعہ کے دیکھنے کے ساتھ ہی مجھ کو تفہیم ہوئی، کوئی دشمن مقدمہ برپا کریگا اور اس کے تین وکیل ہونگے ...آخر کرم دین نے جہلم میں مجھ پر مقدمہ کیا اور مقدمہ سخت تھا میرے کشف کے مطابق اس میں تین وکیل تھے (حقیقۃ الوحی۔ص ۳۸۰۔۳۸۱)

(اس مقدمہ میں تین نہیں بلکہ سات وکیل تھے۔ البتہ جس وقت وکلاء مرزا نے مسل دیکھی اس وقت تین تھے۔ وہی بات ذہن میں تھی کشف بن گیا۔ کرم الدین) آخر کار مقدمہ خارج ہو گیا۔ غور کیجئے مقدمہ خارج ہونے کو کتنے نمبروں میں بیان کر کے نشانات کے نمبروں میں اضافہ کیا گیا ہے۔

ناظرین غور فرمائیں۔ صرف دو مقدمات (جہلم و گورداسپور) کا بار بار اعادہ کر کے گیارہ نشانات بنائے گئے ہیں۔ بات کا بتنگڑ اسی کو کہتے ہیں ...

اب جب جناب والا کو مقدمات سے نجات ملی پیش گوئیوں کی بھرمار ہونے لگی۔ لیکن دوران مقدمہ میں ایسی کوئی پیش گوئی سے صاف انکار فرماتے رہے چنانچہ آپ نے جو بیان حلفی بمقدمہ حکیم فضل دین بنام مولوی کرم الدین جرم ۴۲۰ تعزیرات ہند عدالت لالہ چندو لال مجسٹریٹ میں بحیثیت گواہ صفائی لکھایا اس میں صاف بیان کیا:

مواہب الرحمٰن جنوری ۱۹۰۳ء میں شائع ہوئی۔ اس سے پہلے لکھی گئی تاریخ لکھنے کی یاد نہیں ہے کیونکہ بشریت ساتھ ہے۔ اچھی طرح یاد نہیں ہے کہ کتاب کب چھپی ہے۔

میں نہیں کہہ سکتا کہ کب لکھی گئی اور کب شروع ہوئی ۔ البتہ میں یہ کہہ سکتا ہوں کہ جب جہلم گیا تھا تو اس وقت یہ کتاب ساتھ گئی تھی یعنی چھپی ہوئی تھی۔ صفحہ ۱۲۹ مواہب الرحمٰن میں نے دیکھی اس میں کرم الدین کا حوالہ ہے ۔ مقدمہ کا ذکر نہیں ہے مگر اگلے صفحہ ۱۳۰ پر استغاثہ کا ذکر ہے جو کرم الدین کی طرف سے ہوا ۔،

اس بیان میں مرزا قادیانی نے کتنے ہیر پھیر کئے ۔ پہلے فرمایا کہ صفحہ ۱۲۹ پر مقدمہ کا ذکر نہیں ہے حالانکہ اب اسی صفحہ کی عبارت کو مقدمہ کی پیشگوئی بتایا جاتا ہے ۔، آخر مجبور ہو کر دبی زبان سے کہنا پڑا کہ صفحہ ۱۳۰ پر استغاثہ کا ذکر ہے ۔ اگر یہ پیشگوئی منجانب اللہ تھی تو کیوں نہ صاف فرما دیا۔

اب دیکھئے ، حکیم الامۃ مولانا نورالدین اس عبارت کے متعلق کیا فرماتے ہیں ۔ آپ نے جو بیان حلفی بمقدمہ کرم الدین بنام مرزا غلام احمد بہ حیثیت گواہ صفائی بعدالت لالہ آلہ رام مجسٹریٹ درجہ اول گورداسپور میں لکھایا اس میں صاف لکھاتے ہیں، کہ اس میں مقدمات کا کچھ تعلق نہیں ۔ نہ تین حامیوں سے مراد تین وکیل ہیں ۔ بیان یوں ہے :

میں نے یہ کتاب مواہب الرحمٰن پڑھی ہے مثل عربی خوانوں کے جو اس کتاب کو سمجھ سکتے ہیں، میں سمجھا کہ مرزا صاحب کہتے ہیں کہ ۔

۱۔ مجھے خدا نے خبر دی ہے، ایک لئیم اور بہتان والے آدمی کے متعلق ۔۲۔ وہ تیری آبرو ریزی کرنے کا ارادہ کرتا ہے ۔۳ ۔ آخر کار وہ تیرا نشانہ بنے گا ۔۴۔ اس نے تین آدمی تجویز کئے ہیں جن کے ذریعہ سے تیری اہانت ہو ۔۵ ۔ کہ میں ایک محکمہ میں حاضر کیا گیا ہوں ۔۶ ۔ آخر میں نجات ہو گی ۔،

یہ واقعات بالکل الگ الگ ہیں ۔ اس کو پڑھ کر یقین نہیں ہو سکتا کہ کس بات کی بابت یہ بیان ہے ۔ کرم دین کے نام سے بھی یقین نہیں ہوتا ۔ اگر واقعات اور اخباروں کو مدنظر نہ رکھا جائے صفحہ ۱۳۰ پر استغاثہ کا پتہ لگتا ہے ۔ بعد آخری سطر صفحہ ۱۲۹ کے یہ پتہ لگتا ہے کہ کرم الدین نے سلب امن کا ارادہ کیا ہے ۔ اور وکلاء کیلئے کچھ مال رکھا ہے ۔ اور کچھ لوگوں کو اپنے ساتھ ملایا ہے ۔ واقعات کے لحاظ سے میں یہ سمجھا کہ لئیم اور بہتان باندھنے والا خطوط اور سراج الاخبار سے پیدا ہو گا ...انہی خطوط و اخبارونکا نتیجہ ہے ۔

پھر اخیر میں فرماتے ہیں

ذلک مثل واحد ہے اس کی تعیین خواب میں نہیں ہوئی واقعات نے تصریح نہیں

کی کہ کیا ہیں ۔ واقعات کے قرائن نے بتلایا کہ شہاب الدین، پیر صاحب اور اڈیٹر سراج الاخبار.. تین مددگار رہیں ارادہ توہین ہوا بذریعہ خطوط اخبار اور مقدمہ مقام جہلم۔
کتاب سے کسی مددگار کا پتہ نہیں چلتا۔ وکیل مددگار نہیں ہوا کرتے۔
الجواب، وکیل ملزمان۔ جس غرض کے لئے کرم دین نشانہ بنا تھا اس سے نجات نہیں ہوئی، اس سے مراد یہ ہے کہ خط اور مضمون کرم دین کا قرار دیا گیا۔

دیکھئے حکیم نورالدین نے کیسا صاف الفاظ میں ساری پیش گوئی پر پانی پھیر کر مرشد کی ساری کاروائی کو غارت کر دیا۔ آبروریزی سے مراد مقدمہ نہیں خطوط و اخبار بیان کئے۔ تین مددگار وکیل نہیں بلکہ شہاب الدین، پیر مہر علی اور اڈیٹر سراج الاخبار قرار دیئے گئے۔ اور کھلے الفاظ میں مرزا کے قول کی تکذیب کرتے ہوئے فرمادیا کہ وکیل مددگار نہیں ہوا کرتے۔ اور کرم دین کا نشانہ بننے سے یہ مراد نہیں کہ مقدمہ میں سزا ہوئی بلکہ یہ کہ خط و اخبار کا مضمون اس کے قرار دیئے گئے۔

کیا مرزائی صاحبان حکیم الامۃ کے اس بیان کی تصدیق کرتے ہوئے تسلیم کریں گے کہ مقدمات کے متعلق پیش گوئی اور ثلاث حماۃ (تین مددگار) سے تین وکیل مراد ہونا غلط ہے، نہ کوئی پیش گوئی تھی نہ کوئی الہام تھا۔ ایسے گول مول الہامات اور پیش گوئیاں تو ارڑ پوپو بھی کر دیا کرتے ہیں اور واقعات کے بعد ان کو اپنے مطلب کے مطابق کرنے کی کوشش کیا کرتے ہیں۔ اب مرزا جی کے حلفی بیان اور مولانا نورالدین کے حلفی بیان کے بعد یہ ساری بنیاد جو نشانات کی تعمیر کی گئی تھی بالکل متزلزل ہو جاتی ہے۔

اسی طرح مرزا صاحب نے حسب عادت وفات محمد حسن فیضی کو بھی دو نمبروں میں بیان کر کے نشانات کی تعداد بڑھائی ہے۔ چنانچہ حقیقۃ الوحی میں لکھتے ہیں:

} ایسا ہی مولوی محمد حسن بھیں والے نے میری کتاب اعجاز احمدی کے حاشیہ پر لعنت اللّٰہ علی الکاذبین لکھ کر اپنے تئیں مباہلہ کے پیچ میں ڈال دیا۔ چنانچہ اس تحریر پر ایک سال بھی نہیں گذرا تھا کہ بڑے دکھ کے ساتھ اس جہان سے گذر گیا اور جواناں مرگ موت ہوگی اسی کے ہاتھ کا لکھا ہوا مباہلہ ہمارے پاس موجود ہے جو چاہے دیکھ لے (حقیقۃ الوحی ص ۲۴۳ نشان نمبر ۱۵۳)
(حقیقۃ الوحی کا مصحح کہتا ہے کہ اعجاز احمدی کی بجائے اعجاز المسیح کر دیا گیا ہے کیونکہ مولوی محمد حسن نے اعجاز المسیح کے حاشیہ پر لعنت اللّٰہ علی الکاذبین لکھا تھا۔ بہاء)

تعجب ہے کہ صرف لعنۃ اللّٰہ علی الکاذبین لکھنے والا جس میں مرزا جی کا نام تک

نہیں مباہلہ کی زد میں آ گیا لیکن مولوی ثناء اللہ امرتسری ..اور ڈاکٹر عبدالحکیم جو اس سے سخت سنگین کلمات مرزا جی کی نسبت استعمال کرتے رہے ان کا بال بھی بیکا نہ ہوا بلکہ مرزا جی ان سے پہلے خود چل بسے۔

(نشان نمبر ۱۵۴۔ پیر مہر علی گولڑوی نے اپنی کتاب سیف چشتیائی میں مجھے چور کہا تھا یعنی اس کے خیال میں، میں نے دوسروں کی کتابوں کا مضمون چرا کر لکھا ہے۔ اس افتراء کی خدا نے اس کو یہ سزا دی کہ عدالت میں کرم الدین کے مقدمہ میں وہ خود محمد حسن بھین کے نوٹوں کا چور ثابت ہوا چنانچہ عدالت میں اس بارہ میں حلفی شہادتیں گذر گئیں تب اس پر بھی الہام انّی مهین من اراد اها نتک پورا ہو کر خدا تعالی کا نشان ظاہر ہوا۔ حقیقۃ الوحی۔ ص ۳۴۳)

لیکن تعجب تو یہ ہے کہ مرزا جی نے عدالت میں مولوی محمد حسن کی نسبت پیش گوئی کرنے سے بھی صاف انکار کیا اب کس منہ سے ان کو اپنی پیش گوئی کا مصداق قرار دے رہے ہیں۔

بمقدمہ حکیم فضل دین بنام مولوی کرم الدین مرزا جی کا جو حلفی بیان بحیثیت گواہ صفائی عدالت لالہ چندولال مجسٹریٹ میں ہوا اس میں یوں ارشاد ہے:

> الہام انّی مهین من اراد اها نتک کئی سال پہلے مجھ کو ہوا تھا میں مقدمات سے کئی سال پہلے یہ پیش گوئی من قا م للجوا ب و تنمّر ۔ فسوف یری انه تند م و تد مر فیضی کی نسبت نہیں ہے۔
>
> پھر آگے چل کر فرماتے ہیں:
>
> سوال: یہ دونوں الہام آپکے سچے ہوئے کہ نہیں؟ متعلق مولوی محمد حسن اور پیر مہر علی شاہ
>
> جواب۔ پہلے میں نے قبل سراج الاخبار شائع ہونے کے خیال کیا تھا کہ یہ دونوں الہام سچے ہو گئے ہیں مگر سراج الاخبار کے شائع ہونے کے بعد میں نے یقین کر لیا کہ یہ میری رائے غلط نکلی کیونکہ پیش گوئیوں کا مصداق قائم کرنا اکثر رائے سے ہوا کرتا ہے یہ بات صرف رائے کے متعلق ہے نفس پیش گوئیوں کو اس سے کچھ تعلق نہیں۔

پھر اس حلفی بیان کے خلاف مرزا جی کا یہ کہنا کہ مولوی محمد حسن میری پیش گوئی کے مطابق فوت ہوا ہے کس قدر ڈھٹائی ہے۔

اب ہم اس قدر تمہید لکھنے کے بعد اپنے اصل مقصود کی طرف آتے ہیں۔ سو واضح ہو کہ مقدمہ بازی کا سلسلہ پہلے مرزا صاحب کے حکم سے مرزائیوں نے چھیڑا۔ اس کا نام اخبارات و اشتہارات میں جہاد رکھا، اور اس جہاد کے بہانہ سے مریدوں کو خوب لوٹا۔ چنانچہ آخری روز فیصلہ

کے دن خواجہ کمال الدین بی اے وکیل مرزا نے سرعدالت تسلیم کیا کہ مقدمہ بازی میں ہمارے تیس ہزار روپئے صرف ہوئے ہیں ۔ظاہر ہے کہ مرزا جی نے جیسا کہ ان کے بیانات سے ظاہر ہوگا ایک پیسہ بھی خرچ نہیں کیا ، نہ ہی فریق مقدمات حکیم فضل الدین ،شیخ یعقوب علی اڈیٹر الحکم کی یہ حیثیت تھی کہ چندیں ہزار روپئہ کے مصارف پورے کرتے ۔ یہ سارا بوجھ مرزا جی کے مریدوں نے برداشت کیا اور پبلک کا ناحق روپئہ اس فضول کام میں پانی کی طرح بہایا گیا۔

مزید یہ کہ یہ ناگوار مقدمہ بازی مابین فریقین کیوں شروع ہوئی۔سو جہاں تک ہم غور کرتے ہیں درحقیقت یہ...حسب منشاء قدرت ایزدی جاری ہوا اور اثنائے مقدمات میں قدرت کے عجیب عجیب کرشمے نمودار ہوتے رہے ۔ ہر چند اس سلسلہ کو چھیڑنے والے مرزا جی اور انکے اراکین جماعت تھے اور انہوں نے اس غرض سے یہ سلسلہ چھیڑا تھا کہ دنیا پر اپنا رعب قائم کریں گے اور اپنے قانونی مشیروں ( وکلاء ) کی قانونی قابلیت اور افراط زر اور گرم جوش جماعت کی متفقہ طاقت سے چشم زدن میں مخالف فریق کونیست ونابود کر کے لمن الملک کا نقارہ دنیا میں بجادیں گے ۔لیکن ان کو کیا علم تھا کہ ، ما چہ درخیالیم وفلک درچہ خیال ۔اس چھیڑ خانی کا نتیجہ ان کے حق میں آخر کیا نکلے گا ۔ اگر ان کو یہ علم ہوتا کہ یہ مقدمہ بازی ہمارے لئے وبال جان ہوجائے گی تو ہرگز اس کا نام نہ لیتے ۔لیکن خدا کو اپنی زبردست طاقت کا دکھلانا اور مرزائی پندار وغرور کو خاک میں ملانا منظور تھا۔

## مرزائیوں کا پہلا مقدمہ

سب سے پہلے مرزا جی کے مرید حکیم فضل الدین نے مجھ ( کرم الدین ) پر زیر دفعہ ۴۱۷ تعزیرات ہند اولاً گورداسپور میں استغاثہ دائر کیا ۔ وہ مقدمہ ۱۴ نومبر ۱۹۰۲ء کو گنگارام اکسٹرا اسسٹنٹ کمشنر ومجسٹریٹ درجہ اول گورداسپور میں حکیم مذکور نے معرفت خواجہ کمال الدین ومولوی محمد علی وکلاء دائر کیا ۔ رائے گنگارام تھوڑے عرصہ کے بعد وہاں سے تبدیل ہوگئے ۔ (ہم نے ان کی عدالت سے مقدمہ منتقل کرنے کیلئے چیف کورٹ میں درخواست کی تھی اس اثنا میں وہ گورداسپور سے تبدیل ہوگئے ۔ اس لئے اگر ہمارا دعوی ملہمیت کا ہوتا جیسا کہ مرزا نے کہا کہ رائے چندولال ہماری پیشگوئی کے مطابق تبدیل ہوگئے ہیں تو ہم بھی کہہ سکتے کہ رائے گنگارام ہماری دعا سے تبدیل ہوگئے ۔کرم الدین ) پھر یہ مقدمہ انکے جانشین لالہ چندولال ایکسٹرا اسسٹنٹ کمشنر ومجسٹریٹ درجہ اول کی عدالت میں چلتا رہا۔اس مقدمہ میں استغاثہ کی طرف سے علاوہ دیگر گواہوں کے مولوی نورالدین اور مولوی عبدالکریم کی بھی شہادتیں گذریں ۔ اور .. بابو

غلام حیدر تحصیل دار کی بھی شہادت ہوئی اور صفائی کی طرف سے اس مقدمہ میں مرزا غلام احمد کی بھی شہادت گذری۔

مرزا صاحب کو اس مقدمہ میں فتح ونصرت کے الہامات بارش کی طرح نازل ہوتے رہے لیکن نتیجہ یہ ہوا کہ مقدمہ خارج اور ملزم عزت کے ساتھ بری کر دیا گیا۔ مرزا جی کے الہامات کے پرخچے اڑ گئے اور دنیا میں فریق مخالف کی فتح وظفر کا نقارہ بج گیا۔ یہ فیصلہ عدالت چندو لال مجسٹریٹ درجہ اول سے ۱۶ مارچ ۱۹۰۳ء کو صادر ہوا۔ مرزائیوں کو اس مقدمہ میں بڑی مصیبتوں کا سامنا ہوا اور بے اندازہ روپیہ صرف ہوا۔ نتیجہ مقدمہ کے متعلق ہم وہ مضمون درج ذیل کرتے ہیں جو اس موقعہ پر سراج الاخبار جہلم .. جنوری ۱۹۰۴ء میں شائع ہوا۔

## مولوی کرم الدین کی فتح

۱۴ جنوری ۱۹۰۴ء کو مرزائیوں کا وہ الہامی مقدمہ فوجداری تھا جو منجانب حکیم فضل الدین مرزا جی کے خاص حکم سے برخلاف مولوی صاحب موصوف دائر کیا گیا تھا اور جو ہر ماہ سے چل رہا تھا اور جس کی نسبت مرزا جی کو متواتر نصرت وفتح کے الہامات بارش کی طرح برس رہے تھے آخر کار انصاف مجسم حاکم جناب بابو چندو لال بی اے مجسٹریٹ درجہ اول گورداسپور کی عدالت سے خارج ہوگیا، اور مولوی صاحب عزت سے بری ہو گئے۔ اس تاریخ کو بہت سے احمدی جماعت کے ممبر دور دور سے مسافت طے کر کے آخری حکم سننے کے لئے جمع ہو گئے تھے اور منتظر تھے کہ مرزا جی کا تازہ نشان (فتح مقدمہ) دیکھیں لیکن مجسٹریٹ کا حکم سن کر سب کے رنگ فق ہو گئے اور وہ سب امیدیں جو مرشد جی نے مدت دراز سے فتح وظفر کی دلا رکھیں تھیں خاک میں مل گئیں اور مرزا جی کے الہام کی قلعی کھل گئی۔

کیوں جی مرزائی صاحبان! سچ بتایئے گا وہ الہام جاء ک الفتح ثمّ جاء ک الفتح کیا ہوا، اور وہ مجموعہ فتوحات کا وعدہ کہاں اڑ گیا، اور انجام مقدمات کی پیشگوئی کیا ہوئی اور ان تازہ الہامات مشتہرہ الحکم ۱۶ و ۲۴ دسمبر ۱۹۰۳ء ہماری فتح ہمارا غلبہ ظفر من اللہ وفتح مبین وغیرہ وغیرہ کا کیا حشر ہوا۔ آپکے حضرت حجۃ اللہ نے تو جیسا کہ الحکم مذکور میں چھپا خواب میں اصحاب القبور (مردگان) کے سامنے بھی ہاتھ جوڑے اور دعائیں کرائیں لیکن افسوس کہ وہ سب محنت اکارت گئی۔ سچ ہے و عندہ مفا تیح الغیب

لا یعلمها الّا ھو۔ کیا مرزائی صاحبان اس معاملہ پر غور نہیں فرمائیں گے یاروخدارا انصافے الیس منکم رجل رشید ذرا مرزا جی سے یہ تو پوچھئے گا کہ آپ نے خود انجام مقدمات کی پیش گوئی اس آیت سے فرمائی تھی انّ اللّٰہ مع الّذین اتّقوا و الّذین ھم محسنون اب آپ ہی فرمایئے اہل تقوی آپ ہے یا آپ کے مخالف۔ میدان تو مولوی (کرم الدین) صاحب جیت گئے خدا کی نصرت ان کی یاور ہوئی۔ پھر یا تو آپ کو اپنے ملہم پر صاف بدظن ہو جانا چاہیے یا اس کا فیصلہ مان لیجئے کہ حق آپ کے خلاف ہے۔ ایک اور آیت بھی آپ نے الحکم میں اس مقدمہ کی پیش گوئی میں شائع کی تھی الم ترکیف فعل ربّک با صحاب الفیل الم یجعل کید ھم فی تضلیل و ارسل علیھم طیراً ابا بیل ترمیھم ..

سواب آپ ہی تشریح فرمایئے کہ اصحاب الفیل اس موقع پر کون ہیں اور ان کے مقابلہ میں مظفر و منصور کون۔ ہم تو گورداسپور میں جہاں تک دیکھتے رہے آپ ہی کی پارٹی بڑے کروفر سے رتھوں اور گاڑیوں پر سوار ہو کر آتی تھی پھر آپکی نسبت طیراً ابا بیل کا خیال کرنا تو نہایت بے ادبی ہے۔ البتہ پہلی شق کی کوئی وجہ نکل سکتی ہے تو براہ مہربانی اس الہام کی پوری تفسیر کر دیجئے گا۔ مرزائی صاحب آپ؟ مانیں یا نہ مانیں دنیا میں تو سب مولانا محمد کرم الدین کی فتح کا ڈنکا بج گیا اور مرزا جی کا وہ طلسم اعجاز دعوی (الہام) ٹوٹ گیا الحقّ یعلو و لا یعلی۔ اب تو مرزائی صاحبان کو مرزا جی سے صاف کہہ دینا چاہیے بس ہو چکی نماز مصلے اٹھایئے۔

افسوس ہے کہ مرزا جی کے جری سپاہی خواجہ کمال الدین وکیل کی یک سالہ محنت اکارت گئی اور برخلاف ان کے فاضل وکلاء جناب سید امیر شاہ پلیڈر بٹالہ اور شیخ نبی بخش پلیڈر گورداسپور، بابو.. بی اے وکیل گورداسپور نے میدان جیت لیا۔ ہم ان وکلاء صاحبان کو تہ دل سے مبارک باد دیتے ہیں اور ان کی محنت کا اعتراف کرتے ہیں اور پھر صد ہا مبارک باد مولوی محمد کرم الدین کی خدمت میں عرض کرتے ہیں کہ انہوں نے ایک زبردست فتح حاصل کی۔ راقم: ایک گورداسپوری

## مرزائیوں کا دوسرا مقدمہ فوج داری

دوسرا مقدمہ بھی مرزا قادیانی کے اسی جانثار نے ۲۹ جون ۱۹۰۳ء کو بذریعہ مسٹر اوگارسن بیرسٹرایٹ لاء لاہور وخواجہ کمال الدین وکیل، عدالت لالہ چندولال مجسٹریٹ میں دائر کیا۔ اور اس مقدمہ کی بنا اس سے شروع ہوئی کہ حکیم فضل الدین کا بیان بمقدمہ ۴۱۷ تعزیرات ہند ہورہا تھا جرح کے وقت اس کے ایک بیان کی تردید کے لئے ہم نے کتاب نزول المسیح کے چند اوراق پیش کر دیئے چونکہ اس سے اس کے پہلے بیان کی تکذیب ہوتی تھی اس لئے اس نے اس وقت اس کتاب کی ملکیت سے صاف انکار کیا چنانچہ لکھایا کہ کتاب نزول المسیح جو ملزم نے پیش کی ہے اور جس پر نشان اے نمبرا ے کا ہے، اس کا پہلا ورق ہمارے مطبع کا معلوم ہوتا ہے باقی اوراق کی نسبت میں نہیں کہہ سکتا کہ ہمارے مطبع کے چھپے ہوئے ہوں۔ پھر لکھایا کہ نزول المسیح کی کاپی جو ملزم کی طرف سے پیش ہوئی ہے جس پر میں اعتبار نہیں کرتا ممکن ہے ہمارے مطبع کے کاتب سے مل کر لکھائی ہو یا کسی اور کاتب سے لکھائی ہو جس کا خط ایسا ہی ہو استاد کا تبوں کے خط مشابہ ہوتے ہیں۔

پھر ۲۹ جون ۱۹۰۳ء کو بعد صلاح مشورہ ان اوراق کو مال مسروقہ ظاہر کر کے زیر دفعہ ۴۱۱ تعزیرات ہند استغاثہ دائر کیا گیا اور لکھایا کہ کاپی ہماری ملکیت ہے ہمارے ہی مطبع کی چھپی ہوئی اور ہمارے ہی کاتبوں نے لکھی ہے۔

یہ بے وجوہ بے بنیاد بے حیثیت مقدمہ ۲۹ جون ۱۹۰۳ء کو رائے چندولال مجسٹریٹ درجہ اول گورداسپور کی عدالت میں حکیم فضل الدین کی طرف سے بذریعہ مسٹر اوگارسن بیرسٹرایٹ لاء وخواجہ کمال الدین وکیل دائر کیا گیا اور اس کی تحقیقات میں ناحق عدالت کے قریباً نو ماہ صرف ہوئے ۔ چونکہ ۴۱۷ والے مقدمہ کی کمزوری گواہان استغاثہ کے بیانات سے ظاہر ہو چکی تھی اور مرزائیوں کو اپنے اس مقدمہ میں کامیابی کی امید قریباً منقطع ہو چکی تھی اور ادھر مرشد جی کی طرف سے بہت سے الہامات فتح ونصرت کے پیش از وقت شائع ہو چکے تھے اس لئے بمصداق الغریق یتشبث بالحشیش انہوں نے یہ دوسرا مقدمہ بے حقیقت دائر عدالت کر دیا باوجودیکہ وہ خوب جانتے تھے، مگر چند اوراق نزول المسیح کی چوری کرنے یا کرانے کی فریق ثانی کو کیا ضرورت تھی اور اتنے دور دراز فاصلہ سے چوری کرنا یا کرانا کس طرح باور کیا جا سکتا تھا اور طرفہ یہ کہ فضل الدین جو مقدمہ ہذا میں مستغیث گردانا گیا پہلے اپنے حلفی بیان میں اس کتاب کی ملکیت سے انکار کر چکا تھا جس کی

تفصیل گذر چکی ہے۔

لیکن ان کے نقطہ خیال میں یہ تھا کہ دفعہ مقدمہ ایسی ہے کہ محض مقدمہ دائر کر دینے سے ہی فریق ثانی کو بہت کچھ نقصان پہنچا سکتی ہے جرم نا قابل ضمانت ہے مستغاث علیہ زیر حراست رہے گا اور بفحوائے تا تریاق ازعراق آوردہ شود مار گزیدہ مردہ شود، جب تک کہ تحقیقات میں مقدمہ کی حقیقت کھلے گی اس سے پہلے ہی مرشد کے الہام انّی مھین من اراد اھا نتک کا کرشمہ ظاہر ہو جاوے گا۔ لیکن چندو لال مجسٹریٹ نے مقدمہ کی حقیقت پر نگاہ ڈال کر بجائے اجرائے وارنٹ بلا ضمانت کے وارنٹ ضمانتی جاری فرمایا۔ تاہم مرزائی جماعت نے یہ بھی غنیمت سمجھا اور وارنٹ دستی حاصل کر کے تعمیل کیلئے ایک مخلص حواری شیخ یعقوب علی تراب اڈیٹر الحکم کو مامور کر دیا کہ خود فریق ثانی کے مسکن میں بذریعہ پولیس پہنچ کر تعمیل کرائے تا کہ وہاں کے باشندگان یہ کاروائی دیکھیں اور اس کی خفت ہو۔ لیکن مستغاث علیہ ان دنوں اپنے دیہہ مسکن میں موجود نہ تھا اس لئے مسٹر تراب دور دراز فاصلہ کی صعوبات سفر برداشت کر کے موضع بھیں میں پہنچے اور ہر چند وہاں دشوار گذار کھنڈرات میں دن بھر بھٹکتے اور خاک چھانتے پھرے لیکن دل کی امنگ پوری نہ ہوئی مستغاث علیہ کا پتہ نہ ملا۔ بالآخر اپنے ارادہ میں ناکام ہو کر وہ پریشان ہو کر بے نیل ومرام رجعت قہقہری قادیان میں بصد حسرت وارمان لوٹ آئے۔

(نہ ایک دفعہ بلکہ کئی دفعہ مختلف مقاصد کیلئے اس وحشتناک سفر میں مبتلا گئے اور کبھی چکوال کبھی بھیں اور ادھر ادھر بھی دورہ فرماتے رہے لیکن ایک دفعہ بھی فائز المرام نہ ہوئے اور ہر یک دفعہ بہت سی تکالیف برداشت کر کے یوں ہی واپس ہونا پڑا۔ کاش مرزاجی پہلے ہی ان کو آگاہ کر دیتا کہ میاں کاہے کو تکلیف اٹھاتے ہو تم نے اپنے ارادوں میں نامراد ہی رہنا ہے۔ اور اگر ملہم میں کوئی طاقت تھی تو ان کی مدد کرتا اور فوراً ان کا مطلب پورا کر دیتا۔ نہایت تعجب ہے کہ مقدمات کی اتنی لمبی دوڑ میں فریق ثانی کو ایک دفعہ بھی قادیان جانے کی ضرورت پیش نہ آئی اور مرزائی جماعت کو کم سے کم چھ سات دفعہ موضع بھیں کی زیارت کرنی پڑی اور یاتون الیک من کلّ فجٍ عمیق کا الہام بجائے قادیان کے الٹا موضع بھیں پر صادق آتا رہا اور یہ سن کر ناظرین کو تعجب ہو گا کہ مرزائی جماعت کے بعض صاحبان کئی رنگ بدل بدل کر بھیں میں مقدمہ کا مصالحہ لینے گئے۔ چنانچہ ایک جہلمی مرید ایک دفعہ پٹھانوں کے لباس میں ... ہینگ فروشی کے بہانہ سے کو بہ کو در بدر خراب ہوتا رہا لیکن آخر بے چارہ وہ بھی ساحل مقصود پر نہ پہنچا۔ پھر ایک دفعہ وہی شخص سارجنٹ پولیس بن کر رات کو موضع بھیں میں گیا لیکن تاڑنے والے تاڑ گئے کہ کشمیری بچہ سوانگ بھر رہا ہے۔ کیا ایک راست باز کے متبعین کو ایسی چالبازیاں کرنا جائز ہیں۔ ہرگز نہیں۔ کرم الدین)

الغرض یہ بے اصل استغاثہ دائر ہونے اور اس کی کاروائی شروع ہو جانے پر مرزائی جماعت بڑی خوشیاں منا رہی تھی اور بڑی بے صبری سے انتظار کیا جا رہا تھا کہ اگر پہلے نہیں تو اختتام شہادت پر مستغاث علیہ ضرور زیر حراست ہوگا اور مرزائیوں کے دل ٹھنڈے ہوں گے چنانچہ اختتام شہادت کے موقع پر اخبار الحکم نے صاف اعلان کر دیا تھا کہ اگر خدا نے چاہا تو ۲۴۔ اگست کا پرچہ ایک خاص پرچہ ہوگا۔ لیکن ہم اس ذات پاک جل وعلاء شانہ کی کمال قدرت پر قربان ہیں جس نے اس زبردست پارٹی کو اپنے ارادوں میں ناکامیاب کیا۔

اس استغاثہ کی تائید میں جتنے گواہ گذرے ہیں وہ سارے کے سارے مرزا صاحب کے مرید حکیم فضل الدین مستغیث کے پیر بھائی تھے جو مقدمہ بازی میں حصہ لینے کی غرض سے بدون طلبی عدالت مختلف دور دراز شہروں سے تشریف لا کر تائید استغاثہ میں گواہ بنے تھے۔ اور یہ سن کر ان سب کو افسوس ہوا ہوگا کہ ان کی شہادت نے ان کے مرشد بھائی کو کچھ فائدہ نہ پہنچایا اور مقدمہ خارج ہوگیا۔ گواہان استغاثہ حسب ذیل تھے: خلیفہ نورالدین۔ شیخ نور احمد۔ کرم علی۔ مفتی محمد صادق۔ ظفر احمد۔ حبیب الرحمٰن ریاست کپورتھلہ۔ امتیاز احمد؟ وزیر آباد، عبداللہ کشمیری امرتسر، شیخ رحمت اللہ وغیرہ..احمد دین اپیل نویس گوجرانوالہ حکیم محمد حسین لاہوری۔ ان گواہوں کی بالعموم یہی شہادت تھی کہ وہ مرزا صاحب کی تصنیفات کے خریدار ہیں اور مدت سے حکیم فضل دین کی معرفت کتابیں منگوایا کرتے ہیں اور کتاب نزول المسیح متنازعہ ان کے پاس نہیں پہنچی۔

ان گواہوں کے متعلق صرف اس قدر کہہ دینا ضروری ہے کہ بالعموم اپنے بیانات میں انہوں نے لکھایا کہ نو دس سال کے زائد عرصہ سے مرزا صاحب کی تصانیف حکیم فضل دین ہی سے منگوایا کرتے ہیں اور اسی کو قیمت بھیجا کرتے ہیں۔ لیکن مرزا صاحب اپنے بیان (بمقدمہ دفعہ ۴۱۷) صاف لکھاتے ہیں کہ ۱۹۰۱ء سے پہلے جو دفتر میں کتابیں تھیں ان کی فروخت کسی میرے آدمی کی معرفت ہوتی تھی مگر ۱۹۰۱ء کے بعد پھر میں نے یہ انتظام کیا کہ یہ تمام کتابیں حکیم فضل الدین کے سپرد کر دیں کہ وہ فروخت کرے۔ لیکن گواہان ۱۹۰۱ء سے پہلے کئی سالوں سے برخلاف قول مرزا صاحب فضل دین ہی سے کتابیں لینا بیان کرتے ہیں۔..غرض یہ مقدمہ بھی دفعہ ۴۱۷ والے مقدمہ کی طرح خارج ہو کر مرزائیوں کی رسوائی کا باعث ہوا۔

## مرزائیوں کا تیسرا مقدمہ فوجداری

تیسرا مقدمہ شیخ یعقوب علی تراب اڈیٹر الحکم کی طرف سے میرے (کرم الدین) اور مولوی فقیر محمد کے خلاف زیر دفعہ ۵۰۰ تعزیرات ہند ازالہ حیثیت عرفی دائر کیا گیا۔ اس مقدمہ میں مجسٹریٹ نے مستغاث علیہما کو ... جرمانہ کیا جس کی اپیل نہیں کی گئی۔ اس مقدمہ میں بھی عجیب عجیب انکشافات ہوئے۔ مرزا صاحب کو بھی شہادت صفائی میں پیش کر کے آپ پر زبردست جرح کی گئی (یہ بیان درج ہوگا) یعقوب علی تراب قادیان میں تو بڑے جنٹل مین بنے ہوئے تھے لیکن ہم کو بتانے والوں نے آپ کا اتا پتا بتایا تو معلوم ہوا کہ آپ ذات کے ... ہیں۔ جب سوالات جرح میں آپ سے سوال کیا گیا کہ آپ کی ذات ... ہے تو خواجہ کمال الدین بڑے خفا ہو کر عدالت سے کہنے لگے کہ یہ دوسرا لائیبل ہے۔ عرض کی گئی کہ آپ گھبرائیں نہیں ہمارے پاس اس کا ثبوت ہے۔ اور اس کے متعلق ہم تراب کے والد ماجد کو طلب کرا کر آپ کو ان کی زیارت کرائیں گے اور ان کے منہ سے اس امر کی کہ آپ ... ہیں تصدیق کرائیں گے۔ تراب صاحب دراصل ضلع جالندھر میں ایک موضع جاڈلہ کے باشندہ ہیں۔ پیدا ہوتے ہی برخوردار کا نام چھجو رکھا گیا آپ کے والد کا نام چٹو اور دادا کا نام تانا تھا اور ذات ... تھی۔

سوالات جرح میں تراب صاحب سے جب ذات پوچھی گئی تو آپ نے اپنے حلفی بیان میں اپنی ذات سے لاعلمی ظاہر کی اور لکھ دیا کہ نہیں معلوم میری قوم کیا ہے۔ یہ بھی پوچھا گیا کہ آپ شیخ کیوں کہلاتے ہیں؟ تو کہا کہ مسلمان کی حیثیت سے میں نے اپنے آپ کو شیخ لکھایا ہے نہ بلحاظ قومیت کے۔ یہ بھی پوچھا گیا کہ آپ کے والد صاحب کا نام چٹو ہے یا نہیں؟ اسکے جواب میں فرمایا کہ میں نے نہیں سنا کہ میرے باپ کا نام چٹو تھا۔ گواہان صفائی میں آپ کے والد ماجد کو طلب کرایا گیا جن کے نام کا سمن اس پتہ پر تعمیل ہو کر آیا: بنام چٹو ولد تانا عرف سلطان بخش ذات ... ساکن جاڈلہ ضلع جالندھر۔

جب میاں چٹو عدالت میں شہادت کے لئے کھڑے ہوئے تو انہوں نے اپنی عرفیت چٹو تسلیم کی اور ذات شیخ لکھائی حالانکہ یعقوب علی صاحب قوم شیخ ہونے سے انکار کر چکے تھے۔ جرح میں آپ سے سوال کیا گیا کہ اگر شیخ ہے تو آپ کو ... کیوں کہا جاتا ہے، چنانچہ سمن بھی اسی پتہ پر تعمیل ہوا، تو اس کے جواب میں وجہ یہ ظاہر فرمائی کہ میرے ایک بزرگ نے ... کے گھر شادی کر لی

تھی۔ علاوہ ازیں بابو محمد افضل اڈیٹر البدر گواہ استغاثہ نے اپنی شہادت میں صاف لکھایا کہ بعض لوگ کہتے ہیں کہ یعقوب علی ذات کے... ہیں۔

اس مقدمہ میں بھی مرزائیوں کا بڑا روپیہ خرچ ہوا۔ بڑے بڑے اڈیٹران اخبار اور تحصیل دار ڈپٹی گواہان گذرے۔ آخر نتیجہ کیا ہوا؟ کھودا پہاڑ نکلا چوہا۔ تراب صاحب کی عزت کی قیمت... پڑی جو مستغاث علیہ پر جرمانہ ہوا۔

## مرزا قادیانی پر فوجداری مقدمہ

اب ہم اس مقدمہ کا ذکر کرتے ہیں جو زیر دفعات ۵۰۰، ۵۰۱ و ۵۰۲ تعزیرات ہند میری (کرم دین) طرف سے مرزا غلام احمد قادیانی اور ان کے مرید حکیم فضل الدین بھیروی ثم القادیانی کے خلاف ازالہ حیثیت عرفی کا مواہب الرحمٰن کی عبارت مندرجہ صفحہ ۲۹۔ ۳۰ کی بنا پر دائر کیا گیا تھا اور جس میں مرزا صاحب دو سال تک سرگردان و پریشان رہے۔ آخر عدالت مہتہ آتمارام مجسٹریٹ درجہ اول گورداسپور سے مرید و مرشد کو جرمانہ ورنہ قید کی سزا ہوئی اور سینکڑوں روپئے اپیل پر خرچ ہو کر جرمانہ معاف ہوا۔

ہم پہلے لکھ چکے ہیں کہ مرزا جی کی بدزبانی سے کسی ملت کسی فرقہ کا کوئی متنفس نہ بچا ہوگا، جو کہ ان کی گالیوں کا نشانہ نہ بنا ہو بعض نے آپ کو ترکی بترکی سنائیں اور بعض سنجیدہ مزاجوں نے اپنی عالی وقاری سے مطلق سکوت کیا جوں جوں دوسری طرف سے خاموشی ہوتی گئی مرزا صاحب کا حوصلہ بلند ہوتا گیا اور گالیوں میں مشاق ہوتے گئے حتی کہ گویا فن گالیوں کے آپ پورے امام بن گئے اور گالیوں کی ایجاد میں آپ نے ید طولی حاصل فرمایا کہ اس علم کے آپ استاد اور ادیب مانے جانے لگے اور دنیا قائل ہوگئی کہ کوئی شخص امام الزمان کا مقابلہ اس فن میں کرنے کے قابل نہیں رہا۔ آخر رفتہ رفتہ یہ معاملہ حکام وقت کے سامنے پیش ہوا اور مختلف مواقع پر آپ کی وہ تصنیفات جو مغلظات کا ایک مجموعہ تھیں دفتر عدالت میں پیش ہوگئیں چنانچہ بعض حکام نے مرزا جی کو ڈانٹا کہ مرزا جی منہ کو سنبھالئے اور گورنمنٹ انگلشیہ کے اصول امن پسندی کو نظر انداز نہ فرمائیے۔ عامہ خلائق کی دل آزاری اور ایذا رسانی سے باز آیئے ورنہ معاملہ دگرگوں ہو جائے گا۔ وہاں مرزا جی عدالت کے تیور دیکھ کر آئندہ کے لئے قسم کھانے لگے کہ معاف کیجئے آئندہ ایسا نہ ہوگا۔ اس موقع پر مناسب ہے کہ ناظرین کی آگاہی کے لئے اس حلفی معاہدہ کی جو مرزا جی نے مسٹر ڈوئی ڈپٹی کمشنر بہادر گورداسپور

کی عدالت میں داخل کیا بجنسہ نقل کی جاوے اوراس کے بعد مسٹر ڈگلس ڈپٹی کمشنر کے فیصلہ کی نقل بھی درج کی جاوے:

} میں مرزا غلام احمد قادیانی اپنے آپ کو بحضور خداوند تعالی حاضر جان کراقرار صالح کرتا ہوں کہ آئندہ :ا۔ میں ایسی پیشگوئی جس سے کسی شخص کی تحقیر وذلت کی جاوے یا مناسب طور سے حقارت ذلت سمجھی جاوے یا خدا تعالی کی ناراضگی کا مورد ہو شائع کرنے سے اجتناب کرونگا۔

۲۔ میں اس سے بھی اجتناب کرونگا شائع کرنے سے کہ خدا کی درگاہ میں دعا کی جاوے کہ کسی شخص کو حقیر ذلیل کرنے کے واسطے جس سے ایسا نشان ظاہر ہو کہ وہ شخص مورد عتاب الہی بنے یا یہ ظاہر کرے کہ مباحثہ مذہبی میں کون صادق اور کون کاذب ہے۔

۳۔ میں ایسے الہام کی اشاعت سے بھی پرہیز کرونگا جس سے کہ کسی شخص کا حقیر (ذلیل) ہونا یا مورد عتاب الہی ہونا ظاہر ہو یا ایسے اظہار کے وجوہ پائے جاتے ہوں

۴۔ میں اجتناب کرونگا یعنی مباحثہ میں مولوی ابوسعید محمد حسین یا اس کے کسی دوست یا پیرو کے برخلاف گالی گلوچ کا مضمون یا یا تصویر لکھوں یا شایع کروں جس سے اس کو درد پہنچے میں اقرار کرتا ہوں کے اس کے یا اس کے دوست یا پیرو کے برخلاف اس قسم کے الفاظ استعمال نہ کرونگا جیسا کہ دجال کافر کاذب بطالوی میں کبھی اس کی (نجی) زندگی یا خاندانی رشتہ داروں کے برخلاف کچھ شائع نہ کرونگا جس سے اس کو آزار پہنچے۔

۵۔ میں اجتناب کرونگا مولوی محمد حسین یا اس کے کسی دوست یا پیرو کو مباہلہ کیلئے بلاؤں اس امر کے ظاہر کرنے کے لئے کہ مباحثہ میں کون صادق اور کون کاذب ہے، نہ میں اس محمد حسین یا اس کے دوست یا پیرو کو اس اس بات کے لئے بلاؤں گا کہ وہ کسی کے متعلق کوئی پیش گوئی کریں۔

۶۔ میں حتی الوسع ہر ایک شخص کو جس پر میرا اثر ہو سکتا ہے اس طرح کار بند رہنے کے لئے ترغیب دوں گا جیسا کہ میں نے فقرہ نمبر ا تا ۵ میں اقرار کیا ہے۔۲۴ فروری ۱۸۹۹ء ۔ دستخط مجسٹریٹ ضلع بحروف انگریزی مسٹر ڈوئی۔ دستخط بحروف انگریزی کمال الدین پلیڈر۔ دستخط مرزا غلام احمد قادیانی بقلم خود

} حکم اجلاسی جی ایم ڈبلیو ڈگلس ڈسٹرکٹ مجسٹریٹ گورداسپور

زیر دفعہ...ضابطہ فوجداری ۔ مرزا غلام احمد صاحب قادیانی کو متنبّہ کیا جاتا ہے کہ اگرچہ بمقدمہ ڈاکٹر کلارک صاحب ان کے برخلاف کافی شہادت نہیں ہے کہ ان سے ضمانت حفظ امن کی لی جاوے لیکن جو تحریرات عدالت میں پیش کی گئی ہیں ان سے واضح ہوتا ہے کہ وہ فتنہ انگیز ہے درانحالیکہ کوئی شہادت اس کے باور کرنے کے واسطے نہیں ہے کہ مرزا صاحب خود یا کسی دیگر شخص کی معرفت نقص امن کریں گے مگر ان کی تحریرات اس قسم کی ہیں کہ انہوں نے بلاشبہ طبائع کو اشتعال کی طرف مائل کر رکھا ہے اور مرزا صاحب کو ذمہ دار ہونا چاہیے کہ یہ تحریرات ان کے مریدوں پر کیا اثر رکھیں گی پس مرزا صاحب کو متنبہ کیا جاتا ہے کہ وہ ملائم اور مناسب الفاظ میں اپنی تحریرات کو استعمال کریں ورنہ بہ حیثیت مجسٹریٹ ضلع ہم کو مزید کاروائی کرنی پڑے گی ۔

دستخط مجسٹریٹ: مسٹر ڈگلس ۔ دستخط مرزا غلام احمد بقلم خود

سو یہ دونوں مرحلے جو ہر دو صاحبان ڈپٹی کمشنر گورداسپور کی عدالتوں میں مختلف اوقات میں پیش آئے مرزا جی کو آئندہ عبرت دلانے کیلئے کافی تھے لیکن خدا کے جری ( مرزا جی ) کی شان سے بمراحل بعید تھا کہ آپ تحریرات کے پابند رہتے ۔ افسوس کہ نہ تو آپ نے اس بات کی پرواہ کی کہ انہوں نے گورنمنٹ عالیہ کے ذمہ دار افسروں کے سامنے معاہدہ کیا ہے جو دراصل گورنمنٹ کے سامنے تھا اور سلطان وقت کے حکم کی اطاعت کرنا فرض ہے، اور نہ ہی اس بات کا خیال کیا کہ وہ نہ صرف مسٹر ڈوئی کے سامنے معاہدہ کر رہے تھے بلکہ احکم الحاکمین کو حاضر ناظر جان کر ( جیسا کہ شروع میں لکھا ہے ) حلفاً اقرار کیا تھا، جو درحقیقت خدا پاک سے معاہدہ تھا، اور ایفائے عہد ایک ضروری امر ہے، اور عہد کا توڑنے والا بزرگ تو بجائے خود مسلمان کہلانے کے قابل بھی نہیں رہتا، بلکہ علامات منافق میں داخل ہے اذا عاھد غدر اور قیامت میں عہد شکن ( جو خدا سے گویا غدر کرنے والے ہیں ) اس سزا کے مستوجب ہوں گے جو رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ہے : ترجمہ : غادر ( عہد شکن ) کے چوتڑوں میں قیامت کے روز جھنڈا ہوگا جو اس امر کی منادی کرے گا کہ یہ عہد شکن غادر تھا۔

الغرض مرزا صاحب نے ہرگز اس اپنے معاہدہ حلفی کا پاس نہ کیا اور نہ مسٹر ڈگلس کی تنبیہ کا ہی کچھ خوف کیا، بے دھڑک اسی طرح آپ کی تحریرات شائع ہو کر خلق خدا کو ایذاء پہنچاتی رہیں ۔ اس بات کے نظائر بے تعداد ہیں جو مرزا صاحب کی تصانیف پڑھنے والوں پر اظہر من الشّمس ہیں لیکن ہم اس موقعہ پر صرف ایک ہی نظیر کی طرف ناظرین کو توجہ دلائیں گے جس سے وجہ

دائرہ مقدمات فریقین بھی ظاہر ہوگی۔

موضع بھین تحصیل چکوال ضلع جہلم میں مولوی محمد حسن فیضی، مرزا کے عقاید کے مخالف تھے۔ مولوی صاحب تقدیر الٰہی سے ۱۸۔ اکتوبر ۱۹۰۱ء کو اس جہان فانی سے رخصت ہو گئے جب مرزا صاحب کو ان کی وفات کی خبر ملی تو آپ حسب عادت خلاف معاہدہ حلفی دنیا میں ڈینگ لگانے لگے کہ محمد حسن فیضی ان کی بد دعا سے فوت ہوئے ہیں اور ان کی پیش گوئی و الہام کا نشانہ ہوئے ہیں ۔ یہ مضامین آپ نے کشتی نوح، تحفہ ندوہ، نزول المسیح میں خود بھی شائع کئے اور اپنے اڈیٹر الحکم قادیان سے بھی شائع کرائے۔

یہ امر کہ مرزا قادیانی کا محمد حسن فیضی نے کیا نقصان کیا تھا اور کیوں آپ ان کو بعد وفات برا بھلا کہنے پر مستعد ہوئے؟ ان سے قصور یہ سرزد ہوا کہ ایک دفعہ حسب تجویز چندا کا بر اسلام آپ سیالکوٹ میں مرزا جی سے ملے اور آپ کے علمی کمالات کی قلعی یوں کھولی کہ ایک بے نقط قصیدہ عربیہ منظومہ خود، مرزا صاحب کے پیش کیا کہ آپ اس کا جواب دیں۔ مرزا جی سخت گھبرائے اور کچھ سمجھ نہ سکے کہ قصیدہ میں کیا لکھا ہے، نہ کوئی جواب دے سکے۔ مولوی محمد حسن فیضی ، مرزا جی سے بے اعتقاد ہو کر واپس آئے اور اخبارات کے ذریعہ ساری کیفیت کھول دی اور وہ قصیدہ بھی ایک اسلامی رسالہ انجمن نعمانیہ لاہور میں شائع کر دیا جس کو شایع ہوئے قریباً ۶ سال کا عرصہ گذر چکا ہے۔ اب تک مرزا جی یا ان کے کسی حواری کو جواب لکھنے کی طاقت نہ ہوئی، اور نہ ہی اس کیفیت کی جو اخبارات میں شائع ہوئی کسی مرزائی نے تردید لکھی۔

اس کے بعد پھر دوسری خطا محمد حسن فیضی سے یہ ہوئی کہ ایک مطبوعہ چٹھی کے ذریعہ مرزا جی کو بڑی متانت سے ان کے اس ادعا پر کہ ان کے کلام میں قرآن کریم جیسا اعجاز ہے، متنبہ کیا کہ آپ کا دعویٰ بچند وجوہ غلط ہے۔ نیز چیلنج کیا کہ اگر آپ میں عربی لکھنے کی طاقت ہے تو جہاں آپ مجھے بلاویں مقابلہ کیلئے حاضر ہوں۔ اس چٹھی کا جواب بھی مرزا کی طرف سے فیضی کی زندگی میں ہر گز نہ ملا نہ مرزا جی کو مقابلہ کی طاقت ہوئی۔ وہ چٹھی سراج الاخبار ۱۳۔ اگست ۱۹۰۰ء ص ۶ پر چھپی تھی۔

علاوہ ازیں فیضی سے مرزا جی کی ناراضگی کی یہ بھی وجہ تھی کہ جب مرزا جی کے چیلنج تفسیر نویسی کے مطابق پیر مہر علی شاہ گولڑوی بمعہ بہت سے جلیل القدر علماء وفضلاء کے لاہور تشریف لے گئے تھے اور باوجود دعوت پر دعوت ہونے کے مرزا جی کو اپنے بیت الامن کی چار دیواری سے باہر نکلنے کی جرأت نہ ہوئی تھی، بالآخر شاہی مسجد میں علماء وفضلاء کا جلسہ ہوا جس میں مسلمانان لاہور بھی

کثرت سے شامل تھے، اس جلسہ میں محمد حسن فیضی نے بھی مناسب حال تقریر کی تھی۔

مرزا صاحب سے یہ تو نہ ہو سکا کہ مرحوم کو ان کی زندگی میں جس متانت سے انہوں نے ان کو چٹھیاں لکھیں جواب باصواب دیتے یا مقابلہ کے لئے بلاتے۔ جب آپ کو معلوم ہوا کہ فیضی فوت ہو چکے ہیں اور اب میدان خالی ہے، تو آپ نے مرحوم کی روح کو ستانا شروع کیا اور ان کے پس ماندگان کی دل آزاری کیلئے اپنی تصانیف ان کے عم زاد (مولوی کرم الدین بھین، جو اس مقدمہ میں مستغیث تھے) کے پاس بھیں روانہ کیں۔

مولوی کرم الدین نے مرزا جی کو نوٹس بھیجا کہ آپ پر اس امر کی نالش فوجداری کی جاوے گی کہ آپ نے انکے بھائی کی توہین کر کے ان کی دل دل آزاری کی ہے۔

اس پر قادیان میں عجیب کھل بل مچی اور قانونی مشیروں کے مشورہ سے پیش بندی کر کے مولوی کرم الدین کے خلاف مقدمہ فوجداری حکیم فضل الدین کے ذریعہ زیر دفعہ ...تعزیرات ہند گورداسپور میں دائر کر دیا اور اس کے بعد کچھ عرصہ مولوی کرم الدین نے فیضی کی توہین کا مقدمہ جہلم میں رائے سنسار چند کی عدالت میں دائر کر دیا۔ اس مقدمہ میں مرزا جی بذریعہ وارنٹ بضمانت ایک ہزار روپیہ طلب ہوئے اور نیز آپکے چند مرید بھی آپ کے ساتھ بذریعہ وارنٹ بلائے گئے۔

اس مقدمہ کی نسبت قانونی مشیروں نے یہ اعتراض سوچا کہ مقدمہ فیضی کے پسران کی طرف سے ہونا چاہیے تھا جن کی موجودگی میں مستغیث کو حق نالش کا نہیں پہنچتا۔ اس پر مرزا صاحب کا حوصلہ بندھ گیا اور جہلم روانہ ہونے سے پہلے اپنی ایک کتاب مواہب الرحمٰن میں جو اس وقت زیر تصنیف تھی اس مقدمہ کی نسبت کچھ تذکرہ چھاپ کر ہمراہ لائے اور جہلم میں آ کر کتاب تقسیم کر دی۔ اس کتاب میں مولوی صاحب کی نسبت سخت ہتک کے لفاظ درج کئے گئے جو آپ پر اس استغاثہ کی دائری کا باعث ہوئے۔

۱۷ جنوری ۱۹۰۳ء کو اس مقدمہ کی پیشی ہوئی اور امام زمان بجائے اس کے کہ سینہ سپر ہو کر تنہاء مقابلہ میں نکلتے ایک جتھہ وکلاء کا اپنی نجات کا وسیلہ بنا لائے جن میں سے ایک صاحب انگریز بیرسٹر بھی تھے جو اس عیسائی مذہب کے تھے جنکی نسبت دجال وغیرہ کے القاب آپ استعمال فرمایا کرتے ہیں۔ بالآخر وکلاء نے وہی اعتراض اٹھایا جس کا ذکر پہلے ہو چکا ہے اور حاکم نے وہ اعتراض سن کر استغاثہ داخل دفتر کیا۔

بس پھر کیا تھا مرزائیوں نے فتح فتح کے نعروں سے آسمان سر پر اٹھا لیا اور لمبے چوڑے

جائیں ایسے رو یہ سے یہ تجویز قرار پا سکتی ہے کہ بیان مذکورعوام الناس کے فائدہ کے لئے نہ تھا، جن کے روبرو بیان مذکور پیش کرنا مطلوب تھا۔

لال چند اپنی تعزیرات ہند کے صفحہ ۶۳۶ میں اسی رائے کی تائید کرتا ہے جو حسب ذیل الفاظ میں ظاہر کی گئی ہے:

مثلاً اگر کوئی شخص اپنے حقوق کی حفاظت کیلئے کوئی بیان مزیل حیثیت عرفی کسی اخبار میں چھپوائے جیسا کہ مقدمات مدراس میں ہوا ہے، تو یہ نہیں کہا جا سکتا کہ بیان مذکور اپنے حقوق کی حفاظت کے لئے نیک نیتی سے مشتہر کیا گیا تھا جس سے کہ مستغیث کی حیثیت کو نقصان پہنچانا بے احتیاطی یا لا پرواہی سے نہ از روئے کینہ کے لکھا گیا گیا تھا۔

مقدمات مدراس میں یہ قرار دیا گیا ہے کہ جو طرز تشہیر کی اختیار کی گئی ہے وہ غیر ضروری ہے اور اپنی رعایت قانونی سے بڑھ کر قدم مارا ہے اس لئے ملزم محفوظ نہیں۔ دیکھو مدراس جلد ۵ ص ۲۱۴ و جلد ۶ ص ۳۸۱۔

اس رائے کی تائید جلد ۱۹ بمبئی صفحہ ۷۰۳ سے ہوتی ہے جہاں کہ یہ قرار دیا گیا ہے کہ تشہیر سے مفاد عامہ منظور نہ تھا کیونکہ اخبار میں تشہیر کی گئی تھی۔

مقدمہ ہذا میں جملہ ضروری اجزاء جرم ازالہ حیثیت عرفی موجود ہیں۔ اتہامات سخت قسم کے لگا کر مستغیث کے چال چلن پر مشتہر بایں ارادہ کئے گئے ہیں کہ اس کی حیثیت عرفی کو نقصان پہنچے، کھلے کھلے طور پر وہ بیانات مزیل حیثیت عرفی ہیں اور ہم وطنوں کی نگاہ میں مستغیث کی قدر و منزلت کو ان سے نقصان پہنچتا ہے۔ یہ الزامات بے بنیاد ہیں اور از راہ کینہ لگائے گئے ہیں اور ایک مذہبی کتاب میں جو عام مسلمانوں کے استعمال کے لئے ہے مشتہر کئے گئے ہیں۔ نیک نیتی ان میں بالکل نام کو نہیں۔

القصہ ۱۴ جنوری ۱۹۰۳ء کو ملزم نمبر ۱ نے ایک کتاب مواہب الرحمٰن تصنیف کی اور اسے مشتہر کیا۔ ملزم نمبر ۲ نے اسے چھاپ کر فروخت کیا۔ ۱۷ جنوری ۱۹۰۳ء کو کتاب مذکور بمقام جہلم تقسیم کی گئی جہاں کہ مستغیث نے ملزمان کے برخلاف مقدمات کئے ہوئے تھے اور ان کی سماعت ہو رہی تھی۔ ملزمان بذریعہ وارنٹ وہاں حاضر ہوئے تھے۔ اس کتاب میں ایسے الفاظ موجود ہیں جن کو سادہ معنوں میں اگر لیا جاوے تو بھی مزیل حیثیت عرفی ہیں کیونکہ سخت قسم کے اتہام چال چلن مستغیث پر ان میں لگائے گئے ہیں

۔ بروئے رعایات تشریح ومستثنیات دفعہ ۴۹۹ تعزیرات ہند جو صفائی پیش کی گئی ہے وہ بالکل ناکام رہتی ہے بموجب سند کتاب آجر در بارہ لائیبل صفحہ ۵ ؟ ایسے الفاظ قابل مواخذہ ہوا کرتے ہیں ۔ اگر وہ الفاظ جھوٹے اور مزیل حیثیت ہوں خواہ سہواً یا اتفاقیہ طور پر ان کی تشہیر ہو جائے یا خواہ نیک نیتی کے ساتھ ان کو سچا سمجھ کر ان کی تشہیر کی جاوے صفحہ ۱۸۴ کتاب مذکور میں مندرج ہے کہ اگر کسی شخص کو ایک خط بدیں اختیار ملے کہ اس کی تشہیر کی جائے تو تشہیر کنندہ بری الذمہ نہ ہوگا ۔ اگر اسے کسی اخبار میں مشتہر کرے جب کہ الفاظ لائبل والے اس میں ہوں ۔ پس ثابت ہوا کہ ملزم نمبر ا مجرم زیر دفعہ ۵۰۰ ، اور ملزم نمبر ۲ زیر دفعہ ۵۰۱، ۵۰۲ تعزیرات ہند ہے ۔ اور ان کو ان جرائم کا مجرم تحریر ہذا کی رو سے قرار دیا جاتا ہے ۔

اب فیصلہ کرنا نسبت سزا کے رہا ۔ مدعا سزا کا صرف یہی نہیں ہوتا کہ مجرم کو بدلہ اس کے فعل کا دیا جائے بلکہ اس کو آئندہ کے لئے ایسے جرم سے روکنے کا منشاء ہوتا ہے ۔ صورت ہذا میں ایک خفیف جرمانہ سے یہ مطلب حاصل نہیں ہوسکتا ۔ خفیف رقم جرمانہ کی موثر اور رکاوٹ پیدا کرنے والی نہ ہوگی اور غالباً ملزم اسے محسوس نہ کرے گا ۔ ہر روز اسے بیشمار چندہ پیرؤوں سے آتا ہے جو ملزم کے لئے ہر قسم کے ایثار کرنے کو تیار ہیں ۔ ان حالات میں تھوڑا سا جرمانہ کرنے سے ایک خاص گروہ کو جو بے گناہوں کا ہے سزا ہوگی ۔ دراصل اصلی مجرمان پر اس کا کچھ اثر نہیں پڑے گا ۔

ملزم نمبر ایک کی عمر اور حیثیت کا خیال کر کے ہم اس کے ساتھ رعایت برتیں گے ۔ ملزم نمبر ایک اس امر میں مشہور ہے کہ وہ سخت اشتعال دہ تحریرات اپنے مخالفوں کے برخلاف لکھا کرتا ہے اگر اس کے اس میلان طبع کو برمحل نہ روکا گیا تو غالباً امن عامہ میں نقص پیدا ہوگا ۔ ۱۸۹۷ء میں کپتان ڈگلس نے ملزم کو ہمچو قسم تحریرات سے باز رہنے کے لئے فہمائش کی تھی ۔ پھر ۱۸۹۹ء میں مسٹر ڈوئی ڈسٹرکٹ مجسٹریٹ نے اس سے اقرار نامہ لیا کہ ہمچو قسم نقض امن والے فعلوں سے باز رہے گا ۔

نظر بر حالات ایک معقول تعداد جرمانہ کی ملزم نمبر ایک پر ہونی چاہیے اور ملزم نمبر دو پر اس سے کچھ کم ۔

لہذا حکم ہوا کہ ملزم نمبر ایک ۵۰۰ روپیہ جرمانہ دے اور ملزم نمبر دو ، ۳۰۰ روپیہ ۔ ورنہ اول

الذکر چھ ماہ اور آخر الذکر دو ماہ قید محض میں رہیں۔

حکم سنایا گیا۔ ۸۔اکتوبر ۱۹۰۴ء۔ دستخط حاکم عدالت

} مرزا صاحب نے عدالت مسٹر ہری سیشن جج قسمت امرتسر ۵ نومبر ۱۹۰۴ء کو اپیل داخل کیا۔ اور اپیل میں علاوہ دیگر عذرات کے اپنی کبر سنی اور واجب الرحم حالت جتا کر ان مصائب کا جو دوران مقدمہ میں آپ کو نصیب ہوئیں شکوہ کیا اور اس بات کا رونا روئے کہ مجسٹریٹ نے دوران مقدمہ میں ان کے بڑھاپے پر کوئی رحم نہیں کیا اور طرح طرح کی صعوبات میں مبتلا رکھ کر آخر کار ایک سنگین سزا بھی دے دی۔

اپیل کی آخری پیشی ۷ جنوری ۱۹۰۵ء کو قرار پائی۔ سیشن جج نے مستغیث کو بھی نوٹس دے دیا تھا۔ چنانچہ مستغیث اصالتاً اور ملزمان کی طرف سے مسٹر بیچی ایڈوکیٹ وخواجہ کمال الدین پیش ہوئے۔ جانبین کی بحث سننے کے بعد سیشن جج نے اپیل ملزمان کو منظور کیا اور واپسی جرمانہ کا حکم دیا۔

## معاونین دوران مقدمہ

تازیانہ عبرت میں مولوی کرم الدین صاحب نے ان بزرگوں کا ذکر بھی کیا ہے جنہوں نے دوران مقدمات ان سے تعاون کیا۔ ہم اس تحریر کو ملخصاً نقل کئے دیتے ہیں کہ اس تحریر سے تحریک ختم نبوت نبوت کے اس دور کے چند کارکنوں کا تعارف ہوتا ہے۔ مولوی صاحب لکھتے ہیں:

ہم ان مخلص احباب واعوان اور مہربانوں کا شکریہ ادا کرتے ہیں جنہوں نے اس نازک وقت میں محض اخوت اسلامی سے ہم سے ہمدردی کی اور حتی الوسع قلبی جانی مالی معاونت سے دریغ نہ فرمایا جزا ھم اللہ خیر الجزاء۔ چونکہ فریق مخالف کے جانباز مرید اس موقعہ پر روپئوں کا مینہ برسا رہے تھے اور ہر طرف سے ہزاروں کی تعداد میں دھڑا دھڑ درہم و دینار آ رہے تھے اس لئے ہم اپنی اکیلی مالی طاقت سے ان کا مقابلہ کس طرح کر سکتے تھے لیکن پھر بھی ہم نے کسی صاحب کے سامنے دست سوال دراز ہرگز نہ کیا اور جو کچھ اپنے پاس تھا اس کو بے دریغ خرچ کرتے رہے لیکن خدائے کریم نے بعض ہمدردان اسلام کے دلوں میں تحریک پیدا کر دی وہ بدوں ہمارے کہنے کے ہماری مدد کرنے لگے اور جس طرح سے ہو سکا انہوں نے ہماری معاونت کی۔

سلطان راجہ جہانداد خان سی ایس آئی کے نام نامی سے اسلامی دنیا عموماً واقف ہے اور

جو بلحاظ حسبی نسبی فضائل کے مستغنی عن التعریف والتوصیف ہیں آپ دنیوی اقتدار کی رو سے ممتاز ہونے کے علاوہ علمی کمالات میں بھی اعلیٰ پایہ رکھتے ہیں خصوصاً علم عربی میں آپ کو پوری مہارت حاصل ہے۔ قرآن کے نکات اور معارف بیان کرنے لگیں تو سننے والے کو حیرت میں ڈال دیتے ہیں مسلمان رؤساء میں سے میں نے علوم عربیہ کا ایسا کوئی فاضل پنجاب میں نہیں دیکھا یہی باعث ہے کہ آپ اہل علم کی قدر کرتے ہیں اور علماء دین کی تعظیم فرماتے ہیں اوائل میں جب مرزا نے اپنی چند کتابیں تائید اسلام میں شائع کیں اور اپنا دعویٰ صرف ملہمیت مجددیت تک محدود رکھا تو راجہ صاحب کو مرزا جی سے حسن ظن تھا اور انہوں نے ان کو بہت کچھ مالی امداد بخشی تھی۔ مرزا جی بھی اس زمانہ میں آپ کے مداح تھے اور اپنی چند تصانیف میں ان کو ملہم من اللہ مانتے رہے۔ لیکن راجہ صاحب نے جب مرزا جی کا دعویٰ رسالت و نبوت ان کی بعض مصنفات میں کھلے طور سے لکھا ہوا دیکھا تو فوراً کہہ اٹھے انا بریء منه و من معتقدا ته۔ اس وقت سے آپ مرزا جی کے دعاوی سے سخت متنفر ہیں۔ جناب ممدوح کو ہمارے خاندان سے خاص محبت وشفقت ہے اور ہم پر ہمیشہ نظر عنایت رکھتے ہیں میرے بھائی محمد حسن فیضی سے آپ کو خاص محبت تھی اور مرحوم کے کئی ایک عربی فارسی قصائد میں آپ کا ذکر خیر پایا جاتا ہے۔ اس مرحوم کے بیٹے فیض الحسن دارالعلوم نعمانیہ میں تعلیم پاتے ہیں راجہ صاحب کی طرف سے وقتاً فوقتاً ان کو بھی کافی مدد پہنچتی رہتی ہے۔

ممدوح الصدر کی طرف سے ہمیں سب سے بڑھ کر مقدمات کے اثنا میں مالی مدد پہنچتی رہی اور نیز آپ کے قابل قدر مشوروں سے ہم مستفید ہوتے رہے۔ ہم صاحب ممدوح کا شکریہ ادا کرنے کے لئے کافی الفاظ نہیں پاتے۔

(یہ راجہ صاحب جیسا کہ معلوم ہوتا ہے ابتداء میں قادیانیت کے ہمدرد تھے۔ ان کی وفات پر قادیانیوں نے بھی اظہار افسوس کیا تھا جیسا کہ انہوں نے لکھا:

راجہ جہان داد خان چیف آف گکھڑ ۱۸ نومبر عید کے دن رات کو دس بجے اس جہان فانی سے رخصت ہوئے انا للله و انا الیه راجعون۔ کہا جاتا ہے کہ راجہ صاحب کی موت عارضہ قلب کے باعث یکایک واقع ہوئی۔ کچھ شک نہیں کہ راجہ صاحب کی وفات ہندو پنجاب کے مسلمانوں کی مادی حیثیت سے مسلمانوں کے لئے ایک سخت صدمہ ہے اور ان کی جوانا مرگی پر واقعی قلق ہوتا ہے۔ راجہ صاحب وہی بزرگ ہیں جو سلسلہ عالیہ کے لئے ایک نشان تھے جو چودھویں صدی والا بزرگ کے نام سے ہماری جماعت میں مشہور ہیں۔

انہوں نے براہ راست مرزا صاحب کی قبولیت دعا کی اطلاع پاکر اپنے جرم کا اقرار کر کے مرزا صاحب کے حضور نہایت تذلل اور انکسار کے ساتھ عفو تقصیر چاہی اور حضرت نے نہایت فراخ دلی سے معاف کر دیا۔ اس کے بعد افسوس سے ظاہر کیا جاتا ہے کہ بعض گردوپیش کی صحبتوں نے انہیں خدا کے راست باز برگزیدہ کی صحبت سے فائدہ اٹھانے کا موقع نہیں دیا لیکن وہ الحکم ہمیشہ پڑھتے رہے جس سے اتنا معلوم ہوتا ہے کہ دل چسپی رکھتے تھے مگر دنیا کے تعلقات کے لمبے سلسلے نے انہیں پورے طور پر مستفیض ہونے کا موقع نہ دیا بہرحال اب جب کہ وہ اس غدار دنیا سے رخصت ہو چکے ہیں ان کا معاملہ اللہ تعالی سے ہے اللہ تعالی ان پر اپنا فضل کرے اور اپنے جوار رحمت میں جگہ دے اور ان کے پس ماندگان کو صبر جمیل دے۔ آمین۔ اخبار الحکم قادیان ۳۰ نومبر ۱۹۰۶ء ص ۶۔ بہاء)

جن دیگر مسلمان بھائیوں نے اس موقعہ پر اسلامی ہمدردی کی رو سے ہماری مالی اعانت کی اس میں مسلمانان جہلم، لاہور اور مسلمانان گورداسپور کا نمبر اول ہے۔ بالخصوص مسلمانان گورداسپور کی مہربانی کا شکریہ ادا نہیں کر سکتے کہ انہوں نے ہم سے بہت اچھا سلوک کیا اور ہم باوجود مسافرت کے گورداسپور میں وطن سے زیادہ بآرام رہے۔ ابتداء میں جب مقدمات جہلم سے منتقل ہو کر گورداسپور میں گئے تو ہمارے دلوں کو سخت تشویش تھی کہ اس قدر دور دراز مسافرت پر جانا ایک سخت مصیبت ہے، اور ہمارے فریق مخالف کو ہر طرح سے وہاں امن و آرام حاصل ہوگا۔ لیکن گورداسپوریوں نے ہم سے وہ حسن سلوک کیا کہ ہم کو گھر سے بڑھ کر وہاں آرام و راحت معلوم ہوتی تھی اور مرزائی پارٹی کو وہاں اس قدر تکالیف کی شکایت تھی کہ الحکم کو اخبار میں لکھنا پڑا کہ مکان تک ان کو وقت سے کرایہ پر نہ ملا۔ جناب میر احمد شاہ وکیل بٹالہ، شیخ نبی بخش وکیل گورداسپور نے اسلامی اخوت کا وہ نمونہ دکھایا کہ مدۃ العمر ہمیں یاد رہے گا۔ صاحب مقدم الذکر اپنے خرچ پر گورداسپور میں جاتے رہے اور بلا فیس وغیرہ پیروی کرتے رہے۔ ایسا ہی صاحب موخر الذکر اپنے سب مقدمے چھوڑ کر بلا فیس ہمارے مقدمات میں کئی کئی دن اجلاس عدالت میں گذارتے رہے۔ الغرض ان دونوں حضرات نے قانون پیشہ اصحاب کے زمرہ میں داخل ہو مروت و احسان کا اعلی نمونہ دکھایا باوجودیکہ ہم سے کسی قسم کا سابقہ تعارف نہ تھا کسی قسم کے طمع اور فائدہ کی توقع نہ تھی لیکن ہمیں غریب الوطن سمجھ کر صرف للہی ہمدردی دکھائی ہم ان کی عنایات کا کسی طرح سے بھی شکریہ ادا نہیں کر سکتے جزا ھم اللہ احسن الجزاء۔

ایک اور صاحب لالہ مولامل وکیل نے بھی ہماری بہت مدد کی اور صرف برائے نام فیس

پر پیروی مقدمات میں انہوں نے کمال سرگرمی دکھائی خدا ان کو خوش رکھے۔

ایک صاحب خواجہ عبدالرحمٰن ایجنٹ شیخ علی احمد وکیل نے جو کچھ ہم سے ہم دردی کی اس کا شکریہ ہم سے ادا نہیں ہوسکتا۔ ہماری جماعت کے جس قدر اشخاص ہوتے تھے سب کے لئے کھانا پکانے کی تکلیف آپ کے ذمہ تھی اور چار پائیاں بستر وغیرہ کا سارا انتظام ان کے سپرد تھا اور بھی کئی تکالیف ان کے ذمہ تھیں لیکن اس جوانمرد نے اس کام کو اس خوبی سے اخیر تک نبھا ہا کہ باید وشاید جزاہ اللہ خیراً۔خواجہ صاحب کا ایک فرزند رشید خواجہ عبدالحی جو اس وقت سکول میں تعلیم پاتا تھا اب تکمیل علوم عربیہ کے بعد جامعہ ملیہ دہلی میں شیخ التفسیر ہے ہم عزیز خواجہ کی ترقی اور ترقی مراتب کے لئے دست بدعا ہیں اللھم زد فزد

اور دو صاحبان مولوی اللہ دتا وعلی محمد خیاط سوہل ضلع گورداسپور کی ہمدردی کے بھی ہم مشکور ہیں جتنا عرصہ مقدمہ رہا آپ اپنا سب کام چھوڑ کر وہاں ہی رہے اور حتی الوسع ہمارے ممدو معاون بنے رہے (اے خدا تو ان کو جزائے خیر عطا فرما)

ایک مولوی صاحب مولوی عبدالسبحان صاحب ساکن گلیانہ ضلع گجرات جو مسانیاں تحصیل بٹالہ میں معلم سادات کرام تھے۔سب کاروبار چھوڑ کر ہمارے ساتھ رہے اور اخیر تک رفاقت کو نبھایا جزاہ اللہ۔

دوران مقدمہ میں چند مخلص ہم وطن گورداسپور میں میرے رفیق و ہمدم رہے ان میں مولوی غلام محمد قاضی تحصیل چکوال،مولوی محمد حسن قاضی تحصیل جہلم بطور گواہان استغاثہ اور مولوی پیر منور شاہ ساکن نلہ پیراں تحصیل جہلم و مولوی حکیم غلام محی الدین ساکن دیالی (سرگدھن) بطور گواہان صفائی طلب کرائے گئے تھے۔

پیر مہر علی شاہ کی خاص توجہ ہمارے شامل حال تھی اور آپ ہی کی دعا برکت سے ہمارے جملہ مراحل کامیابی سے طے ہوتے رہے۔

ایک دوسرے اہل کمال مولوی فتح محمد ساکن جنڈی ضلع گورداسپور تھے۔آپ فی الواقعہ ایک خدا رسیدہ اہل باطن کامل بزرگ تھے۔آپ کو ہمارے حال پر خاص توجہ تھی اور ہمیشہ دعا فرماتے آپ کی طرف سے ہمیں مالی امداد بھی معقول ملتی رہی۔

جن دنوں چیف کورٹ لاہور میں درخواست ہائے انتقال مقدمات جانبین سے گذری ہوئی تھیں مرزائیوں کی درخواست تھی کہ مقدمات گورداسپور میں ہوں اور ہماری درخواست تھی کہ جہلم

میں اتفاقاً انارکلی میں مجھے مجذوب فقیر مل گئے جن کے بدن کے کپڑے میلے کچیلے پھٹے پرانے اور سر کے بال بکھرے ہوئے تھے مجھ سے پوچھنے لگے کہ جوان تم کون ہو کہاں کے رہنے والے ہو یہاں کیا کام ہے چونکہ میں متفکر تھا دوسرے روز چیف کورٹ میں پیشی تھی کچھ سادہ جواب دے کر ٹالنا چاہا کہ فقیر میں جہلم کا رہنے والا ہوں یہاں کچھ اپنا کام ہے۔فرمانے لگے کام ہے ہم سے چھپاتے ہو۔تمہارا قادیانی سے مقدمہ ہے چیف کورٹ میں تمہاری درخواستیں ہیں تم چاہتے ہو کہ مقدمہ جہلم میں ہو وہ چاہتے ہیں گورداسپور میں ہو۔تمہاری درخواست نامنظور ہوگی اور مقدمات گورداسپور میں ہوں گے خدا کو منظور ہے کہ مفتری علی اللہ کو اس کے گھر میں ذلیل کیا جائے۔یادرکھو آخر کار تم فتح یاب ہو گے اس کو ذلت کے بعد ذلت ہوگی اس وقت تمام اہل اللہ تمہارے لئے دست بدعا ہیں یہ تمہارا اور مرزا کا مقابلہ نہیں بلکہ یہ اسلام و کفر کا مقابلہ ہے۔..تائید الٰہی تمہارے شامل حال رہے گی تم کو کوئی تکلیف نہ ہوگی۔مخالف طرح طرح کے مصائب میں مبتلا ہوگا۔

(تازیانہ عبرت ملخصاً ومختصراً آغاز تا ص ۲۰۱)

# قادیانی جہلمی مقدمات

## بروایت قادیان

مولوی کرم الدین وغیرہ کے ساتھ قادیانیوں کی جومقدمہ بازی ہوئی اس کی کاروائی وقتاً فوقتاً قادیانی اخبارات الحکم والبدر میں بھی شائع ہوتی رہی۔ ذیل میں اس سلسلہ مقدمات میں قادیانی روایات قادیانی اخبارات سے نقل کی جاتی ہیں۔

} اڈیٹر اخبار الحکم قادیان، شیخ یعقوب علی تراب لکھتے ہیں:

ہمارا پہلا مقدمہ: ناظرین کو معلوم ہے کہ سیف چشتیائی کے متعلق ۱۷ ستمبر ۱۹۰۲ء کے الحکم میں بعض خطوط کی بنا پر جو مولوی کرالدین ساکن بھیں اور ان کے شاگرد میاں شہاب الدین کی طرف سے قادیان پہنچے تھے ایک مضمون لکھا گیا تھا اس پر فریق مخالف میں بہت کچھ کھلبلی مچی اور مولوی کرم الدین نے اپنی بریت وصفائی کیلئے سراج الاخبار جہلم میں ایک مضمون شائع کردیا جس کا منشا اور مفہوم یہ تھا کہ مولوی مذکور نے ان خطوط کے بھیجنے کے متعلق جس قدر کاروائی کی ہے وہ ایک فریب اور دھوکہ تھا۔ اس پر حکیم فضل الدین مالک ومہتمم ضیاء الاسلام قادیان نے اپنے قانونی حقوق سے فائدہ اٹھاکر بذریعہ عدالت چارہ جوئی کی اور مولوی کرم الدین پر زیر دفعہ ۴۱۷۔ ایک نالش کردی جس میں وارنٹ ضمانتی مولوی موصوف کے نام جاری ہوگیا مگر صرف سراج الاخبار کے اڈیٹر پر بہ حیثیت گواہ سمن کی تعمیل ہوئی باقیوں کی تعمیل نہیں ہوئی۔ پیر مہر علی شاہ بعذر بیماری حاضر نہ ہوئے۔ انہوں نے لکھا کہ میں اس قدر بیمار ہوں کہ چارپائی سے اٹھ نہیں سکتا۔ اور مکرر سمن اور وارنٹ گواہوں اور مستغاث علیہ کے نام جاری ہوئے اور تاریخ مقدمہ ۲۰ جنوری ۱۹۰۳ء مقرر ہوئی۔

مولوی فقیر محمد گواہ نے پیش ہوکر وہ اصل کاغذات حوالہ عدالت کردیئے جو اس نے اپنے اخبار میں چھاپے تھے۔

**ہم پر مقدمہ**: اب فریق مخالف کی کیفیت سنئے۔ ناظرین بخوبی آگاہ ہیں کہ بالمقابل نالش آج کل کے زمانہ کی ایک سنت ہوگئی جب جہلم میں یہ خبر پہنچی کہ نالش ہوئی ہے مولوی کرم الدین نے بھی دو استغاثہ زیر دفعہ ۵۰۰، ۵۰۱۔ وغیرہ مرزا غلام احمد قادیانی اور اڈیٹر الحکم، حکیم فضل الدین و مولوی عبداللہ کشمیری پر دائر کر دیئے اور وارنٹ ضمانتی وہاں کی عدالت سے جاری ہو کر ۱۷ جنوری ۱۹۰۳ء تاریخ پہلی پیشی مقرر ہوئی۔

**ہمارا دوسرا مقدمہ**: سراج الاخبار جہلم میں جو خطوط مولوی کرم الدین کی طرف سے شائع ہوئے تھے وہ چونکہ اڈیٹر الحکم کی حیثیت عرفی کے مزیل تھے، الحکم کی عزت و وقعت کے لحاظ سے ہم نے قرین مصلحت سمجھا کہ عدالت سے مدد لیں، اور ان مضامین کے متعلق جو قانونی حقوق ہم نے محفوظ رکھے تھے ان سے استفادہ کرنا چاہا۔ چنانچہ گورداسپور میں مولوی کرم الدین اور مولوی فقیر محمد اڈیٹر و مالک سراج الاخبار جہلم پر اڈیٹر الحکم کی طرف سے زیر دفعہ ۵۰۰۔ ۵۰۱ وغیرہ استغاثہ دائر کیا گیا جس میں وارنٹ ضمانتی پانچ پانچ سو روپیہ مولوی کرم الدین اور مولوی فقیر محمد کے نام جاری ہوگئے ہیں اور تاریخ پیشی ۲۱ جنوری ۱۹۰۳ء مقرر ہوئی..

گورداسپور سے فارغ ہو کر خواجہ (کمال الدین) صاحب جہلم بغرض معائنہ تشریف لے گئے اور ساتھ ہی مناسب کاروائی کے بعد یہ حکم بھی لے آئے کہ مرزا صاحب کا وارنٹ بلا تعمیل واپس آجائے چنانچہ یہ روبکار قبل از تعمیل وارنٹ پہنچ گئی۔

(اخبار الحکم قادیان۔ ۲۴ دسمبر ۱۹۰۲ء ص ۷)

} شیخ یعقوب علی تراب نے لکھا ہے:

مولوی کرم الدین مستغاث علیہ نے دونوں مقدمات میں چیف کورٹ میں درخواست دی ہوئی تھی کہ وہ مقدمات گورداسپور سے منتقل ہو کر جہلم چلے جاویں چنانچہ چیفکورٹ میں ۱۴۔ اپریل ۱۹۰۳ء تاریخ مقرر ہوئی تھی لیکن کثرت کار کی وجہ سے یہ مقدمہ اس روز پیش نہ ہو سکا اور پھر ۲۰۔ اپریل پر ملتوی ہوا لیکن اس روز بھی اسی وجہ سے پیش نہ ہوا اور ۲۱۔ اپریل کو پیش ہوا۔ ہماری طرف سے خواجہ کمال الدین اور مسٹر اورٹیل پیروکار تھے۔ مولوی کرم الدین کی طرف سے مولوی فضل الدین پلیڈر تھے جو بیمار ہونے کے باعث حاضر عدالت عالیہ نہ ہو سکے اور پھر ان کی بجائے منشی حکم چند وکیل پیش ہوئے۔ آخر

معمولی بحث کے بعد چیف کورٹ سے مولوی کرم الدین کی درخواست نامنظور اور مسترد ہوئی یعنی یہ قرار پایا کہ مقدمات گورداسپور ہی میں ہوں۔

اب گورداسپور میں باقاعدہ مقدمہ شروع ہوگا۔ جو مقدمہ جہلم میں مولوی کرم الدین صاحب نے اپنی ذاتی توہین کے متعلق مرزا صاحب اور حکیم فضل الدین کے خلاف دائر کیا ہوا تھا اور جس میں بڑی شیخی کے ساتھ نا اہلوں کے جھوٹ کی نجاست اور جھوٹ بولنے کی وعید سے خوف نہ کھا کر شائع کیا تھا کہ وارنٹ نکلے ہیں، اس کے انتقال کے لئے چیف کورٹ میں درخواست دائر کر دی گئی ہے کہ یہ مقدمہ بھی گورداسپور میں ہی ہونا چاہیے۔ (اخبار الحکم قادیان ۲۴۔اپریل ۱۹۰۳ء ص ۱۳)

} نقل بیان مولوی کرم دین مورخہ ۱۷ جنوری ۱۹۰۳ء مشمولہ مثل فوجداری اجلاسی رائے سنسار چند اکسٹرا اسسٹنٹ کمشنر با ختیار مجسٹریٹ درجہ اول صدر جہلم نمبر مقدمہ ۴۔ مرجوعہ ۱۷ جنوری ۱۹۰۳ء فیصلہ ۱۹ جنوری ۱۹۰۳ء موقع جہلم

مولوی کرم الدین ولد مولوی صدر الدین ذات آوان ساکن بھیں تحصیل چکوال مستغیث۔

بنام عبداللہ کشمیری و شیخ یعقوب علی و مرزا غلام احمد ساکن قادیان ضلع گورداسپور۔ملزمان

جرم زیر دفعہ ۵۰۰، و ۵۰۱، و ۵۰۳ تعزیرات ہند

## بیان کرم الدین ولد صدر الدین ذات آوان

### پیشہ زمین داری و امامت و مدرس ساکن بھین باقرار صالح

میرے دادا کا نام مہر محمد ہے۔ مہر محمد کے باپ کا نام مجھ کو ٹھیک یاد نہیں۔ محمد حسن متوفی کے باپ کا نام نور حسن تھا۔ نور حسن کے باپ کا نام اللہ نور تھا اس کے باپ کا نام مجھ کو یاد نہیں ہے مگر اس قدر معلوم ہے کہ مہر محمد کا باپ اور اللہ نور کا باپ حقیقی بھائی تھے۔ محمد حسن کے تین پسران ہیں اس کی عورت بھی ہے وہ میری حقیقی ہمشیرہ ہے۔ محمد حسن کا ایک بیٹا سولہ، سترہ سال کا ہوگا، باقی دونوں بہت چھوٹے ہیں۔ نور حسن زندہ ہے مگر ضعیف العمر اور بیمار ہے۔ محمد حسن کا کوئی بھائی نہیں ہے۔

سوال وکیل مستغیث: جواب دیا، محمد حسن کے لڑکے میرے زیر اہتمام ہیں۔ محمد حسن متوفی کا ماتم میں نے کیا ہے یعنی میں نے ہی محمد حسن کے جنازہ کے واسطے لوگوں کو بلایا

اور میں نے ہی ماتم کا خرچ کیا اور میرے پاس ہی لوگ ماتم پرسی کو آئے۔ محمد حسن کا گور وکفن مین نے ہی کیا۔ اس کی ماتم پرسی کے خط میرے پاس ہی باہر سے آئے بہت سی چٹھیات میرے پاس ان کی ماتم پرسی کی معزز اشخاص کی طرف سے موجود ہیں۔ محمد حسن کا باپ نور حسن ان پڑھ ہے۔ مولوی محمد حسن کا قائم مقام اب میں ہی بطور مولوی اس علاقہ میں ہوا ہوں مجھ کو محمد حسن کے برخلاف تحریرات سے سخت رنج ہوا ہے۔

۱۷ جنوری ۱۹۰۳ء۔ دستخط مجسٹریٹ درجہ اول۔ مقابلہ شد

## حکم اخیر عدالت فوجداری

اجلاسی رائے سنسار چند اکسٹرا اسسٹنٹ کمشنر باختیار مجسٹریٹ درجہ اول

مقام صدر جہلم نمبر مقدمہ ۴ (۴۰) مرجوعہ ۱۷ جنوری ۱۹۰۳ء فیصلہ ۱۹ جنوری ۱۹۰۳ء

مولوی کرم دین ولد مولوی صدر الدین ذات آوان ساکن بھیں تحصیل چکوال مستغیث

بنام عبد اللہ کشمیری احمدی مدرس قادیان

شیخ یعقوب علی تراب اڈیٹر الحکم قادیان

مرزا غلام احمد ساکن قادیان ضلع گورداسپور مستغاث علیھم

جرم دفعہ ۵۰۰۔ ۵۰۱۔ ۵۰۲ تعزیرات ہند

**تجویز عدالت:** حالات اس استغاثہ اور استغاثہ نمبری (۵) کے تقریباً یکساں ہیں اس واسطے یہ حکم ان دونوں استغاثوں میں ایک مولوی کرم الدین ہے مگر ملزمان میں سے مرزا غلام احمد قادیانی و شیخ یعقوب علی دونوں ایک ہی ہیں۔ تفاوت صرف یہ ہے کہ استغاثہ نمبری ۴ میں عبد اللہ کشمیری بھی ان کے ساتھ ملزم ہے۔ مگر استغاثہ نمبری ۵ میں عبد اللہ کشمیری ملزم نہیں ہے۔ بلکہ بجائے اس کے حکیم فضل الدین ان کے ساتھ ملزم ہے جو کہ ۱۷ جنوری کو بوجہ عدم تعمیل وارنٹ حاضر نہیں ہوا۔

۲۔ مستغیث کا بیان ہے کہ مولوی محمد حسن فیضی اس کا حقیقی بہنوئی تھا کہ جواب مر گیا ہے اور مشہور و معروف عالم و فاضل تھا اس کی نسبت ملزمان نے ہتک آمیز کلمات تحریر اور شائع کئے جن کا ذکر اس نے اپنے ہر دو استغاثہ جات میں مفصل درج کیا ہے۔ پس اب ملزمان پر مواخذہ زیر دفعہ ۵۰۰ و ۵۰۱ و ۵۰۲ تعزیرات ہند کیا جاوے۔

۳۔ مستغیث کا جو بیان نسبت اس کی رشتہ داری اور تعلق ہمراہ مولوی محمد حسن فیضی متوفی لیا گیا تو اس کا یہ بیان ہے کہ وہ محمد حسن متوفی کا حقیقی سالا ہے یعنی محمد حسن متوفی کی عورت اس کی ہمشیرہ حقیقی ہے اور کہ اس کا پڑ دادا اور محمد حسن متوفی کا پڑ دادا حقیقی بھائی تھے۔ یہ بھی اس کا بیان ہے کہ محمد حسن متوفی کا باپ نور حسن ان پڑھ ہے وہ بھی اب تک زندہ ہے اور کہ اس کی عورت یعنی حقیقی ہمشیرہ مستغیث اور محمد حسن کی تین لڑکیاں جو ابھی نابالغ ہیں وہ بھی زندہ اور موجود ہیں اور اس کی سرپرستی میں رہتی ہیں اور کہ وہ بھی اس کی خبر گیری کرتا ہے اور کہ اس نے محمد حسن متوفی کی ماتم داری اور تجہیز و تکفین کیا تھا اور کہ اسی کے پاس لوگ اس کی ماتم پرسی کے لئے آئے تھے۔

۴۔ پس اب اس مرحلہ پر وکلا ملزمان نے یہ سوال پیدا کیا کہ بہ موجودگی بیوہ و پدر و پسران محمد حسن متوفی مستغیث کو جو محض سالا متوفی ہے یا پانچ پشت دور کا رشتہ دار اس کا ہے، کوئی منصب دائری استغاثہ جات ہذا ہے۔ لہذا یہ استغاثہ جات خارج ہو کر ملزمان رہا ہونے چاہییں۔ چنانچہ فریقین کے وکلا کی بحث اس اہم اور اوائل اعتراض کے متعلق سماعت کی گئی اور اس پر کافی طور سے غور کیا گیا۔ نتیجہ اس کا یہ ہے کہ ہماری رائے میں بلا شبہ مستغیث کو کوئی منصب دائری استغاثہ جات ہذا کا بموجودگی بیوہ پدر پسران متوفی نہیں ہے۔ چنانچہ ہم ذیل میں وہ وجوہات اس کے متعلق قلمبند کرتے ہیں۔

۵۔ وکلاء ملزمان کی اول حجت یہ ہے کہ زیر دفعہ ۱۹۸ ضابطہ فوجداری جس کے تحت میں ہی استغاثہ ہذا زیر باب اکیس (۲۱) ہو سکتا ہے الفاظ مظلوم شخص Aggressed Person... سے وہ شخص سمجھے جانا چاہیے کہ جو زیر دفعہ ۳۴۵ ضابطہ فوجداری اس جرم میں راضی نامہ بھی کر سکیں کیونکہ یہ جرم قابل راضی نامہ ہے۔ پس اگر کوئی ایسا شخص استغاثہ زیر باب اکیس زیر دفعہ ۱۹۸ ضابطہ فوجداری دائر کرے کہ جو اس جرم میں راضی نامہ نہ کر سکتا ہووے تو وہ منصب دائری اس استغاثہ کا نہیں رکھتا ہے کیونکہ پھر دفعہ ۳۴۵ ضابطہ فوجداری کی تعمیل نہیں ہو سکی اور جرم قابل راضی نامہ نہیں رہ سکتا حالانکہ قانون نے اس کو قابل راضی نامہ قرار دیا ہے۔ مگر ہماری رائے میں یہ دلیل وکلاء ملزمان کی درست معلوم نہیں ہوتی ہے۔ قانون نے جرم ازالہ حیثیت عرفی زیر باب ۲۱ کو جیسا کہ دیگر جرائم کو قابل راضی نامہ زیر دفعہ ۳۴۵ ضابطہ فوجداری صرف ان حالتوں میں قرار دیا

ہے جب کہ دفعہ مذکور کی فہرست جرائم کی خانہ نمبر ۳ کی تعمیل بھی ہو سکے اگر اس خانہ کی تعمیل نہیں ہوسکتی تو اس کے صاف معنی یہ ہیں کہ وہ جرم قابل راضی نامہ نہیں ہے۔ مثلاً جرم زیر دفعہ ۴۹۸ تعزیرات ہند کے لئے خاوند عورت بھی دعوی کر سکتا ہے اور وہ شخص بھی کہ جس کی حفاظت میں خاوند نے اس کو چھوڑا ہوا تھا، مگر راضی نامہ صرف خاوند ہی کر سکتا ہے۔ علی ہذا القیاس اگر کسی شخص کا چالان زیر دفعہ ۳۲۵ تعزیرات ہند کیا گیا ہو مگر بعد میں وہ مر گیا، تو استغاثہ تو اس کی نسبت پولیس کی معرفت ہی دائر ہو سکتا ہے حالانکہ اس کا راضی نامہ ایسی صورت میں نہیں ہو سکے گا۔ پس ان امور سے صاف ثابت ہوتا ہے کہ یہ ضرور نہیں کہ زیر دفعہ ۱۹۸ ضابطہ فوجداری جو مظلوم شخص دعوی ازالہ حیثیت عرفی دائر کر سکتا ہو وہ وہی شخص ہو کہ جس کا ذکر دفعہ ۳۴۵ ضابطہ فوجداری کی جدول جرائم کے خانہ نمبر ۳ میں کیا گیا ہے۔ یا دوسرے الفاظ میں اگر ایسی عبارت کو لکھا جاوے تو یہ ہوگا کہ متذکرہ بالا امور سے یہ ثابت نہیں ہوتا کہ شخص مظلوم مندرجہ دفعہ ۱۹۸ ضابطہ فوجداری مترادف شخص ہتک شدہ مندرجہ دفعہ ۳۴۵ ضابطہ فوجداری سے ہے جیسا کہ وکلاء استغاثہ بھی منتشر اور بے سرو پا طور سے بیان کرنے کی کوشش کرتے ہیں بلکہ جیسا کہ ابھی اوپر ذکر کیا گیا ہے وہ مختلف اشخاص ہو سکتے ہیں اور اکثر دفعہ ہوتے ہیں علاوہ بریں اگر وکلاء ملزمان کی حجت اول کو صحیح اور درست مان لیا جاوے اور سوائے شخص ہتک شدہ کے اور کوئی شخص دائرہ استغاثہ کا منصب نہ رکھتا ہو تو پھر دفعہ ۴۹۹ تعزیرات ہند کی تشریح (نمبر ۱) ایک فضول اور بے معنی عبارت ہو جاتی ہے کیونکہ پھر تو ایک متوفی کی توہین ہو جانے کی حالت میں کوئی بھی استغاثہ دائر نہ کر سکا کریگا۔ حالانکہ قانوناً ایسا استغاثہ دائر کیا جا سکتا ہے۔

پس وکلاء فریقین کی اس بحث سے ہمارا اتفاق نہیں ہے کہ شخص مظلوم مندرجہ دفعہ ۱۹۸ ضابطہ فوجداری جو استغاثہ زیر باب اکیس تعزیرات ہند دائر کر سکتا ہے وہ وہی شخص ہونا چاہیے کہ جو دفعہ ۳۴۵ ضابطہ فوجداری کی جدول جرائم کے خانہ نمبر ۳ میں مندرج ہے۔ ساتھ اس کے ہم وکلاء ملزمان کی اس حجت سے بھی اتفاق نہیں کرتے ہیں کہ اگر ایسا نہ مانا جاوے گا تو زیر دفعہ ۴۰۳ ضابطہ فوجداری جرائم زیر باب اکیس تعزیرات ہند کا سلسلہ کبھی ختم نہیں ہوگا کیونکہ ان کی حجت کے مطابق جب کہ ایک رشتہ دار متوفی کے دعوی

ازالہ حیثیت عرفی کا فیصلہ ہوا تو دوسرے رشتہ دار متوفی پر جدید دعوی دائر کر سکتا ہے مگر ہماری رائے میں دفعہ ۴۰۳ ضابطہ فوجداری کے الفاظ بالکل صاف ہیں اس میں صاف مندرج ہے کہ جب کہ ایک دفعہ عدالت مجاز کے جرم کا فیصلہ کر دیگی اور ملزم بری یا سزا ب ہو جاوے گا تو انہیں واقعات پر کبھی اس کی تحقیقات اور تجویز نہیں ہو سکے گی ۔ پس نہ ختم ہونے والی سلسلہ کا خوف وکلاء ملزمان اپنی حجت اول کو ظاہر کرنے سے بیان کرتے ہیں وہ خود الفاظ دفعہ ۴۰۳ کے مطالعہ سے قطعی جاتا رہتا ہے۔ پس ان حالات میں جو اختلافات وسقم قانون کو وکلاء ملزمان بیان کرتے ہیں کہ واقعہ ہونگے اگر الفاظ مظلوم شخص مندرجہ دفعہ ۱۹۸ ضابطہ فوجداری اور شخص ہتک کردہ مندرجہ دفعہ ۳۴۵ ضابطہ فوجداری کو مترادف نہ مانا جاوے وہ ہماری رائے میں کوئی واقعی اور دراصل وجود نہیں رکھتی ہیں۔

۶۔ البتہ اگر دفعہ ۱۹۸ ضابطہ فوجداری کے الفاظ مظلوم شخص کو دفعہ ۴۹۹ تعزیرات ہند کی تشریح نمبر ا سے علیحدہ کر کے پڑھا جاوے تو دفعہ ۴۰۳ ضابطہ فوجداری کی تعبیر میں بڑی دقت پیش آتی ہے مثلاً اگر ایک شخص متوفی جس کی کہ ہتک کی گئی ہے اس کے پسران یہی ہیں اور اس کی بیوہ یہی ہے اور علاوہ انکے اس کے دوسرے رشتہ داران قریبی مثلاً بھائی چچا اور باپ بھی ہیں اور وہ سب کے سب زیر دفعہ ۴۹۹ تشریح (ا) تعزیرات ہند ایک ہی دفعہ مختلف استغاثہ جات ازالہ حیثیت عرفی نسبت کسی شخص کے دائر کریں جیسا کہ تشریح نمبر ا دفعہ ۴۹۹ تعزیرات ہند مذکور کے تحت وہ کر سکتی ہیں کیونکہ یہ ضروری نہیں ہے کہ ایک کا استغاثہ دائر کر دینا دوسروں کو اس کی دائری سے روک دیوے، تو پھر سوال یہ لازمی طور سے پیدا ہوگا کہ کس کے استغاثہ کی تحقیقات ہووے اور کس کو نظر انداز کیا جائے، یا اگر ان دائر کردہ استغاثہ جات میں سے کوئی شخص مثلاً بھائی متوفی ملزم سے مل جاوے اور راضی نامہ دے دیوے (کیونکہ حسب بحث وکلا استغاثہ شخص مظلوم مندرجہ دفعہ ۱۹۸ ضابطہ فوجداری زیر دفعہ ۳۴۵ ضابطہ فوجداری راضی نامہ دے سکتا ہے۔ بوجہ اس کے کہ ان کی بحث کے مطابق ایسی حالت میں وہی شخص ہتک شدہ ہے) اور اس میں ملزم لامحالہ بری کیا جاوے تو پھر کیا اثر دیگر استغاثہ جات دائرہ شدہ پر ایسی بریت کا پڑے گا جب کہ زیر دفعہ ۴۰۳ ضابطہ فوجداری انہیں واقعات پر کسی جرم کی تحقیقات اور تجویز اور دوبارہ نہیں ہو

سکتی اور جب کہ ایک دفعہ کوئی شخص اس سے بری یا سزا یاب ہو چکا ہے تو پھر کسی طرح سے ان دیگر استغاثہ جات کے ساتھ سلوک کیا جاوے گا یا اگر یہ مان لیا جاوے کہ وہ شخص راضی نامہ نہیں دے سکتا مگر اگر وہ دانستہ یا نادانستہ اپنے استغاثہ کو خارج ہونے دے اور ملزم کو اسی طرح بری کراوے، تو کیا اثر اس کی ایسی کاروائی سے دیگر استغاثہ جات متدائرہ پر پڑے گا کیونکہ ایسی حالت میں ایک مقابلتاً دور کا رشتہ دار اپنے فعل سے کسی متوفی ہتک شدہ کے اپنے سے زیادہ قریبی اور قدرتی رشتہ داران مثلاً بیوہ یا پسران یا باپ کو ان جائز حقوق یعنی دائری مقدمہ ازالہ حیثیت عرفی سے اور اس کے متعلق انصاف حاصل کرنے سے محروم کر سکتا ہے کہ جو واقعی بڑا ظلم اور قانون فوجداری کے تحت بے قاعدگی ہوگی ۔ یا اگر متوفی کا پسر اور بیوہ جو سب سے قریب ترین رشتہ متوفیہ سے رکھتی ہوں اور جو قدرتاً استغاثہ ازالہ حیثیت عرفی دائر کرنے کیلئے سب سے زیادہ اور سب سے اول مستحق ہوں مگر خواہ ملزم سے مل کر یا کسی دیگر بواعث سے وہ ایسا دعوی اور استغاثہ دائر نہ کرنا چاہتے ہوں اور نہ ان الفاظ کو جو متوفی کی نسبت تحریر کی گئی ہیں وہ ازالہ حیثیت عرفی کی حد تک پہنچی ہوئی سمجھتی ہوں تو کیا پھر ان کی موجودگی عدم دائری استغاثہ میں ایک ان کی مقابلہ سے دور کے رشتہ دار کو منصب دائری استغاثہ زیر دفعہ ۴۹۹ تشریح (۱) ہوسکتا ہے بفرض اگر ان حالات کو مدنظر رکھا جاوے اور نیز جب کہ فیصلجات پنجاب ریکارڈ نمبری ۳۹، ۱۸۸۷ء و انڈین لاء رپورٹ الہ آباد جلد ۱۱ صفحہ ۱۰۴ و انڈین لاء رپورٹ بمبئی جلد ۱۰ صفحہ ۳۴۱ و جلد ۲۵ ص ۱۵۶ و انڈین لا رپورٹ مدراس جلد ۱ ص ۳۸۳ و ضابطہ فوجداری مولفہ مسٹر آئر صاحب صفحہ ۳۴۰ وغیرہ کو دیکھا جاوے جن میں ججان ہائی کورٹ نے سوائے خاوند کو مقدمہ زیر دفعہ ۵۰۰ تعزیرات ہند دائر کرنے کا اختیار دینے کے محض نسبت اپنی زوجہ کے بدچلن کے ہتک آمیز الفاظ بیان کئے جانے کے، کہ بوجہ اس کے کہ قانوناً ان کی ذات کو ایک مانا گیا ہے اور کسی رشتہ دار کو حق کہ باپ کو اپنی بیٹی یا دختر کی ہتک کے واسطے یا بھائی کو اپنی ہمشیرہ کی ہتک کے واسطے یا پسر کو اپنی والدہ کی ہتک کے واسطے یا بھائی کو اپنی بھاوج کی ہتک کے واسطے معلوم ہوتا ہے کہ لفظ (یا) کا جو مابین اشخاص خاندان اور دیگر قریبی رشتہ داران مندرج ہے اور اس کے یہ کبھی معنی نہیں ہوسکتے کہ جب کہ متوفی شخص کے اس قسم کے دونوں رشتہ داران موجود

ہوں تو ہر دو جدا گانہ استغاثہ جات ازالہ حیثیت عرفی کے ایک ہی وقت میں دائر کر سکتے ہیں یا کہ اشخاص خاندان اگر دعوی نہ کریں یا نہ کرنا چاہیں تو بھی دیگر قریبی رشتہ دار کر سکتے ہیں کیونکہ اگر اس ، یا ، لفظ کے یہ معنی لئے جاویں تو پھر وہی گڑ بڑ نظارہ اس جگہ پیدا ہو جاوے گا کہ جس کی تشریح فقرہ نمبر ۶ حکم ہذا میں ہم اوپر مفصل کر آئے ہیں۔

پس ان حالات میں ہماری رائے میں لفظ ، یا ، سے مراد یہی ہو سکتی ہے۔ اور یہ ہی معنی اس کے کل عبارت تشریح نمبر ا کے ساتھ مربوط اور پیوست ہو سکتے ہیں۔ اور یہ ہی معنی اس کے متذکرہ بالا کل اختلافات اور بے قاعدگی ہائے مندرجہ فقرہ نمبر ۶ حکم ہذا کو دور کر سکتے ہیں کہ دیگر قریبی رشتہ دار کے متوفی کے صرف اس حالت میں ازالہ حیثیت عرفی کی نالش زیر دفعہ ۴۹۹ تشریح نمبر ا کر سکتی ہیں جب کہ کوئی اشخاص اہل خاندان میں اس کے موجود نہ ہوں۔ اور جب تک کہ وہ موجود ہوں تب تک دیگر قریبی رشتہ داروں کو کوئی حق استغاثہ ازالہ حیثیت عرفی دائر کرنے کا زیر دفعہ ۱۹۸ ضابطہ فوجداری نہ ہوگا۔

۹۔ اب صرف ایک امر کی نسبت تذکرہ کرنا باقی رہتا ہے اور وہ یہ ہے کہ آیا اشخاص خاندان میں یا دیگر قریبی رشتہ داروں میں کون شخص شمار ہو سکتے ہیں اور کیا ان میں مستغیث مقدمہ ہذا شامل ہو سکتا ہے۔ مگر اول اس جگہ یہ درج کرنا ضروری ہے کہ مستغیث کے دو رشتے متوفی محمد حسن فیضی سے اس کے بیان کے مطابق پائے جاتے ہیں ایک تو وہ ان کا سالا ہے۔ اور دوم وہ اس کا یک جدی ہے پانچ پشت میں ہے۔ اب ہم خیال نہیں کر سکتے کہ لفظ خاندان و رشتہ داروں قریبی کے خواہ کوئی تعبیر کی جاوے اس میں ہی کسی کے رو سے سالا خاندان اور قریبی رشتہ داروں متوفی میں شمار کیا جا سکتا ہے۔ ہماری رائے میں وہ مطلق ان دونوں لفظوں کی تعریف میں نہیں آ سکتا اور نہ عام بول چال اہل زبان میں اس کی نسبت ایسا اطلاق دیا جا سکتا ہے چنانچہ تعزیرات ہند اردو میں لفظ Family.. ترجمہ صرف اہل وعیال ہی کیا ہے بلکہ دو یک جدی اشخاص اہل اسلام کے درمیان بھی۔ کیونکہ اہل ہنود میں تو ایسے رشتے بہت دور کے تعلقات کو چھوڑ کر کئے جاتے ہیں اور ہمیشہ مختلف گوت اور خاندانوں میں بھی ہوتے ہیں ایسا رشتہ قائم ہونا ہی بذات خود بڑی بھاری دلیل اس بات کی ہو جاتی ہے کہ اب خونی تعلقات کا کچھ اثر باہمی طور سے ان میں نہیں مانا جاوے گا اور نہ رہے گا۔ اور کہ خواہ وہ کسی وقت

یک جدی ہی تھے مگر آئندہ کے واسطے وہ دومختلف خاندان مانے جاویں گے اور متصور ہونگے پس متوفی محمد حسن کا سالا ہونے کی حیثیت میں ہماری رائے میں مستغیث ہر دو مقدمات ہذا لفظ خاندان و دیگر رشتہ داروں قریبی متوفی کے ذیل میں نہیں آسکتا اور نہ اس کا اس سے پانچ پشت میں ملنا اس کو قریبی رشتہ داروں کی تعریف میں لاسکتا ہے۔

اب یہاں یہ بھی ذکر کیا جاتا ہے کہ ہم وکلاء استغاثہ کی اس بحث کو ماننے کے واسطے تیار نہیں کہ الفاظ خاندان یا قریبی رشتہ دار مندرجہ تشریح (۱) دفعہ ۴۹۹ تعزیرات ہند کو ان لامحدود مہمل اور بسیط معنوں میں تعبیر کیا جاوے کہ جس طرح سے وہ عام لوگوں میں استعمال کئے جاتے ہیں اور کہ جس کی رو سے ایک دس باراں پشت کا یا اس سے بھی زیادہ دور کا یک جدی بعض دفعہ ایک خاندان میں سے کہا جاسکتا ہے کیونکہ وہ کسی زمانہ میں ایک مورث کی اولاد سے ہو چکے ہیں یا کہ جس کی رو سے ایک مشترکہ یک جدی جب تک ایک گھر میں رہے تو ایک خاندان سمجھا جاتا ہے اور جب جائیداد تقسیم کر کے علیحدہ ہو جاتا ہے تو علیحدہ خاندان میں سمجھا جاتا ہے وعلی ہذا القیاس۔ مگر ایسا کرنے سے ہم تعزیرات ہند کی دفعہ ۴۹۹ کی تشریح (۱) کو بالکل مہمل بنا دیتے ہیں۔ اور اس کو ایسی وسعت دے دیتے ہیں کہ جس سے ایک شخص کے تنگ کئے جانے کا کوئی اندازہ بھی نہیں ہوسکتا کیونکہ ایسی حالت میں وہ شخص کہ جو شخص ہتک کردہ کی زندگی میں صرف ایک ہی استغاثہ ازالہ حیثیت عرفی کا اس کی جانب سے دائر کئے جانے کا مستوجب ہو سکتا تھا مگر اس کے مرجانے کی حالت میں ہزاروں نامعلوم اشخاص کے استغاثہ جات کے دائر کرنے کا مورد ہوسکتا ہے یعنی کہ جو شخص متوفی کے یک جدی ہونے کو ثابت کرا سکے مگر ہماری رائے میں قانون فوجداری مندرجہ دفعہ ۴۹۹ تعزیرات ہند کی تشریح نمبر ایک کا ایسا وسیع اور مہمل مطلب نہیں ہوسکتا۔

لہذا وجوہات بالا ہماری رائے میں مستغیث کرم الدین کو ان ہر دو استغاثہ جات دائر کرنے کا کوئی منصب قانونی بموجودگی پسران بیوہ و پدر متوفی نہیں ہے خواہ وہ ان پڑھ ہیں یا پڑھے ہوئے اور خواہ اس کو خود زیادہ رنج ان الفاظ سے ہوا ہے کہ جو ملزمان نے متوفی محمد حسین کے بارہ میں دستاویزات متدعویہ میں درج کئے ہیں۔

۱۰۔ پس ہم ان ہر دو استغاثہ جات کو خارج کر کے داخل دفتر کرتے ہیں اور ہر سہ

ملزمان استغاثہ نمبر۴ کو اور ملزمان استغاثہ نمبر ایک و تین استغاثہ نمبر ۵ کو رہا کرتے ہیں اور ملزم نمبر۴ مندرجہ استغاثہ ۵ جو حاضر نہیں ہوا ہے اسکے برخلاف بھی اب کوئی کاروائی کرنے کی ضرورت نہیں سمجھتے ہیں اور اس کے برخلاف استغاثہ مذکور کو زیر دفعہ ۴۰۳ ضابطہ فوجداری خارج کرتے ہیں مندرجہ بالا حکم وکلاء فریقین کو سنایا گیا۔

۱۹ جنوری ۱۹۰۳ء۔ دستخط رائے سنسار چند اکسٹرا اسسٹنٹ باختیا مجسٹریٹ درجہ اول

(اخبار الحکم قادیان ۷ فروری ۱۹۰۳ء ص ۹۔۱۰)

} اڈیٹر الحکم شیخ یعقوب علی لکھتے ہیں:

ہمارے مقدمات:

مقدمات کے متعلق ۲۳۔۲۴ ستمبر ۱۹۰۳ء کی تاریخیں مقرر تھیں۔ ۲۳ ستمبر کو مولوی کرم الدین کا استغاثہ جو حکیم فضل الدین کے خلاف پیش ہوا۔ حکیم فضل الدین نے ایک درخواست اپنے وکلا کی معرفت پیش کی کہ یہ مقدمہ جب تک زیر دفعہ ۴۲۰ فیصلہ نہ ہولے ملتوی رہے کیونکہ اس مقدمہ کا انحصار ایک پہلو سے انہیں واقعات اور دستاویزات پر ہے ۔ وکلاء کی بحث کے بعد مجسٹریٹ نے مقدمہ کی تاریخ ۱۷۔ اکتوبر درخواست نامنظور کر کے مقرر کر دی۔

۲۴ ستمبر کو اڈیٹر الحکم کا مقدمہ بنام مولوی کرم الدین و اڈیٹر سراج الاخبار جہلم پیش ہوا۔ ملزم نے شہادت کے موجود ہونے پر مستغیث پر بقایا جرح کرنی چاہی شہادت استغاثہ چونکہ اس تاریخ پر طلب نہیں ہوئی تھی اس لئے ۲۱۔ اکتوبر ۱۹۰۳ء مکرر اس مقدمہ کی سماعت کے لئے مقرر ہوئی۔

مقدمہ زیر دفعہ ۴۲۰ جس میں مولوی کرم الدین کی شہادت صفائی گذرنی ہے اس کے لئے ۲۔ اکتوبر ۱۹۰۳ء مقرر ہے۔ ۱۷۔ اکتوبر کے لئے مولوی کرم الدین کو کہا گیا کہ وہ اپنی شہادت استغاثہ بھی طلب کرائے۔

۲۸ ستمبر کو مقدمہ سرقہ کے متعلق وکلاء فریقین کی تقریریں ہونے والی تھیں مگر ملزم کی درخواست پر وہ ۵۔ اکتوبر ۱۹۰۳ء پر ملتوی ہوگیا۔ (اخبار الحکم قادیان ۳۰۔ ستمبر ۱۹۰۳ء ص ۲۰)

{ اڈیٹر الحکم بتاتے ہیں:

## مقدمات جہلم کی کاروائی:

مولوی کرم الدین اور مولوی فقیر محمد اڈیٹر سراج الاخبار جہلم پر ایک استغاثہ زیر دفعہ ۵۰۰۔۵۰۲ وغیرہ گورداسپور میں اڈیٹر الحکم کی طرف سے دائر تھا۔ دوسری نالش زیر دفعہ ۴۱۷ دغا کی حکیم فضل الدین کی طرف سے مولوی کرم الدین پر گورداسپور ہی میں دائر تھی۔ اولاً اس مقدمہ کے التواء کے لئے مختلف صورتیں پیش آئیں جن کا باعث فریق ثانی تھا۔ آخر فریق ثانی نے چیف کورٹ میں درخواست پیش کی کہ یہ مقدمات گورداسپور سے جہلم منتقل کئے جائیں مگر چیف کورٹ کے ججوں نے فیصلہ کر دیا کہ یہ مقدمات گورداسپور ہی میں ہوں گے منتقل نہیں ہو سکتے۔ اب یہ مقدمات گورداسپور میں ۲۳ مئی ۱۹۰۳ء سے شروع ہو گئے ہیں۔

ان استغاثوں کے بالمقابل مولوی کرم الدین نے جہلم میں چار مقدمے مرزا غلام احمد، اور حکیم فضل الدین اور مولوی عبد اللہ اور خاکسار اڈیٹر الحکم کے خلاف دائر کئے تھے جو رائے سنسار چند کی عدالت سے پہلی ہی پیشی پر خارج ہو گئے تھے۔ اس کے بعد ان مقدمات کی نگرانی مولوی کرم الدین نے سیشن جج جہلم کی عدالت میں کی تھی جس کے ۱۵ مئی ۱۹۰۳ء مقرر تھی۔ اس تاریخ پر حکیم فضل الدین اور خاکسار اڈیٹر الحکم اصالۃً پیش ہوئے اور خواجہ کمال الدین اور مولوی محمد علی ایم اے ایل ایل بی بطور وکیل پیش ہوئے اور مرزا صاحب کی طرف سے علاوہ وکلاء مذکور مسٹر اورئیل بیرسٹر ایٹ لاء پیروکار تھے۔ مولوی کرم الدین کی طرف سے لالہ بھگوانداس اور منشی محمد دین وکلاء جہلم موجود تھے جنہوں نے اپنے موکل کے لئے اس قسم کی تقریر کی جو رائے سنسار چند کی عدالت میں کی تھی۔ جوابی تقریر مسٹر اورئیل کی طرف سے ہوئی۔ آخر جج صاحب نے حکم دیا کہ اخیر مہینہ پر فیصلہ سنا دیا جاوے گا۔ یہاں تک مقدمات جہلم کی کاروائی ہو چکی۔

مولوی کرم الدین نے پہلے مقدمات کے خارج ہونے پر مواہب الرحمٰن کی بنا پر ایک استغاثہ مرزا قادیانی اور حکیم صاحب کے خلاف جہلم میں دائر کیا تھا اس مقدمہ کے گورداسپور منتقل کئے جانے کی درخواست ہماری طرف سے چیف کورٹ میں دائر کی گئی جس کی تاریخ پیشی ۱۰ جون مقرر ہوئی ہے۔ (اخبار الحکم قادیان ۲۴ مئی ۱۹۰۳ء ص ۱۶)

} مقدمہ جہلم میں جو نگرانی مولوی کرم الدین کی طرف سے حضرت اقدس اور حکیم فضل الدین و مولوی عبداللہ و اڈیٹر الحکم کے برخلاف بعدالت سیشن جج دائر ہوئی تھی اور جس کی پیشی ۱۵ مئی کو ہوئی تھی وہ ۲۹ مئی ۱۹۰۳ء کو خارج ہوگئی۔ (اخبار الحکم قادیان ۳۱ مئی ۱۹۰۳ء ص ۱۴)

## } کیا پیر گولڑوی شہادت کیلئے نہ آئے گا؟

اڈیٹر الحکم شیخ یعقوب علی لکھتے ہیں:

راولپنڈی سے افواہاً معلوم ہوا کہ اگرچہ پیر صاحب نے اس سمن کی تعمیل کر دی ہے جو حکیم فضل الدین بنام مولوی کرم الدین کے مقدمہ میں ان کو گورداسپور سے ادائے شہادت کیلئے آیا تھا مگر وہ ادائے شہادت کے لئے نہ آئیں گے بلکہ طبی سرٹیفیکیٹ پیش کرنے کی تجویز ہوگی۔ ہم اس افواہ پر یقین کرنے کے لئے تیار نہیں ہیں کیونکہ پیر صاحب کی صحت اس وقت تک بہت اچھی ہے اور ابھی وہ دورہ کر کے واپس آئے ہیں جس سے ان کی صحت کی عمدہ ہونے کی شہادت ملتی ہے اور ہم چاہتے ہیں کہ وہ ۲۲۔۲۳۔۲۴ جون تک بالکل تندرست رہیں جو لوگ ان کے ساتھ باوجود اپنے تعلقات کا اظہار کر کے بھی ایسی افواہیں اڑاتے ہیں وہ در پردہ پیر صاحب کے نادان دوست ہیں راولپنڈی کے ڈاکٹروں کی نسبت ہم کبھی یہ یقین نہیں کر سکتے کہ وہ اپنے فرائض اور ذمہ داریوں کو نگاہ نہ رکھیں اور تندرست آدمی کو مریض کا سرٹیفیکیٹ دے دیں اور پیر صاحب کی شان سے بھی یہ امر بعید ہے کہ وہ اپنی شان پیری کو نگاہ نہ رکھیں اور کتمان شہادت کے گناہ عظیم کا خیال نہ کریں جس کیلئے قرآن شریف میں بڑے شد و مد سے اور متصوفین میں نہایت شرح و بسط سے وعید پر وعید آئی ہے چنانچہ قرآن شریف میں ہے لا تکتموا الشھادۃ و من یکتمھا فانّہ آثم قلبہ و اللّٰہ بما تعملون علیم۔ گواہی کو نہ چھپاؤ اور جو کوئی اسے چھپائے تو بے شک گنہگار ہے دل اس کا۔ دل ہی تو اک شئے ہے جس کا تعلق رحمٰن سے ہے اور اہل تصوف و مشائخ میں اسی کے صاف اور پاک کرنے کی تعلیم دی جاتی ہے۔

پس ہم کبھی یہ تسلیم نہیں کر سکتے کہ پیر صاحب اس کو فراموش کر جائیں۔ ہم تو یہاں تک امید کرتے ہیں کہ اگر خدانخواستہ پیر صاحب بیمار بھی ہوں تب بھی ادائے شہادۃ کی

ذمہ داریوں کو سمجھتے ہوئے ضرور حاضر ہونا اپنا فرض سمجھیں گے۔ بہرحال ہم اس افواہ کے ماننے کو تیار نہیں ہیں اور راولپنڈی کے مشہور ڈاکٹروں سے امید کرتے ہیں کہ وہ بھی اپنی جگہ اپنے معمول کے موافق طبی سرٹیفکیٹ کی طلب کے وقت دیانت سے کام لیں گے اور اپنی ذمہ داریوں کا خیال رکھیں گے۔

اس افواہ کو قبل از وقت شائع کرنا اسی غرض سے ہے کہ تا پیر صاحب عوام کے مشورہ سے پرہیز کریں اور لائق ڈاکٹر بھی مصنوعی بیماری کے پیش کرنے کے وقت متنبہ رہیں اور نیز حکام عالی مقام کو بھی ثانی الحال یہ تحریر کام آوے (اخبار الحکم قادیان ۱۰ جون ۱۹۰۳ء ص ۹)

} اڈیٹر اخبار البدر قادیان لکھتے ہیں:

۱۳ جنوری ۱۹۰۴ء گورداسپور

مرزا صاحب کی طبیعت عرصہ دراز سے بیمار چلی آتی ہے مگر گذشتہ ہفتہ آپ کو کھانسی نزلہ وغیرہ کی سخت تکلیف تھی۔ دم رات کو الٹ جاتا رہا اور اسی وجہ سے آپ اکثر اوقات مسجد میں تشریف نہ لا سکے لیکن تاہم جب مقدمہ کی تاریخ آئی تو آپ ۱۲۔ تاریخ کو اسی حالت میں سوار ہو کر گورداسپور تشریف لائے اور اسی حالت بیماری اور سخت تکلیف میں عدالت میں بھی گئے۔ (اخبار بدر نمبر ۴ جلد ۳۔ ۲۴ جنوری ۱۹۰۴ء ص ۶)

} اڈیٹر الحکم شیخ یعقوب علی لکھتے ہیں:

**ہمارے مقدمات**

۱۳ جنوری ۱۹۰۴ء کو سب سے پہلے خواجہ کمال الدین نے مجسٹریٹ کی خدمت میں عرض کیا کہ آپ نے پچھلی پیشی پر وعدہ فرمایا تھا ۴۲۰ کا فیصلہ ..کو سنا دونگا آپ اگر وہ فیصلہ پہلے سناؤ تو تقریروں میں بہت اختصار ہو جائیگا کیونکہ اہم امور پر آپکی رائے سے فیصلہ ہو چکے گا مگر مجسٹریٹ نے کہا کہ میں فیصلہ بھول آیا ہوں ساتھ نہیں لا سکا کل سنا دونگا۔

اس کے بعد خواجہ صاحب نے مرزا غلام احمد کی طرف سے تحریری بیان (جس کا پہلے سرسری بیان میں اقرار تھا اور مجسٹریٹ نے بھی زبانی تسلیم کر لیا تھا کہ تحریری بیان دے دیں) جو سہولتوں کے لئے چھپوا لیا گیا تھا پیش کیا، اور اس کے ساتھ ہی ایک ایفی ڈیوٹ Affidavit بھی تھا جو حکیم فضل الدین کی طرف سے تھا۔ مجسٹریٹ نے اولاً اسے لے لیا لیکن فریق ثانی کے

وکیل کو بھی اطلاع دی کہ یہ تحریری بیان ہے اس پر اس نے عذر کیا کہ یہ نہیں لیا جا سکتا اس سوال کو غیر فیصل قرار دے کر چھوڑ دیا اور کہا کہ پہلے تقریر ہونی چاہیے چنانچہ وکیل استغاثہ اور خود کرم دین نے اپنی اپنی باری اور موقع پر تقریر کی چونکہ وقت بہت ہو چکا تھا خواجہ صاحب کی تقریر نہ ہوئی۔

اور پھر اس بیان تحریری کے متعلق عرض کیا جسکو عدالت نے لینا نامنظور کیا کہ یہ ڈیفنس نہ ہونے پر لیا جا سکتا ہے چونکہ دوران مقدمہ میں بعض امور اس قسم کے واقع ہوئے جن سے ہم کو مقدمات اس عدالت سے منتقل کرانے کی ضرورت محسوس ہوئی اس لئے ۱۴ جنوری کو مقدمات کے انتقال کے لئے چیف کورٹ میں درخواست دینے کی بنا پر التواء مقدمات کی درخواست مجسٹریٹ صاحب کی خدمت میں پیش کی، جس کو انہوں نے کسی قدر تامل اور غور کے بعد منظور کر لیا اور مقدمات کو ۱۴ فروری ۱۹۰۴ء تک ملتوی کر دیا۔

مقدمات کے التواء کے بعد مجسٹریٹ نے فیصلہ کے لئے فرمایا کہ وہ میں غالباً لے آیا ہوں، سنا دیتا ہوں۔ چنانچہ آپ نے فیصلہ نکالنے سے پہلے ہی زبانی فرمایا کہ، میں نے فیصلہ کر دیا ہے کہ سراج الاخبار مورخہ ۶۔ اکتوبر ۱۹۰۲ء اور خطوط اسی کے ہیں لیکن جرم ثابت نہیں۔، پھر فیصلہ نکال کر آپ نے سنانا شروع کیا اور کچھ حصہ سنا دیا اور فرمایا کہ ایسا ہی لکھا ہے۔ چونکہ مقدمہ ۴۲۰ فیصل ہو گیا ہے اس لئے اس مقدمہ کے متعلق ہم رائے زنی کر سکتے ہیں اور اسی لئے کسی دوسری جگہ اس پر تفصیل سے لکھا ہے۔

(اخبار الحکم قادیان ۱۷ جنوری ۱۹۰۴ء ص ۲۔۳)

}اڈیٹر الحکم شیخ یعقوب علی لکھتے ہیں:

ایک مقدمہ کا فیصلہ ہو گیا

...اس وقت ہم صرف ایک مقدمہ کے متعلق جس کا فیصلہ ۱۴ جنوری کو رائے چندو لال مجسٹریٹ درجہ اول گورداسپور نے سنایا، ہم کچھ لکھنا چاہتے ہیں اور اس مختصر مضمون میں کل مقدمہ کا خاکہ دینے کی کوشش کرتے ہیں۔ یہ مقدمہ وہ مقدمہ ہے جو الحکم میں مقدمہ دغا زیر دفعہ ۴۲۰ کے نام سے ظاہر کیا جاتا رہا ہے۔

ناظرین کو اس کے حالات اور کوائف پر پوری اطلاع پانے کے لئے یہ یاد رکھنا چاہیے کہ اعجاز المسیح جو مرزا صاحب کی عربی تصنیف ہے جو ۷۰ دن کے اندر باوجودیکہ چار جزو

کا وعدہ تھا ساڑھے بارہ جزو پر شائع ہوگئی اور ۲۳ فروری ۱۹۰۱ء کو پیر گولڑوی کو بصیغہ رجسٹری بھیجی گئی اور بالمقابل پیر صاحب کی طرف سے ان ستر دن کے اندر چار جزو اور ساڑھے بارہ جزو تو کجا ایک آدھ صفحہ بھی اعجازی عربی تفسیر کا شائع نہ ہوا۔۔پیر صاحب نے اپنی اس ندامت کو دور کرنے کے لئے بڑی جد و جہد اور آخر محمد حسن فیضی کے نوٹو ں کو جو اس نے اعجاز المسیح پر لکھے تھے حاصل کر کے اعجاز المسیح کے رد میں سیف چشتیائی کا ایک حصہ مخصوص کر کے شائع کر دیا۔اور یہ الزام لگایا کہ اعجاز المسیح سرقہ ہے.. مولوی کرم دین ساکن بھیں اور شہاب الدین شاگرد مولوی کرم دین وغیرہ نے اپنے خطوط کے ذریعہ اطلاع دی کہ پیر گولڑوی کی کتاب سیف چشتیائی بجائے خود فیضی کا سرقہ ہے اور ان اصلی نوٹوں کے دکھانے کا وعدہ کیا جس پر فضل الدین بھین گئے اور ان نوٹوں کو چند روپئے دے کر خرید لیا۔

ان سب خطوط کی بنا پر الحکم مورخہ ۱۷ستمبر ۱۹۰۲ء میں ایک مضمون پیر گولڑوی کی اس چوری پر شائع ہوا.مولوی کرم الدین چونکہ گولڑی جماعت کو ناراض نہیں کرنا چاہتا تھا اور ہم نے قرآن شریف کے احکام کے ماتحت اس کی پرواہ نہ کی اس کا نام ظاہر کر دیا جس سے برافرختہ ہوکع اس نے سراج الاخبار جہلم مورخہ ٦۔اکتوبر ۱۹۰۲ء میں ایک مضمون طبع کرایا کہ یہ فیضی کے نوٹ نہیں ہیں اور پیر گولڑوی نے سرقہ نہیں کیا وغیرہ مرزا صاحب سے ہماری خط و کتابت نہیں وغیرہ۔آخر اس کے فیصلہ کے لئے بجز اس کے اور کوئی راہ نہ تھا کہ بذریعہ عدالت فیصلہ ہو کہ آیا یہ نوٹ واقعی محمد حسن فیضی کے ہیں یا نہیں، پھر گولڑی نے ان کو اپنی کتاب میں نقل کیا ہے یا نہیں، پیر صاحب نے اپنی کتاب میں حوالہ دیا ہے یا نہیں۔اور سیف چشتیائی کا وہ حصہ جو اعجاز المسیح کی تردید میں ہے اس طرح پر سرقہ ہے یا نہیں۔ چنانچہ ۱۴ نومبر ۱۹۰۲ء کو یہ استغاثہ لالہ گنگا رام مجسٹریٹ درجہ اول گورداسپور کی عدالت میں دائر کیا گیا۔اور ایک لمبی دوڑ کے بعد ۱۴ جنوری ۱۹۰۴ء کو پوری ۱۴ مہینے بعد اس کا فیصلہ سنایا گیا..کہ وہ خطوط جو حکیم فضل دین کی طرف سے عدالت میں پیش ہوئے تھے وہ کرم دین یا اس کے شاگرد شہاب الدین کے لکھے ہوئے ہیں اور مرزا صاحب یا ان کی جماعت کے افراد کے نام ہیں اور جو مضمون سراج الاخبار ٦۔اکتوبر ۱۹۰۲ء میں کرم دین کے نام سے چھپا تھا جن میں ہر دو یعنی

خطوط اور مضمون سراج الاخبار سے کرم الدین عدالت میں انکاری تھا اور کہتا تھا کہ یہ خطوط وغیرہ میرے نہیں ہیں ، وہ سب اسی کے ثابت ہوئے لیکن کرم دین پر بقول مجسٹریٹ جرم دغا زیر دفعہ ۴۲۰ ثابت نہ ہوا..

ایک مقدمہ کا خاتمہ اس طرح پر ہو گیا ہے۔ گورداسپور کی پبلک کو ان مقدمات سے اچھی دل چسپی رہی یہاں تک کہ بعض مجسٹریٹ بھی دل چسپی حالات سنتے تھے۔ خصوصاً مرزا ظفر اللہ خان صاحب کو بہت دل چسپی تھی۔ مرزا صاحب کی شہادت جب اس مقدمہ میں ہوئی تو کئی مجسٹریٹ سننے کو موجود تھے۔

اس امر کا ذکر کرنا خالی از دل چسپی نہیں ہوگا کہ گورداسپور میں ہمارے مخالف یہ کوشش بھی کی گئی کہ ہم کو کوئی مکان رہنے کیلئے نہ ملے اور اس کوشش میں بڑے بڑے آدمیوں نے حصہ لیا..          (الحکم ۱۷ جنوری ۱۹۰۴ء ص ۵۔۶ ملخصاً)

} اڈیٹر الحکم شیخ یعقوب علی لکھتے ہیں :

ڈپٹی کمشنر بہادر ضلع گورداسپور کے حضور جو درخواست بغرض انتقال مقدمہ قانوناً دی گئی تھی اور جس کی پیشی ۱۲ فروری ۱۹۰۴ء مقرر تھی ،۱۲ فروری کو بمقام علی وال درخواست پیش ہوئی ڈسٹرکٹ مجسٹریٹ نے درخواست مذکور کو نا منظور فرمایا اور مقدمہ بدستور لالہ چندو لال کی عدالت میں رہنے دیا گیا۔ درخواست انتقال ان امور کی بنا پر تھی جو عدالت کی بعض کاروائیوں سے ہم کو بحثیت مستغیث انصاف کی راہ میں روک نظر آتی تھی ۔ بہر حال ڈسٹرکٹ مجسٹریٹ نے اپنا یہی فیصلہ دیا جس کے متعلق عدالت عالیہ چیف کورٹ میں درخواست انتقال مقدمہ دی گئی ہے جس کیلئے ۲۲ فروری ۱۹۰۴ء مقرر ہے۔

مقدمہ ڈپٹی کمشنر کی عدالت سے واپس لالہ چندو لال کی عدالت میں جا کر ۱۲ فروری کو پیش ہوا مرزا غلام احمد کی طبیعت اس روز سخت ناساز ہوگئی اور آپ سول سرجن گورداسپور کے ہی سرٹی فیکیٹ کی وجہ سے اس روز واپس چلے آئے۔

۱۶ فروری کو ۱۱ بج کر ۲۰ منٹ گذرے مقدمہ عدالت میں پیش ہوا۔ عدالت میں جانے سے پہلے گورداسپور کا اٹماسفیر Atmosphere ہماری خطرناک مخالفت کی آوازوں سے گونج رہا تھا اور مقدمات کے متعلق عجیب عجیب افواہیں اڑائی جا رہی تھیں مجسٹریٹ نے

جس اسلوب اور طریق پر آج کی کاروائی کی وہ کسی دوسرے وقت پر مفصل ہدیہ ناظرین کریں گے بہت سی ردو کد کے بعد مجسٹریٹ نے ایک ہفتہ کی مزید مہلت چیف کورٹ سے حکم لانے کے لئے دی اور ۲۳ فروری ۱۹۰۴ء مقرر کی۔ حصول نقول کے متعلق ہم کو جس قدر گورداسپور کے متعلق عدالتوں میں پریشانی اٹھانی پڑی وہ بھی کچھ کم نہ تھی۔

(اخبار الحکم قادیان ۱۷ فروری ۱۹۰۴ء ص ۴)

{ ڈائری ۸ فروری ۱۹۰۴ء:

(مرزا قادیانی فرماتے ہیں) میں دیکھتا ہوں کہ یہ زمانہ اس قسم کا آ گیا ہے کہ انصاف اور دیانت سے کام نہیں لیا جاتا اور بہت تھوڑے لوگ ہیں جن کے واسطے دلائل مفید ہو سکتے ہیں ورنہ دلائل کی پرواہ ہی نہیں کی جاتی اور قلم کام نہیں دیتا۔ ہم ایک کتاب یا رسالہ لکھتے ہیں مخالف اس کے جواب میں طیار ہو جاتے ہیں اس لئے میں سمجھتا ہوں کہ دعا سے آخری فتح ہوگئی (یعنی مخالفوں کے قلم نہیں ٹوٹے اور مرزا صاحب نے اپنے قلم کے ناکام ہونے کا اعتراف کرلیا۔ بہاء) اور انبیاء کا یہی طرز رہا ہے کہ جب دلائل اور حجج کام نہیں دیتے تو ان کا آخری حربہ دعا ہوتی ہے جیسا کہ فرمایا واستفتحوا و خاب کل جبار عنید یعنی جب ایسا وقت آ جاتا ہے کہ انبیاء و رسل کی بات لوگ نہیں مانتے تو پھر دعا کی طرف توجہ کرتے ہیں اور اس کا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ انکے مخالف متکبر وسرکش آخر نامراد اور ناکام ہو جاتے ہیں ایسا ہی مسیح موعود کے متعلق جو یہ آیا ہے و نفخ فی الصّور فجمعنا ھم جمعاً اس سے بھی مسیح موعود کی دعاؤں کی طرف اشارہ پایا جاتا ہے۔ نزول از آسمان کے یہی معنی ہیں کہ جب کوئی امر آسمان سے پیدا ہوتا ہے تو کوئی اس کا مقابلہ نہیں کرسکتا اور اسے رد نہیں کرسکتا (مرزا صاحب نے یہاں تسلیم کیا ہے کہ ان کے مزعومہ نشانات آسمانی نہیں ہیں، اور انہوں نے قبول کرلیا کہ جن نشانات کا اب تک دعوی تھا، اگر وہ آسمانی ہوتے تو کوئی ان کا رد نہ کرسکتا۔ بہاء) آخری زمانہ میں شیطان کی ذریت بہت جمع ہو جائے گی کیونکہ وہ شیطان کا آخری جنگ ہے مگر مسیح موعود کی دعائیں اس کو ہلاک کردیں گی۔ اسی طرح نوح کے زمانہ میں بھی ایسا ہی ہوا جب حضرت نوح تبلیغ کرتے کرتے تھک گئے تو آخر انہوں نے دعا کی تو نتیجہ یہ ہوا کہ ایک طوفان آیا جس نے شریروں کو ہلاک کردیا اور اس طرح پر فیصلہ کردیا... یہ زمانہ

بھی نوح کے زمانہ سے مشابہ ہے خدا تعالی نے میرا نام بھی نوح رکھا اور وہی الہام جو کشتی کا نوح کو ہوا تھا یہاں بھی ہوا۔ (اخبار الحکم قادیان ۱۷ فروری ۱۹۰۴ء ص ۵)

} اڈیٹر الحکم شیخ یعقوب علی بتاتے ہیں:

مقدمات کے انتقال کی درخواست جو چیف کورٹ میں ۲۲ فروری ۱۹۰۴ء کو گذری وہ بھی نامنظور ہوئی ۲۳ کو مقدمات گورداسپور میں بعدالت چندولال پیش ہوئے۔ مرزا غلام احمد کو مسٹر اوگارسن بیرسٹر ایٹ لا، وخواجہ کمال الدین اور مولوی محمد علی وکلاء نے ریپریذنٹ کیا حکیم فضل الدین اور اڈیٹر الحکم کی طرف سے آخرالذکر وکلاء پیش ہوئے۔ مگر پہلے مقدمہ خاکسار اڈیٹر بنام کرم الدین پیش ہوا خواجہ صاحب نے تقریر کی کہ ملزمان پر فرد جرم لگایا جاوے اس کے بعد فریق ثانی نے اپنی بحث شروع کی اور ختم کی۔ ۲۴ فروری کو پہلے مسٹر اوگارمن؟ نے مرزا غلام احمد کی طرف سے ایک درخواست مع تحریری بیان پیش کی کہ یہ بیان شامل مثل کیا جائے جو ۲۵ کو فیصلہ کے لئے رکھی گئی جس کا فیصلہ ۲۵ کو نہیں ہوا اور آخر وہ بیان مسٹر موصوف نے بطور تقریر تحریری پیش کر دیا جو شامل ہوکر وکیل مستغیث کو عدالت نے دے دیا۔

۲۴ کو خواجہ کمال الدین نے کرم الدین کے مقدمہ میں جوابی تقریر شروع کی جو ختم نہیں ہوئی۔ ۲۵ کو کرم الدین نے بذریعہ ایک درخواست کے استدعا کی کہ مجھے تقریر کیلئے موقع دیا جائے کیونکہ شیخ نبی بخش نے مولوی فقیر محمد کی طرف سے تقریر کی تھی۔ اس پر خواجہ کمال الدین نے کہا کہ جہاں تک میں سمجھتا ہوں یہ صحیح نہیں ہے کیونکہ فقیر محمد ان مضامین کو جو سراج الاخبار میں چھپے ہیں کرم الدین کے باور کرتا ہے اور شیخ نبی بخش اپنی بحث میں انکار کرتے ہیں یہ تقریر پھر اس کی طرف سے کیوں کر ہوسکتی ہے۔ مگر عدالت نے ملزم کرم الدین کو موقع دیا اور اس نے تقریر کی۔ بالآخر خواجہ کمال الدین نے شیخ نبی بخش اور کرم الدین کی تقریروں پر جوابی تقریر ۴ بجے تک کی۔ اس کے بعد مقدمہ ۸ مارچ پر ملتوی ہوا۔ (اخبار الحکم قادیان ۲۴ فروری ۱۹۰۴ء ص ۲-۳)

} اڈیٹر اخبار البدر بتاتے ہیں کہ ۲۴ فروری ۱۹۰۴ء کو:

مرزا صاحب نے مقدمات کا تذکرہ کیا کہ ان کی ابتداء کیونکر ہوئی۔ کس طرح اول کرم

دین نے مولوی عبدالکریم کو بذریعہ خطوط اطلاع دی کہ مہر علی شاہ نے فیضی متوفی کی کتاب سے سرقہ کیا ہے۔اس کی اطلاع پر کتاب نزول مسیح لکھی گئی۔ پھراس نے اپنے خطوط کے برخلاف ایک مضمون سراج الاخبار میں لکھ کر سبّ وشتم کیا اوران کواپنی طرف منسوب کرنے سے انکاری ہوا۔اس طرح سے ہمارا چلتا کام بند ہوگیا۔تنگ آکر حکیم فضل دین نے دعوی کیا پھر کرم دین نے جہلم میں ہم پرایک مقدمہ کردیا وہ بڑا خطرناک مقدمہ تھااس کے متعلق میں نے اول ہی خوابات دیکھے تھے جوکہ شائع ہو چکے ہیں اور قبل از وقت اس میں کامیابی کی خبربھی خدا سے پاکر ہم نے شائع کردی تھی اس میں ہمیں کامیابی ہوئی ۔ پھرکرم دین نے خود ہم پر استغاثہ دائر کیا وہ مقدمات ابھی چل رہے ہیں۔ (بدر جلد۳ نمبر۱۰ ۸ مارچ ۱۹۰۴ء۔ص ۵)

} اڈیٹرالحکم بتاتے ہیں:

مرزا غلام احمد کی طبیعت کسی نہ کسی قدر ناساز چلی جاتی ہے اوراصل تو یہ ہے کہ خود جناب رسالت مآب ﷺ آپ (مرزا) کے ضعف ومرض کا سارٹیفیکیٹ اپنی پیش گوئی میں دے چکے ہیں کہ وہ آنے والا موعود دوزرد رنگ کی چادروں میں آئے گا۔

(اخبارالحکم قادیان ۱۰مارچ ۱۹۰۴ء ص ۱۶)

} اڈیٹرالحکم شیخ یعقوب علی بتاتے ہیں:

۸ مارچ ۱۹۰۴ء کو لالہ چندولال کی عدالت میں پھرپیش ہوئے۔ پہلے مسٹراوگارمن بیرسٹرایٹ لاء لاہور پیروکارمنجانب مرزا غلام احمد کے تار کے متعلق جوصاحب ممدوح نے لاہور سے بھیجا تھا ذکر ہوا کہ صاحب ممدوح بوجہ بیمار ہونے کے حاضرنہیں ہو سکے اس لئے مقدمہ کا التواء ہو۔مگرعدالت نے بایں وجہ کہ خواجہ کمال الدین بھی پیروکار ہیں مقدمہ کوشروع کیا اور خواجہ صاحب کوتقریر متعلقہ مقدمہ کے لئے ارشادفرمایا۔تقریر شروع کرنے سے پہلے مرزا غلام احمد کے تحریری بیان کے متعلق عرض کیا گیا جوعدالت نے پچھلی پیشی پر پڑھنے کے لئے لیا تھا اورآج اس کا فیصلہ کرنا تھا کہ وہ شامل مثل کیا جاوے یانہ۔عدالت نے اس کے متعلق فیصلہ کیا کہ وہ شامل مثل ہو۔فریق مخالف نے اعتراض کیا مگرعدالت نے فیصلہ کردیا تھا کہ وہ شامل مثل ہواس لئے شامل مثل کیا گیا۔ اس کے بعدخواجہ کمال الدین نے اپنی تقریرشروع کی۔۴ گھنٹہ تک وہ تقریر کرتے رہے

جس میں انہوں نے قانونی طور پر مستغیث کے اپنے بیانات اور گواہوں کے بیانات سے استنباط کر کے ثابت کرنے کی کوشش کی ہے کہ یہ مقدمہ ہمارے خلاف چل نہیں سکتا۔ ۹ مارچ کو وہ اپنی اس تقریر کو ختم کر چکے اور آج شائد فریق مخالف جوابی تقریر ختم کرے۔ اس کے بعد مقدمہ ۴۱۱ برخلاف کرم الدین کے متعلق تقریر شروع ہوگی اور زاں بعد مجسٹریٹ نے ہر سہ مقدمات کا یک جائی فیصلہ سنانے کا وعدہ کیا ہے۔ ۹ کی شام تک معلوم نہیں کہ وہ کس تاریخ پر سنائیں گے۔ (اخبار الحکم قادیان ۱۰ مارچ ۱۹۰۴ء ص ۱۶)

} اڈیٹر الحکم لکھتے ہیں:

مرزا غلام احمد کی طبیت نا ساز ہے چنانچہ ۱۳ مارچ ۱۹۰۴ء کو سول سرجن گورداسپور قادیان تشریف لائے اور انہوں نے آپ کی عام حالت صحت کے لحاظ سے چھ ہفتہ تک سفر کرنے کے ناقابل ہونے کا سرٹیفیکیٹ دیا۔ اس لئے آپ ۱۴ مارچ ۱۹۰۴ء کو گورداسپور حاضر نہ ہو سکے۔ (اخبار الحکم قادیان ۱۷ مارچ ۱۹۰۴ء ص ۲)

} اڈیٹر الحکم قادیان بتاتے ہیں:

بمقدمہ اڈیٹر الحکم بنام فقیر محمد اڈیٹر سراج الاخبار جہلم و کرم الدین فرد جرم سنایا گیا۔ ۱۴ مارچ ۱۹۰۴ء کو مرزا صاحب کے خلاف مقدمہ تھا وہ ڈاکٹر کے سرٹیفیکیٹ پر ۱۵ مارچ کے لئے ملتوی ہوا کہ ڈاکٹر صاحب آ کر شہادت دیں کہ واقعی مرزا صاحب بیمار ہیں یا نہیں۔ خواجہ کمال الدین نے عدالت کو توجہ دلائی کہ یہ شہادت شہادت ایکٹ کے ماتحت غیر متعلق ہے اور اس کے علاوہ پیر مہر علی کے متعلق جب سرٹیفیکیٹ پیش ہوتے رہے ہیں تو عدالت نے کبھی یہ تجویز نہیں کیا کہ ڈاکٹر خود آ کر شہادت حلفی دے۔ مگر مجسٹریٹ نے اپنا فیصلہ بحال رکھا اور ۱۵ مارچ کو ڈاکٹر صاحب کی شہادت لی جنہوں نے اپنے سرٹیفیکیٹ کی تصدیق کی۔ آخر عدالت نے اس مقدمہ کو ۱۰۔ اپریل ۱۹۰۴ء پر ملتوی کیا۔ مقدمہ سرقہ میں ۱۶ مارچ کو حکم سنانے کا وعدہ کیا اور ۱۶ مارچ کو مقدمہ خارج کر دیا اور کرم الدین ڈسچارج ہوا۔ اب صرف دو مقدمے باقی ہیں ایک برخلاف کرم الدین و فقیر محمد دوسرا برخلاف حکیم فضل الدین و مرزا صاحب قادیانی۔

(اخبار الحکم قادیان ۱۷ مارچ ۱۹۰۴ء ص ۲)

} شیخ یعقوب علی تراب لکھتے ہیں:

مقدمہ کے حالات اس سے زیادہ کچھ نہیں ہیں کہ بمقدمہ خاکسار (اڈیٹر الحکم یعقوب علی) بنام کرم الدین وغیرہ ۷ جون بغرض بقایا شہادت استغاثہ مقرر ہوئی ہے جس میں حافظ محمد عبدالقدوس قدسی اور بابو غلام حیدر خان تحصیل دار پنڈ دادن خان کی شہادت ہوگی۔ اور بمقدمہ کرم الدین بنام مرزا غلام احمد وحکیم فضل الدین، مولوی ثناء اللہ امرتسری پر جرح ہو رہی ہے۔ مولوی ثناء اللہ کی شہادت کے بعد ابھی دو گواہ اور استغاثہ کے باقی ہیں مقدمہ عموماً ہر روز پیش ہوتا ہے۔ (اخبار الحکم قادیان ۳۱ مئی ۱۹۰۴ء ص ۷)

} شیخ یعقوب علی تراب لکھتے ہیں:

مرزا غلام احمد کے مقدمہ میں ۱۶ جون ۱۹۰۴ء مقرر ہے جس میں مولوی محمد علی بی اے گواہ استغاثہ کرم الدین پر کرم الدین جرح کرے گا اور ثناء اللہ امرتسری پر جرح ہوگی۔

مقدمہ بنام کرم الدین میں شہادت استغاثہ ختم ہو چکی ہے اور کرم الدین اور فقیر محمد پر فرد قرار داد جرم مرتب ہو کر سنائی گئی۔ کرم الدین نے پھر شہادت استغاثہ پر جرح کرنی چاہی چنانچہ بابو غلام حید خان تحصیل دار پر مکرر جرح بھی ہو چکی۔ ۱۳ جون ۱۹۰۴ء کو حافظ عبدالقدوس پر جرح ہوگی اور اڈیٹر الحکم مستغیث پر اور ۱۸ جون ۱۹۰۴ء کیلئے مولوی عبدالکریم کو بھی مکرر جرح کیلئے بلایا گیا ہے۔ (اخبار الحکم قادیان ۱۰ جون ۱۹۰۴ء ص ۱۰)

} شیخ یعقوب علی تراب لکھتے ہیں:

۲۴ جون ۱۹۰۴ء .. عبدالقدوس قدسی پر جرح ... مقدمہ اڈیٹر الحکم بنام کرم الدین وغیرہ .. شہادت من جانب استغاثہ دے چکے ہیں۔ اور مولوی عبدالکریم اور اڈیٹر الحکم پر جرح کے لئے ۲۹ جون ۱۹۰۴ء مقرر ہوئی ہے۔

مرزا غلام احمد کے مقدمہ میں استغاثہ کی شہادت میں دو گواہ مولوی غلام محمد قاضی تحصیل چکوال اور مولوی محمد جی قاضی تحصیل جہلم پیش ہونے تھے۔ مولوی غلام محمد کا سمن تعمیل نہیں ہوا اس لئے مکرر ۹ جولائی ۱۹۰۴ء کے لئے سمن جاری ہوا۔ مولوی محمد جی حاضر تھے ان کی شہادت کیلئے ۲۸ جون مقرر ہوئی۔

پیسہ اخبار میں جو مضمون کسی نے شائع کرایا ہے کہ فریقین کو بعض لوگ صلاح دیتے ہیں کہ صلح ہو جائے تو اچھا ہے۔ اس کے متعلق ہم صرف اتنا کہتے ہیں کہ بعض نیک دل اور شریف لوگوں نے یہ سلسلہ چھیڑا تھا مگر وہ اپنے مقصد میں کامیاب نہیں ہوئے۔ کیوں

کامیاب نہیں ہوئے اس کا جواب انشاء اللہ کسی دوسرے وقت مفصل حالات شائع ہونے پر مل سکے گا (اخبار الحکم قادیان ۲۴ جون ۱۹۰۴ء ص ۷)

} شیخ یعقوب علی تراب لکھتے ہیں:

مقدمہ اڈیٹر الحکم بنام کرم الدین وغیرہ میں شہادت صفائی شروع ہے۔ مرزا غلام احمد بطور گواہ صفائی گذر رہے ہیں۔ کرم الدین کے اپنے مقدمہ میں شہادت استغاثہ میں سے مولوی غلام محمد قاضی تحصیل چکوال کی شہادت باقی ہے جو ۹ جولائی کو ہونے والی تھی پھر ۱۲ جولائی پر مقدمہ ملتوی ہو کر آخر ۱۹ جولائی پر ملتوی ہو چکا ہے۔ خاکسار اڈیٹر الحکم کا مقدمہ ۱۸ جولائی پر ملتوی ہوا ہے۔ (اخبار الحکم قادیان ۱۰ جولائی ۱۹۰۴ء ص ۹)

## } ایک واقعہ کا اظہار

(مرزا غلام احمد قادیانی لکھتے ہیں) گورداسپور کی عدالت میں ایک مقدمہ مولوی کرم دین مستغیث کی طرف سے اس راقم (مرزا قادیانی) پر دائر ہے اور ایک مقدمہ میرے ایک مرید یعنی شیخ یعقوب علی اڈیٹر الحکم کی طرف سے مولوی مذکور پر دائر ہے۔ اصل اور جڑھ ان مقدمات کی یہ ہے کہ ماہ جولائی و اگست ۱۹۰۲ء میں کرم دین کی طرف سے خطوط میرے نام اور میرے مرید حکیم فضل دین کے نام پہنچے اور ان خطوط کے ذریعہ ہمیں اطلاع دی کہ جو کتاب پیر مہر علی شاہ گولڑوی نے میری کتاب اعجاز المسیح کے رد میں لکھی ہے دراصل اس میں پیر مذکور نے سارقانہ کاروائی کی ہے اور ایک شخص مسمی محمد حسن فیضی متوفی کے نوٹوں کو چرا کر اپنی کتاب میں وہ نوٹ اپنے نام درج کر دیئے ہیں اس کے ثبوت میں مولوی کرم دین نے وہ کارڈ بھی ہم کو بھیج دیا جو پیر مہر علی نے مولوی مذکور کے نام گولڑہ سے بھیجا تھا جس میں پیر مذکور نے محمد حسن کے نوٹوں کو اپنی کتاب میں درج کرانے کا اعتراف کیا ہے۔

یہ خطوط مجھے ایسے وقت ملے جب کہ میں نزول المسیح لکھ رہا تھا سو وہ خطوط میں نے نزول المسیح میں درج کئے ایسا ہی اڈیٹر الحکم اخبار نے بھی ان خطوط کی بنیاد پر ایک مضمون اپنے اخبار میں معہ نقل خطوط درج کیا اخبار الحکم کے جواب میں ایک مضمون مولوی کرم الدین کے نام سے سراج الاخبار جہلم مورخہ ۶۔ اکتوبر ۱۹۰۲ء اور ایک قصیدہ مولوی مذکور

کی طرف سے سراج الاخبار مورخہ ۱۳۔ اکتوبر ۱۹۰۲ء میں شائع کیا جس میں اس نے یہ ظاہر کیا کہ یہ خطوط جعلی اور جھوٹے ہیں۔ اس میں یہ بھی لکھا کہ مرزا غلام احمد یعنی راقم کی ملہمیت کی آزمائش کے لئے میں نے اسے دھوکہ دیا اور خلاف واقعہ خطوط لکھے اور لکھائے اور ایک خلاف واقعہ خطوط لکھے اور لکھائے اور ایک خام نویس طفل کے ہاتھ سے نوٹ لکھا کہ ان کو محمد حسن فیضی کے نوٹ ظاہر کئے پھر اس دھوکے کے ذریعہ چھ روپئے بھی حاصل کئے۔ اور راقم مضمون نے صرف اسی پر اکتفا نہ کیا بلکہ سراج الاخبار کے ان مضامین میں میری نسبت سخت الزام لگائے اور یہ شائع کیا کہ گویا میں بحیثیت ایک مامور من اللہ اور مصلح ہونے کے ایک کام کر رہا ہوں۔ یہ تمام میرا مکروفریب ہے اور گویا میں اپنے دعوے میں کذاب اور مفتری ہوں۔ پس چونکہ یہ تحریر اس کی میری ایک کثیر جماعت پر جواب خدائے تعالی کے فضل سے دولاکھ سے بھی زیادہ ہے بہت ہی برا اثر ڈالتی تھی اور پبلک کی نگاہ میں مجھے جعل ساز اور فریبی اور قوم کو دھوکہ دینے والا اور سخت بدچلن قرار دیتی تھی اور اس بیجا حملہ سے ہزاروں آدمیوں کی روحانیت کا خون ہوتا تھا اسلئے میں نے اس خطرناک حملہ کا دفعیہ ضروری سمجھا۔ سو اگرچہ شرعاً وقانوناً اس وقت میرا حق تھا کہ میں اپنی بریت ثابت کرانے کے لئے ازالہ حیثیت عرفی کا مدعی ہو کر عدالت کی طرف رجوع کرتا لیکن میں نے صبر کیا اور منتظر رہا کہ مولوی کرم الدین خود اس مضمون کی تردید کرے لیکن جب تین ماہ سے زیادہ گذر گئے اور اس نے کوئی تردید نہ کی تو میں نے اس تہمت کو اپنے سے دور کرنے کے لئے اس قدر کافی سمجھا کہ اپنی کتاب مواہب الرحمٰن میں جو کہ کرم الدین کے مضامین کے تین ماہ بعد شائع ہوئی اس قدر اشارہ کر دوں کہ یہ شخص جو مجھ پر الزام لگانے والا ہے اور میری اہانت کرتا ہے خود ہی کذاب اور کمینہ اور بہتان کا مرتکب ہے۔ یہ الفاظ دراصل وہی تھے جن کا مصداق وہ خود اپنے آپ کو سراج الاخبار میں کنایتاً وصراحتاً ظاہر کر چکا تھا اور مان چکا تھا کہ میں نے دھوکہ دیا دغا دیا خلاف واقعہ خطوط لکھائے جعلی دستخط بنوائے جھوٹ کی تعلیم دی، وغیرہ وغیرہ۔

مناسب تھا کہ یہ شخص خاموش رہتا مگر اس نے ایسا نہ کیا اور میرے پر ازالہ حیثیت عرفی کی نالش کر دی اگر مولوی کرم الدین بجائے ان بے جا تہمتوں اور الزاموں کے

جو اس نے اپنے مضمون مندرجہ سراج الاخبار میں میرے پر لگائے اور خلاف واقعہ واقعات مجھ پر چسپاں کر کے مجھے جعل ساز اور دھوکہ باز ٹھہرایا میرے پر تلوار چلا کر کوئی عضو میرا کاٹ دیتا تو مجھے اس خدا کی قسم ہے جو میرے دل کو دیکھتا ہے کہ میں پھر بھی اسے معاف کر دیتا اور کسی کے کہنے کی مجھے حاجت نہ ہوتی کہ میں اس سے صلح کر لوں اور اس کا گناہ بخش دوں ۔ لیکن اے ناظرین جو لوگ مصلح قوم بن کر خدا تعالی طرف سے آتے ہیں وہی ان مشکلات کو جانتے ہیں کہ ایسے بے جا الزام جو پبلک پر برا اثر ڈالنے والے ہیں وہ ان کے نزدیک تصفیہ کے لائق ہوتے ہیں اور جب تک وہ الزام ان کے سر پر سے پبلک کی نظر میں معدوم نہ ہو لیں تب تک وہ اس بات کو پسند نہیں کر سکتے کہ ایک گول مول مصالحت کر کے وہ اپنے داغ ہمیشہ کے لئے اپنے سر پر رکھیں ۔.... لیکن جب بعض خیر خواہان قوم نے اس بات پر زور دیا کہ فریقین میں مصالحت ہو جائے یہاں تک کہ اس ضلع اور قسمت کے بعض نیک دل اور دور اندیش اعلی افسران اور حکام نے بھی اپنی رضامندی اس پر ظاہر کی کہ میں اس مستغیث سے صلح کر لوں خود مجسٹریٹ نے جن کی عدالت میں یہ مقدمہ ہے اپنی شریفانہ عادت اور نیک نیتی سے صلح پر پسندیدگی ظاہر فرمائی اس موقعہ پر منشی غلام حیدر خاں تحصیل دار پنڈ دادن خان نے بھی جو بطور شہادت اس مقدمہ میں تشریف لائے تھے مصالحت کی کوشش کی ۔

ان تمام بزرگوں کی ترغیب اور دلی خواہش نے مجھے اس غور و فکر میں ڈالا کہ اب صلح کیونکر ہو۔ آخر میں نے یہ جواب دیا کہ اگر مستغیث یعنی مولوی کرم الدین خدا تعالی سے ڈر کر عدالت میں یہ اقرار کر دے کہ خطوط محولہ مقدمہ اور مضمون سراج الاخبار مورخہ ۶ ۔ اکتوبر ۱۹۰۲ء و ۱۳ ۔ اکتوبر ۱۹۰۲ء اسی کے ہیں اور ہماری جعل سازی نہیں تو پھر میں اس سے صلح کر لونگا کیونکہ پبلک کے سامنے میری بریت کے لئے یہ اقرار کافی ہوگا۔ لیکن مولوی کرم الدین نے اس بات کو نہ مانا ۔ پھر صلح کے لئے دوسری تجویز سوچی گئی کہ مولوی کرم الدین اور میری طرف سے دو پرچے علیحدہ علیحدہ لکھے جائیں ۔ میری طرف سے پرچہ میں یہ ذکر ہو کہ میں خدا کی قسم کھا کر کہتا ہوں کہ میں نے الفاظ کذاب بہتان ولئیم مولوی کرم الدین کے متعلق یہ یقین کر کے لکھے تھے کہ خطوط محولہ مقدمات اور مضامین مندرجہ سراج الاخبار ۶ و ۱۳ ۔ اکتوبر ۱۹۰۲ء مولوی کرم الدین کے ہیں اور میں

دعا کرتا ہوں کہ جھوٹے پر خدا کی لعنت ہو۔ اسی طرح کرم الدین یہ تحریر پیش کرے کہ میں خدا کی قسم کھا کر کہتا ہوں کہ خطوط محولہ مقدمات جو میری طرف سے ظاہر کئے گئے.. اور مضمون سراج الاخبار مندرجہ ۶ و ۱۳۔ اکتوبر ۱۹۰۲ء جو میرے نام پر اخبار میں شائع ہوئے ہیں میرے نہیں ہیں اور میں دعا کرتا ہوں کہ جھوٹے پر خدا کی لعنت ہو۔ یہ ہر دو مسودے منشی غلام حیدر خان نے اپنے قلم سے لکھے اور ان مسودوں کو شیخ خدا بخش ڈسٹرکٹ جج کے پاس میرے وکیل خواجہ کمال الدین کے ہمراہ لے کر گئے کیونکہ شیخ صاحب موصوف نے ہمدردی قوم کے لحاظ سے بہت سا اپنا قیمتی وقت اس مصالحت کی انجام دہی ہیں خرچ کیا اور کوشش بلیغ فرمائی۔ مصالحت کرانے والوں نے مسودہ مجوزہ کو پسند فرما کر کہا کہ یہ مسودہ اب کسی طرح قابل اعتراض نہیں۔ البتہ اس میں لفظ لعنت ثقیل ہے اس کو کسی طرح بدل دیا جائے۔ راقم نے اس پر رضامندی ظاہر کی اور بجائے لفظ لعنت کے مسودہ کی صورت حسب ذیل تجویز کر دی کہ میں اس مقدمہ کو انصاف کے لئے خدا تعالیٰ کی عدالت میں سپرد کرتا ہوں لیکن جب یہ مسودہ مولوی کرم الدین کو پیش کیا گیا تو اس نے منظور نہ کیا اور یہ عذر کیا میں قسم نہیں کھاتا حالانکہ عدالت میں بھی اس کا حلفیہ بیان ہو چکا تھا اور جب اس کے حلفیہ بیان کی مصدقہ نقل دکھلا کر اس کو کہا گیا کہ تم نے جب عدالت روبروئے رائے چندولال مجسٹریٹ حلفیہ بیان باقرار صالح دیا کہ میں نے یہ خطوط لکھے ہیں اور نہ سراج الاخبار کے مضامین میرے ہیں تو پھر وہی حلفیہ بیان اب دینا ہے اس پر مولوی صاحب موصوف نے کہا کہ وہ ایک مجبوری تھی والّا بلا ضرورت اشد قسم کھانا جائز نہیں اس لئے میں قسم نہیں کھاتا۔ آخر یہ تجویز ہوا کہ بجائے خدا کی قسم کے اقرار صالح لکھا جاوے۔ اس تجویز پر ذیل کا مسودہ تجویز کیا گیا کیونکہ پہلا بیان مولوی مذکور کا باقرار صالح تھا:

میں اقرار صالح سے سچ سچ اپنے ایمان سے خدا تعالیٰ کے حضور میں بیان کرتا ہوں کہ خطوط محولہ مقدمہ جن سے میں نے انکار کیا ہے اور مضمون سراج الاخبار ۶ و ۱۳۔ اکتوبر، اور تیرہ اکتوبر ۱۹۰۲ء جس سے میں انکاری ہوں درحقیقت وہ خطوط اور وہ مضامین ہرگز ہرگز میرے نہیں ہیں اگر میں اپنے اس بیان میں جھوٹا ہوں تو انصاف کے لئے اپنے اس معاملہ کو خدا کی عدالت کے سپرد کرتا ہوں۔

اس مسودہ پر یہ اعتراض مولوی مذکور نے کیا کہ الفاظ ، خدا کے حضور میں وغیرہ ، بھی قسم ہے، صرف لفظ اقرار صالح رکھا جائے اور معاملہ کی تصریح نہ کی جائے ۔ آخر کار بہت بحث کے بعد جو اخیری مسودہ بتاریخ ۱۱ جون پیش کیا گیا وہ حسب ذیل لکھا جاتا ہے:

میں کرم الدین باقرار صالح بیان کرتا ہوں کہ خطوط جو میرے نام سے مرزا غلام احمد صاحب اور حکیم فضل دین کو پہنچے ہیں اور مضامین جو ۶ ۔ اکتوبر میرے نام پر سراج الاخبار میں شائع ہوئے وہ میرے نہیں اور اگر میرا یہ بیان خلاف واقعہ ہے تو میں بغرض انصاف اس معاملہ کو خدا تعالی کی عدالت میں سپرد کرتا ہوں ۔ ،

اس کے مقابل راقم نے مضمون ذیل منظور کیا:

میں خدا تعالی قسم کھا کر کہتا ہوں کہ میں نے جو الفاظ کرم دین کے متعلق کذاب بہتان لئیم کے لکھے ہیں وہ یہ یقین کر کے لکھے ہیں کہ خطوط محولہ امثلہ جات کا لکھنے والا اور اخبار سراج الاخبار مورخہ ۶ ۔ اکتوبر و ۱۳ ۔ اکتوبر ۱۹۰۲ء کا لکھنے والا مولوی کرم دین ہے اور میں دعا کرتا ہوں کہ خدا تعالی جھوٹے پر لعنت ڈالے ۔ ،

جب مسودے حسب اجازت مجسٹریٹ مولوی کرم دین کو دکھلائے گئے تو اس نے کہا کہ الفاظ خطوط اور اخبار وغیرہ کا ذکر نہ کیا جائے اور ایسا ہی خدا کی عدالت میں انصاف کے لئے سپردگی بھی نکال دی جائے اور کوئی تصریح نہ کی جائے ۔ جس کی وجہ وہ یہ بتاتا تھا کہ میرے برخلاف پیش گوئیاں کی جائیں گی ۔ سو اس کے متعلق بھی شرط مان لی گئی تھی تا کہ مصالحت ہو جائے لیکن وہ کسی پہلو پر نہ آیا اور نتیجہ یہ ہوا کہ مصالحت میں قطعی مایوس ہو کر مقدمہ عدالت میں شروع ہو گیا۔

مجھے اس اشتہار کو جس میں صرف سادے اور سچے واقعات لکھے ہیں اشاعت کرنے کی یہ ضرورت پیدا ہوئی کہ تا ان نیک دل اور نیک نیت عالی حکام کو واقعات سے اطلاع ہو جاوے جنہوں نے نہایت ہمدردی اور شفقت سے جو ان کو میرے خاندان سے ہے مجھے من وجہ کہلا بھیجا کہ میں مصالحت کر لوں ۔ نیز ان پر روشن ہو جائے کہ کون فریق ہم میں سے مصالحت سے کنارہ کش ہے، مجھ پر الزام خطوط کی جعل سازی کا اور دیگر ناجائز الزامات سراج الاخبار میں لگائے گئے ہیں جس کے دفعیہ کیلئے میں نے کوئی چارہ جوئی عدالت میں نہیں کی بلکہ دفعیہ میں اسی بات پر اکتفا کیا کہ کتاب میں لکھ دیا کہ میری

آبروریزی کرنے والا مجھ پر بہتان باندھتا ہے اور میرا توہین کنندہ کذاب ہے اور اس کے یہ فعل کمینوں کے ہیں جس پر میں عدالت میں کھینچا گیا۔ میں نے حکام اور اپنے بزرگان قوم کی ہم دردی کی قدر کر کے یہی پسند کیا کہ ان الزامات جعل سازی وغیرہ کی بریت اگر عدالت سے نہ ہو سکے تو پھر خدا کی عدالت سے کراؤں اور معاملہ کو طے کروں ۔البتہ گول مول مصالحت پر میں راضی نہیں ہوسکتا۔ اس لئے بذریعہ اشتہار ہذا میں پھر اپنی رضامندی ظاہر کرتا ہوں کہ اگر فریق ثانی مذکورہ بالا بیان عدالت میں دینے کو تیار ہے تو بالمقابل میں اس قسم کا بیان دینے کو تیار ہوں کہ اسی دن ہر دو مقدمات داخل دفتر ہو سکتے ہیں۔ میں نے اپنے بیان کو ارادۃً سخت سے سخت اپنے لئے تجویز کیا ہے۔ یہ اشتہار اس لئے شائع کیا گیا ہے کہ واقعات متعلقہ مصالحت جو ہوئے ہیں ان کے متعلق کوئی غلط بیانی نہ ہو۔

المشتہر۔ میرزا غلام احمد رئیس اعظم قادیان ضلع گورداسپور۔ ۱۴ جون ۱۹۰۴ء

(حاشیہ از مرزا صاحب: یہ امر بالکل غلط ہے کہ اسلام میں قسم کھانا منع ہے۔ تمام نیک انسان مسلمانوں میں سے ضرورتوں کے وقت قسم کھاتے آئے ہیں۔ صحابہ کرام نے بھی ضرورتوں کے وقت قسم کھائی ہے۔ ہمارے رسول اللہ ﷺ نے بھی بارہا قسمیں کھائی ہیں۔ خود خدا تعالی نے قرآن مجید میں قسمیں کھائیں۔ آنحضرت ﷺ کی عدالت میں مجرموں کو قسمیں دلائی گئیں۔ قسموں کا قرآن شریف میں صریح ذکر ہے۔ شریعت اسلام میں جب کسی اور ثبوت کا دروازہ بند ہو یا پیچیدہ ہو تو قسم پر مدار رکھا جاتا ہے اور صحیح بخاری جو بعد کتاب اللہ اصح الکتب ہے اس میں لکھا ہے کہ آنحضرت ﷺ نے صحابہ کو مخاطب کر کے قسم کھا کر فرمایا کہ مسیح موعود جو آنے والا ہے جو تمہارا امام ہوگا وہ تم میں سے ہی ہوگا یعنی اسی امت میں سے ہوگا آسمان سے نہیں آئے گا۔ پھر صحیح بخاری جلد نمبر ۴ صفحہ ۱۰۶ میں آنحضرت ﷺ کی قسموں کا ایک باب باندھا ہے اس میں بہت سی قسمیں آنحضرت ﷺ کی لکھی ہیں جو دس سے کم نہیں۔ ایسا ہی صحیح نسائی جلد ثانی صفحہ ۱۳۸ کتاب الایمان والنذور میں صفحہ ۱۳۹ تک آنحضرت ﷺ کی قسموں کا ذکر ہے۔ قرآن شریف میں اللہ تعالی فرماتا ہے یستنبؤنک ا حق ھو۔ قل ای و ربی انہ لحق یعنی تم سے پوچھتے ہیں کہ کیا یہ حق ہے؟ کہہ مجھے خدا کی قسم ہے کہ یہ حق ہے۔ ایسا ہی قرآن شریف میں یہ ہدایت ہے وا حفظوا ایما نکم یعنی جب تم قسم کھاؤ تو جھوٹ اور بدعہدی

اور بد نیتی سے اپنی قسم کو بچاؤ۔ ایسا ہی قرآن شریف میں یہ آیت بھی ہے اربع شهادات باللّٰه انه لمن الصادقين والخامسة ان لعنة اللّٰه عليه ان كان من الكاذبين ۔یعنی شخص ملزم چار قسمیں خدا کی کھائے کہ وہ سچا ہے اور پانچویں قسم میں یہ کہے کہ اس پر خدا کی لعنت ہو اگر وہ جھوٹا ہے۔اب دیکھو کہ اس جگہ نہ ایک قسم بلکہ ملزم کو پانچ قسمیں دی جاتی ہیں ہاں قرآن شریف کی رو سے لغو یا جھوٹی قسم کھانا منع ہے کیونکہ وہ خدا سے ٹھٹھا ہے اور گستاخی ہے اور ایسی قسمیں کھانا بھی منع ہے جو نیک کاموں سے محروم کرتی ہوں جیسا کہ ابوبکرؓ نے قسم کھائی تھی کہ آئندہ مسطح صحابی کو صدقہ خیرات نہیں دونگا تو اس پر یہ آیت نازل ہوئی و لا تجعلوا اللّٰه عرضةً لا يمانكم ان تبروا و تتقوا یعنی ایسی قسمیں مت کھاؤ جو نیک کاموں سے باز رکھیں ۔ یہ وہ آیت ہے جو مولوی کرم الدین نے پڑھ کر کہا قسم کھانا درست نہیں۔

تفسیر ابوسعود مفتی روم نے زیر آیت و لا تجعلوا عرضة لا يمانكم لکھا ہے کہ عرضہ اس کو کہتے ہیں کہ جو چیز ایک بات کے کرنے سے حاجز اور مانع ہو جائے اور لکھا ہے کہ آیت ابوبکر صدیقؓ کے حق میں ہے جب کہ انہوں نے قسم کھائی تھی کہ مسطح جو صحابی ہے بباعث شراکت اس کی حدیث افک میں کچھ خیرات نہیں دونگا۔

پس خدا تعالیٰ اس آیت میں فرماتا ہے کہ ایسی قسمیں مت کھاؤ جو تمہیں نیک کاموں اور اعمال صالحہ سے روک دیں نہ یہ کہ معاملہ متنازعہ جس سے طے ہو)

(اخبار الحکم قادیان ۱۰ جولائی ۱۹۰۴ء ص ۲ و ۷)

} شیخ یعقوب علی تراب لکھتے ہیں:

مقدمہ اڈیٹر الحکم بنام کرم الدین وغیرہ میں فرد جرم لگ جانے کے بعد قاعدہ اور قانون کے موافق ملزم کرم الدین اڈیٹر الحکم اور دوسرے گواہان استغاثہ پر مکرر جرح کر چکا ہے اور گواہان صفائی میں میں سے بھی تین گواہ گذر چکے ہیں اور صرف دو گواہ باقی ہیں جو ابھی تک حاضر نہیں ہوئے یعنی فضل الدین اڈیٹر اخبار وفادار لاہور اور محمد حفیظ ۔ابھی تک وہ گواہ حاضر نہیں ہوئے ۔اب ۲۔ اگست ۱۹۰۴ء اس غرض کے لئے مقرر ہوئی ہے کہ ان گواہوں کی حاضری کا آخری فیصلہ کیا جاوے۔

مقدمہ مرزا غلام احمد میں شہادت استغاثہ ختم ہو چکی ہے اور وہی فرد جو بابو چندو لال

سابق مجسٹریٹ نے لگایا تھا، بحال رکھا گیا۔ اس مرحلہ پر خواجہ کمال الدین نے عدالت کو اس امر کی طرف توجہ دلائی کہ عدالت کو شہادت استغاثہ پر غور کر لینی چاہیے کیونکہ ملزم کو بری کرنے کے لئے کافی مصالحہ اس میں موجود ہے اور اگر بعد غور بادی النظر میں کوئی جرم پایا جاتا ہوتو ہم شہادت صفائی پیش کرنے کو بھی تیار ہیں لیکن چونکہ ہماری حالت بہت نازک ہے اس لئے کہ ہماری مخالفت میں جھوٹ بولنا گناہ نہیں سمجھا جاتا۔ پس اگر ہم اپنے فریق کے گواہ پیش کریں گے تو ان کے مرید ہونے کی وجہ سے شہادت کو کمزور کرایا جائے گا اور غیروں سے ہمیں امید نہیں کہ وہ اظہار حق کی جرأت کریں اس لئے ہم مجبور ہوں گے کہ بعض اعلیٰ عہدہ داران کو شہادت میں پیش کریں جن میں انگریز بھی ہوں جن پر کسی قسم کی طرف داری اور دھڑہ بندی کا وہم بھی نہیں ہوسکتا۔ اس لئے ان کثیر مصارف اور وقت کے لحاظ سے جو ایسی شہادت کیلئے بکار ہے، نظر کر کے جناب اگر غور کر لیں تو بہت جلد فیصلہ ہو جاتا ہے۔ مجسٹریٹ نے فرمایا کہ میں اس امر کے لئے موقع دونگا لیکن مجھے قانون دکھایا جاوے کہ فرد جرم کے بعد ایسا ہوسکتا ہے۔ اس کیلئے ۳۔ اگست ۱۹۰۴ء مقرر ہوئی۔ (اخبار الحکم قادیان ۱۷۔۲۴ جولائی ۱۹۰۴ء ص ۶)

} شیخ یعقوب علی تراب لکھتے ہیں:

مرزا صاحب نے ارادہ فرمایا ہے کہ جب تک مقدمہ کی پیروی ضروری ہے اس وقت تک عارضی طور پر گورداسپور ہی میں ٹھہریں۔ چنانچہ اس غرض کے لئے گورداسپور میں ایک اور وسیع مکان پہلے مکان کے علاوہ لیا گیا ہے جہاں مرزا کے اہل بیت اور دوسری خادم مستورات رہیں گی۔ مہمانوں کے لئے وہی پہلا مکان اگر کافی نہ ہوا تو تجویز ہے کہ کوئی اور وسیع مکان لیا جائے ...مرزا صاحب ۱۳۔ اگست ۱۹۰۴ء کو گورداسپور تشریف لے جانے کے عازم ہیں اور جب تک اللہ چاہے گا آپ گورداسپور میں مقیم رہیں گے۔

(اخبار الحکم قادیان ۳۱ جولائی۔۱۰۔ اگست ۱۹۰۴ء ص ۱)

} شیخ یعقوب علی تراب لکھتے ہیں:

مرزا صاحب ۱۳۔ اگست کو قادیان سے روانہ ہو کر براہ بٹالہ گورداسپور پہنچ گئے۔ وہ بڑا مکان جس کا ذکر صفحہ اول پر کیا گیا ہے فی الحال بعض وجوہات کی وجہ سے نہیں مل سکا اور مرزا صاحب کو اسی مکان میں، جو پہلے برلب تالاب لیا تھا، فروکش ہونا پڑا۔ مہمانوں

کی رہائش کیلئے فی الحال اس مکان کے سامنے ایک بڑا شامیانہ لگایا گیا ہے اور احاطہ کچہری میں ایک اور چھوٹا شامیانہ لگایا گیا ہے (الحکم ۳۱ جولائی ۱۰۔اگست ۱۹۰۴ء ص ۱۵)

شیخ یعقوب علی تراب لکھتے ہیں:

۱۳۔اگست ۱۹۰۴ء کو ہمارے مقدمہ میں کرم الدین کے باقی ماندہ دو گواہان صفائی پیش ہونے تھے جن کے واسطے اس کو ۲۹ جولائی ۱۹۰۴ء کو دستی سمن دیئے گئے تھے مگر آج بجز اڈیٹر دہلی پنچ کے دوسرا گواہ حاضر نہیں ہوا اور نہ اس پر تعمیل سمن ہوئی۔کرم الدین نے خود بیان کیا کہ اس کا پتہ نہیں ملا۔سنا ہے کہ وہ غازی گھاٹ گیا ہوا ہے۔عدالت نے اڈیٹر دہلی پنچ کا بیان قلم بند فرمایا۔..

۱۵۔اگست کو اڈیٹر دہلی پنچ، ری ایگزامینیشن re-examination کیلئے پیش ہوا۔اسی تاریخ کو مجسٹریٹ نے کرم الدین کے دوسرے گواہ کا بھی فیصلہ کر دیا جس کے نام اس سے پہلے ہی دو تین مرتبہ سمن جاری ہو چکے تھے مگر وہ حاضر نہیں ہوا تھا،یا اس پر تعمیل سمن نہیں ہوئی تھی۔..

مجسٹریٹ نے کرم الدین سے پوچھا کہ کیا تم کوئی اور گواہ محمد حفیظ کے سوا دینا چاہتے ہو۔جس کے جواب میں کرم الدین نے کہا کہ اس وقت نہیں۔بالآخر مجسٹریٹ نے شہادت صفائی کو ختم کر دیا اور آخری تقریروں کے لئے ۲۴۔اگست ۱۹۰۴ء مقرر کی۔اس تاریخ پر کرم الدین اپنی تحریری تقریر پیش کرے گا اور اس کے بعد خواجہ کمال الدین اس کا جواب تحریری پیش کریں گے۔ان تقریروں کے بعد مجسٹریٹ آخری فیصلہ ہمارے مقدمہ کا سنا دیں گے۔اس لحاظ سے ہمارا مقدمہ ختم ہو چکا ہے ضابطہ کی کل کاروائی بجز تقریریں کے ہو چکی ہے امید کی جاتی ہے کہ اس مہینے کے آخر یا ستمبر کی ابتدائی تاریخوں میں اگر کوئی امر مانع نہ ہوا تو مجسٹریٹ ہمارے مقدمہ کا آخری حکم سنا دیں گے اب انجام پر نظر ہے اور وقت دعا ہے۔

مرزا غلام احمد کے مقدمہ میں مجسٹریٹ نے شہادت استغاثہ پر مکرر جرح کرنے کیلئے ۱۵۔اگست ۱۹۰۴ء مقرر کی تھی اور اس تاریخ کیلئے ثناء اللہ امرتسری اور منشی برکت علی منصف بٹالہ بلائے گئے تھے۔ان پر ہمارے مقدمہ کے بعد جرح کی گئی۔اور باقی شہادت استغاثہ اور خود کرم الدین پر جرح کے واسطے ۱۷۔اگست ۱۹۰۴ء اور ۱۸۔اگست ۱۹۰۴ء

مقرر ہوئی۔ (اخبار الحکم قادیان ۳۱ جولائی ،۱۰۔ اگست ۱۹۰۴ء ص ۱۵)

} اڈیٹر البدر قادیان لکھتے ہیں:

۶ ستمبر ۱۹۰۴ء کو محمد جی کی شہادت ختم ہوئی۔ ۷ ستمبر کو شیخ علی احمد وکیل گورداسپور اور ۸ ستمبر کو منشی عزیز الدین تحصیل دار دینا نگر اور میاں حسین بخش پنشنر بٹالہ کی شہادت ہوئی۔ ..۱۰ ستمبر کو ڈاکٹر محمد دین گواہ مستغیث میڈیکل پریکٹشنر لاہور حاضر عدالت ہوئے۔ خواجہ صاحب نے اول واقعات مقدمہ سے ان کو آگاہ کیا اور پھر شہادت ہوئی۔ ۱۰ ستمبر کو ڈاکٹر کی گواہی ختم ہوئی اور چودھری نصر اللہ وکیل سیالکوٹ کا بیان ہوا مگر جرح محفوظ رہی

(اخبار بدر قادیان ۲۴۔ اگست، طبع ستمبر ۱۹۰۴ء ص ۷)

## } فیصلہ مقدمات: ابتدائی عدالت میں

اڈیٹر اخبار بدر قادیان لکھتے ہیں:

قریباً دو سال کی لمبی دوڑ کے بعد ان مقدمات کا (جو عدالت گورداسپور میں دائر تھے) عدالت ابتدائی میں فیصلہ ہوگیا۔

مقدمہ اڈیٹر الحکم بنام کرم الدین وفقیر محمد جو ۲۶۔ اگست ۱۹۰۴ء کو ختم ہو چکا تھا اس کا حکم ۸۔ ستمبر ۱۹۰۴ء کو سنا دیا گیا۔ مجسٹریٹ نے کرم الدین وفقیر محمد کو مخاطب کر کے فرمایا کہ تمہارا جرم ثابت ہے اور تمہارے عذرات غلط اس لئے کرم الدین پر ۵۰ روپیہ جرمانہ بصورت عدم ادائے جرمانہ دو ماہ قید محض۔

اور فقیر محمد پر ۴۰ روپے جرمانہ بصورت عدم ادائیگی جرمانہ ڈیڑھ ماہ قید محض۔

مرزا غلام احمد کے خلاف جو مقدمہ تھا اس میں بھی مجسٹریٹ نے اسی تاریخ کو فیصلہ سنا دیا ۔مرزا غلام احمد کے خلاف پانچ سو روپیہ اور حکیم فضل الدین کے خلاف دو سو روپیہ جرمانہ کیا جو اسی وقت دیا گیا۔...

اس وقت عدالت ابتدائی کی کاروائی ختم ہوئی اور چونکہ ابھی مقدمہ عدالت اعلی میں جانے والا ہے اس لئے اس فیصلہ پر ہم کسی قسم کے ریمارک کرنا اپنے فرض کے خلاف سمجھتے ہیں۔ (اخبار بدر قادیان ۱۶ ستمبر ۱۹۰۴ء ص ۸)

(مقدمہ کا فیصلہ۔ الحکم ۱۰۔۱۷۔ اکتوبر ۱۹۰۴ء میں بھی کم وبیش انہی الفاظ میں درج ہے۔ بہاء)

# فیصلہ عدالت اپیل
# بمقدمہ مرزا غلام احمد

مجسٹریٹ نے واقعات مقدمہ بخوبی طور پر اپنے فیصلہ میں ظاہر کئے ہیں اور ان کے مکرر بیان کرنے کی ضرورت نہیں ہے انہوں نے مرزا غلام احمد ملزم پر اثبات جرم دفعہ ۵۰۰ و حکیم فضل دین ملزم پر زیر دفعات ۵۰۰ و ۵۰۲ تعزیرات ہند قائم کیا ہے انہوں نے علیحدہ علیحدہ اپیل نمبر ۴۲۶ و نمبر ۴۲۵ داخل کی ہیں اور ان کا فیصلہ یک جا ہوسکتا ہے۔

ہم تسلیم کرتے ہیں کہ صفحات نمبر ۱۲۹۔۱۳۰ کتاب مواہب الرحمٰن کے جس کو ملزم نمبر ایک نے تصنیف کیا اور ملزم نمبر دو نے شائع کیا فی نفسہ مزیل حیثیت عرفی ہیں اور ہم اس امر کو بھی تسلیم کرتے ہیں کہ الفاظ لئیم اور بہتان اور کذاب جنکی بابت استغاثہ کیا گیا ہے برے معنوں میں استعمال کئے گئے ہیں اور ان سے بڑی بھاری اخلاقی کمزوری ظاہر ہوتی ہے۔ ساتھ ہی ہم یہ خیال کرتے ہیں کہ ملزمان مستحق بریت کے تھے۔ ملزمان کا اہم عذر یہ تھا کہ مستغیث ان ملامت آمیز الفاظ کا بوجہ مضمون مندرجہ سراج الاخبار مورخہ ۶ و ۱۳۔ اکتوبر کے مستحق تھا۔

مجسٹریٹ نے یہ ثابت کرنے کیلئے بہت کوشش کی ہے کہ ہتک آمیز مضمون کا ان آرٹیکلوں سے کوئی تعلق نہیں۔ اس بارہ میں ہم مجسٹریٹ کے نتیجہ کو تسلیم کرنے کی کوئی وجہ نہیں دیکھتے۔ مستغیث نے بیان کیا ہے کہ اس کی ازالہ حیثیت عرفی کی گئی ہے ملزمان کے پاس ایسی شہادت موجود ہے جس سے ظاہر ہوتا ہے کہ مستغیث کی کوئی ایسی حیثیت نہیں ہے جس کا ازالہ ہوا، ہم کو اس شہادت کا رد کرنا بالکل ناممکن معلوم ہوتا ہے۔ جیسا کہ مجسٹریٹ صاحب نے کیا ہے کیونکہ بظاہر اس سے جرم بہت خفیف ہو جاتا ہے خواہ ملزمان یہ ثابت نہ کر سکتے کہ انہوں نے یہ کاروائی نیک نیتی سے کی، یا کہ اتہام افادہ عام کے واسطے لگایا گیا تھا ہم یہاں تک بھی کہنے کو تیار ہیں کہ اگر ملزمان کو اس وقت جب کہ انہوں نے اتہام لگایا اس ثبوت کا علم نہ بھی ہوتا کہ وہ اتہام صحیح تھا اور بعد ازاں ان کو اس امر کا علم ہوا ہو، تو بھی وہ اپنے جرم کو خفیف بنانے کے واسطے اس ثبوت کو پیش

کرنے کے مجاز تھے۔

مقدمہ ہذا میں ہم نہیں کہہ سکتے کہ سراج الاخبار کے مضمون کا ملزمان کی کتاب سے کوئی تعلق نہیں ہے کتاب مذکور کے صفحات ۱۲۹، اور ۱۳۰ پر کسی جگہ کوئی ایماء نہیں ہے مستغیث بدیں وجہ دروغ گو اور بہتان باندھنے والا اور کمینہ شخص ہے کہ اس نے فوجداری استغاثہ کیا یا وہ کرے گا، بلکہ یہ مذکور ہے کہ ایک کمینہ شخص اور بہتان باندھنے والے شخص کی بذریعہ الہام اطلاع ہوئی ہے اور کہ وہ چاہتا ہے وغیرہ وغیرہ۔ اگر مستغیث محض نالش فوجداری کرنے کی وجہ سے کمینہ وغیرہ خیال کیا گیا ہوتا تو الفاظ مثلاً جھوٹے استغاثہ کرنے والا۔ اپنی قسم کو توڑنے والا یا جھوٹے گواہان پیش کرنے والا کی ہر ایک کو توقع ہوسکتی تھی اور جو صرف متعلق جوڈیشیل کاروائی کے سمجھے جاسکتے۔ بے شک اگر ملزمان نے ایسے الفاظ استعمال کئے ہوتے تو ان کی طرف سے اپنے طریق عمل کے جواز کیلئے دیگر اقسام کی اخلاقی لغزشوں کا پیش کرنا کافی نہ ہوتا مگر چونکہ صفحات نمبر ۱۲۹، ۱۳۰ پر الفاظ محض عام معنوں میں استعمال کئے گئے ہیں اس واسطے ملزمان کا پورا پورا حق ہے کہ ان الفاظ کی تشریح کے لئے وہ مضمون سراج الاخبار کی طرف توجہ دلائیں اس میں کچھ شک نہیں کہ فوجداری نالش ہونے کی وجہ سے ملزمان کو اپنا دبا ہوا غصہ مستغیث پر نکالنے کا موقع ملا تاہم یہ ضروری نہیں ہے کہ ملامت آمیز الفاظ آرٹیکلوں کے باقاعدہ جواب میں استعمال کئے جانے چاہیے تھے بلکہ یہی کافی ہے اگر عدالت میں گھسیٹے جانے پر ہر دو ملزمان کو اپنا غصہ نکالنے کے وقت پر اپنے حریف کو ان ہتک آمیز الفاظ سے جو کہ استعمال کئے گئے ہیں نامزد کرنے کی کافی وجہ تھی۔ ہماری دانست میں اس پر یقین کرنا ناممکن تھا کہ ملزم نمبر ایک کو مستغیث کا عمل جو کہ سخت ردوبدل سے ظاہر ہوا مدنظر نہ تھا۔ خطوط جو تین ماہ یا کچھ عرصہ پیشتر شائع کئے گئے جن سے مرزا کے دعاوی کا مضحکہ اڑایا گیا ایک نہایت ہی رنج دہ اور شدید حملہ تھے جو کبھی مستغیث کی طرف سے پہلے نہیں ہوا تھا اور چونکہ آرٹیکلوں کی تردید نہیں کی گئی ہے اور وہ مستغیث کے نام پر تھے اس لئے عوام الناس اور ہر دو ملزمان نے طبعاً مستغیث کے آرٹیکل خیال کئے۔ پس ہم مجسٹریٹ سے بالکل اختلاف کرتے ہیں اور قرار دیتے ہیں کہ ہر دو ملزمان ان الفاظ کے جواز ثابت کرنے کیلئے جو ان کی کتاب کے صفحات ۱۲۹، اور ۱۳۰ پر استعمال کئے

گئے ہیں ۶، اور ۱۳۔ اکتوبر ۱۹۰۲ء کے آرٹیکلوں کے حوالہ دینے کے سراسر مستحق ہیں۔
آرٹیکلوں کی بابت یہ کہہ دینا کافی ہے کہ ان سے ایک دانستہ منصوبہ چال بازی اور خلاف بیانی کا ظاہر ہوتا ہے جن پر بے حیائی سے ایک عام اخبار کی سطروں میں دنیا کے سامنے فخر کیا گیا ہے۔ ہم خیال نہیں کرتے کہ ان آرٹیکلوں کو نویسندہ عدالتوں سے کسی مدد حاصل کرنے کا مستحق ہو اگر ان اشخاص نے جن کا ان خطوط سے مضحکہ اڑایا گیا، رنج اور غصہ میں الفاظ لئیم (کمینہ) یا بہتان (بڑا دروغ گو) استعمال کئے ہیں ہم اس بات کے سمجھنے سے قاصر ہیں کہ کس طرح مجسٹریٹ نے یہ قرار دینے کے بعد کہ مستغیث نے ہی یہ آرٹیکل لکھے اور فی الواقعہ اسی بنا پر اس پر ایک اور مقدمہ میں اثبات جرم قائم کیا آرٹیکلوں کی طرز تحریر پر غور نہیں کی جن سے بہت ادنی درجہ کے اخلاق ظاہر ہوتے ہیں خواہ ملزمان اس وقت باقاعدہ طور پر آرٹیکلوں کا جواب دے رہے تھے یا نہ دے رہے تھے تاہم حیثیت مستغیث کا موازنہ کرنے میں آرٹیکلوں کو نظر انداز کرنا ناممکن ہے اور ہمارے خیال میں ہتک آمیز الفاظ کا استعمال یہاں تک درست تھا کہ ہم مستغیث کی مدد نہ کرتے اگر الفاظ مذکور کسی قدر اس سے بڑھ کر بھی ہوتے جب کہ بقول مجسٹریٹ فریقین ایک دوسرے کے جانی دشمن تھے تو اس صورت میں الفاظ کی باریک کمی بیشی کے درپئے نہیں ہونا چاہیے۔
دوسرا امر یہ ہے کہ کیا مستغیث نے آرٹیکل لکھے؟ مجسٹریٹ نے قرار دیا ہے کہ اس نے لکھے تھے۔ مستغیث پر اثباۃ جرم آرٹیکل لکھنے کی بنا پر قائم کیا گیا ہے اور اس نے اب تک اثباۃ جرم کی تنسیخ کے لئے (جس کو قریباً سہ ماہ گذر چکے ہیں) کوئی کاروائی نہیں کی۔ آرٹیکلوں پر ملزم کا نام بطور نویسندہ درج ہے۔ اس نے تسلیم کیا ہے کہ میں اکثر اوقات سراج الاخبار میں نامہ نگاری کرتا رہا ہوں۔ آرٹیکل اڈیٹر نے شائع کئے تھے اور اس نے ان کو مستغیث کے آرٹیکل باور کئے تھے۔ مستغیث نے ان کی تردید کے بارہ میں یا ان کے نویسندہ ہونے سے انکار کرنے کی بابت کبھی کوئی تحریر اخبار میں نہیں بھیجی۔ اندرونی شہادت سے دلالت ہوتی ہے کہ سوائے مستغیث کے کسی اور نے ان آرٹیکلوں کو تحریر نہیں کیا۔ بے شک مرزا کا کوئی مرید ایسا کام نہیں کرسکتا، نویسندہ اپنی چالاکی پر نہایت خوش معلوم ہوتا ہے اور غالباً اس کاروائی کی عزت کسی اور کو دینا پسند نہیں کرتا۔ مستغیث

نے اس تحریر کو جو اس کی بیان کی جاتی ہے شناخت کرنے میں اس قدر ٹال مٹول کیا ہے کہ ہم اس پر کوئی اعتبار نہیں رکھ سکتے۔ وہ ۱۶ جولائی ۱۹۰۳ء کو رائے چندو لال کے روبرو یقیناً بیان نہیں کر سکا کہ آیا آرٹیکل مورخہ ۶۔ اکتوبر ۱۹۰۲ء اس نے لکھا تھا، اور دیگر دستاویزات کی بابت بھی یہی بیان کیا۔ سوالات جرح میں اس نے ۱۳ نومبر ۱۹۰۳ء کو تسلیم کیا تھا کہ فضل دین نے اس سے کتب مانگی تھیں اور اس نے اس کے کہنے کی تعمیل کر دی تھی اور وہ اس کے قبضہ میں تھیں۔

فی الحقیقت اس امر پر شک کرنا قریباً ناممکن ہے کہ واقعات مندرجہ آرٹیکل مورخہ ۶، اور ۱۳۔ اکتوبر ۱۹۰۲ء سے مستغیث کا تعلق ظاہر ہوتا ہے۔ اس واسطے ہمارا اتفاق دیگر عدالت ہائے کی رائے سے ہے کہ مستغیث ہی ۶، اور ۱۳۔ اکتوبر کے آرٹیکلوں مندرجہ سراج الاخبار کا نویسندہ ہے۔

ہمارے خیال میں اخیر پر اس میں کچھ شک نہیں ہوسکتا کہ یہ قرار دیا جائے کہ ملزمان نے نیک نیتی سے کاروائی کی۔ مرزا کے مذہبی دعاوی کا سوال ایک پبلک دلچسپی کا سوال تھا ہر ایک شخص کو مرزا کی حیثیت کا اندازہ مرزا کے اپنے خیال کے مطابق لگانا چاہیے بے شک کہ وہ اپنے آپ کو ایک طرح سے ملہم باور کرتا ہے اور اپنے مریدوں اور عوام الناس کے واسطے وہ ان اتہامات کی تردید کرنا جو خود اس کے اور اس کی مذہبی حیثیت اور اعتقادات کے برخلاف لگائے جائیں اپنا فرض سمجھتا ہے۔ اگر کسی شخص کو ایسے مذہبی مباحثوں میں بہت کم دلچسپی ہوتی تو بھی ہر ایک کو خیال کرنا چاہیے کہ ان اشخاص کے لئے جو ان اصولوں کے پیرو ہیں وہ بہت وقعت رکھتے ہیں۔

ہم قرار دیتے ہیں کہ ملزم نمبر ایک، جہاں تک اس معاملہ کا اس کی ذات سے تعلق تھا، اسکے جواب میں اس امر کا بالکل مستحق تھا کہ وہ مستغیث پر ایسا اتہام لگاتا جس کو ہم فی الواقعہ راست قرار دیتے ہیں اور جو کہ مستغیث کے خود اپنے عمل سے بھی ایسا ہی ظاہر ہوتا ہے تاکہ عوام الناس اس امر کا اندازہ لگا سکیں کہ مستغیث کے فعل اور قول کی کیا وقعت ہونی چاہیے۔ اگر ملزم مستغیث کے سراج الاخبار کے مضامین کو تسلیم کر لیتا تو اس کی مذہبی حیثیت خطرہ میں پڑ جاتی اور اگرچہ جہلم میں مقدمات قانونی ہونے کے موقعہ پر مستغیث پر حملہ کرنے کی نسبت کوئی اور بہتر اور زیادہ تر معقول طریق مضامین کی تردید

کرنے کا ملزم کو مل سکتا تھا مگر پھر بھی ملزم کسی خاص طریقہ یا وقت یا جگہ کا پابند نہیں کیا جا سکتا اور وہ بے شک وہ علانیہ بمقام جہلم حملہ کرنے میں جس جگہ کھلے طور پر اس کا مضحکہ اڑایا گیا تھا درستی پر تھا یہ دیکھ کر عدالت ہائے نے بالاتفاق قرار دیا ہے کہ مستغیث ہی نے وہ آرٹیکل لکھے تھے۔ یہ اغلب نہیں ہے کہ فی الحقیقت ملزمان کو اس معاملہ کی بابت علم نہ ہوا ہو خواہ کبھی تھوڑے عرصہ کے واسطے کوئی شک ان کے دل میں.. پیدا بھی ہوا ہو۔

پس ہم قرار دیتے ہیں کہ ملزمان کی حفاظت استثناء نمبر ۶ دفعہ ۴۹۹ تعزیرات ہند ہوتی ہے بہت ہی افسوس ہے کہ ایسے مقدمہ میں جو کاروائی کے ابتدائی مرحلہ پر ہی خارج کیا جانا چاہیے تھا اس قدر وقت ضائع کیا گیا ہے۔ لہذا ہر دو ملزمان مرزا غلام احمد و حکیم فضل دین بری کئے جاتے ہیں اور ان کا جرمانہ واپس دیا جاوے گا۔

المرقوم ۷ جنوری ۱۹۰۵ء دستخط مسٹر اے ای ہری سیشن جج قسمت امرتسر بحروف انگریزی ۔ترجمہ صحیح ہے۔ دستخط دیوان چند مترجم محکمہ سیشن جج امرتسر بحروف انگریزی۔

(اخبار بدر قادیان یکم فروری ۱۹۰۵ء ص ۵۔۶)

} اڈیٹر البدر قادیان لکھتے ہیں:

منشی وزیر علی نے بمبئی سے ایک اخبار بنام پنچ ارسال کیا ہے جس میں کسی خباثت کے فرزند نے بنارس سے ایک آرٹیکل فتح مقدمات کے متعلق دیا ہے اور اپنی خبیث طبیعت کے تقاضہ سے اس پر نکتہ چینی کی ہے۔ منشی صاحب موصوف نے چاہا ہے کہ اس کا جواب دیا جائے۔ ان کو واضح ہو کہ ایسے لایعقل اور جاہل لوگوں کا جواب قرآن شریف نے اعراض سے دیا ہے چنانچہ حکم ہے و اعرض عن الجاھلین ۔ جواب ہمیشہ معقول پسند انسان کو ملتا ہے نہ کہ نقالوں ڈوموں مسخروں اور بھانڈوں کو، ان لوگوں کو مخاطب کرنا خود اپنے ہاتھ سے ان کی عزت کرنا ہے جو کہ گناہ اور ظلم عظیم ہے۔

(اخبار بدر قادیان ۱۸ فروی ۱۹۰۵ء ص ۶)

# عبارات متعلقہ مقدمات

## درمواہب الرحمٰن ونزول المسیح

مقدمات مذکورہ بالا میں مرزا غلام احمد کی کتب مواہب الرحمٰن اور نزول المسیح کی چند عبارات نہ صرف مسلسل زیر بحث رہیں بلکہ بعض استغاثوں کی بنیاد بھی انہیں پر رکھی گئی تھی ۔ یہ عبارات مختصراً کئی جگہ اوپر منقول ہوئی ہیں، اپنے ناظرین کے لئے ہم ذیل میں یہ عبارات مکمل نقل کئے دیتے ہیں۔ مرزا صاحب فرماتے ہیں:

و من آیاتی ما انبأنی العلیم الحکیم ۔ فی امر رجل لئیم و بھتانہ العظیم و اوحی الیّ انّہ یرید ان یتخطف عرضک ۔ ثم یجعل نفسہ غرضک و ارانی فیہ رؤیا ثلث مرات ۔ و ارانی ان العدوّ اعد لذالک ثلثۃ حماۃٍ لتوھین و اعنات ۔ و رئیت کانّی احضرت محاکمۃ کالماخوذین و رئیت انّ آخر امری نجاۃ بفضل رب العالمین ۔ و لو بعد حین ۔ و بشّرت ان البلاء یرد علی عدوی الکذاب المھین ۔ فاشعت کلما رئیت و الھمت قبل ظھورہ فی جریدۃ یسمّی الحکم ۔ و فی جریدۃ اخری یسمّی البدر ثمّ قعدت کالمنتظرین و ما مرعی ما رئیت الّا سنۃ فاذا ظھر قدر اللّٰہ علی ید عدوّ مبین اسمہ کرم الدین و انّہ ھو الذی رغب لاحراقی فی نارٍ تضرم ۔ و ضرار یعزم ۔ و اراد ان یسلب امننا و طمع فی عرضنا لنعدم کل العدم و اراد ان یجعل نھارنا اغسی من لیلۃ داجیۃ الظلم فاحمۃ اللعم فنحت من عندہ استغاثۃ ۔ و اعدّ لافراس الوکالۃ اثاثۃ و جمعت الاحزاب و شمر الثیاب ۔ لیرمی کلّھم من قوس واحد السھام۔ (مواہب الرحمٰن)

ترجمہ فارسی از مرزا صاحب

واز جملہ نشان ہائے من ایں است کہ خدا مرا در بارہء شخصے لئیم و بہتان بزرگ اوخبر داد و وحی کرد سوئے من کہ آن شخص میخواہد کہ آبروئے ترا نقصان رساند۔ باز نفس خود را نشانہ تو خواہد کرد بنمود مرا در ہمیں امر سہ بار خواب۔ وبنمود مرا کہ آں دشمن سہ کس حامیان برائے توہین ورنج دادن تو طیار کردہ است۔ و دیدم کہ گویا من در عدالتے حاضر شدم ہمچو گرفتاران و دیدم کہ آخر کار من نجات است از بری؟ او بفضل خدا تعالی۔ اگرچہ بعد از وقتے۔ و بشارت دادہ شدم کہ بلا ردّ کردہ خواہد شد بر دشمن اہانت کنندہ۔ پس شائع کردم ہرچہ دیدم و ہرچہ الہام یافتم قبل ظہور آں در اخبارے کہ نام آں الحکم است و در اخبارے دیگر کہ نام آں البدر است و نگذشت بریں مگر یک سال۔ پس ناگاہ ظاہر شد تقدیر خدائے تعالی بر دستِ دشمن صریح کہ نام او کرم دین است و او ہماں است کہ رغبت کرد برائے سوزیدن من در آتشے کہ فروختہ شد۔ و درگزند کہ قصد کردہ میشود۔ و ارادہ کرد کہ امن ما دور کند و در آبروئے ما طمع کند تا نیست و نابود شوم و ارادہ کرد کہ ما را تاریک تر از شبے کند کہ سخت بود سیاہی او و سیاہ بود موہائے او۔ پس تراشیدہ از نزد خود استغاثہ و طیار کرد برائے اسپان وکالت بسیار جائے گیاہ پس جمع شدند گروہ ہا و طیاری کردہ شد۔ تا از یک کمان تیرہا برانند۔ (مواہب الرحمٰن)

ثمّ بعد ذالک قام رجل لا یذائی اسمہ محمد حسن فیضی و کان اعدا اعدائی۔ و سبّنی و شتمنی و سعی لا فنائی و اخزائی و لعننی حتی لعنہ ربّی و رد الیہ ما عزا الی نفسی۔ فما لبث بعدہ الا قلیلاً من الایام حتی رأی وجہ الحمام۔ و کنت کتبت فی کتابی الاعجاز ملھماً من اللّٰہ الذی یجیب المضطر عند الارتماز۔ من قام للجواب و تنمّر۔ فسوف یری انہ تندم و تدمر۔ فجعل الفیضی نفسہ دریّۃ کل وحی ذکرت۔ و غرض کل الھام، الیہ اشرت حتی اسکتہ الموت من قالہ و قیلہ۔ و ردہ الی سبیلہ۔ و کذالک صار

نذ یر حسین الد هلوی درّیّۃ و حی اللّٰہ تخر ج الصدور الی القبور ۔ فانّہ کان اوّل من کفّر نی و آ ذا نی و فرّ من النّور ۔ و کا نت سنۃ وفا تہ: ما ت ضا لاً ھا ئماً (۱۳۲۰ھ)، بحسا ب الجمل (مواہب الرحمٰن)

تر جمہ فارسی : بعدازاں شخصے برائے ایذائے من بر خاست نام او محمد حسن فیضی بود و بود از سخت تر دشمنان من و مرا دشنام داد وسعی کرد از بہر ہلاکت من و رسوائی من و بر من لعنت کرد تا آنکہ خداوند من اورا لعنت کرد و ہر چہ مرا گفتہ بود سوئے او واپس گردانید پس برو صرف چند روز گزشتند کہ روئے مرگ را دید ۔ و بودم کہ نوشتہ بودم در کتاب خود اعجاز المسیح با لہام آں خدا کہ دعائے بیقراراں در وقتِ اضطراب شنود ہر کہ برائے جواب ایں کتا ب بایستد انجام او ندامت و موت حسرت خواہد بود ۔ پس فیضی نفس خود را نشانہ ہر وحی کہ ذکر کردم بساخت و نشانہ ہر الہام کہ سوئے او اشارۃ کردم خود را بگردانید ۔ تا آنکہ موت او را خاموش ساخت ۔ و سوئے راہِ او را باز گردانید ۔ و ہم چنیں نذیر حسین دہلوی نشانہ ایں وحی شد کہ تخرج الصّدور الی القبور، او اول شخصے است کہ مرزا کافر قرار داد ہ و از نور بگریخت و تاریخ وفات او بحساب جمل مات ضا لاً ہا ئماً است

(مواہب الرحمٰن ۔ ص ۱۲۶ ۔ ۱۲۷)

} مرزا صاحب لکھتے ہیں:

اب ہم اس بات کے ثابت کرنے کیلئے کہ درحقیقت پیر مہر علی صاحب نے اپنی کتاب سیف چشتیائی میں جس کو درحقیقت طنبور چشتیائی کہنا چاہیے اپنی طرف سے اور اپنے دماغ سے کام لے کر کچھ نہیں لکھا بلکہ اس میں تمام وکمال چوری کا سرمایہ جمع کر دیا اور چوری بھی مردہ کے مال کی جو ہر طرح قابل رحم تھا، مفصلہ ذیل ثبوت پیش کرتے ہیں ۔

پہلے ہم صفائی بیان کیلئے لکھنا چاہتے ہیں کہ میاں شہاب الدین جن کا نام عنوان میں درج ہے یہ محمد حسن متوفی (فیضی) کے دوست ہیں اور علاوہ اس کے یہ اس بدقسمت وفات یافتہ کے ہمسایہ بھی ہیں اور اس کے اسرار سے واقف ۔ اور انہیں کی کوشش سے پیر مہر علی شاہ کے سرقہ کا مقدمہ بر آمد ہوا ۔ اور بڑی صفائی سے ثابت ہو گیا کہ اس کی کتاب سیف چشتیائی مال مسروقہ ہے اور اس

میں مہر علی کی عقل اور علم کا کچھ بھی دخل نہیں اور بجز اس کے کہ وہ اس کاروائی سے نہ صرف جرم سرقہ کا مرتکب ہوا بلکہ اس نے شیخی کو حاصل کرنے کے لئے بہت قابل شرم جھوٹ بولا اور اپنی کتاب سیف چشتیائی میں اس مردہ بدقسمت کا نام تک نہیں لیا اور بڑے زور اور دعوی سے کہا کہ اس کتاب کا میں مولف ہوں چنانچہ نقل خطوط یہ ہے

پہلے خط کی نقل: مرسل یزدانی و مامور رحمانی حضرت اقدس جناب مرزا جی صاحب دام برکاتکم و فیوضکم۔ السلام علیکم۔ اما بعد آپ کا خط رجسٹری شدہ آیا دل غم ناک کو تازہ کیا۔ روئداد معلوم ہوئی۔ حال یہ ہے کہ محمد حسن کا مسودہ علیحدہ تو خاکسار کو نہیں دکھایا کیونکہ اس کے مرنے کے بعد اس کی کتابیں اور سب کاغذات جمع کر کے مقفل کئے گئے ہیں شمس بازغہ اور اعجاز المسیح پر جو مذکور نے نوٹ کئے تھے وہ دیکھے ہیں۔ اور وہی نوٹ گولڑی ظالم نے کتابیں منگوا کر درج کر دیئے ہیں اپنی لیاقت سے کچھ نہیں لکھا اب محمد حسن کا والد وغیرہ تو میرے جانی دشمن بن گئے ہیں کتابیں تو بجائے خود ایک ورقہ تک نہیں دکھاتے۔ پہلے بھی دیکھنے کا ذریعہ یہ ہوا تھا کہ جب گولڑی نے کتابیں شمس بازغہ اور اعجاز المسیح محمد حسن کے والد سے منگوائیں اور فارغ ہو کر واپس روانہ کیں تو چونکہ وہ حامل کتب اجنبی تھا اس لئے بھول کر میرے پاس مسجد میں آیا اور کہنے لگا کہ مولوی محمد حسن کا گھر کدھر ہے۔ میں نے پوچھا کہ کیا کام۔ کہنے لگا کہ مہر علی شاہ نے مجھ کو کتابیں دے کر روانہ کیا ہے کہ مولوی محمد حسن کے والد کو یہ کتابیں شمس بازغہ اور اعجاز المسیح دے آ۔ پھر میں نے کتابیں لے کر دیکھیں تو صفحہ پر نوٹ لکھے ہوئے دیکھے۔ میرے پاس سیف چشتیائی بھی موجود تھی عبارت کو ملایا تو بعینہ وہ عبارت تھی۔ آپ کا حکم منظور لاکن محمد حسن کا والد کتابیں نہیں دیتا اور کہتا ہے کہ میرے روبرو بے شک دیکھ لو مگر مہلت کے واسطے نہیں دیتا۔ خاکسار معذور ہے۔

دوسری مجھ سے ایک غلطی ہو گئی کہ ایک خط گولڑی کو بھی لکھا کہ تم نے خاک لکھا کہ جو کچھ محمد حسن کے نوٹ تھے وہی درج کر دیئے۔ اس واسطے گولڑی نے محمد حسن کے والد کو لکھا ہے کہ ان کو کتابیں مت دکھاؤ کیونکہ یہ شخص ہمارا مخالف ہے۔ اب مشکل بنی کہ محمد حسن کا والد گولڑی کا مرید ہے اور اس کے کہنے پر چلتا ہے۔ مجھ کو نہایت افسوس ہے کہ میں

نے گولڑی کو کیوں خط لکھا جس کے سبب سے سب میرے دشمن بن گئے ۔ براہ عنایت خاکسار کو معاف فرماویں کیونکہ خالی میرا آنا مفت کا خرچ ہے اور کتابیں وہ نہیں دیتے ۔ فقط ۔ خاکسار شہاب الدین از مقام بھیں تحصیل چکوال

} دوسرے خط کی نقل: مکرمی ومولائی جناب مولوی عبدالکریم صاحب السلام علیکم اما بعد خاکسار خیریت سے ہے آپ کی خیریت مطلوب ۔ میں آنے سے کچھ انکار نہ کرتا ۔ لاکن کتابیں نہیں دیتے جن پر نوٹ ہیں ۔ یعنی شمس بازغہ اور اعجاز المسیح ۔ سیف چشتیائی میں جتنی سخت زبانی ہے اکثر محمد حسن کی ہے اسی وجہ سے اس کی موت کا... نمونہ ہوا... اب میرے خط لکھنے سے گولڑی خود اقراری ہے چنانچہ یہ کارڈ گولڑی کے ہاتھ کا لکھا ہوا ہے جو اس نے مولوی کرم الدین صاحب کو لکھا ہے ۔ غرض گولڑی نے محمد حسن کے والد کو بہت تاکید کی ہے کہ ان کو کتابیں مت دکھاؤ یعنی اس راقم خاکسار کو ۔ گولڑی کارڈ میں لکھتا ہے کہ محمد حسن کی اجازت سے لکھا گیا مگر یہ اعتراف راست بازی کے تقاضا سے نہیں بلکہ اسلئے کہ یہ بھید ہم پر کھل گیا اس لئے ناچار شرمندہ ہو کر اقراری ہوا ۔ دوسرے خط میں گولڑی کا کارڈ ہے جو اس نے اپنے ہاتھ سے لکھ کر روانہ کیا ملاحظہ ہو ۔ خاکسار شہاب الدین از مقام بھیں

} مولوی کرم الدین کے خط کی نقل

مکرمنا حضرت اقدس مرزا جی مدظلہ العالی ۔ السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ ۔ میں ایک عرصہ سے آپ کی کتابیں دیکھا کرتا ہوں ۔ مجھے آپ کے کلام سے تعشق ہے میں نے کئی دفعہ عالم رؤیا میں بھی آپ کی نسبت اچھے واقعات دیکھے ہیں اکثر آپ کے مخالفین سے بھی جھگڑا کرتا ہوں اگرچہ مجھے ابھی تک جناب سے سلسلہ پیری مریدی نہیں ہے کیونکہ اس بارے میں میرے خیال میں بہت احتیاط درکار ہے جب تک بالمشافہ اطمینان نہ کیا جاوے بیعت کرنا مناسب نہیں ہوتا لیکن تاہم مجھے جناب سے غائبانہ محبت ہے میں نے چار پانچ یوم کا عرصہ ہوا کہ جناب کو خواب میں دیکھا ہے آپ نے مجھے مبارک باد فرمائی اور کچھ شیرینی بھی عنایت کی ہے اور اس وقت میرے دل میں دو باتیں تھیں

جن کو آپ نے بیان کر دیا ہے اور اسی خواب کے عالم میں میں یہ کہتا تھا کہ آپ کے کشف کا تو میں قائل ہو گیا ہوں واللہ اعلم بالصواب۔

بعض باتوں کی سمجھ بھی نہیں آتی ہے اس واسطے میرا خیال ابھی تک جناب کی نسبت یک رخہ نہیں گو آپ کے صلاح وتورع کا میں قائل ہوں۔ میں نے اگلے روز آپ کی کتاب سرمہ چشم آریہ کی ابتداء میں چند اشعار فارسی اور چند اردو پڑھے ہیں اور وہ پڑھ کر مجھے رونا آتا تھا اور کہتا تھا کہ کذابوں کی کلام میں کبھی ایسا درد نہیں ہوتا۔

کل میرے عزیز دوست میاں شہاب الدین طالب علم کے ذریعہ سے مجھے ایک خط رجسٹری شدہ جناب مولوی عبدالکریم صاحب کی طرف سے ملا جس میں پیر صاحب گولڑی کی سیف چشتیائی کی نسبت ذکر تھا۔ میاں شہاب الدین کو خاکسار نے بھی اس امر کی اطلاع دی تھی کہ پیر صاحب کی کتاب میں اکثر حصہ مولوی محمد حسن صاحب مرحوم کے ان نوٹوں کا جو مرحوم نے کتاب اعجاز المسیح اور شمس بازغہ کے حواشی پر اپنے خیالات لکھے تھے وہ دونوں کتابیں پیر صاحب نے مجھ سے منگوائی تھیں اور اب واپس آ گئی ہیں مقابلہ کرنے سے وہ نوٹ باصلہ درج کتاب پائے گئے۔ یہ ایک نہایت سارقانہ کاروائی ہے کہ ایک فوت شدہ شخص کے خیالات لکھ کر اپنی طرف منسوب کر لئے اور اس کا نام تک نہ لیا۔ اور طرفہ یہ کہ بعض وہ عیوب جو آپ کی کلام کی نسبت وہ پکڑتے ہیں پیر صاحب کی کتاب میں خود اس کی نظیریں موجود ہیں۔ وہ دونوں کتابیں چونکہ مولوی محمد حسن صاحب کے باپ کی تحویل میں ہیں اس واسطے جناب کی خدمت میں وہ کتابیں بھیجنا مشکل ہے کیونکہ ان کا خیال آپ کے خلاف ہے اور وہ کبھی بھی اس امر کی اجازت نہیں دے سکتے۔ ہاں یہ ہو سکے گا کہ ان نوٹوں کو بجنسہ نقل کر کے آپ کے پاس روانہ کیا جائے اور یہ بھی ہو سکتا ہے کہ کوئی خاص آدمی جناب کی جماعت سے یہاں آ کر خود دیکھ جائے لیکن جلدی آنے پر دیکھا جا سکے گا۔

پیر صاحب کا ایک کارڈ جو مجھے پرسوں ہی پہنچا ہے باصلہا جناب کے ملاحظہ کیلئے روانہ کیا جاتا ہے جس میں انہوں نے اس بات کا اعتراف کیا ہے کہ مولوی محمد حسن کے نوٹ انہوں نے چرا کر سیف چشتیائی کی رونق بڑھائی ہے لیکن ان سب باتوں کو میری طرف سے ظاہر فرمایا جانا خلاف مصلحت ہے۔ ہاں اگر میاں شہاب الدین کا نام ظاہر بھی کر

دیا جائے تو کچھ مضائقہ نہ ہوگا۔ کیونکہ میں نہیں چاہتا کہ پیر صاحب کی جماعت مجھ پر سخت ناراض ہو۔ آپ دعا فرماویں کہ آپ کی نسبت میرا اعتقاد بالکل صاف ہو جاوے اور مجھے سمجھ آجاوے کہ واقعی آپ ملہم اور مامور من اللہ ہیں۔

جناب مولوی عبدالکریم صاحب و مولانا نورالدین صاحب کی خدمت میں دست بستہ السلام عرض ہے زیادہ لکھنے میں ضیق وقت مانع ہے میاں شہاب الدین کی طرف سے سلام علیکم مضمون واحد ہے۔

والسلام خاکسار محمد کرم الدین عفی عنہ از بھین تحصیل چکوال مورخہ ۲۱ جولائی ۱۹۰۲ء

} دوسرا خط مولوی کرم الدین بنام حکیم فضل دین معتبر ایں عاجز

مکرم معظم بندہ جناب حکیم صاحب مدظلہ العالی۔ السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ۔ ۳۱؟ جولائی کولڑکا گھر پہنچ گیا۔ اسی وقت سے کار معلومہ کی نسبت اس سے کوشش شروع کی گئی پہلے تو کتابیں دینے سے اس نے سخت انکار کیا اور کہا کہ کتابیں جعفر زٹلی کی ہیں اور وہ مولوی محمد حسن مرحوم کا خط شناخت کرتا ہے اور اس نے بتاکید مجھے کہا ہے کہ فوراً کتابیں لاہور زٹلی کے پاس پہنچادوں۔ لیکن بہت سی حکمت عملیوں اور طمع دینے کے بعد اس کو تسلیم کرایا گیا مبلغ چھ روپیہ معاوضہ پر آخر راضی ہوا۔ اور کتاب اعجاز المسیح کے نوٹوں کی نقل دوسرے نسخہ پر کر کے اصل کتاب جس پر مولوی مرحوم کی اپنی قلم کے نوٹ ہیں ہمدست حامل عریضہ ابلاغ خدمت ہے کتاب وصول کر کے اس کی رسید حامل عریضہ کو مرحمت فرماویں اور نیز اگر موجود ہوں تو چھ روپئے بھی حامل کو دے دیجئے گا تاکہ لڑکے کو دے دئے جاویں اور تاکہ دوسری کتاب شمس بازغہ کے حاصل کرنے میں دقت نہ ہو ۔کتاب شمس بازغہ کا جس وقت بے جلد نسخہ آپ روانہ فرمائیں فوراً اصل نسخہ جس پر نوٹ ہیں اسی طرح روانہ خدمت ہوگا آپ بالکل تسلی فرماویں انشاء اللہ تعالی ہرگز وعدہ خلافی نہ ہوگی اس لڑکے نے کہا ہے کہ اور بھی مولوی مرحوم کے ہاتھ کے لکھے ہوئے کئی ایک نوٹ ہیں جو تلاش پر مل سکتے ہیں جس وقت ہاتھ لگے تو ان کا معاوضہ علیحدہ مقرر کر کے نوٹ قلمی فیضی مرحوم بشرط ضرورت لے کر ارسال خدمت ہوں گے آپ شمس بازغہ کا نسخہ بہت جلدی منگا کر روانہ فرماویں کیونکہ لڑکا صرف ایک ماہ کی رخصت پر گھر آیا ہے

اس عرصہ کے انقضاء پر اس نے کتاب لاہور لے جانی ہے اور پھر کتاب کا ملنا متعذر ہو گا ۔ چکوال سے تلاش کریں شاید نسخہ مل جاوے تو حامل عریضہ کے ہاتھ روانہ فرماویں اور اپنا آدمی بھی ساتھ بھیج دیں تا کہ کتاب لے جاوے امید ہے کہ میری یہ ناچیز خدمت حضرت مرزا صاحب اور آپ کی جماعت قبول فرما کر میرے لئے دعاء خیر فرمائیں لیکن میرا التماس ہے کہ میرا نام بالفعل ہرگز ظاہر نہ کیا جاوے تا کہ پھر بھی مجھ سے ایسی مدد مل سکے ۔ مولوی شہاب الدین کی جانب سے السلام علیکم

والسلام خاکسار محمد کرم الدین عفی عنہ از بھیں تحصیل چکوال ۔۳۔ اگست ۱۹۰۲ء

} پیر مہر علی شاہ کے کارڈ کی نقل جس میں وہ اقرار کرتا ہے کہ کتاب سیف چشتیائی درحقیقت محمد حسن کا مضمون ہے :

محبی و مخلصی مولوی کرم الدین صاحب سلامت باشند و علیکم السلام ورحمۃ اللہ ۔ اما بعد یک نسخہ بذریعہ ڈاک یا کسے آدم معتبر فرستادہ خواہد شد ۔ آپ کو واضح ہو کہ اس کتاب ( سیف چشتیائی ) میں تردید متعلق سورہ فاتحہ یعنی ( اعجاز المسیح ) جو فیضی صاحب مرحوم و مغفور کی ہے باجازت ان کے مندرج ہے چنانچہ فیما بین تحریراً و نیز مشافۃً جہلم میں قرار پا چکا تھا بلکہ فیضی صاحب مرحوم کی درخواست پر میں نے تحریر جواب شمس بازغہ پر مضامین ضروریہ لاہور میں ان کے پاس بھیج دیئے تھے اور ان کو اجازت دی تھی کہ وہ اپنے نام پر طبع کرا دیویں ۔ افسوس کہ حیات نے وفا نہ کی اور نہ وہ میرے مضامین مرسلہ لاہور میں مجھے ملے ۔ آخر الامر مجھ کو ہی یہ کام کرنا پڑا ۔ لہذا آپ سے ان کی کتابیں مستعملہ منگوا کر تفسیر کی تردید مندرجہ حسب اجازت سابقہ بتغیر ما کی گئی آئندہ شائد آپ کو یا مولوی غلام محمد صاحب کو تکلیف اٹھانی ہوگی ۔ والسلام ۔ ( نزول المسیح ۔ حاشیہ ص ۷۲ ۔ ۷۹ ) ۔

# قادیانی دریچے سے

عدالتی مقدمات کی کاروائی کی تلاش میں قادیانی اخبارات الحکم والبدر وغیرہ کا مطالعہ کیا گیا تو وہاں سے مزید مواد بھی حاصل ہوا جو تحریک ختم نبوت سے تعلق رکھتا ہے۔ ذیل میں ان اخبارات سے چند مضامین وشذرات، نقل کر کے حسب موقع وضرورت ان پر اپنی گذارشات پیش کی جارہی ہیں۔امید ہے ناظرین پسند فرمائیں گے۔ بہاء

## پیر مہر علی شاہ اور ان کی کتاب

### مکتوب حکیم نورالدین بنام مہر علی شاہؒ

مولانا السید المکرّم المعظم السلام علیکم ورحمۃ اللہ

اول فتح نام آپ کے مرید سے پھر مولوی غلام محی الدین ساکن دہن، مولوی محمد علی ساکن ردال، حکیم اللہ دین... حکیم شاہنواز کے باعث مجھے جناب سے بہت ہی حسن ظن حاصل ہوا اور میں بدیں خیال کہ جناب کو اشغال وارشاد میں فرصت کہاں کہ میرے جیسے آدمیوں کے خطوط کا جواب ملے گا ارسال عرائض سے متامل رہا۔ جناب کے دو کارڈ مجھے ملے اور ان میں مرزا جی کے حسن ظن کا تذکرہ تھا اور بھی فرحت وسرور ملا ۔قریب تھا کہ میں حاضر حضور ہوتا، اسی اثنا میں ایک کتاب شمس الہدایۃ نام مجھے رات دیکھنے کا اتفاق ہوا۔صفحہ ۴۰ تک رات کو پڑھی۔ جناب نے اس میں بڑا تنزل اختیار کیا کہ بالکل مولویوں اور منطقیوں کے رنگ میں جلوہ افروز ہوئے ۔ اور صوفیوں کے مشرب سے ذرہ جھلک نہ دی۔ سبحان اللہ میں نے بارہا سنا کہ جناب فتوحات مکیہ کے غواص ہیں اور کتاب صفحہ ۴۰ تک صرف ایک جگہ شیخ اکبر کا ذکر وہ بھی لا الہ الا اللّٰہ کی توجیہہ ناپسندیدہ پر ایما،

کتاب کو دیکھ کر مجھے اس تحریر کی جرأت ہوئی کہ جب جناب تصنیف کا وقت نکال سکتے

ہیں تو جواب خط کوئی بڑی بات نہیں فا حسن کما احسن اللّٰہ الیک میری مختصر گذارش کا بالکل مختصر سا جواب کافی ہوگا۔

اول جناب نے صفحہ ۸ میں فرمایا ہے:

۱۔ تفاسیر معتبرہ ست مثل ابن جریر و ابن کثیر..

عرض ہے کہ جناب نے تفسیر ابن جریر کو دیکھا ہے یا نہیں۔ کہاں سے یہ تفسیر صرف دیکھنے کے لئے مل سکتی ہے۔

۲۔ مثل ابن جریر سے کم سے کم پانچ چھ تفسیروں کے نام ارشاد ہوں۔

۳۔ کلی طبعی جناب کے نزدیک موجود فی الخارج ہے یا نہیں اور تشخص متشخص کا عین ہے یا غیر۔

۴۔ تجدد امثال کا مسئلہ جناب کے نزدیک صحیح ہے یا غلط۔ ۵......

۶: انبیاء و رسل آئمہ وعترۃ، اولیاء کرام، صحابہ عظام، انواع واقسام ذنوب وخطایا سے محفوظ و معصوم نہیں، یا ہیں۔ بصورۃ اولی ان پر اعتماد کا معیار کیا ہوگا اور بصورۃ ثانیہ کوئی قوی دلیل مطلوب ہے مگر ہو مختصر۔ کتاب اللہ یا سنت رسول اللہ سے۔

۷۔ الہام وکشف رؤیا صالحہ کیا چیز ہیں اور ان سے ہم فائدہ اٹھا سکتے ہیں یا نہیں۔

۸۔ ایک جگہ جناب نے تاریخ کبیر بخاری کا حوالہ دیا ہے کیا وہ جناب کے کتب خانہ میں موجود ہے۔

۹۔ بعض احادیث کی تخریج نہیں فرمائی اس کو کس جگہ دیکھا جاوے۔ میرا مطلب یہ ہے کہ جناب نے ان احادیث کو کہاں کہاں سے لیا ہے، جس کا ذکر کتاب میں فرمایا ہے۔

۱۰۔ عقل، قانون قدرت، فطرۃ، کس حد تک مفید ہیں، یا یہ چیزیں شریعت کے سامنے اس قابل نہیں کہ ان کا نام لیا جاوے۔ تعارض اقوال شریعت وسنۃ اور مقابلہ فطرۃ و شرع کے وقت کون سی راہ اختیار کی جاوے۔ مختصر جواب بدون دلائل کافی ہوگا۔

۱۱۔ تفسیر بالرائے، اور متشابہات کے کیا معنی ہیں۔ کوئی ایسی تفسیر جناب کے خیال میں ہے کہ وہ تفسیر بالرائے سے پاک ہو اور متشابہات کو ہم کس طرح پہچان سکتے ہیں۔

مورخہ ۱۸ فروری ۱۹۰۰ء از قادیان (۱۷ شوال ۱۳۱۷ھ)۔

(اخبار الحکم قادیان ۲۴۔ اپریل ۱۹۰۰ء ص ۶۔۷)

## } مکتوب مہر علی شاہؒ بنام حکیم نورالدین

مولانا المعظم السلام علیکم ورحمۃ اللہ۔ امابعد۔

مولوی محمد غازی صاحب کتب حدیث وتفسیر اپنی معرفت سے پیدا کر کے ملاحظہ فرماتے رہے ہیں۔ مولوی صاحب موصوف آج کل دولت خانہ کو تشریف لے گئے ہیں مولوی غلام محی الدین اور حکیم شاہ نواز وغیرہ احباب نے میری نسبت اپنے حسن ظن کے مطابق آپ کے سامنے بیان کیا ہوگا ورنہ من آنم کہ من دانم۔ مولوی صاحب نے اپنی سعی اور اہتمام سے کتاب شمس الہدایۃ کو مطبوع اور تالیف فرمایا۔ ہاں احیاناً اس بے ہیچ سے بھی اتفاق استفسار بعض مضامین ہوا۔ جس وقت مولوی صاحب واپس آئیں گے کیفیت کتب مسئولہ اور جواب سرفراز نامہ اگر اجازت ہوئی تو لکھیں گے۔ اللہ تعالی جانبین کو صراط مستقیم پر ثابت رکھے۔ زیادہ سلام نیاز علماء وفقراء مہر شاہ ۲۶ شوال ۱۳۱۷ھ (۲۷ فروری ۱۹۰۰ء)۔ (اخبار الحکم قادیان ۲۴۔ اپریل ۱۹۰۰ء ص ۷)

(حکیم نورالدین اور پیر مہر علی شاہ کے ان خطوط سے ظاہر ہوتا ہے باہم اختلافات کے باوجود فریقین ۱۹۰۰ء کے آغاز تک ایک دوسرے کو مسلمان سمجھتے تھے۔ کیونکہ دونوں خطوں کا آغاز السلام علیکم ورحمۃ اللہ سے ہوا ہے، اور پیر صاحب نے اپنے خط میں یہ دعا بھی فرمائی ہے کہ خدا جانبین کو صراط مستقیم پر ثابت رکھے۔ بہاء)

} مولوی عبدالکریم سیالکوٹی لکھتے ہیں:

قادیان ۳۰۔ اپریل ۱۹۰۰ء:.... (پیر صاحب نے) مولوی نورالدین کے استفسار کے جواب میں ان کتابوں کے مطالعہ اور پاس موجود ہونے کا ثبوت دینے سے پہلوتہی کی جن کا ان کے مطالعہ میں آنا اور پاس ہونا یا کہیں اور سے مستعار ہی لے کر معائنہ کرنا ان کی کتاب اور بیان کی وقعت کے لئے از بس ضروری تھا۔ مولوی نورالدین کے قول ثقیل سے جس نے ان کے علم کی پیٹھ کی ہڈیاں توڑ دیں، اول تو انہوں نے اس پھونس کی ٹٹی میں پناہ لینی چاہی کہ اپنی طرف فقیری اور لاعلمی کو منسوب کیا، اور یہ سارا کیچڑ مولوی غازی کے سر پر جا تھوپا اور صاف اقرار کیا کہ:

مولوی غازی صاحب کتب حدیث وتفسیر اپنی معرفت سے پیدا کر کے ملاحظہ فرماتے رہے ہیں مولوی صاحب آج کل دولتخانہ کو تشریف لے گئے ہیں

میری تحصیل اور شوق دونوں نا تمام ہیں اور اور پھر اعتراف کیا:

مولوی صاحب نے اپنی سعی اور اہتمام سے شمس الہدایہ مطبوع اور تالیف فرمایا ہاں احیاناً اس بے ہیچ سے بھی اتفاق استفسار بعض مضامین ہوا۔

...مولوی نورالدین کا سوال آپ کے سر ویسا ہی قائم رہا..ان کا سوال تو یہ تھا کہ چونکہ آپ مولف و مصنف ہیں اور آپ نے تفسیر ابن جریر کا حوالہ دیا ہے اسلئے ازراہ کرم اس امر کا جواب دیں کہ تفسیر ابن جریر کو آپ نے دیکھا بھی ہے یا نہیں؟ اور کہاں سے اور کیونکر یہ تفسیر دیکھنے کو مل سکتی ہے؟ آپ نے اس بوجھ سے کندھا ہلکا کرنے کے لئے انکار کر دیا کہ میں تو ایک ناقص نا تمام آدمی ہوں کتاب کی تالیف وغیرہ کا کام غازی صاحب کے ذمہ رہا ہے اور جب لوگوں نے آپ کو پکڑا اور پردہ اٹھتا نظر آیا تو آپ نے اس کتاب کی تالیف کا فخر خود لے لیا مگر اس صورت میں بھی مولوی صاحب کا مطالبہ تو اسی طرح رہا۔ (اخبار الحکم قادیان ۲۴۔اپریل ۱۹۰۰ء ص ۵۔۶)

## پیر گولڑوی کی عہد شکنی

اڈیٹر الحکم نے اپنے اخبار میں ایک طویل تحریر شائع کی جس میں کہا گیا:

... پیر گولڑوی نے حال میں جو کتاب سیف چشتیائی شائع کی ہے اس میں اس نادان نقاب پوش فقیر نے اپنے معاہدہ کے خلاف کیا ہے جو لاہور کی شاہی مسجد کے جلسہ میں اقرار کیا تھا اور سب نے متفق ہو کر اقرار کیا تھا کہ آئندہ وہ مرزا صاحب کے مقابلہ میں نہ آئیں گے اور آپ کی تحریروں پر نوٹس نہ لیں گے۔ مگر جب مرزا صاحب کی طرف سے اعجاز المسیح پیر گولڑوی کی علمی اور عملی قابلیت کے امتحان کی غرض سے شائع ہوئی اور فاضل امروہی کی کتاب شمس بازغہ نے گولڑی اور اس کے منہ زور غازی رفیق کی علمی پردہ دری کر دی تو یہ لوگ نعل در آتش ہو گئے۔ اور اپنے وعدوں کا جو خدا کے گھر میں علماء کے ایک گروہ میں کیا گیا تھا کچھ پاس نہ کر کے اس فکر میں ہوئے کہ کسی طرح سے ان کتابوں کا جواب لکھا جاوے .... مہر علی شاہ نے اس ندامت کو دور کرنے کی ایک تدبیر سوچی اور وہ یہ کہ اسے معلوم ہو گیا کہ مولوی محمد حسن بھیں نے اعجاز المسیح پر کچھ نوٹ لکھے ہیں اس لئے وہ اس فکر میں ہوا کہ ان نوٹوں کو حاصل کیا جاوے۔ محمد حسن کی زندگی میں تو وہ نوٹ اس کو نہ مل سکے اس کے مرنے کے بعد خدا جانے کن حیلوں اور تدابیر

سے اس کی بیوہ سے ان نوٹوں کو حاصل کرلیا اوران کو ہی ترتیب دے کر سیف چشتیائی کے نام سے ایک رسالہ چھاپ دیا ...اور یہ اعتراف کہیں نہیں کیا کہ میں نے محمد حسن کی تحریروں کو شائع کیا ہے...اب دیکھو کہ کیا یہ خدا تعالی کا زبردست نشان ہے یا نہیں کہ حضرت مسیح موعود کی طرف دو چار فقروں کا سرقہ منسوب کرنے کے ساتھ ہی خود پوری کتاب کا سارق ثابت ہوگیا۔ (اخبار الحکم قادیان ۱۷ستمبر ۱۹۰۲ء ص ۱-۳ مختصراً)

(محمد حسن کے نوٹ جو بقول مرزائیوں کے سیف چشتیائی میں شامل ہیں، وہ تو اس کتاب کا صرف ایک باب ہے۔ باقی تو اس میں دوسری بحثیں ہیں، حتی کہ الہامات مرزا مصنفہ مولانا ثناء اللہ امرتسری کی طویل عبارتیں بھی اس میں باحوالہ دی گئی ہیں۔ مرزائی ان کا جواب کیوں نہیں دیتے۔

اور مرزا صاحب اور اڈیٹر الحکم وغیرہ نے کتنی مرتبہ کہا کہ اب ہم آئندہ مخالفوں کو مخاطب نہیں کریں گے اوران کی کسی بات کا جواب نہیں دیں گے۔لیکن ان وعدوں کے باوجود وہ بار بار مخالفوں کی تردید میں لکھتے رہے، انہیں چیلنج دیتے رہے۔ ان کی ایسی چند عبارتیں کسی دوسری جگہ نقل کی گئی ہیں۔ بہاء)۔

} اسی سیف چشتیائی کے متعلق ایک مرتبہ قادیانیوں نے لکھا:

پیر گولڑی نے سیف چشتیائی جو کتاب طیار کی ہے اس کے ٹائٹل پیج پر دو تلواروں کی تصویر بھی دی ہے ...سیف چشتیائی کے مصنف کی غرض ان تلواروں کے بنانے سے اگر حضرت حجۃ اللہ کے خلاف قتل کا مخفی اشارہ نہیں یا جہاد کی ترغیب نہیں تو اس فضول تحریک سے کیا فائدہ تھا۔ یہ امر بہرحال گورنمنٹ کے نوٹس لینے کے قابل ہے ہم اس پر کسی قدر صراحت سے لکھنے کا ارادہ رکھتے ہیں۔ ایک گوشہ نشین نقاب پوش درویش کی تحریر پر ان تلواروں کا نشان حیرت انگیز ہے اور کسی خاص راز کی طرف ایما کرتا ہے ورنہ پیر گولڑوی کے مذاق اور مشرب کے لحاظ سے تو طنبور و چنگ کی تصویریں موزوں تھیں۔

(اخبار الحکم قادیان ۲۴ جولائی ۱۹۰۲ء ص ۲)

} اخبار الحکم کے اڈیٹر نے لکھا ہے:

موسوی مسیح بھی چودھویں صدی میں آیا تھا۔ مرزا صاحب نے اپنی تصانیف میں متعدد جگہ اس امر پر بحث کی ہے کہ مسیح ابن مریمؑ، حضرت موسیٰؑ کے بعد چودھویں صدی میں آئے تھے اور چونکہ رسول اللہ ﷺ مثیل موسی ہیں جیسا کہ قرآن شریف میں انا ارسلنا الیکم رسولاً شاھداً علیکم کما ارسلنا الی فرعون رسولاً اس

لئے ضروری تھا کہ آنے والا مسیح موعود بھی رسول اللہ ﷺ کے بعد چودھویں صدی میں ظاہر ہو .... چونکہ مرزا کا ظہور اسی مبارک صدی پر عین وقت پر ہوا اس لئے مخالفین کو جب اور کوئی وجہ انکار کی نہ ملی تو یہی کہنا شروع کیا کہ مسیح ابن مریم، حضرت موسیٰ کے بعد چودھویں صدی میں نہیں آیا تھا۔ چنانچہ گولڑوی نے بھی اس مسئلہ پر اپنی تاریخ دانی کا ثبوت دیا ہے اور پردہ دری کرائی ہے وہ مانتا ہے کہ مسیح ابن مریم، حضرت موسی کے بعد سولہویں صدی میں آئے تھے۔ دروغ گورا تا بخانہ اش باید رسانید کا مضمون صحیح ثابت کرنے کے لئے مرزا نے مفتی محمد صادق کو جو عبرانی کے فاضل ہیں حکم دیا کہ وہ کسی یہودی کی تحریر اس معاملہ میں حاصل کریں چنانچہ بمبئی کے ایک یہودی فاضل نے اپنے خط میں (جو ۳ستمبر کی شام کو مفتی صاحب نے سنایا) اعتراف کیا کہ مسیح ناصری حضرت موسیٰ کے بعد ۱۲۷۲ میں پیدا ہوئے۔ اب وہ خط محفوظ ہے اور مناسب مقام پر مرزا صاحب اسے شائع کریں گے۔ اب اگر بقول عیسائیاں ۳۰ سال اس میں اور شامل کر لئے جاویں تو مسیح کی دعوت کا سال ۱۳۰۲ ہو جاتا ہے جو چودھویں صدی کا سرا ہے۔ اب دیکھیں کہ گولڑوی اس ندامت سے کیا فائدہ اٹھاتا ہے۔

(اخبار الحکم قادیان ۱۰ستمبر ۱۹۰۲ء ص۱۲)

(آنحضرت ﷺ کی وفات ۶۳۲ء میں ہوئی، اور مرزا صاحب کا دعوی مسیحیت ۱۸۹۱ء میں سامنے آیا۔ یعنی آنحضرت ﷺ کی وفات کے ۱۲۵۹ سال بعد۔ اور مرزا صاحب ۱۹۰۸ء میں مرے یعنی آنحضرت ﷺ کی وفات کے ۱۲۷۶ سال بعد۔ گویا مرزا کی وفات کے ۲۴ سال بعد تیرھویں صدی ختم اور چودھویں صدی شروع ہوئی۔ اس طرح آپ چودھویں صدی کے مجدد اور مسیح موعود کیوں کر ہوئے۔ اور یہ کس طرح کہہ سکتے ہیں کہ جس طرح عیسی بن مریمؑ، حضرت موسیٰؑ کے بعد چودھویں صدی یا چودھویں صدی میں ظاہر ہوئے اسی طرح وہ چودھویں صدی کے سر پر آئے ہیں کیوں کہ وہ اس سے ربع صدی پہلے ہی آنجہانی ہو چکے تھے۔ یہ حساب شمسی کیلنڈر کی رو سے ہے۔

اور بتایا جاتا ہے کہ حضرت موسیٰؑ کی وفات ۱۴۳۸ قبل مسیح میں ہوئی، یعنی حضرت عیسیٰؑ، جناب موسیٰؑ کے بعد پندرھویں صدی میں مبعوث ہوئے ہیں۔ اس طرح مرزا صاحب کو (اگر

وہ مسیح موعود ہوتے تو) آنحضرت ﷺ کے بعد پندرھویں صدی میں آنا چاہیے تھا۔لیکن وہ تو پندرھویں صدی کے شروع ہونے سے پہلے ہی عرصہ ہوا آ کر چلے بھی گئے ۔ بہاء)

} ڈائری۔ یکم ۔اکتوبر ۱۹۰۲ء .. دو دھاری تلوار:

گولڑوی کی کتاب سیف چشتیائی کے متعلق (مرزا صاحب نے) فرمایا کہ اس نے دہرا کام کیا،فیضی کی موت کا ہماری پیش گوئی کے موافق ہونا اس سے ثابت ہو گیا اور گولڑوی کی پردہ دری بھی ہوگئی ۔اگر فیضی زندہ ہوتا تو ممکن تھا کہ وہ اصلاح کرتا یا اس ارادہ سے باز ہی آ جاتا مگر موت نے پیش گوئی کے موافق اسے آ لیا۔اور گولڑوی اس کی کچی ہانڈی کھانے بیٹھ گیا اور نہ خیال کیا کہ اس کی ہر بات کی خود بھی تحقیق کر لے نتیجہ یہ ہوا کہ اپنی پردہ دری کرالی اور محمد حسن کی بھی۔(الحکم ۳۰ ۔اکتوبر ۱۹۰۲ء ص ۱۰)

(ناظرین کسی جگہ مرزا جی کا یہ بیان پڑھ چکے ہیں کہ انہوں نے فیضی کی موت کی پیش گوئی نہیں کی لیکن یہاں آپ بتا رہے ہیں کہ فیضی کی موت انکی پیشگوئی کیمطابق ہوئی ۔ بہاء)

## ملہم گروہ اور قادیانی حضرات

عنوان بالا کے تحت ہم زیر نظر دور کے قادیانی اخبارات سے ان تحریروں کا انتخاب نقل کر رہے ہیں جو منشی الٰہی بخش لاہوری، منشی عبدالحق لاہوری، مولانا عبدالجبار غزنوی، حافظ محمد یوسف وغیرہ سے متعلق ہیں جنہیں قادیانی حضرات الہامی گروہ کے نام سے یاد کرتے تھے۔

} مکتوب مرزا قادیانی بنام حکیم نور الدین

.... آپ کے لئے اجازت ہے کہ جب فرصت ہو اور کسی طرح کا ہرج نہ ہو تو اس رسم کے پورا کرنے کیلئے تشریف لے آویں بلکہ تقریب شادی پر جو آپ تشریف لاویں گے وہ نہایت عمدہ موقع ہے ،اور شرائط پر پابند ہونا باعتبار استطاعت کے ہے لا یکلف اللہ نفساً الا وسعھا ۔

میرے دوسرے خط کے جواب میں جلد مطلع فرماویں تا لدھیانہ میں اطلاع دی جائے ۔بظاہر معلوم ہوتا ہے کہ شائد آپ بماہ مارچ کشمیر کی طرف روانہ ہوں ۔ پس اگر یہی صورت ہو تو بماہ فروری کاروبار شادی بخیر و عافیت اہتمام پذیر ہونا چاہیے۔

منشی عبدالحق صاحب و بابوالٰہی بخش صاحب لاہور سے تشریف لائے تھے۔منشی عبدالحق صاحب نے تقریر کی تھی کہ ردتکذیب کو عام پسند بنانے کے لئے یہ بات نہایت ضروری ہے کہ دیباچہ کتاب میں کھول کر لکھا جائے کہ ہمارا ایمان تو خدا تعالی کی قدرتوں پر ایسا قوی اور وسیع ہے کہ جس طرح اہل سنت و جماعت تسلیم کرتے ہیں مگر بعض نادر طور کے جواب صرف مخاطبین کی تنگ دلی اور قلت معرفت کے لحاظ سے انکے مذاق کے موافق لکھے گئے ہیں تا انہیں معلوم ہو کہ قرآن شریف پر اعتراض کرنے کی کسی معقولی ومنقولی کو مجال نہیں۔اس عاجز کی دانست میں بھی ایسا لکھنا نہایت ضروری ہے تا عوام الناس فتنہ سے بچ جائیں۔

خاکسار غلام احمد از قادیان ...فروری ۱۸۸۹ء (الحکم قادیان۔۱۷ جولائی ۱۹۰۳ء ص ۱۱)

(یہ خط ان ایام کا ہے جب لدھیانہ میں حکیم صاحب کی شادی کی بات چل رہی تھی۔انہی دنوں حکیم صاحب نے مرزا صاحب کی براہین احمدیہ کی تردید میں لکھی جانے والی پنڈت لیکھ رام کی کتاب تکذیب براہین احمدیہ کا جواب لکھا تھا۔ یہ زمانہ مرزا صاحب کے دعوی مسیحیت سے قبل کا ہے اور منشی الٰہی بخش لاہوری اور منشی عبدالحق اکاؤنٹنٹ اس دور میں مرزا صاحب کے معاونین میں شمار ہوتے تھے اور ان کی خدمت میں عام طور پر حاضری دیا کرتے تھے۔تاہم اس دور میں بھی منشی عبدالحق نے حکیم نورالدین کی کتاب میں (جو قادیانیوں کی مایہ ناز کتاب ہے) میں ترمیم واضافے کا مشورہ دیا تھا جسے مرزا صاحب نے بھی صائب سمجھتے ہوئے حکیم صاحب کو ہدایت کی کہ اس پر عمل کیا جانا چاہیے۔بہاء)

} فرمایا (مرزا صاحب نے) ایک بار مجھے امرتسر جانے کا اتفاق ہوا۔بعض غزنوی مجھے ملے اور مجھے پینے کو چائے دی۔چونکہ میرے دائیں ہاتھ کی ہڈی ٹوٹی ہوئی ہے میں اس سے پی نہیں سکتا، میں نے بائیں ہاتھ سے لی۔یہ لوگ آگ بگولہ ہو گئے اور مجھے کہا کہ خلاف سنت ہے۔چاہیے تو یہ تھا کہ وہ مجھ سے وجہ پوچھتے۔ (اخبار الحکم قادیان ۱۷ نومبر ۱۹۰۲ء ص ۶)

(یادرہے کہ سید عبداللہ غزنویؒ کے قیام خیردی، اور امرتسر کے دوران حصول فیض کیلئے مرزا صاحب ان کی خدمت میں حاضری دیا کرتے تھے۔سید عبداللہ کی وفات (۱۸۷۹ء) کے بعد مرزا صاحب نے مجددیت، مہدویت، مسیحیت وغیرہ کے دعوی کئے، اور ان کا خیال تھا کہ سید عبداللہؒ سے ان کی تعلق داری کی وجہ سے غزنوی حضرات ان کے دعاوی کی حمایت کریں گے۔اس لئے وہ ان سے ملاقات رکھتے تھے۔اور زیر نظر واقعہ اسے دور یعنی ۱۸۸۰ء کے عشرے کا ہے۔

تاہم غزنوی حضرات نے سید عبدالجبار غزنوی کی قیادت میں مرزا صاحب کے دعاوی کی تردید بڑے موثر اور پر جوش انداز میں فرمائی، حتی کہ سید عبداللہ کے ایک شاگرد مولوی عبدالحق غزنوی نے مرزا صاحب سے ۱۸۹۳ء میں مباہلہ بھی کیا۔

یاد رہے کہ مباہلے کے بعد مرزا صاحب ۱۹۰۸ء میں اپنے مقابل مباہل کی زندگی میں چل بسے تھے، جب کہ انہوں نے خود ہی کہہ رکھا تھا کہ مقابل مباہل کی زندگی میں کاذب مر جایا کرتا ہے۔ بہاء)

## } لاہوری ملہم پارٹی اور ہمارے حضرات

من از آن حسن روز افزون کہ یوسف داشت دانستم

کہ عشق از پردہ عصمت بروں آرد زلیخا را

ہمارے محتشم ناظرین لاہوری ملہم کے نام سے الحکم کے کالموں میں مختلف نمبروں میں مرزا صاحب کے کسی مخالف کا نام پڑھ چکے ہیں اور بایں وجہ کہ انہوں نے مخالفت میں الہامی رنگ اور دعوی رکھا تھا اور رکھا ہے ناظرین کو ان کے متعلق چند ضروری امور اور کوائف کے معلوم کرنے کی بڑی آرزو ہے..

لاہوری ملہم صاحب کا نام الٰہی بخش ہے جو محکمہ نہر میں اکونٹنٹ ہیں۔ کچھ عرصہ ہوا جب آپ قادیان بھی تشریف لائے تھے اور ان کی اصلاح کے لئے ضرورۃ الامام گراں قدر رسالہ کی ضرورت پڑی۔ منشی صاحب نے دعوی کیا کہ مجھے مرزا صاحب کے خلاف الہام ہوئے ہیں اس پر مرزا صاحب نے صرف اسلام کی حالت پر اور بنی نوع انسان پر رحم کر کے یہ مناسب سمجھا کہ چونکہ یہ امر ایک سخت حربہ اسلام اور نفس الہام پر ہے، ان لوگوں کے مخالف الہام جمع کر کے توجہ کی جائے تا کہ کوئی فیصلہ ناطق ہو جاوے کیونکہ اس سے لوگ دبدہا میں پڑیں گے کہ جب کہ خدا ہی کی طرف سے الہام ہوتے ہیں تو متضاد الہام کے کیا معنی۔

غرض اس بنا پر خط و کتابت کا سلسلہ شروع ہوا جو درج اخبار ہوگا مگر لاہوری ملہم صاحب اب تک ایچا پیچی ہی میں ہیں۔ آپ کی پارٹی میں تین صاحب اور ہیں جن میں سے منشی عبدالحق پنشنر اکاؤنٹنٹ آپکے الہامات کے مفسر ہیں اور سید فتح علی شاہ خان بہادر ڈپٹی کلکٹر اور حافظ محمد یوسف ضلع دار نہر آپ کے پرانے رفیق ہیں۔ غرض یہ چار آدمیوں کی پارٹی ہے۔ سر دست اتنا ہی کہہ دینا کافی ہے اور مرزا صاحب کے خطوط اور مولوی نور الدین کے باقی خطوط جب درج ہوں گے ان

کے ساتھ ساتھ مختصر طور پر ضروری کوائف بتلاتے چلیں گے۔

منشی صاحب کے طرز عمل سے ہر چند کہ پایا جاتا تھا کہ انکی مخالفت کا سلسلہ ایک خاموشی کے عالم میں رہے گا، بلکہ سنا گیا ہے کہ ملہم پارٹی منشی الٰہی بخش کے اس رسالہ کے مضمون کا جو حضرت کی مخالفت میں لکھا گیا تھا بھی ایک اعجاز سمجھتی ہیں مگر خدا تعالی کو جو مخرج ما کنتم تکتمون ہے ..آخر اس رسالے نے جو ذیل میں شائع ہوتا ہے پردہ اٹھا دیا اور یہ پہلی مرتبہ ہے کہ ہمارے لاہوری ملہم اصل نام کیساتھ اخباری دنیا میں آتے ہیں اور (حکیم نورالدین کا) وہ خط یہ ہے:

برادرم منشی تاج الدین صاحب۔ السلام علیکم

پرسوں شام کیوقت ایک میرے مکرم دوست نے برسر مجلس ذکر فرمایا جسکا خلاصہ یہ تھا:

منشی تاج الدین نے ارقام فرمایا ہے ڈپٹی فتح علی شاہ سے میں نے دریافت کیا ہے کہ کیوں اب تک منشی صاحب نے اپنے الہامات درباب مرزا صاحب شائع نہیں فرمائے ۔ڈپٹی صاحب نے فرمایا کہ نورالدین نے کیا معنی اس راقم خاکسار نے منشی جی کو بمنت سماجت خط لکھا ہے کہ منشی جی ایسے الہامات کے شائع کرنے سے باز رہیں اس لئے منشی صاحب نے اشاعت الہامات مخالفہ مرزا صاحب سے اعراض کیا۔

برادرم! اس کلام کے سننے سے مجھے تعجب اور حیرت ہوئی اور میں عام اہل اسلام کی حالت پر دیر تک افسوس کرتا رہا۔ تعجب اس لئے کہ ایک ملہم من اللہ جس کو الہام الٰہی سے ثابت ہو گیا کہ فلاں شخص اللہ و رسول کا مخالف ہے تو اس مخالف اللہ و رسول کا پردہ فاش کرنے کیلئے ہمہ تن متوجہ ہونا چاہیے تھا کسی کے روکنے سے وہ کیونکر رک سکتا ہے۔

۲۔ جب منشی الٰہی بخش کو ثابت ہو چکا ہے کہ مرزا صاحب کے الہامات نعوذ باللہ شیطانی ہیں اور غلط ہوتے ہیں اور ان کو پختہ طور پر معلوم ہے کہ نورالدین مرزا جی کا دل سے جان سے مال سے اور عزت و آبرو سے فدائی ہے اور پورا معتقد ہے تو مرزا کے ایسے معتقد کے خط بخلاف الہامات الٰہیہ کیوں متبع ہوئے۔

۳۔ نص صریح ہے کہ مامور من اللہ مداہن لوگوں کے کہنے پر نہیں چلا کرتے تو اگر نورالدین نے مداہنت چاہی تھی تو منشی الٰہی بخش پر واجب تھا کہ نورالدین کا وہ خط جس میں اس نے منشی جی کو روکا ہے الہامات کے ساتھ شائع کر دیتے تو کہ حسب منشاء منشی صاحب مرزا جی کے ساتھ مرزا کے ایک مرید کی بھی پردہ دری ہو جاتی اور اس سے عام

لوگ نتیجہ نکالتے کہ یہ جماعت کیسی مکار ہے۔

۴۔اگر وہ الہامات منشی جی کے منجانب اللہ ہوتے تو وہ کسی کے کہنے سے ان کی اشاعت سے کیوں رکتے کیا ان کو خبر نہیں بلّغ ما انزل الیک من ربّک فا ن لم تفعل فما بلّغت رسا لتہ کس کتاب کا حکم ہے کیا ان کو خبر نہیں کہ ودوا لو تد ھن فیدھنون کون کہتا ہے۔

۵۔مرزا صاحب نے منشی جی سے براہ راست خطوط لکھ کر تحریک کی ہے پس اس تحریک کے بالمقابل نورالدین کا پرائیویٹ خط کیوں زیادہ موثر ہوا۔

۶۔مرزا صاحب اپنے الہامات اپنی تحقیقات کی اشاعت میں کیسے دلیر ہیں، ان کے مخالفین کو چاہیے تھا کہ مرزا صاحب سے زیادہ دلیر ہوتے۔کیوں؟ وہ لوگ اپنے گمان کیا یقین میں راست باز اور مرزا صاحب نعوذ باللہ مفتری ہیں۔

۷۔منشی صاحب نے وعدہ کا ایفاء نہ کیا اور نورالدین کے کہنے سے انّ العھد کا ن مسؤلا سے کیوں بے پروائی کی۔

۸۔ڈپٹی صاحب اول سید اہل بیت دوم دنیا میں معزز عہدہ پر ممتاز میرا دل نہیں پسند کرتا کہ میں مان لوں ایسا بڑا آدمی جھوٹ بولتا ہو۔جھوٹ بولنا بڑے ہی کمینوں کا کام ہے جھوٹا ذلیل ہوتا ہے پس مجھے حیرت ہے کہ یہ غیر واقعہ کلمات کہاں سے نکلے۔

۹۔ میرے نزدیک مامور من اللہ اور دوسروں میں یہ بھی ایک فرق ہے کہ مامور من اللہ ہمت نہیں ہارتے، تھکتے نہیں، ڈرتے گھبراتے نہیں، مشکلات کیوقت دلیر ہوتے ہیں۔ آخر کامیاب ہوتے ہیں دیکھو مرزا صاحب نے مخالفوں کے مقابلہ میں کیسے کیسے کام کئے ہیں، کیا ہمت ہاری ہے۔نہیں، تھکا، نہیں ڈرا ہے نہیں، کیا دلیر نہیں ہوا؟ کیا کامیاب نہیں ہوا۔

۱۰۔ تلک عشرۃ کاملہ اگر منشی صاحب اپنے الہامات اور پیش از وقت اپنی پیش گوئیاں شائع کرتے تو ان کو پتہ لگ جاتا کہ ان پیش گوئیوں کی اشاعت میں کیا کیا مشکلات آتی ہیں اور پھر ان کو یہ بھی پتہ لگ جاتا کہ جو جو اعتراض انہوں نے مرزا جی پر کئے ہیں کیا وقعت رکھتے ہیں۔مثلاً مرزا جی کے وعدہ پر، براہین احمدیہ کی اشاعت پر( کیوں التواء ہے حالانکہ مخالفوں کے لئے بار بار اشتہار دیئے گئے کہ وہ براہین کا روپیہ واپس

لے لیں اور روپیہ دیا بھی گیا ) مثلاً آتھم کی پیش گوئی کہ آیا شرط پوری ہوئی جیسی الہام میں مشروط تھی یا نہ ہوئی، مثلاً بشیر احمد کے متعلق کہ وہ موعود فرزند ہے حالانکہ وہ موعود حسب الہامات بحمد اللہ موجود ہیں، مثلاً ان کا خیال کہ مسجد کا روپیہ مسجد پر خرچ ہوا یا نہیں ۔ یا معرض التواء میں ہے وغیرہ ۔

اب تک تو منشی صاحب اپنے گھر میں خاص خاص احباب کے سامنے بیان فرماتے ہیں اوران کے احباب بھی فرماتے ہیں کہ ان کی پیش گوئیاں بہ نسبت مرزا جی کے بہت مصفی اور صحیح ہیں مگر جب معاملہ پبلک میں عام طور پر مرزا جی کی طرح پیش ہو تب ظاہر ہو جائے گا کہ مامور من اللہ کون ہے؟ عند الا متحان یکرم المرء او یھان

برادرم! یاد رکھو جو باتیں الہامی طور پر ثابت ہوں ان میں اعلی وہی ہیں جو لکھی ہوئی ہم دیکھیں قرآن کریم میں اللہ فرماتا ہے ام عندھم الغیب فھم یکتبون نبی کریم کے مخالفوں پر بھی الزام قائم ہوا ہے کہ اگر ان کے پاس غیب ہے تو اسے لکھا ہوا پیش کریں ۔

میرے بھائی آخر میں آپ کو بڑے زور اور جوش سے نصیحت کرتا ہوں کہ آپ کامل استقلال کامل بردباری کامل حوصلہ اعلی ہمت سے کام لیکر اس وقت ڈپٹی صاحب سے دریافت فرماتے لیس الخبر کالمعائنہ ہمیں وہ خط نورالدین کا دکھاویں آپ ڈپٹی صاحب اگرچہ راست باز ہیں مگر راستی کا ثبوت دینا راست بازی کے مخالف نہیں ۔ مولی کریم بھی سچا، مولی کا رسول بھی سچا، مگر پھر بھی دونوں نے اپنی صداقت کے ثبوت دیئے ہیں ۔ پس آپ راست باز سہی ہمیں راست بازی کے ثبوت سے محروم نہ فرماویں ۔ بہرحال اب پھر کوشش کریں شائد اسی ذرہ سی بات میں حق ظاہر ہو جاوے کہ ڈپٹی صاحب اور ان کے منشی صاحب کو یہ خبر دینے والا کیسا راست باز ہے ۔ ہمیں تو ایسی خبریں ترقیات کا موجب ہیں اور انشاء اللہ بہتوں کیلئے ترقیات کا باعث ہوں گی ۔

اب آپ ہمت بلند سے کام لیں اور اس خط کو نکلوائیں جس میں نورالدین نے خوش آمد کر کے منشی جی کو روکا ہے میرے بھائی میں دلیری سے عرض کرتا ہوں کہ میرے تحریریں بچہ پن سے لے کر آج تک کبھی بھی ایسی نہیں جن کی اشاعت سے مجھے کسی نوع کا خطرہ ہو ۔ ۶ ۔ اگست ۱۸۹۹ء ۔ (اخبار الحکم قادیان ۱۰ ۔ اگست ۱۸۹۹ء ص ۹ ۔ ۱۰)

(یاد رہے کہ منشی الٰہی بخش صاحب تقریباً ۱۸۹۸ء مرزا قادیانی کے معتقد رہے، ان کی مالی مدد کرتے رہے، تصنیفی سلسلے میں ان کی مدد کرتے رہے۔ پھر اللہ تعالیٰ نے ان پر حق آشکار کر دیا تو انہوں نے قادیانیت کی تردید میں تحریری خدمات انجام دیں۔ مرزا صاحب انہیں ملہم ربانی مانتے تھے اور انہوں نے پیش گوئی بھی فرمائی کہ منشی صاحب دوبارہ ان کے حلقہ عقیدت میں داخل ہو جائیں گے۔ تاہم منشی صاحب عصائے موسیٰ کی تصنیف و اشاعت کے بعد اپریل ۱۹۰۷ء میں حالت ایمان و اسلام میں فوت ہوئے اور یوں مرزا صاحب کی پیش گوئی کی تکذیب کا نشان بن کر آیۃ من آیات اللہ ہوئے۔

اوپر زیر نمبر ۵ حکیم صاحب نے مرزا صاحب کے خط کا حوالہ دیا ہے، جسے عصائے موسیٰ سے ہم مختصراً نقل کر رہے ہیں: مرزا صاحب حافظ محمد یوسف امرتسری کو لکھتے ہیں:

میرے پاس شیخ حامد علی.. نے یہ بیان کیا کہ حافظ محمد یوسف.. نے مجھ سے یہ کہا تھا کہ منشی الٰہی بخش.. کو مرزا غلام احمد کی نسبت کئی الہامات ایسے ہوئے ہیں جن میں اللہ تعالیٰ منشی صاحب موصوف کو یہ خبر دیتا ہے کہ غلام احمد مسرف کذاب ہے۔ بلکہ اس سے بھی بڑھ کر الہام ہوئے ہیں لیکن منشی صاحب اس مصلحت سے ان الہامات کو کسی اشتہار کے ذریعہ سے شائع نہیں کرتے کہ مبادا مرزا غلام احمد ہم پر انگریزی عدالت میں نالش نہ کر دے۔ ہاں اگر مرزا غلام احمد یہ تحریری وعدہ لکھ دے کہ میں نالش نہیں کرونگا تو ہم وعدہ کرتے ہیں کہ ہفتہ عشرہ میں کسی اشتہار یا اخبار کے ذریعہ سے ان الہامات کو منشی الٰہی بخش کے ہاتھ سے شائع کرا دیں گے۔ پس چونکہ یہ طریق نہایت عمدہ ہے اور ممکن ہے کہ اس سے کوئی فیصلہ ہو جائے اس لئے میں حضرت عزت کی قسم کھا کر لکھتا ہوں کہ میں ایسے الہامات کے شائع کرنے سے کسی عدالت میں نالش نہیں کرونگا۔ ہاں یہ شرط ہے بلکہ نہایت ضروری شرط ہے کہ منشی الٰہی بخش خدا تعالیٰ کی قسم کھا کر الہامات شائع کریں یعنی تحریر الہامات کے پہلے یہ قسم کھاویں کہ مجھے اللہ جل شانہ کی قسم ہے کہ جو الہامات ذیل میں لکھتا ہوں وہ درحقیقت خدا تعالیٰ کی طرف سے ہیں۔ اور اگر اس تحریر میں میری طرف سے کوئی گستاخی یا جھوٹ یا افتراء ہے تو خدا تعالیٰ اس افتراء کا مجھے پاداش دے۔ یہ لکھ کر یہ الہامات لکھ دیں۔ سو میں یہ رقعہ بخدمت حافظ محمد یوسف صاحب اسی غرض سے لکھتا ہوں۔

الراقم مرزا غلام احمد بقلم خود

مکرر یہ کہ یہ بھی شرط ہے کہ منشی الٰہی بخش اپنے تکذیب تفسیق کے الہامات کو اپنے نام اور پورے پتہ عہدہ سکونت وغیرہ سے شائع کریں اور اگر ایسا نہ ہوا تو پھر تین ہفتہ تک انتظار کر کے

یہ رقعہ کسی اشتہار یا اخبار کے ذریعہ سے شائع کر دیا جائے گا۔ اس کی ایک نقل اس غرض سے رکھی گئی ہے۔ فقط۔ ۲۷۔ اپریل ۱۸۹۹ء۔

اس کے جواب میں منشی صاحب نے لکھا تھا:

الٰہی بخش بخدمت حافظ محمد یوسف صاحب السّلام علیکم و رحمۃ اللّٰہ

عرض آنکہ والا نامہ جناب وتحریر مرزا صاحب پہنچی۔ عاجز کو تعجب آتا ہے کہ مرزا صاحب کو تو ماشاء اللہ متانت، مستقل مزاجی، وقار اور تجربہ کاری کا بڑا دعوی ہے یا اب اس قدر تغیر ہوا کہ کچھ حد نہیں۔ سال ہا سال سے وہ عاجز سے واقف ہیں چنانچہ دور دراز تجربہ کے بعد مرزا صاحب نے رسالہ ضرورۃ الامام میں عاجز کی نسبت کئی تعریفی الفاظ بھی درج فرمائے ہیں یعنی: بے شر انسان، نیک بخت، متقی پرہیز گار؛

اور فرمایا ہے کہ ابتداء سے ہمارا ان کی نسبت نیک گمان ہے اور اخیر پر دعا فرمائی ہے کہ خدا پاک اس کے ساتھ ہو۔

یہ رائے مرزا صاحب کی کچھ سرسری نہیں بلکہ مدت مدیدہ عرصہ بعید کے تجربہ کا نتیجہ ہے اور اب حضرت مرزا صاحب تحریر فرماتے ہیں کہ یہ عاجز قسم تحریر کرے اور پھر الہامات لکھے۔ نیز شرائط مقرر فرماتے ہیں کہ اپنا نام پتہ عہدہ سکونت وغیرہ وغیرہ لکھے۔ اس تغیر وتبدیل حالات سے عاجز بہت متعجب ہے اور بار بار یہ خیال آتا ہے کہ علیم وخبیر نے جو اپنے فضل وکرم سے مرزا صاحب کے حالات کے تغیر کی عاجز کو الہاماً آیت شریفہ انّ اللّٰہ لا یغیّر ما بقومٍ حتّی یغیّروا ما با نفسھم میں اطلاع فرمائی ہے، کیسی صحیح ہے۔ سبحان اللہ واقعاً سب کچھ اللہ پاک کے قبضہ قدرت میں ہے اور ذرہ ذرہ پر اس کا اختیار ہے جو چاہے سو کرے یقلّب کیف یشاء۔ یفعل ما یشاء، و یحکم ما یرید جناب خیال فرماویں کہ مرزا صاحب نے جو کچھ اول عاجز کی نسبت تحریر فرمایا کیا وہ صحیح نہیں کہ اب عاجز سے قسم وغیرہ شرائط لیتے ہیں۔ کیا خدانخواستہ عاجز کی ان سے کسی قسم کی عداوت و دشمنی یا کچھ حسد اور بغض ہے۔ معاذ اللہ۔ یا عاجز ان پر زور ڈالتا ہے کہ وہ خوانخواہ ضرور عاجز کے الہامات کو قبول و تصدیق کریں تاکہ عاجز پر کسی قسم کی شرائط قائم کرنے کی ضرورت وحاجت ہو۔ مرزا صاحب کے نزدیک نعوذ باللہ وہ ذات پاک قادر جل جلالہ عالم الغیب و الشّھادۃ بدون پتہ ونشان وقسم عاجز کے شناخت کرنے و پاداش دینے میں مغالطہ کھانے والی ہے۔ جناب کو

خوب معلوم ہے اور مرزا صاحب بھی خوب جانتے ہیں کہ عاجز ایک گمنام بے تعلق اور بفضل و کرم مولی غنی وکریم مستغنی المزاج شخص ہے اور شہرت و جاہ طلبی سے الحمدللہ اس ارحم الراحمین کی منت بیکراں واحسان بے پایاں سے متنفر و بیزار۔ پھر عاجز کو کیا ضرور ہے کہ ایسے فضول اور بے ضروری مخالف اخلاص شرائط کا پابند ہو۔ ہاں الہام الہی کی پابندی ضرور ہے اور اپنے اختیار سے باہر ہے۔ مرزا صاحب کے مخالف جو الہام عاجز کو ہوئے اور ہوتے رہتے ہیں وہ سوائے آپ کے اور تین چار دیگر رفقاء کے بلحاظ ملاقات دیرینہ و بنظر ناراضگی مرزا صاحب اب تک کسی کو نہیں سنائے گئے اور اسی خیال سے شائع بھی نہیں کئے۔ اگر حضرت مرزا صاحب بخوش دلی وفراخ حوصلگی واخلاص ان ربانی شہادات کو یعنی الہامات کو بلا کسی شرط واکراہ وعذر کے سننا گوارا فرماتے ہیں جیسا کہ اہل اللہ کی شان ہوتی ہے تو عاجز کو حسب اجازت وارشاد مرزا صاحب ان کے بیان وشائع کرنے میں کچھ عذر نہیں۔ لیکن جناب غور فرمالیں کہ جو امور مخالف طبیعت، مخالف وجاہت اور خصوصاً سلسلہ پیری مریدی کے حارج ومضر ہوں تو وہ ضرور طبعًا ناگوار گذرا کرتے ہیں اور پھر جب غصہ آجاتا ہے تو انسان بے قابو ہو کر ایسا ہی ہو جاتا ہے جیسا حدیث شریف میں آیا ہے۔..

البتہ عباد الرحمٰن جن کا حافظ و ناصر خود وہ عزّ اسمہ ہو اور جو بحکم و الکاظمین الغیظ و العافین عن النّاس و اللّٰہ یحبّ المحسنین کے ادب ولحاظ وتعمیل کرنے والے ہوں وہ البتہ مستثنی ہیں اور غصہ میں بے قابو نہیں ہوتے اور نہ کسی قسم کی ایذا رسانی کی کاروائی کرنے کی فکر کرتے ہیں۔ سو یہ ہر ایک کا منصب نہیں بحکم آیت کریمہ وما یلقّاھا الّا الّذین صبروا وما یلقّاھا الّا ذو حظّ عظیم عاجز خاکسار تو رضائے مولی کا خواہاں ہے اور اس کے احکام کا پابند، کسی سے کچھ مقابلہ نہیں اور نہ کچھ غرض، وہ مالک جو چاہے گا آپ ہی سب کچھ کر کرا لیگا۔ فقط لاہور، ۷۔ مئی ۱۸۹۹ء یوم یک شنبہ

## مکتوب مرزا صاحب قادیانی

۱۵ مئی ۱۸۹۹ء: بخدمت مکرمی حافظ محمد یوسف صاحب۔

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ۔ آپ کا عنایت نامہ پہنچا۔ اگرچہ وہ شرائط جو میں نے لکھے تھے وہ سب قوم کے فائدہ کے لئے لکھے تھے اور ان کے لکھنے سے نہ یہ غرض تھی کہ منشی الہی بخش پر مجھے اعتبار نہیں اور نہ یہ غرض تھی کہ میں نعوذ باللہ ان کے لئے کوئی بدمنصوبہ سوچتا ہوں۔ محض

نیک نیتی سے لکھا گیا تھا۔ لیکن چونکہ مجھے آسمانی فیصلہ مطلوب ہے یعنی یہ مدعا ہے کہ تا لوگ ایسے شخص کو شناخت کر کے جس کا وجود حقیقت میں ان کے لئے مفید ہے راہ راست پر مستقیم ہو جاویں اور تا لوگ اس شخص کو شناخت کرلیں جو درحقیقت خدا تعالی کی طرف سے امام ہے۔ اور ابھی تک یہ کس کو معلوم ہے کہ وہ کون ہے صرف خدا کو معلوم ہے یا ان کو جن کو خدا تعالی کی طرف سے بصیرت دی گئی ہے اس لئے یہ انتظام کیا گیا ہے۔ پس اگر منشی الٰہی بخش کے الہامات درحقیقت خدا تعالی کی طرف سے ہیں تو وہ الہام جو میری نسبت ان کو ہوئے ہیں اپنی سچائی کا کوئی کرشمہ ظاہر کریں گے (خود بدولت کے الہامات کی سچائی کا کرشمہ داماد مرزا احمد بیگ، عبداللہ آتھم و بشیر جو ظاہر ہوا اس کو بھی مدنظر رکھیں ۔ الٰہی بخش) اور اس طرح یہ خلقت جو واجب الرحم ہے مسرف کذاب سے نجات پا جائے گی۔ اور اگر خدا تعالی کے علم میں کوئی ایسا امر ہے جو اس بدظنی کے برخلاف ہے تو وہ امر روشن ہو جائے گا۔ لہذا میں اس بات سے تو باز آیا کہ منشی صاحب کے منہ سے قسم کا اقرار لوں، گو خدا تعالی نے بھی قسمیں کھائی ہیں اور ہمارے سید و مولا آنحضرت ﷺ صحابہ کے سامنے بعض اوقات قسمیں کھایا کرتے تھے اور فرمایا کرتے و الّذی نفسی بیدہ لیکن میں عام لوگوں کو زیادہ توجہ دینے کیلئے خود اس وقت حضرت منشی الٰہی بخش صاحب کو قسم دیتا ہوں اور میری طرف سے منشی صاحب موصوف کو یہ قسم ہے کہ اے منشی صاحب آپ کو اس خدا قادر ذوالجلال کی قسم ہے کہ میری نسبت جس قدر آپ کو خدا تعالی طرف سے الہامات ہوئے ہیں وہ سب کے سب مع ترجمہ لکھ کر کسی اشتہار کے ذریعہ سے شائع کر دیجئے۔ میں آپ کو اے منشی الٰہی بخش صاحب پھر اس قادر وقدوس کی قسم دیتا ہوں کہ آپ ان الہامات میں سے جو آپ نے حافظ محمد یوسف صاحب کو یا حضرت منشی عبدالحق صاحب کو یا کسی اور کو سنائے ہیں یا ابھی سنائے نہیں، کوئی الہام مخفی نہ رکھئے۔ میں پھر تیسری مرتبہ اے منشی الٰہی بخش صاحب آپ کو اس حیّ قیّوم لا الہ الّا اللّٰہ کے مصداق کی قسم دیتا ہوں جس نے آنحضرت ﷺ پر قرآن شریف نازل کیا ہے اور قسم کا منشا یہی ہے کہ آپ اسی کے منہ کیلئے اسی کی عزت کے لئے اسی کے نام کے ادب کے لئے وہ کل الہامات جو میری نسبت آپ کو ہوئے ہیں اس خط کے پہنچنے سے ایک ہفتہ تک کسی اشتہار کے ذریعہ سے شائع کرا دیجئے اور دس اشتہار میری طرف بھی بھیج دیجئے اور کوئی الہام جو میری نسبت ہو چکا ہے مخفی نہ رکھئے اور میں وعدہ کرتا ہوں کہ نعوذ باللہ میری طرف سے نہ کوئی آپ پر نالش ہوگی اور نہ کسی قسم

کا بے جا حملہ آپ کی وجاہت وشان پر ہوگا میں جانتا ہوں کہ ایسے سب کام بدذاتی ہیں میں صرف خدا تعالی سے عقدہ کشائی چاہونگا تا وہ لوگ جو مجھے مسرف کذاب کا نام دیتے ہیں جو قرآن میں فرعون اور کسی اشدّ کافر کا نام ہے اور وہ لوگ میرے دعوی مسیح موعود کی تصدیق کرتے ہیں ان میں اللہ تعالی آپ فیصلہ کرے۔ میں نے تین قسموں کے ساتھ آپ کی خدمت میں عرض کی ہے اور یہ سنت رسول اللہ ﷺ اور تمام پیغمبروں کی ہے کہ جب قسم دے کر ان کو پوچھا جاتا تھا تو وہ اس جواب کو بغیر کم یا زیادہ کرنے کے اور بغیر کسی قسم کی خیانت وتحریف کے ٹھیک ٹھیک مطابق واقعہ بیان کر دیتے تھے۔ سواب اس سے زیادہ میں کچھ نہیں کہہ سکتا آپ اپنے منہ سے قسم کھانے سے الگ رہے مگر میرا مدعا بھی اس طور سے حاصل ہو جائے گا۔ ضرور نہیں کہ اظہار قسم کرو۔

مرزا غلام احمد

## جواب منشی الٰہی بخش

بخدمت مخدومی مکرمی حافظ محمد یوسف صاحب السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ۔

عرض آنکہ۔ والا نامہ مرزا صاحب محکومہ ۱۵ مئی ۱۸۹۹ء جو بذریعہ رجسٹری جناب کے نام تھا، موصول ہوا مرزا صاحب فرماتے ہیں کہ شرائط جو لکھی تھیں قوم کے فائدہ کے لئے لکھی تھیں لیکن عاجز کے خیال میں اب تک نہیں آیا کہ قسم کھانے میں قوم کا کیا فائدہ ہے بلکہ اللہ تعالی کا تو حکم ہے لا تجعلوا اللّٰہ عرضۃً لّایما نکم ۔ خیر اب تو مرزا صاحب نے ناحق کی قسموں سے عاجز کو معاف فرما کر خود عاجز کو بے ضرورت قسمیں دی ہیں کیونکہ بموجودگی ارشاد و من اظلم ممّن افتری علی اللّٰہ کذباً او کذّب بالحقّ لمّا جاءہ الیس فی جھنّم مثوی للکافرین کے مومنین خاشعین کو ان کی کچھ ضرورت نہیں۔ اگرچہ عاجز اب تک شش وپنج میں تھا کہ اشاعت الہامات میں خواہ مخواہ انگشت نمائی کا موجب بننا اور اپنی گوشہ گزینی میں خلل ڈالنا کیا ضرور ہے لیکن چونکہ اب مرزا صاحب اصرار فرماتے اور اللہ جل شانہ کی قسمیں ڈالتے ہیں لہذا مجبوراً عاجز ان کے ارشاد کی تعمیل میں حتی الوسع سعی کرے گا وما توفیقی الّا باللّٰہ العلیّ العظیم ۔ لیکن جو چیز عاجز کی وسعت و اختیار سے باہر ہے اس کے واسطے عاجز ہرگز کوئی وعدہ نہیں کر سکتا۔ الہامات کوئی پانچ دس پندرہ نہیں کہ کل شائع ہوسکیں۔ ہاں کوشش کر رہا ہوں کہ ان کا معتد بہ حصہ معہ تفہیمات وتشریحات ان کی خدمت میں گذارش ہو جاوے اور چونکہ مرزا صاحب نے قوم کے فائدہ کا لفظ لکھ کر یاد

دلایا ہے لہذا اس کو مدنظر رکھنا بھی ضرور ہوا تا کہ ارشاد خیر النّاس من ینفع النّاس پر کچھ عمل ہو جاوے۔ چنانچہ اس ضمن میں انکے ساتھ چند مسائل مندرجہ رسالہ ضرورۃ الامام بھی استفساراً پیش کرنے کو لازمی و لابدّ سمجھ کر شامل کئے جا رہے ہیں۔سو انشاء اللہ ختم ہونے پر مرزا کے ارشاد کی تعمیل کرونگا۔ در بارہ میعاد ایک ہفتہ جناب خیال فرماویں کہ عاجز مزدوری و ملازمت پیشہ ہونیکے باعث نہائت ہی عدیم الفرصت ہے لہذا اس قلیل میعاد کا جس کی بلحاظ ربانی کلام و منفعت رسانی خلق اللہ ہونیکے کچھ ضرورت نہیں، عاجز ہرگز اس کا وعدہ نہیں کرسکتا۔ دیکھئے مرزا صاحب جو ماشاء اللہ بالکل فارغ البال اور سوائے ایسے اشغال کے اوران کو کچھ شغل ہی نہیں، باوجود طول طویل میعادی وعدوں کے عہدہ برآ نہیں ہو سکے، چنانچہ انکے وعدے در باب براہین احمدیہ وسراج منیر (۱۴ سو روپیہ کی لاگت والا) ،رسالہ قرآنی طاقتوں کا جلوہ گاہ، منن الرحمان جنکے وقتِ معہودہ کو گذرے ہوئے سال ہا سال گذر گئے ، پر غور فرماویں۔ باوجودیکہ ان کے پاس استعداد ،وقت، لیاقت، فرصت، چھاپہ خانہ، آدمی کارکن، وسب اسباب وسامان موجود ومہیا ہیں۔ پھر یہ عاجز خاکسار بایں بے بضاعتی وعدیم الفرصتی بے سرو سامانی بیمائیگی وکم لیاقتی کس طرح میعاد کا پابند ہوسکتا ہے۔ ہاں انشاء اللہ الرحمٰن اپنی طرف سے تعمیل ارشاد میں ہرگز کوتاہی نہ ہوگی آئندہ اختیار بدست قادر مختار ہے۔ بلکہ اس کی تالیف کے بارے میں الہام بھی ہوا ہے بسم اللّٰہ مجر یھا و مر سا ھا انّ ربّی لغفور رّحیم ۔لہذا اس کا چلنا وٹھہرنا اسی مالک وقادر مطلق کے ہاتھ ہے خاکسار بالکل ناچیز و بے حقیقت ہے۔والسلام خیر ختام ۔لاہور ۲۳ مئی ۱۸۹۹ء یوم سہ شنبہ۔(منقول از عصائے موسیٰ)

ذیل کا خط اس لئے نقل کیا جا رہا ہے کہ اس میں مرزا صاحب نے اپنے مکتوب الیہ کو ۱۸۸۴ء میں بتایا تھا کہ منشی الٰہی بخش کتاب براہین میں ان کے معاون ہیں ،اور یہ کہ انہوں نے منشی صاحب کے لئے دعا کی ہے اور وہ دعا قبول ہوچکی ہے اوران کے غم دور جائیں گے )

مخدومی ومکرمی اخویم شاہ صاحب

.....نواب صاحب کے لئے یہ عاجز ایک مدت تک بہت تضرع سے دعا کرتا رہا ہے ایک مرتبہ خواب میں دیکھا کہ نواب صاحب کی حالت غم سے خوشی کی طرف مبدل ہو گئی ہے اور آسودہ حال اور شکر گذار ہیں اور نہایت عمدگی اور صفائی سے یہ خواب آئی اور یہ خواب بطور کشف تھی چنانچہ اسی صبح کو نواب صاحب کو اس خواب سے اطلاع دی گئی۔

پھر ایسا اتفاق ہوا کہ ایک صاحب الٰہی بخش نام اکونٹنٹ نے جو اس کتاب کے معاون ہیں، کسی اپنی مشکل میں دعا کیلئے درخواست کی اور بطور خدمت پچاس روپے بھیجے۔ اور جس روز یہ خواب آئی اس روز سے دو چار دن پہلے ان کی طرف سے دعا کیلئے الحاح ہو چکا تھا، مگر یہ عاجز نوابصاحب کیلئے مشغول تھا اس لئے ان کیلئے دعا کرنے کو کسی اور وقت پر موقوف رکھا، اور جس روز نواب صاحب کیلئے بشارت دی گئی تھی تو اس دن خیال آیا کہ آج منشی الٰہی بخش کے لئے توجہ سے دعا کریں۔ سو بعد نماز عصر جب وقت صفا پایا اور دعا کا ارادہ کیا گیا تو پھر بھی دل نے یہی چاہا کہ اس دعا میں بھی نواب صاحب کو شامل کر لیا جائے۔ سو اس وقت نواب صاحب اور منشی الٰہی بخش دونوں کیلئے دعا کی گئی بعد دعا اسی جگہ الہام ہوا ننجی ھما من الغم یعنی ہم ان دونوں کو غم سے نجات دیں گے۔ غلام احمد۔ ۲۶ مئی ۱۸۸۴ء

(اخبار الحکم قادیان ۱۲۔ اپریل ۱۸۹۹ء ص ۸)

## مکتوب نورالدین بنام حافظ محمد یوسف امرتسریؒ

بخدمت حافظ محمد یوسف صاحب السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ۔ گذارش پرداز جناب کو معلوم ہے کہ جناب واحد احد کی یکتا ذات پاک وحدۃ کو کیسے پسند فرماتے ہیں ہمارے سردار و مولی افضل الرسل خاتم النبیین پر احسانات کا اظہار فرماتے فرماتے ارشاد کرتا ہے لکن اللّٰہ الّف بین قلوبھم اور اس کے مقابل اختلاف پر اپنا سخط یوں ظاہر فرمایا و لا تنازعوا فتفشلوا و تذھب ریحکم

حافظ صاحب صرف مطاعن سے کام لینا کوئی پسندیدہ امر اور مقصود تک پہنچانے والی بات نہیں۔ پہلے خلیفۃ فی الارض حضرت ابوالبشر آدم پر خود ملائکہ نے مطاعن سے کام لیا مگر کیا فائدہ اٹھایا۔ یہ قصہ سورہ بقرہ میں جو فاتحہ کی اعظم ترین تفسیر ہے بڑی عبرت کیلئے درج ہوا ہے غور کرو

مامور من اللہ پر دو قسم کے معترض اعتراض کرتے ہیں ایک طرف ملائکہ دوسری طرف ابلیس پس ہم کسی اچھے یا برے معترض کے باعث ایک مامور امام کو کیوں چھوڑ سکتے ہیں حضرت موسی صاحب الشریعۃ پر بھی ایک فلسفی بادشاہ اعتراض کرتا ہے جیسے بیان ہوا

هو مهين و لا يكاد يبين لو لا انزل عليه اسورة من ذهب

تمام شیعہ اورخوارج صرف مطاعن سے کام لے کر شیخین ابوبکر وعمر رضوان اللہ علیہما اور ختنین علی وعثمان کی خلافتوں سے انکار کر گئے۔ ہمارے لئے کچھ بھی مشکل نہیں اگر ہم تواضع وانکسار وتوبہ واستغفار کے بعد تھوڑی سی غور کریں کیونکہ:

اول: تو پہلے انبیاء ورسل اور تمام راست بازوں کی تعلیمیں ہمارے پاس ہیں ان کے ساتھ نئے مامورمن اللہ کی تعلیم ملا لیں۔

دوم: عقل کا معیار پاس ہے عقل سے تول لیں کیونکہ افلا تعقلون سے صاف معلوم ہوتا ہے کہ یہ نعمت بے کار نہیں۔

سوم: وجدان وفطرت صحیحہ اگر وہم اور غضب سے اسے دبایا نہ جائے اور اسے بے کار نہ چھوڑا جائے تو بھی دین قیم کو ظاہر کرنے کا عمدہ سامان ہے۔

چہارم: تائیدات ساویہ پر نظر کریں کہ آیا اس مدعی کے شامل حال ہیں یا نہیں۔

پنجم: نقل کو دیکھیں اور مسلّم الثبوت نقل کو دیکھیں کہ آیا وہ اس مامورمن اللہ کی موید ہے یا نہیں۔

ششم: ہمیں دیکھنا چاہیے کہ جس مامورمن اللہ نے مامورمن اللہ ہونے کا دعوی کیا ہے آیا اس کے دعوی کا وقت بھی ہے یا نہیں۔

ہفتم: ہمیں مامور کی گذشتہ زندگی کو دیکھنا چاہیے کہ کیسے گذری۔

ہشتم: جس کام کے لئے مامور مقرر ہوا ہے آیا اس میں لیاقت بھی اس کام کے کرنے کی ہے یا نہیں۔

نہم: مامور کی قوت نظریہ علمیہ اور قوت عملیہ کیسی ہے۔

دہم: آیا کوئی ممتاز قوم تیار کر سکتا ہے یا نہیں۔

و تلك عشرة كاملہ اب میں پوچھتا ہوں کہ جس کو میں نے امام مانا ہے اس میں یہ دانہ از خروار اور قطرہ از انبار علامات موجود ہیں یا نہیں۔

پہلی نشانی کے لئے مرزا جی کی تعلیم موجود ہے غور کرلو کوئی امر تعظیم الہی یا شفقت علی کافہ انام کے خلاف ہے۔ میں دلیری سے کہونگا اور کہتا ہوں کہ نہیں۔

دوسری نشانی دعوی ہے کہ عیسی بن مریم فوت ہو چکے، دعوی کہ مردے واپس نہیں آتے

کیسی صاف باتیں ہیں جن کو عقل بلا تامل قبول کرتی ہے۔

تیسری نشانی انیس سو برس سے ایک مفقود الخبر انسان کیا زندہ رہ سکتا ہے۔

چوتھی نشانی، اجتماع کسوف وخسوف ایسے رنگ میں ہوا کہ عقل حیران ہو جاتی ہے، عطاء اولاد حسب وعدہ ایسی ہوئی کہ باید وشاید۔

پانچویں امر کو غور کرو سورہ نور میں مولی کریم وعدہ فرماتا ہے وعد اللّٰہ الذین آمنوا منکم لیستخلفنّھم فی الارض کما استخلف الذین من قبلھم کہ تم لوگوں میں مومنو! نیک اعمال والے ایسے خلفاء ہوں گے جیسے پہلے ہوئے ہیں اور باجماع اہل حدیث وکتب احادیث عیسی بن مریم کا نزول ثابت ہے۔ جیسے سرور عالم فخر بنی آدم ﷺ مثل موسی تشریف لائے تھے آپ کی صدی چہاردہم میں مثل عیسی ضروری تھے اور یہ عیسی بن مریم کے نزول کے لئے نقل مفید ہے نہ کسی موسی کے واسطے۔

۶۔ کسر صلیب کا وقت بھی ہے پس جس کی کامل توجہ کسر صلیب پر مبذول ہے وہی مامور من اللہ ہو سکتا ہے۔

۷۔ ہمارے ماموراور امام کی گذشتہ زندگی کے واسطے اس کا ہم درس محمد حسین گواہ، حافظ محمد یوسف، منشی الٰہی بخش، تمام قادیان کے عمائد گواہ ہیں یستحق ان یقول: وقد لبثت فیکم عمراً من قبلہ افلا تعقلون

۸۔ لیاقت کا حال لکھوں تو کیا لکھوں۔ مخالف وموافق نے سلطان القلم مانا ہوا ہے اور اس پر آشوب زمانہ میں جس میں لوگ مادر پدر آزاد ہو رہے ہیں ایک عظیم الشان کثیر التعداد سپاہ کا سپہ سالار ہے۔

۹۔ علم وعمل کا کوئی تجربہ کر کے دیکھے۔ بایں امراض کیسے نکات اور کس قدر تصنیف کر سکتا ہے، قابل غور ہے۔

۱۰۔ ممتاز قوم کا تیار کرنا اس کی ممتاز جماعت سے ظاہر ہے۔

آریہ، برہمو، سناتن، سکھ، پادری، یہودی صفت ملاں، سجادہ نشین، عوام خواص اس کی دشمنی میں کیسی سر توڑ کوششیں کر رہے ہیں۔ مقدمات کئے، فتوے لگائے، جھوٹے اتہامات کے لئے ایمان فروشی کی، مگر انا لننصر رسلنا والذین آمنوا فی الحیوۃ الدنیا کا سچا وعدہ کیسے زور سے جلوہ گر رہا۔

مولوی لوگوں فلسفہ دہریہ وغیرہ وغیرہ کا مباحثہ تو ذرہ بھی مشکل نہیں بالکل سہل ہے اوران کا ضرر بھی کوئی معتد بہ ضرر نہیں کیونکہ اس کے باعث جناب الٰہی کی شان میں واقعی کوئی بٹہ نہیں لگ سکتا۔

الا سر دست آپ کی جماعت کچھ ایسا فکر کر رہی ہے کہ اسلام کے نازک سر پر ایک پہاڑ گرا دے اوراس کا سر پھوڑ کر چور کر دے اگر چہ انشاء اللہ اسلام کا حافظ و ناصر السلام نام ذات ہے۔ برا ماننے کی بات نہیں حافظ صاحب غور کرو کہ ایک طرف مرزا دعوی کرتا ہے کہ میں مامور من اللہ ہوں آپ بھی آج تک اس کی تصدیق کرتے رہے۔کم سے کم اگر مفتری و کذاب ہوتا تو آپ لوگ اس سے تعلق نہ رکھتے۔

پھر وہ کہتا ہے کہ میرے متبع ہمیشہ تک ،ہاں قیامت تک ، میرے منکروں پر بڑھے چڑھے رہیں گے۔

مرزا کا دعوی ہے کہ میں امام برحق ہوں جو مجھ امام برحق کو نہ مانے گا جاہلیت کی موت مریگا۔دوسری طرف منشی الٰہی بخش صاحب کوالہام ہوتے ہیں کہ مرزا مسرف، کذاب ہے اورکم سے کم مرزا کی بیعت کوتو آپ بھی ایک لغوامر یقین کرتے ہیں جیسے آپ کے فعل سے ظاہر ہے۔

پس کیا دونوں الہام ،مرزا جی کے اورمنشی کے ایک چشمہ سے نکل سکتے ہیں؟ ہرگزنہیں، نہیں ولو کان من عند غیر اللّٰہ لو جدوا فیہ اختلا فاً کثیراً

آزاد خیال ، مخالفان اسلام ، بل عامہ موافقان اسلام کوبھی کیسا موقع ہے کہ کہدیں کہ الہام بھی لغواور بے ہودہ چیز ہے کہ ملہم باہم ایسے متخالف ہیں حالانکہ الہام الٰہی ہی اختلاف مٹا دینے کا ایک عمدہ ذریعہ ہوسکتا ہے۔

حیرت ہے کہ ایک طرف تو خدا ( کسی کو کہے ۔ بہاء ) کہ تو عیسی بن مریم مہدی مجدد الوقت ہے، دوسری طرف ( کسی اورکو کہے۔ بہا )... کہ، تو موسی وعیسی برگزیدہ ہے، اور وہ دوسرا عیسی مفتری وکذاب ہے۔ اب بتایئے کہ کس معیار سے ہم دونوں میں تفرقہ کریں حافظ صاحب غور کرواورسوچواورتامل سے کام لو۔

آپ کی بعض تحریروں سے معلوم ہوتا ہے کہ آپ فرماتے ہیں کہ مرزا خاموش ہوجائے حتی کہ محمد حسین سے صلح کرلے، دعاوی ترک کردے۔مگر فرمایئے کہ جس کوالہام ہوتے

ہوں کہ تو مہدی ہے، مجدد ہے، عیسی بن مریم ہے، تو دعوی کر، دعوت میں ہوشیار ہو جا، تو کامیاب ہوگا، وہ آپکے کہنے پر کیونکر خاموشی اختیار کرے اور امام ہو کر آپکا ماتحت ہو۔

العاقبة للمتقين کا پاک جملہ تائیدات الہیہ کا مقدس سلسلہ یقین دلاتا ہے کہ فیصلہ ہو کر رہیگا۔ مگر انسان کو سعی کرنا لابد ہے اور سنت اللہ کے مطابق ہے اس لئے عرض ہے کہ جناب کوئی موقع دیں جس میں، میں اور آپ ملیں تو اس معاملہ پر روبرو کچھ گفتگو کی جاوے۔

یہ ایک خطرناک مصیبت ہے کہ دو آدمیوں کو متخالف الہام ہوتے ہیں اور دونوں منجانب اللہ ہوں۔ اگر منشی الہی بخش کچھ ارقام فرماتے ہیں تو آپ جانتے ہیں کہ مرزا جی لکھنے میں بے نظیر شجاع ہیں، بلکہ وہ تحریر کو اپنے لئے ایک تائید الہی اور کرامت و معجزہ یقین کرتے ہیں والامر حق۔

حافظ صاحب! ہماری جماعت میں بھی بہت سارے ملہم ہیں۔ اگر صرف الہی الہام عام اشخاص کا خلفاء اللہ کو خلافت امامت مہدویت سے بے کار کر سکتا ہے تو انبیاء و رسل اور آئمہ مہدیین کی خلافت باطل ہو سکتی ہے۔ مجھے آپ کی حق پسند طبیعت اور مصالحت کی خواہش کرنے والی آپ کی ارادت نے یہ خط لکھوایا ہے۔

آپ اس معاملہ میں بہت غور کر کے کوئی جگہ اور کوئی وقت مقرر فرماویں جہاں میں اور آپ مل سکیں۔ شائد حضرت حق سبحانہ کوئی عمدہ سبیل نکال دے۔ صرف آدمی کو اسی واسطے روانہ کیا ہے آپ از راہ کرم بہت تامل کے بعد جواب دیں اور بعد از ملاقات کم سے آپ انتظاری کر لیں کہ اول: کہ تائیدات الہیہ کھلے طور سے اور کامل زور سے کس کے ساتھ ہیں۔، دوم: برس چھ مہینے مخالفت چھوڑ کر آپ لوگ خاموش ہو رہیں اور دیکھیں کیا جلوہ گری ہوتی ہے۔ سوم: انتظار فرماویں کہ اما ما ينفع الناس فيمكث فى الارض کا نشان دیکھنے والے کیلئے کس طور پر ظہور فرماتا ہے۔ یا گزشتہ نشانوں کا مقابلہ کریں کہ کھلے طور پر اور زور سے کس کی تائید ہوئی۔ اور دوسری بات میں انتظار کیا جاوے کہ آئندہ برس یا چھ ماہ تک تائیدات الہیہ کس کے شامل حال رہتے ہیں۔ چہارم: بات یہ ہے کہ دیکھا جاوے کہ کس کا وجود اپنی بقا سے مفید ہے اور کس کا وجود نکما اور بیکار ہو کر دنیا کے لئے برکت کا موجب نہیں ہوتا ہے۔

ضروری یادداشت (از اڈیٹر الحکم): یہ وہ خط ہے جس پر لاہوری ملہم پارٹی نے مولانا نورالدین کو اس خط لکھنے کی ضرورت محسوس کرائی جو گذشتہ نمبر میں شائع ہوا ہے اسی خط سے لاہور کی ملہم پارٹی نے یہ نتیجہ نکالا ہے کہ گویا نورالدین نے ان کو مرزا صاحب کے خلاف الہامات شائع کرنے سے بمنت روکا ہے، ناظرین خود اندازہ کریں۔ جس لفظ سے ان لوگوں نے ٹھوکر کھائی ہے اس پر کسی اگلی اشاعت میں واضح نوٹ جاوے گا۔ (اخبار الحکم قادیان ۱۷۔ اگست ۱۸۹۹ء ص ۷۔۸)

(یاد رہے کہ حافظ محمد یوسف امرتسری، مرزا صاحب کے دعاوی کے ابتدائی دور میں ان کے بڑے معتقد تھے۔ اور مرزا صاحب کے مخالفین (مثل مولانا محمد حسین بٹالویؒ، مولانا عبدالحق غزنویؒ، مولانا محی الدین عبدالرحمٰن لکھویؒ) سے نہ صرف خود بحث مباحثے کیا کرتے تھے، بلکہ حکیم نورالدین، مرزا صاحب اور محمد احسن امروہی کے ساتھ مولانا محمد حسینؒ کے ساتھ مباحثوں کے انتظام کی کوشش کیا کرتے تھے۔ ایک دفعہ انہوں نے مولانا عبدالحق غزنویؒ کے ساتھ مرزا صاحب اور حکیم نوالدین کے صدق و کذب پر مباہلہ بھی کیا، جس کا ذکر ہم کسی گذشتہ جلد میں کر چکے ہیں۔ پھر اللہ نے انہیں راہ ہدایت نصیب فرمائی اور آپ قادیانیت کے دائرہ سے نکل آئے۔ آپ نے قادیانیت کے رد میں تحریری اور تقریری خدمات انجام دیں اور حالت اسلام میں فوت ہوئے۔

یہاں حکیم صاحب نے فرمایا کہ مرزا کی گذشتہ زندگی کے واسطے اس کا ہم درس محمد حسین گواہ، حافظ محمد یوسف، منشی الٰہی بخش تمام قادیان کے عمائد گواہ ہیں یستحق ان یقول: و قد لبثت فیکم عمراً من قبلہ افلا تعقلون۔ گذشتہ زندگی تو یہ گواہی دیتی ہے کہ مرزا صاحب مسیح کے رفع آسمانی اور حیات الی الآن اور انکے نزول من السماء کے قائل تھے۔ جیسا کہ انہوں نے براہین میں لکھا اور کم وبیش ۱۸۹۰ء تک ان کا یہی عقیدہ رہا۔

اس خط میں حکیم نورالدین نے کہا کہ مرزا کا دعوی ہے کہ اس کے پیروکار قیامت تک اپنے مخالفوں پر بڑھے چڑھے رہیں گے۔ کیا یہ دعوی پورا ہوا؟ مرزائی تو آج بھی دنیا میں ایک حقیر اقلیت ہیں۔

پھر حکیم صاحب نے کہا کہ امّا ما ینفع الناس فیمکث فی الارض کا نشان دیکھو کہ کس کے حق میں ظاہر ہوتا ہے۔ اور ہوا یہ کہ مرزا صاحب رخصت ہو گئے اور ان کے مخالف مثل مولانا ثناء اللہ امرتسری، مولانا عبدالحق غزنوی، ڈاکٹر عبدالحکم پٹیالوی، مولانا عبدالجبار غزنوی، مولانا عبدالحق غزنوی، مولانا محمد حسین بٹالوی، منشی محبوب عالم، مرزا حیرت دہلوی، حافظ عبدالمنان وزیرآبادی، پیر مہر علی شاہ گولڑوی، شاہ احمد رضا خان بریلوی، حامد رضا بریلوی وغیرہ زندہ تھے۔ یعنی جو نافع الناس تھے زندہ رہے اور جو نقصان دہ تھا اسے اٹھا لیا گیا

اور حکیم نورالدین کے مرزا صاحب کے متعلق دعاوی کا کئی جگہ علماء اسلام نے مفصل جواب دیا ہوا ہے، قادیانیوں کا طریق یہ ہے کہ دعاوی کو دہرائے جاتے ہیں اور ان کے جوابات سے آنکھیں بند کئے رکھتے ہیں۔ بہاء)

} الحکم قادیان میں لکھا ہے:

ایک اشتہار دو ورقہ جس کے عنوان میں لکھا تھا:

جہالت ہے جہالت ہے جہالت

مشتہرہ ابو اسحاق محمد الدین امرتسری مولفہ ثناء اللہ طالب علم آج کی تاریخ ۱۷ جنوری ۱۹۰۲ء کو منشی تاج الدین نے میرے پاس لاہور سے روانہ کیا جس کے حاشیہ سطر زیریں میں لکھا تھا (فقیر حافظ محمد یوسف کی طرف سے مولوی محمد احسن امروہی اپنے خط مندرجہ الحکم ۲۴ نومبر ۱۹۰۱ء کے جواب میں سردست یہی مضمون ملاحظہ کریں۔ فقط) جب کہ میں نے اس کو مطالعہ کیا تو مجھ کو حافظ محمد یوسف صاحب کی جہالت پر بڑا ہی افسوس پیدا ہوا کیونکہ خط مندرجہ الحکم ۲۴ نومبر میں جو دلائل بینہ مدعا اور مطلوب پر قائم کی گئی ہیں ان میں سے کسی ایک دلیل کا بھی اس اشتہار میں جواب نہیں۔ پھر حافظ صاحب نے اس اشتہار کو خط مذکور کا جواب کیونکر قرار دے دیا معلوم ہوا کہ جس طرح پر ظاہری قوی و جوارح حافظ صاحب کے معطل ہو گئے ہیں جن کے سبب سے پنشن کے مستحق ہوئے اسی طرح پر قوی روحانی اسباب ایمان وتقوی کے بھی مسلوب ہو گئے ہیں ...(شائد اڈیٹر الحکم کی تحریر ہے۔ بہاء)۔ (اخبار الحکم ۷ فروری ۱۹۰۲ء ص ۱۰)

} لوتقول علینا

اڈیٹر الحکم بتاتے ہیں:

حافظ محمد یوسف ضلعدار کی باسی کڑھی کو پھر ابال آیا۔ تحفہ گولڑویہ کی اشاعت پر اس نے اشتہار دیا ہے کہ لو تقول علینا پر جو اس سے مطالبہ کیا گیا کہ کوئی ایسا مفتری پیش کرو جس نے خدا پر تقول کیا ہو، اور اپنے ان مفتریات کو شائع کیا ہو، اور پھر اس نے ۲۳ برس کی مہلت پائی ہو، تو ۵۰۰ روپیہ انعام دیا جاوے گا۔

اس طرح پر قطع الوتین ایک لغو سا اشتہار کسی امرتسری عطار نے دیا تھا۔ حافظ صاحب نے اپنے اشتہار میں اسی کا حوالہ دے کر اس بوجھ کو گردن سے اتارا، اور ندوہ کے جلسہ (امرتسر) میں مرزا صاحب کو بلایا ہے۔

مرزا صاحب نے تجویز فرمایا کہ اس کے متعلق ایک مختصر اشتہار ندوہ کو مخاطب کر کے لکھا جاوے۔ چونکہ وہ اشتہار الگ طبع ہوتا ہے جو کسی وقت الحکم میں شائع ہو جائے گا اس

لئے ضرورت نہیں کہ اس مضمون کا اعادہ یہاں اپنے لفظوں میں کیا جائے

(اخبار الحکم قادیان ۱۰۔ اکتوبر ۱۹۰۲ء ص ۱۴۔۱۵)

( حافظ محمد یوسف نے مرزا صاحب کو تجویز پیش کی تھی کہ کہ ندوہ کا سالانہ جلسہ امرتسر میں ہونا قرار پایا ہے، جہاں برصغیر کے نامور علماء تشریف لائیں گے، مرزا صاحب جلسہ کے دنوں میں امرتسر تشریف لاکر علماء سے گفتگو کریں، اپنے دعاوی پیش کریں، علماء کے شکوک رفع کریں، اوراس موقع سے فائدہ اٹھائیں۔لیکن مرزا نے امرتسر تشریف لیجانے سے انکار کر دیا۔ بہاء)

} الحکم میں لکھا ہے:

اشتہار کے ذکر پر (مرزا صاحب نے ) فرمایا کہ غزنویوں کو بھی اشتہار ضرور بھیجو مولوی عبد اللہ صالح آدمی تھے خدا صالح کی اولاد کو ضائع نہیں کرتا شاید ان کی سمجھ میں آجاوے۔ مولوی عبداللہ کو رؤیا میں ایک دفعہ میں نے دیکھا کہ میں قرآن کھول کر بیٹھا ہوں الہام ہوا ھذا کتابی و ھذا عبادی فاقرؤا کتابی علی عبادی شائد ان لوگوں کو ہدایت ہو جاوے۔ (اخبار الحکم قادیان ۱۰ دسمبر ۱۹۰۲ء ص ۷)

(مرزا صاحب نے اس بیان میں اعتراف کیا ہے کہ سید عبداللہ غزنویؒ صالح آدمی تھے۔ اور یہ بھی دعوی کیا ہے کہ خدا تعالی صالح انسان کی اولاد کو ضائع نہیں کرتا۔سید عبداللہ غزنویؒ کی اولاد میں عبدالجبار غزنویؒ ،عبدالواحد غزنویؒ وغیرھم شامل تھے جو سب کے سب مرزا صاحب کے ابتدائے دعاوی سے ان کی موت تک شدومد سے مخالفت کرتے رہے۔ اور مرزا صاحب کے دعاوی کو نہ ماننے کا نتیجہ بقول مرزا صاحب دنیا وآخرت میں خسران، حسرت وافسوس اور جہنم تھا۔ اور بقول حکیم صاحب، مرزا صاحب کو امام الزمان وغیرہ نہ ماننے والا جاہلیت کی موت مرتا ہے، جیسا کہ ان کے ایک مکتوب بالا سے ظاہر ہے، ۔لیکن یہاں صالح آدمی کی اولاد، جسے خدا ضائع نہیں کیا کرتا، جہنمی ہوئی اوران کی دنیا وآخرت برباد ہوئی۔

اگر مرزا صاحب کی دونوں باتیں درست ہیں کہ سید عبداللہ صالح آدمی تھے اور خدا صالح کی اولاد کو ضائع نہیں کرتا، تو مرزا صاحب کے دعاوی مسیحیت ونبوت ومہدویت وغیرہ جھوٹے ہیں۔ اور اگر مرزا صاحب کے دعاوی مسیحیت وغیرہ سچے ہیں تو ان کی مذکورہ بالا دونوں یا ان میں سے کوئی ایک بات جھوٹی ہے۔اور جھوٹ بولنا، مرزا صاحب کے نزدیک شرک کے مترادف ہے اور گو نہہ کھانا ہے۔ اب مرزا صاحب تو ہیں نہیں، انکے مرید فیصلہ کرلیں کہ انکے پیرومرشد کس مقام پر کھڑے ہیں۔ بہاء)

# مکتوب حکیم نورالدین بنام مولانا عبدالجبار غزنویؒ

اڈیٹر الحکم قادیان بتاتے ہیں کہ:

لاہور میں الٰہی بخش اکاؤنٹنٹ نے کچھ دنوں سے الہامی رنگ میں مرزا غلام احمد کی مخالفت کا اظہار کیا ہے اور اپنے دو چار پرانے رفقاء کی دوست نوازی کی بنا پر کچھ ہاتھ پیر نکالے ہیں۔ چونکہ اس سے ایک عظیم الشان اور خطرناک حربہ اسلام پر ہوتا ہے کہ جب ایک ہی مقدس ذات سے الہامات کا سلسلہ جاری ہے تو پھر کیا وجہ ہے کہ متضاد الہام ہوں؟ ایک کو اول المومنین اور مسیح موعود ہونے کا الہام ہو اور دوسرے کو اس کے خلاف۔ اس لئے مرزا صاحب نے عامۃ المسلمین کی بہی خواہی کے لئے چاہا کہ ان مخالف الہاموں کو جمع کر کے توجہ کی جائے تا کہ اللہ کوئی فیصلہ اور یقین کی راہ نکالے۔ اس پر مولانا نورالدین نے غزنوی گروہ کے امام (عبدالجبار) کی طرف ذیل کا خط لکھا تا کہ ان کے پاس جو الہام مرزا صاحب کے خلاف موجود ہوں وہ لکھ کر بھیج دیں۔ ان خطوط سے جو مختلف اوقات میں کبھی حافظ محمد یوسف، کبھی منشی الٰہی بخش کبھی مولوی عبدالجبار وغیرہ کے نام لکھے گئے کوئی غرض اور غایت بجز اس کے نہ تھی کہ تا مسلمانوں پر رحم کر کے ان کو اس ٹھوکر سے بچایا جاتا اور اس صدمہ سے محفوظ رکھا جاتا جو ان کو اس ابتلاء سے پہنچ سکتا تھا.... خط نورالدین یہ ہے

من نورالدین الی الفاضل عبدالجبار اما بعد السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

فقیر خاکسار نے آپ کی کتاب تلبیس ابلیس بھیج دی ہے ان شاء اللہ پہنچی ہوگی اس وقت اپنا رضاعی برادر حافظ محی الدین ایک دینی غرض کے لئے روانہ کرتا ہوں اور وہ یہ ہے کہ ان الدنیا قد فسدت بلادھا عامرۃ وھی خراب الا من کان اللہ وفی عون اللہ فلہ الفوز وحسن مآب

جناب من! ایک دردمند دل جس کو الٰہی رضامندی مقصود ہے وہ بھی بعض وقت اپنی بعض غفلتوں اور نادانیوں سے ابتلاء میں پھنس کر ہلاکت تک پہنچ سکتا ہے ولا عصمۃ الا لمن عصمہ اللّٰہ اس واسطے مجھے ایمان بین الخوف والرجاء مل جاوے تو امید واثق ہے کہ میرا انجام اچھا ہو۔ ہاں میں جہاں تک اپنے آپ کو دیکھتا ہوں میرے لئے ایک بات بحمد اللہ موجود ہے کہ میں الٰہی رضا کا طالب اور اس کا امیدوار ہوں اور غضب الٰہی سے خائف اور خائف فی اللیل والنہار اور پھر سنت رسول اللہ کو

ایام فتن میں اپنے دائیں بائیں ہمیشہ رکھا ہے اور آئمۃ الاسلام آئمہ اربعہ فقہاء اور آئمۃ التفقہ والحدیث بل آئمہ اہل التصوف کی محبت کو بھی بحمد اللہ لمحہ کے لئے نہیں چھوڑا۔ اگر آپ سوچو تو عبدالواحد کو اپنی لڑکی امامہ رحمہا اللہ کا نکاح تمہارے والد ماجد کی محبت کا ہی ثمرہ تھا ( یہ اس وقت کی بات ہے جب حکیم صاحب صحیح العقیدہ مسلمان تھے، اور مرزا صاحب کے دعاوی ابھی سامنے نہیں آئے تھے۔ حکیم صاحب کی یہ بیٹی بھی صحیح العقیدہ مسلمان تھی۔ شادی کے بعد اس خاتون کو اللہ تعالی نے ایک پختہ مسلمان کی حیثیت سے غزنوی خاندان کی بہو بنائے رکھا، اور مولوی اسماعیل غزنوی انہیں کے بطن سے تھے، جو اپنے بچپن میں حکیم صاحب یعنی اپنے نانا سے ملنے قادیان بھی جایا کرتے تھے جب کہ حکیم صاحب قادیانیت کی زد میں آ چکے تھے۔ بہاء ) ابتداء سے میرے کانوں میں شیخ الاسلام ابن تیمیہ وتلمیذ الشیخ ابن قیم کی مذمت پہنچی مگر میرا دل ان کی محبت سے پر ہے۔ میں موافق اور مخالف کی باتیں سن لیتا ہوں مگر مجھے بحمد اللہ ، اللہ تعالی کی کتاب قرآن مجید اور احادیث صحیحہ کی محبت میں ترقی ہوتی ہے۔ میں نے دنیا کے بڑے بڑے مفید تعلقات اور آمدنی کو جو بظاہر مفید عام ہوتی ہے یا راحت رساں ترک کر کے قادیان کی اقامت چند ایسے ہی امور پر نظر کر کے اختیار کر لی ہے۔

میری عمر کا بڑا حصہ گذر گیا ہے اور کم باقی معلوم ہوتا ہے۔ قسم قسم کے امراض آئے دن لاحق ہوتے ہیں اس لئے میں کون سی دنیوی امید پر مولی کریم کو ناراض کرنے کی جرأت کر سکتا ہوں۔

میں نے تجربۃً الہامات الہیہ میں مرزا غلام احمد قادیانی کو صادق یقین کیا ہے اور ہر طرح کامل ارادہ اور استقلال سے اس کا ساتھ دیا ہے۔ دنیا کے لعن طعن کی پرواہ نہ کی و ھذا امر ظاھرا جداً لا خفاء فیہ آفتاب آمد دلیل آفتاب

لاکن آج کل ایک عظیم الشان امر پیش آ گیا ہے جس میں آپ سے اعانت چاہتا ہوں و اعتقد ان المعین ھو اللہ یا رب ایاک نعبد و ایاک نستعین اور مجھے یقین ہے کہ آپ کی اعانت بمصداق ما کان العبد فی عون اخیہ المسلم کان اللّٰہ فی عونہ باعث برکات ہوگی اور وہ امر عظیم یہ ہے

کہ مجھے میاں الٰہی بخش اکونٹنٹ اور عبدالحق الغزنوی اور مولوی محی الدین لکھو کے والے اور آپ کے حداد کی نسبت بھی کامل یقین ہے کہ ہر ایک ان میں سے مفتری علی

اللہ نہیں اور ہرگز نہیں۔ اور میں نے پختہ طور پر سنا ہے کہ ان لوگوں کو مرزا جی کے خلاف الہامات ہوتے ہیں۔ پس میں چاہتا ہوں کہ ان مخالف الہامات کو سنوں۔
آپ سعی فرماویں کہ ایک مجموعہ ایسے الہامات کا جو مرزا جی کے خلاف ہوں جمع کرلوں پھر اس کامل توجہ اور غور سے کام لوں۔ آپ ضرور کوشش سے کام لیں اس میں ہر طرح انشاء اللہ فائدہ ہے ضرر کا واہمہ نہیں و ما رئیت منی خبثاً قط۔ و الحمد للہ رب العالمین۔ (اخبار الحکم قادیان ۳۱۔ اگست ۱۸۹۹ء ص ۵۔۶)

(اس خط میں حکیم نورالدین صاحب اعتراف کرتے ہیں کہ منشی الٰہی بخش لاہوری، مولوی عبدالحق غزنوی، مولوی محی الدین عبدالرحمٰن لکھوی اور میاں حداد، جن کا ذکر مع الہامات ہم جلد گیارہ میں بضمن عصائے موسیٰ کر چکے ہیں، مدعیان الہامات، مفتری علی اللہ نہیں ہیں۔ یعنی یہ بزرگ سچے ملہم ہیں۔ و الفضل ما شھدت بہ الاعداء۔ بہاء)

## بجواب منشی عبدالحق و منشی الٰہی بخش }

الحکم ۳۰ ستمبر ۱۸۹۹ء میں، منشی عبدالحق کے اعتراضات اور عبدالکریم کی طرف سے جوابات، کے عنوان سے ایک مضمون شروع ہوتا ہے۔ یہاں صرف ایک اعتراض اور اس کا جواب نقل کیا جاتا ہے جس سے ہمارا مقصد یہ دکھانا ہے کہ منشی عبدالحق اکاؤنٹنٹ جو مرزا صاحب کے دعاوی کے ابتدائی زمانے میں ان کے نہایت سرگرم مرید و معاون تھے، اللہ تعالیٰ سے توفیق پاکر منشی الٰہی بخش کی طرح مرزا صاحب اور قادیانیت کے مخالف ہوگئے تھے اور تحریری محاذ پر بھی سرگرم عمل تھے۔ نیز یہ کہ مولانا عبدالواحد غزنوی، حکیم نورالدین خلیفہ قادیان کا داماد ہونے کے باوجود ردقادیانیت میں اتنے سرگرم تھے کہ مرزا صاحب کے روبرو ان کے عقاید و نظریات کی تردید فرمایا کرتے تھے۔ بہاء)۔

منشی عبدالحق فرماتے ہیں: مرزا صاحب راست باز نہیں

(مولوی عبدالکریم نے اس کا طویل جواب دیا ہے جس میں ایک جگہ لکھا ہے):

آج تیسرے روز کی بات ہے مولوی عبدالواحد غزنوی جو غزنوی جرگہ میں نیک بخت اور ذہین مانے جاتے ہیں مولوی نورالدین کے تعلق کی وجہ سے قادیان میں آئے اور مرزا غلام احمد سے بھی ملے۔ مرزا صاحب نے سنت انبیاء کے اقتداء پر کہ ملاقات خدا کے لئے ہوجائے اور انفاس ضائع نہ ہوں بڑی دل سوزی اور ہمدردی سے جو اس

پاک رحیم جماعت کا خاصہ ہے مولوی عبدالواحد کو تبلیغ شروع کی۔ مولوی صاحب چپکے سنا کئے، مگر جب مرزا صاحب نصرت وتائید الٰہی کے بیان پر پہنچے تو جھنجھلا کر بول اٹھے کہ تائید ونصرت الٰہی کوئی معیار نہیں، اور مفتری کے لئے کوئی وقت مقرر نہیں کہ کب اس کے افتراء پر خدا کی گرفت پڑے۔ اور آپ لوگ بار بار یہی دعوی کرتے ہیں مگر ہمارے نزدیک یہ کوئی معیار نہیں۔ اور معاً یہ بھی کہا کہ میں کوئی بحث نہیں کرنا چاہتا اور نہ زیادہ سننا چاہتا ہوں۔ (اخبار الحکم قادیان ۳۰ ستمبر ۱۸۹۹ء۔ ص ۶)

اڈیٹر الحکم قادیان بتاتے ہیں:

(مرزا صاحب کے روبرو) منشی الٰہی بخش صاحب اور ان کے رفیق اور ان کی تصنیف عصائے موسیٰ کا کچھ ذکر تھا کسی نے کہا فلاں شخص ان لوگوں کے چال چلن کی نسبت ایسی بات کہتا تھا فرمایا (مرزا صاحب نے) ہم اس میں نہیں پڑتے اور نہ ہم ذاتیات میں دخل دیتے ہیں یہ بات تقوی کے خلاف ہے۔

بابو محمد صاحب نے ذکر کیا کہ انہوں نے عصائے موسیٰ میں کئی باتیں واقعات کے برخلاف لکھی ہیں اس پر مرزا صاحب نے فرمایا کہ:

ہم نے ضرورۃ امام میں یہ ظاہر کیا تھا کہ ہمیں ان پر حسن ظن ہے مگر افسوس کہ انہوں نے اس طرح واقعات کے برخلاف امور لکھ کر ہمارے اس حسن ظن کو دور کر دیا ہے کسی دوسرے شخص کی عبارت نقل کر کے الٰہی بخش میری نسبت اور میرے والد صاحب کی نسبت ہتک کے الفاظ استعمال کرتے ہیں کہ وہ ایسے مفلس تھے تقوی کا خاصہ نہیں ہے کہ محض جھوٹ نقل کرے۔ ناقل بھی تو ذمہ وار ہوتا ہے اگر الٰہی بخش صاحب سے ہمارے تعلقات ایسے پرانے نہ ہوتے اور وہ ہمارے خاندان کے حالات سے واقفیت نہ رکھتے اور کسی دور دراز علاقہ کے رہنے والے ہوتے اور سر لیپل گریفن کی کتاب رؤساء پنجاب میں میرے والد کا ذکر نہ پڑھا ہوتا اور غدر میں سرکار انگریزی کو پچاس سواروں کی مدد کے حال سے وہ ناواقف ہوتے تو میں ان کو معذور سمجھتا مگر اب تو ان کے تقوی کا خوب اندازہ ہو گیا۔ (اخبار الحکم قادیان ۳۱ جولائی ۱۹۰۱ء ص ۴)

(غدر کے موقع پر جن لوگوں نے انگریز کی مدد کی تھی انہیں تو انگریزوں نے جاگیریں دی تھیں، انعامات دئے، وغیرہ لیکن مرزا صاحب کے والد تو ساری عمر اپنی مغل جاگیر بحال کرانے میں

مقدمہ بازی میں لگے رہے اور بقول مرزا صاحب ستر ہزار روپیہ مقدمہ بازی پر خرچ کیا۔ نہ معلوم اس قدر روپیہ ان کے پاس کہاں سے آیا جب کہ ان کی زمین جائداد چھن چکی تھی اور وہ خود حکمت کی دکان چلاتے تھے اور ان کا بڑا بیٹا کسی دفتر میں کلرک تھا اور چھوٹا بیٹا ۱۵ روپے ماہوار پر، وہ بھی صرف چار سال، سیالکوٹ کی کچہری میں بطور اہلمد ملازم کرتا رہا۔ اور اس دوران وہ گھر میں کچھ نہیں دیتا تھا بلکہ شائد اس کی اہلیہ اور بچوں کی پرورش کے اخراجات بھی والد صاحب ہی کو برداشت کرنے پڑتے تھے کیونکہ مرزا تو سیالکوٹ میں تنہا رہتے تھے۔
اور مرنے کے وقت مرزا کے والد مقروض تھے، اور ان کے پاس کچھ بھی نہیں تھا۔ مرزا صاحب خود بتاتے ہیں کہ میرے والد کو خواب میں رسول کریم ﷺ کی زیارت ہوئی۔ نذر دینے کے لئے جیب میں ہاتھ ڈالا تو صرف ایک کھوٹہ روپیہ تھا۔ اس لئے پچاس گھوڑوں اور سواروں کے دینے کی بات کچھ وزن نہیں رکھتی۔ یوں ہوسکتا ہے کہ بھرتی کے قادیان اور نواح کے کچھ بھرتی ہو گئے ہوں، اور بھرتی کرنے والوں نے اپنا دفتر مرزا کے والد کے گھر کی بیٹھک یا حکمت کی دکان کو بنایا ہو، جسے بعد میں یوں بنا دیا گیا کہ ہم نے گھوڑے اور سوار مہیا کئے۔ بہا)

} اڈیٹر الحکم، مرزا کے دربار شام ۱۷ نومبر ۱۹۰۱ء کی کاروائی بیان کرتے ہوئے لکھتے ہیں:
بابو محمد ہیڈ کلرک نہر سرہند اور منشی الٰہی بخش لاہوری ملہم اور حافظ محمد یوسف امرتسری کے درمیان خط و کتابت ہوئی تھی جو بابو محمد نے حضرت اقدس کے پاس بھیج دی ہے اس خط وکتابت میں الٰہی بخش کا ایک الہام بھی درج ہے جس میں بتایا گیا ہے کہ، مرزا صاحب چند روز میں ذلیل ہو جائیں گے۔

اس الہام کو چونکہ منشی صاحب نے صاف دیکھا ہے کہ الٹا ان ہی پر پڑا ہے اور سلسلہ عالیہ تو خدا کے فضل سے آناً فاناً ترقی کر رہا ہے اور ادھر حضرت حجۃ اللہ کو لک خطاب العزۃ کے الہام ہوتے ہیں منشی الٰہی بخش اینڈ کو نے اپنی ذلت کو چھپانے کے لئے کتاب میں درج نہ کیا مگر ان کی شامت اعمال کب انہیں چھوڑ سکتی تھی ...
حضرت اقدس (مرزا) نے اس خط وکتابت پر فرمایا:

ہمارا دعوی ہے کہ دنیا میں کوئی ایسا آدمی پیش کرو جس کے اس قدر نشانات، جن کے کروڑوں آدمی گواہ ہوں، پورے ہوئے ہوں۔ ایک سو سے زائد عظیم الشان پیشگوئیاں کتاب (تریاق القلوب) میں درج کر دی گئی ہیں۔ جب یہ لوگ کسی کو پیش

نہیں کر سکتے تو کہہ دیتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ پر بھی فضیلت کا دعوی کرتے ہیں ان کو اتنی خبر نہیں کہ یہ رسول اللہ ﷺ پر کہاں فضیلت ہوئی یہ بزرگی اور عظمت تو آپ ہی کی ہوئی کیونکہ آنحضرت ﷺ کے باہر تو کوئی چیز نہیں بلکہ سب اسی کے رنگ میں اسی کی چادر میں سے یہ ظہور نشانات کا ہو رہا ہے اور اسی کے ہاتھ پر صادر ہو رہے ہیں..

اصل بات یہ ہے کہ جو اسباب اور سامان تبلیغ واشاعت کے ہمیں میسر آئے ہیں اور اس زمانہ میں جمع ہوئے ہیں وہ پہلے نہیں ہوئے اور نہ مذاہب کا اس قدر زور ہوا غرض یہ نشانات اپنی نظیر نہیں رکھتے الٰہی بخش کی پیشگوئیاں کیا حقیقت رکھ سکتی ہیں۔

پھر مختلف باتوں کے تذکرہ میں (مرزا صاحب نے) فرمایا:

جو قوی خدا نے انسان کو دیئے ہیں ان سب سے بجز سچے موحد کے کوئی دوسرا کام نہیں لے سکتا شیعہ ترقی نہیں کر سکتے کیونکہ وہ تو اپنی ساری کوششوں کا منتہاء امام حسین کو سمجھ بیٹھے ان کو رو لینا اور ماتم کر لینا کافی قرار دے لیا ہمارے استاد ایک شیعہ تھے گل علی شاہ ان کا نام تھا کبھی نماز نہیں پڑھا کرتے تھے منہ تک نہ دھوتے تھے اس پر نواب (محمد علی خان) صاحب نے آپ کی تائید میں بیان کیا کہ وہ میرے والد صاحب کے بھی استاد تھے اور وہاں جایا کرتے تھے اور یہ واقعی سچ ہے کہ ان کی مسجدیں غیر آباد ہوتی ہیں ہماری مسجد کا ایسا ہی حال تھا اور اب خدا کے فضل سے وہ آباد ہو گئی ہے۔اس پر حضرت اقدس نے نواب صاحب کو مخاطب کر کے کہا وہ کبھی کبھی آپ کے والد صاحب کا ذکر کیا کرتے تھے اور یہاں سے تین تین مہینے کی رخصت لے کر مالیر کوٹلہ جایا کرتے تھے۔

(اخبار الحکم قادیان ۲۴ نومبر ۱۹۰۱ء ص ۳۔۴)

( }منشی صاحب نے تو عصائے موسیٰ میں کہا ہے کہ مجھے الہامات بہت ہوئے ہیں لیکن کتاب میں صرف چند ایک درج کر رہا ہوں۔

} مرزا صاحب آج کا زمانہ جس میں ٹیلی فون ،فیکس ، انٹرنیٹ، ٹیلی ویژن، ریڈیو، کیسٹ ریکارڈر، ٹی وی ، ای میل، سکین وغیرہ دیکھتے تو دنگ رہ جاتے۔اس کے مقابلے میں مرزا کے دور کے ذرائع مواصلات وابلاغ کی کیا حیثیت ہے۔

}مرزا صاحب کا دعوی تھا کہ ان کی تعلیم وتربیت خود اللہ تعالی نے فرمائی ہے اور وہ کسی دنیاوی استاد کے شاگرد نہیں ہیں۔لیکن یہاں خود ہی اپنے دعوی کی تغلیط کر رہے ہیں کہ وہ ایک شیعہ

استاد سے پڑھتے رہے ہیں۔ یہ استادی شاگردی کا تعلق ایک دو روز یا ایک دو مہینے کا مختصر تعلق تھا بلکہ مدتوں انکے سامنے زانوئے تلمذ کرتے رہیں۔ اور یہ مدت اتنی طویل تھی کہ اس دوران ان کے استاد تین تین مہینے کی رخصت لے کر مالیر کوٹلہ بھی چلے جایا کرتے تھے جہاں نواب مالیر کوٹلہ کو اپنے فیوض سے مستفیض فرمایا کرتے تھے۔

نیز اس اقتباس سے یہ بھی معلوم ہوا کہ مرزا صاحب کے یہ استاد تارک نماز تھے اور ان کی طہارت و پاکیزگی کا یہ حال تھا کہ منہ بھی نہیں دھویا کرتے تھے۔ استاد کو چونکہ شاگرد کا روحانی باپ سمجھا جاتا ہے اسلئے بخوبی اندازہ ہوسکتا ہے کہ مرزا صاحب کیسے روحانی باپ کے بیٹے تھے اور اس باپ نے اپنے روحانی بیٹے میں کس قسم کی روحانیت کوٹ کوٹ کر بھری ہوگی۔ بہاء)

} ایک قادیانی لکھتا ہے:

بعض لوگ پوچھا کرتے ہیں کہ منشی الہی بخش اینڈ کو کی کتاب عصائے موسی کا جواب اب تک کیوں نہیں دیا گیا۔ تعجب کی بات ہے کہ اس کتاب کا جواب ایسا ہو چکا ہے جس کا جواب منشی الہی بخش اور ان کے رفیق قیامت تک نہ دے سکیں گے جو لوگ ابھی تک اس سے ناواقف ہیں وہ پھر ان سے مطالبہ کریں۔ اس جواب کا خلاصہ یہ ہے کہ منشی الہی بخش صاحب اور رفیق نے عصاء موسی میں ہمارے سامنے پیش کیا ہے

اول اپنے الہامات، دوم حضرت اقدس کی ذات پر کچھ نکتہ چینیاں۔

الہامات کے متعلق تو خود منشی صاحب اپنی کتاب میں کہتے ہیں کہ وہ سب ظنیات کا مجموعہ ہے ایک بھی الہام ایسا نہیں جس پر یقین کا ایک حرف بھی زبان پر لاسکیں، اس لئے وہ الہامات تو یوں جاتے رہے۔ باقی رہی ذاتی نکتہ چینیاں، اس کے متعلق ہم اتنا پوچھتے ہیں کہ وہ کوئی ایسا اعتراض اور نکتہ چینی پیش کریں جو اس سے پہلے کسی اولوالعزم نبی پر نہ کی گئی ہو اور اگر وہ ثابت نہ کرسکیں اور نہ کرسکیں گے لو کان بعضھم لبعض ظھیرا تو دانش مند خود ہی سمجھ سکتے ہیں کہ پھر عصائے موسی میں باقی رہ کیا گیا ہے؟ (اخبار الحکم قادیان ۱۰۔ اکتوبر ۱۹۰۱ء ص ۶)

(عصائے موسی کا جواب دینے سے معذوری کا اظہار کرنیکا اس سے بہتر طریقہ اور کیا ہوسکتا ہے کہہ دیا جائے کہ اس میں یا تو منشی الہی بخش کے الہامات ہیں، یا مرزا صاحب پر نکتہ چینیاں بھلے آدمی! مرزا صاحب کی کتابوں میں کیا ہے؟ یا تو ان کے الہامات ہیں یا دوسروں پر نکتہ

چینیاں۔ اگر منشی صاحب کے الہامات کا جواب دینے کی ضرورت نہیں جسے خود مرزا صاحب ایک سچا ملہم ربانی سمجھتے ہیں اور حکیم نورالدین بھی انہیں مفتری علی اللہ نہیں جانتے، یعنی صادق سمجھتے ہیں، تو مرزا صاحب کی باتوں کا جواب دینے کی کیا ضرورت رہ جاتی ہے جہاں عامہ اہل اسلام انہیں مفتری اور کذاب سمجھتے تھے۔ اور جہاں تک مرزا صاحب پر ذاتی نکتہ چینیوں کا جواب نہ دینے کی ضرورت نہ ہونے کی بات کی گئی ہے تو ذرا غور کریں:

مرزا صاحب مسیح موعود ہو کر اگر حج نہ کریں تو ان پر اعتراض کیوں نہ ہو؟ جب کہ آنحضرت صاحب ﷺ نے فرمایا ہے کہ مسیح حج یا عمرہ کے لئے حجاز آئے گا۔

مرزا صاحب کی محمدی بیگم سے شادی نہ ہونے اور محمدی بیگم سے ان کی اولاد نہ ہونے پر مسلمان کیوں اعتراض نہ کریں؟ جب کہ بقول مرزا صاحب، جناب رسالت مآب ﷺ فرما چکے ہیں کہ مسیح دنیا میں آکر شادی کرے گا اور اس نکاح سے اس کی اولاد ہوگی، اور ادھر مرزا صاحب نے دعوی میسیحیت کے بعد نہ کوئی شادی کی، نہ ایسی شادی سے ان کی اولاد ہوئی۔ یاد رہے کہ سلطان احمد کی والدہ اور محمود احمد کی والدہ سے مرزا صاحب کی شادیاں ان کے دعوی میسیحیت سے برسوں قبل ہو چکی تھی۔

نیز یہ کہنا کہ وہ کون سا اعتراض ہے جو مرزا صاحب پر ہو سکے لیکن گذشتہ انبیاء پر نہ ہو سکے۔ اس لئے غلط ہے کہ دنیا کی کم وبیش نصف آبادی انبیاء گذشتہ کو نہیں مانتی، اس اصول کی رو سے ایسے لوگوں کے لئے مرزا صاحب کے پیغام میں کچھ بھی نہیں رہا۔ وہ کیا کریں۔ جب کہ دوسری طرف مرزا صاحب کا دعوی ہے کہ امام الزمان ہیں۔ یعنی سب کیلئے پیشوا ہیں۔ بہاء)

☆ سید عبداللہ غزنوی اور مسیح موعود

مرزا صاحب قادیانی فرماتے ہیں:

منشی الہی بخش اور اس کے دوسرے رفیق اعتراض کرتے ہیں کہ میں بید مشک اور کیوڑہ کا استعمال کرتا ہوں یا اور اس قسم کی دوائیاں کھاتا ہوں۔

تعجب ہے کہ حلال اور طیب چیزوں کے کھانے پر اعتراض کیا جاتا ہے، اگر وہ غور کر کے دیکھتے اور مولوی عبداللہ غزنوی کی حالت پر نظر رکھتے تو میرا مقابلہ کرتے ہوئے ان کو شرم آجاتی۔ مولوی عبداللہ کو بیویوں کا استغراق تھا، اس لئے انڈے اور مرغ کثرت سے کھاتے تھے، یہاں تک کہ اخیر عمر میں شادی کرنا چاہتے تھے۔ میری شہادت مل سکتی

ہے کہ مجھے کیوڑہ وغیرہ کی ضرورت کب پڑتی ہے۔ میں کیوڑہ وغیرہ کا استعمال کرتا ہوں جب دماغ میں اختلال معلوم ہوتا ہے یا جب دل میں تشنج ہوتا ہے۔ خدائے وحدہ لا شریک جانتا ہے کہ بجز اس کے مجھے ضرورت نہیں پڑتی۔ بیٹھے بیٹھے جب بہت محنت کرتا ہوں تو یکدفعہ ہی دورہ ہوتا ہے۔ بعض وقت تو ایسی حالت ہوتی ہے کہ قریب ہے کہ غش آجاوے اس وقت علاج کے طور پر استعمال کرنا پڑتا ہے۔ اور اسی لئے ہر روز باہر سیر کو جاتا ہوں، مگر مولوی عبداللہ جو کچھ کرتے تھے یعنی مرغ انگور انڈے وغیرہ استعمال کرتے تھے اس کی وجہ کثرت ازدواج تھی اور کوئی سبب نہ تھا۔

انبیاء علیہ السلام ان چیزوں کو استعمال کرتے تھے مگر وہ خدا کی راہ میں فدا تھے۔ آنحضرت ﷺ جب کبھی گھبراتے تھے تو حضرت عائشہ ؓ کی ران پر ہاتھ مار کر کہتے: اے عائشہ ہم کو راحت پہنچا۔ آنحضرت ﷺ کیلئے تو سارا جہان دشمن تھا، پھر اگر ان کے لئے کوئی راحت کا سامان نہ ہو تو یہ خدا کی شان کے ہی خلاف ہے۔ یہ خدا تعالی کی حکمت ہوتی ہے کہ جیسے کافور کے ساتھ دو چار مرچیں رکھی جاتی ہیں کہ اڑ نہ جاوے۔

(اخبار الحکم قادیان ۱۰ جولائی ۱۹۰۲ء ص ۳)

} مولوی عبدالکریم کہتے ہیں:

ایک نادان سنت اللہ سے جاہل عصاء موسی میں کہتا ہے کہ (مرزا کو) عبادت کا موقع ہی کب ملتا ہے ... میرا ایمان تو یہی ہے کہ اس (مرزا صاحب) کا کھانا، پینا، بیٹھنا، چلنا، پھرنا، دوستوں سے ملنا، کتابیں لکھنا، غرض ہر فعل ہر قول عبادت ہی ہے، کیونکہ اپنے لئے نہیں بلکہ اس کا مقصود خدا ہے۔ اس کے سامنے ہمیشہ اللہ تعالی کا محبوب چہرہ رہتا ہے۔ ایک دن (مرزا) فرماتے تھے کہ مجھ پر امیت بہت غالب ہے۔ میں کچھ نہیں جانتا ایک ایک لفظ کے لئے دعا کرتا ہوں تب آتا ہے۔ اب دیکھو کہ کس قدر لفظ اس کے منہ اور قلم سے نکلے ہیں اور یہ بھی دعاؤں کے نتیجے ہیں۔ اندازہ تو کرو کس قدر دعائیں قبول ہوئیں۔ پھر احمق کہتا ہے کہ عبادت کا موقع ہی کب ملتا ہے (الحکم ۱۹۰۱ء ص)

( } ہر لفظ دعا کے نتیجہ میں آیا ہے، تو جو الفاظ توفی کے معنوں کے بارے میں براہین احمدیہ میں درج ہیں اور جن الفاظ میں وہاں مسیح کی دوبارہ آمد کا عقیدہ درج ہے وہ بھی دعا کی قبولیت کا نتیجہ ہوئے۔ مولوی عبدالکریم کو شائد معلوم نہیں تھا کہ ان اس تحریر کا کیا مطلب ہوتا ہے۔

} اورقبولیت دعاؤں کی تعداد تو مولوی عبدالکریم نے خوب بڑھالی۔ ہرلفظ کے لئے دعا، اور وہ بھی قبول شدہ ، یہ تو لاکھوں الفاظ ہوں گے، گویا لاکھوں دعائیں کیں ، اور قبول ہوئیں، اور یوں مرزا صاحب کی صداقت کے لاکھوں نشان وجود میں آ گئے۔

} ادھر ایک دعا کے لئے دو تین منٹ بھی شمار کرلیں تو مرزا صاحب کو اتنا وقت کب ملتا تھا، خاص طور ان کے وہ مضامین اور لیکچر ( سیالکوٹ وغیرہ ) جنکے متعلق بتایا جاتا ہے کہ بڑے محدود وقت میں لکھے گئے ۔ وہاں منٹ اور الفاظ شمار کئے جائیں تو منٹ کم رہ جاتے ہیں، جب کہ دعا کیلئے منٹ بھی نکالنا ہوں گے اور لکھنے کیلئے بھی ، اور درشن دینے کیلئے بھی، اور سوسو دفعہ دن میں پیشاب کیلئے بھی ، نمازوں کیلئے بھی، دیگر مصروفیات کیلئے بھی، مریدوں سے ملنے ملانے کیلئے بھی، اور ایک جگہ سے دوسری جگہ جانے کیلئے بھی ۔

} مرزا صاحب امیت کی بات بھی کرتے ہیں، اور کم از کم تین اساتذہ کا ذکر بھی کرتے ہیں جن سے وہ برسوں پڑھتے رہے ۔ ایک استاد کا نام تو اوپر مذکور ہو چکا ہے۔اور مرزا صاحب نے ایک استاد سے انگریزی بھی پڑھی جیسا کہ مرزا بشیر احمد نے لکھا ہے : اس زمانہ میں مولوی الٰہی بخش کی سعی سے جو چیف محرر مدارس تھے کچہری کے ملازم منشیوں کیلئے ایک مدرسہ قائم ہوا کہ رات کو کچہری کے ملازم منشی انگریزی پڑھا کریں۔ ڈاکٹر امیر شاہ جو اس وقت اسسٹنٹ سرجن پنشنر ہیں استاد مقرر ہوئے۔مرزا صاحب نے بھی انگریزی شروع کی اور ایک دو کتابیں پڑھیں۔ سیرۃ المہدی روایت نمبر ۱۵۰۔ بہاء )

## } اختلاف دور کرنے کا طریق

مرزا غلام احمد نے ۱۰ فروری ۱۹۰۵ء کو فرمایا: ہر ایک شخص اپنی حالت کے لحاظ سے معذور ہوتا ہے اس لئے ان میں فیصلہ کا ایک موٹا طریقہ ہے جسے ہم پیش کرتے ہیں۔ اس وقت مختلف اقوام جن کا اسلام سے بھی کچھ تعلق نہیں ہے الہام کے مدعی ہیں ۔

دس سال کا عرصہ گذرا کہ ایک دفعہ امرتسر سے ایک سکھ کا خط آیا کہ سکھ مذہب کے سچا ہونے کی نسبت مجھے الہام ہوا ہے۔

اور ایسے ہی ایک انگریز نے الہ آباد سے لکھا کہ مجھے عیسویت کے سچا ہونے کی نسبت الہام کے ذریعہ سے اطلاع دی گئی ۔

اور ایک مولوی عبداللہ صاحب غزنوی جن کو میں نیک جانتا ہوں ان کی اولاد امرتسر میں ہے ان کو بھی الہام کا دعوی ہے اور وہ کہتے ہیں کہ ہمیں الہام ہوتا ہے کہ یہ سلسلہ ( احمدیہ ) جھوٹا ہے اور مرزا صاحب کاذب اور دجال ہیں۔

پھر ادھر ہماری جماعت میں بھی ہزار ہا ایسے آدمی ہیں جن کو الہام اور رؤیا کے ذریعہ یہ اطلاع ملی ہے اور خود رسول اللہ ﷺ نے زبان مبارک سے تصدیق کی ہے کہ یہ سلسلہ من جانب اللہ ہے اور یہی ذریعہ ان کی بیعت کا ہوا ہے۔

تو اب ان مختلف اقسام کے الہاموں میں جلدی سے فیصلہ تجویز کرنا تقوی سے بعید ہے اس لئے میں جلدی کو پسند نہیں کرتا انسان کو چاہیے کہ صبر اور دعا سے کام لے اور تقوی کے پہلو کو نہ چھوڑے ....

آنحضرت ﷺ نے جیسے کہ قرآن مجید میں درج ہے یہ جواب دیا اعملوا علی مکانتکم انّی عامل کہ اگر تم لوگوں پر میرا سچا ہونا مشتبہ ہے تو تم بھی اپنی جگہ عمل کرو میں بھی کرتا ہوں، انجام پر دیکھ لینا کہ خدا کی تائید اور نصرت کس کے شامل ہے جو امر خدا کی طرف سے ہوگا وہ بہر حال غالب ہوگا واللّٰہ غالب علی امرہ .

ان مختلف الہامات کے فیصلہ کے لئے بھی دراصل یہی معیار ہے ..

پس اگر یہ سب الہامات خدا کی طرف سے سمجھے جائیں تو پھر یہ بھی ماننا پڑے گا کہ خدا بھی بہت سے ہیں کیونکہ اگر وہ سب ایک ہی کا کلام ہے تو آپس میں ایک دوسرے کی ضد کیوں ہیں کہ وہی خدا ایک کو کہتا ہے کہ فلاں سچا شخص سچا ہے اور دوسرے کو کہتا ہے کہ جھوٹا ہے۔ پس اس میں فیصلہ کی جو آسان ترین راہ ہے وہ یہ ہے کہ ایک قول ہوتا ہے اور ایک فعل، اگر قول میں اختلاف ہے تو اب فعل کا انتظار کرنا چاہیے...

الہام میں دخل شیطانی بھی ہوتا ہے جیسا کہ قرآن شریف سے بھی ظاہر ہے مگر جو شخص شیطان کے زیر اثر ہو، اسے نصرت نہیں ملا کرتی، نصرت اسے ہی ملا کرتی ہے جو رحمان کے زیر سایہ ہو..

ہم لوگوں کے سامنے ہیں اور اگر فریب سے کام کر رہے ہیں تو خدا تعالی ایسے عذاب سے ہلاک کرے گا کہ لوگوں کو عبرت ہو جاوے گی اور اگر یہ خدا کی طرف سے ہے اور ضرور خدا کی طرف سے ہے تو پھر دوسرے لوگ ہلاک ہو جائیں گے۔

(الحکم قادیان ۲۴ فروری ۱۹۰۵ء ص ۲۔۳ مختصراً)

(مرزا صاحب کے سسر ناصر نواب صاحب، جو اپنے داماد کے وقتِ آخر ان کے سرہانے موجود تھے ، بتاتے ہیں کہ مرزا صاحب نے مجھے فرمایا: میر صاحب مجھے وبائی ہیضہ ہو گیا ہے۔ دیکھو حیات ناصر

....اور ہیضہ سے مرنا، اور وہ بھی اس حالت میں کہ مرزا صاحب دعا فرما چکے تھے، جس کی قبولیت کی اطلاع بھی بقول ان کے جناب باری سے انہیں ہو چکی تھی، کہ مجھ، مرزا، اور ثناء اللہ میں جو جھوٹا ہے وہ وہ صادق کی زندگی میں ہیضہ یا طاعون سے مرجائے۔ اب قادیانی حضرات بتائیں کہ مئی ۱۹۰۸ء میں (جب کہ ثناء اللہ امرتسری زندہ تھے) ہیضہ سے کون مرا، ایسے وقت میں کہ ثناء اللہ کے علاوہ بھی مرزا صاحب کے شدید مخالف مثل ڈاکٹر عبدالحکیم پٹیالوی، پیر مہر علی شاہ، مولانا محمد حسین بٹالوی، مولانا عبد الجبار غزنوی، عبدالحق غزنوی، علامہ شمس الحق ڈیانوی، حافظ عبدالمنان وزیر آبادی، شاہ احمد رضا بریلوی، مرزا حیرت دہلوی، منشی محبوب عالم اڈیٹر پیسہ اخبار وغیرہ زندہ تھے۔

اور آج اسلام کا ڈنگا بج رہا ہے کہ اس کے مقابل قادیانیت کا؟

اور دنیا میں آج مرزا سے نفرت کی جاتی ہے کہ اس کے دشمنوں سے۔ بہاء)

# محمد حسین بٹالویؒ

عنوان بالا کے تحت ان شذرات، خطوط، خبروں، مضامین وغیرہ سے اقتباسات نقل کئے جارہے ہیں جو الحکم اور البدر میں شائع ہوئے۔ حسب ضرورت ان پر تبصرے اور جوابی گذارشات بھی پیش کی جارہی ہیں۔

## قادیانی مکتوب بنام محمد حسین بٹالوی

مخدومی مکرمی مولانا اخویم مولوی محمد حسین صاحب سلمہ اللہ تعالی۔

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ۔ عنایت نامہ آں مخدوم پہنچا، باعث ممنونی ہوا الحمد للہ و المنہ کہ علماء شرع کی طرف سے حسن ظن اور رفق اور نرمی ظہور میں آئی۔ اور بعض نے طریق نزاع اختیار کیا ہے تو اس میں بھی حضرت ارحم الراحمین کی طرف سے کوئی مصلحت ہوگی۔ یہ عاجز بخوبی جانتا ہے کہ جناب الہی کی یہ عادت نہیں ہے کہ ایسے کاموں کو چپکے چپکے یک دفعہ کمال تک پہنچا دے اور ہر یک قسم کے دل سے یک بارگی آمنا صدقنا کا اقرار کرا دے۔ اگر ایسا ہوتا تو بہت سے ثواب کہ جو شدائد اور مکروہات کے دیکھنے پر موقوف ہیں، نبیوں اور مرسلوں کو اور ہم لوگوں کو جو ان کے متبعین ہیں ہرگز حاصل نہ ہو سکتے، بلکہ انواع واقسام کے اسرار مخفی رہ جاتے اور کئی قسم کی تائیدات اور

برکات سماوی اور آیات رحمانی جن کا ظہور بروز کسی موذی کی ایذاء سے وابستہ ہے پردہ اخفا میں چھپی رہتی۔ ۱۵ فروری ۱۸۸۴ء مطابق ۱۶ ربیع الثانی ۱۳۰۱ھ

(اخبار الحکم قادیان ۱۶ ستمبر ۱۸۹۹ء ص ۵۔۶)

(مولانا بٹالوی کے نام مرزا صاحب کا یہ خط ۱۸۸۴ء کے اوائل کا ہے، جب ان کی براہین احمدیہ کی چار جلدیں منظر عام پر آچکی تھیں۔ اس خط سے اس بات کی طرف اشارہ تک نہیں نکلتا کہ ان کا مسیحیت یا نبوت یا مہدویت کا کوئی دعوی ہے اور مرزا صاحب اپنے آپ کو نبیوں اور مرسلوں کا متبع بتاتے ہیں۔ ایسے ہی جذبات و خیالات کی وجہ سے مولانا محمد حسین ان کی حمایت کرتے تھے اور مولانا رشید احمد گنگوہی انہیں صالح مسلمان قرار دیتے تھے۔ بہاء)

} الحکم ۱۷ فروری ۱۹۰۴ء کے صفحہ ۶۔۷ پر مرزا قادیانی ۱۸۸۷ء کے چند خطوط بنام محمد حسین بٹالوی درج کئے اور تعارفی نوٹ میں اڈیٹر نے لکھا ہے:

مولوی محمد حسین جب اول اول مخالفت پر آمادہ ہوئے اس وقت کے یہ مکتوبات ہیں۔ ۱۸۸۷ء کا یہ معاملہ ہے ان خطوط کو پڑھنے سے معلوم ہوسکتا ہے کہ وجہ مخالفت کیا ہوئی۔ اعلی حضرت کو اپنے مولی کریم کی وحی پر کس قدر انشراح صدر سے بالبصیرۃ یقین کامل ہے کسی کی مخالفت اور اعتراض کی کچھ پرواہ نہیں دنیا کی خیالی ذلت وعزت سے سروکار نہیں اصل غرض اعلاء کلمۃ الاسلام ہے اس میں خواہ کوئی ناراض ہو یا خوش ...۔

} از عائذ باللہ الصمد غلام احمد بخدمت اخویم مکرم ابوسعید محمد حسین صاحب بعد السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ عنایت نامہ پہنچا، اشتہارات تلاش کر کے اور بعض مہمانوں سے لے کر ارسال خدمت ہیں۔ میں بباعث بیماری وجع الاذن حاضر نہیں ہوسکا کیونکہ مجھ کو درد گوش سے بشدت تکلیف ہے اور اندیشہ تپ بھی ہے۔ اعتراض احباب در بارہ کتب مؤلفہ ایں احقر معلوم نہیں کس صورت سے ہے، اگر توقف طبع کتاب پر ہے تو یہ امر قضا وقدر حضرت حکیم مطلق سے واقع ہو گیا ہے۔ شائد اس میں یہ مصلحت ہوگی کہ جو کچھ درمیانی کاروائیاں آج تک ہوئی ہیں ان کا وقوع میں آجانا قبل از طبع کتاب ضروری تھا۔ میں اس بات پر کبھی راضی نہیں ہوا اور نہ اب ہوں کہ کام طبع کتاب میں توقف ہو لیکن تمام توقعات قادر مطلق کی انواع واقسام کی روکوں سے واقع ہوتی گئی ہیں۔ الوہیت کے زور اور قدرتیں بشریت کے ارادوں کو مضمحل اور کالعدم کر دیتی ہیں

اور پھر جب خوب غور سے سوچیں تو اصل خیر بھی انہیں میں ہوتی ہے ۔ انسان اپنی فطرت سے مستعجل اور زود پسند ہے اور یہی چاہتا ہے کہ جو کل ہونا ہے وہ آج ہی ہو جائے لیکن عادۃ اللہ تانی اور توقف ہے جیسا کہ مدت نزول قرآن سے ظاہر ہے ۔ غرض میرے ساتھ معاملہ حضرت عز وجل شانہ کچھ ایسا ہے کہ میں مردہ بدست زندہ ہوں اور اس کی مصلحت میری مصلحت پر مقدم آجاتی ہے وہ لوگوں کے لعن طعن کی کچھ بھی پرواہ نہیں کرتا کیونکہ قادر ہے کہ انجام کار لوگوں کو خوش کر دے اور جس بات کیلئے میرا سینہ کھول دیا ہے اس کیلئے ان کا سینہ بھی کھول دے و ھو علی کلّ شیء قدیر

اگر اس عاجز کی کتابوں پر اس صورت سے اعتراض ہو کہ ان میں بعض جگہ سخت الفاظ استعمال کئے گئے ہیں تو میں منطقیوں کی طرح ان سے جھگڑنا نہیں چاہتا بلکہ میں سادہ طور پر بیان کرنا کافی سمجھتا ہوں کہ حکیم مطلق نے میرے اجتہاد کو اسی طرف رجوع دیا اور میرے دل میں یہ نقش کر دیا کہ گو بظاہر ایسی تقریریں موجب اشتعال ہونگی مگر ایک عجیب اثر ان میں یہ ہوگا کہ مخالفین کو خواب خرگوش سے بیداری حاصل ہوگی اور گو وہ کیسے ہی بدتہذیبی سے پیش آئیں مگر ان کو ان تالیفات کی طرف، خواہ ردّ ہی کی نیت سے کیوں نہ ہو، رجوع ہو جائے گا اور اس رجوع کا انجام نہایت مفید ہوگا ۔

سو جس بات پر میری رائے قائم ہوگئی سو اگرچہ ابھی اس کے اخیر نتیجہ کا وقت نہیں آیا مگر میں دیکھتا ہوں کہ صدہا ہندو ردّ کی نیت سے میری کتاب کو پڑھتے ہیں اور صدہا ہندؤوں کے خیالات پر اثر ہو گیا ہے ۔ اور بایں ہمہ اس عاجز کی تقریر میں وہ سختی نہیں جس سختی کو ہندؤوں نے ابتداء سے استعمال کیا ہے ۔

اب قصہ کوتاہ یہ کہ یہ طرز تحریر جس کے اختیار کرنے کے لئے حال تک میرا سینہ کھول دیا گیا تھا اگرچہ وہ کسی معترض کی نظر میں صحیح ہو یا غیر صحیح، مگر یہ وہ شئے ہے جس پر میرا اجتہاد قائم کیا گیا اور اب میں نے جس قدر درشت الفاظ کو استعمال کیا اسی قدر کو کافی سمجھا ہے اور آئندہ میں نے قصد کیا ہے کہ ہر ایک بات حلم اور رفق سے بیان کی جائے اور اسی پر خدا تعالی نے میرے دل کو قائم کر دیا ہے ۔ سو میں جانتا ہوں کہ اس میں بھی ایک حکمت تھی اور اس میں ایک حکمت ہے ۔

اور جو آں مخدوم نے پہلے خط میں ذکر فرمایا تھا کہ پیش گوئی فرزند کو رسالہ میں درج کرنا

مناسب نہیں، میں نے اب تک آپ کی خدمت میں اس وجہ سے اس کا جواب نہیں لکھا کہ خدا تعالی نے اس معاملہ میں میری رائے کو آپ کی رائے سے متفق نہیں کیا۔ انّا للّٰہ و انّا الیہ را جعون مجھ کو منجانب اللہ اس بارے میں اعلان واشاعت کا حکم ہے اور جیسا کہ میرے آقا محسن نے مجھے ارشاد فرمایا ہے میں وہی کام کرنے کیلئے مجبور ہوں ۔ مجھے اس سے کچھ کام نہیں کہ دنیوی مصلحت کا کیا تقاضا ہے اور نہ مجھے دنیا کی عزت و ذلت سے کچھ سروکار ہے اور نہ اس کی کچھ پرواہ اور نہ اس کا کچھ اندیشہ ہے۔ میں جانتا ہوں کہ جن باتوں کے شائع کرنے کیلئے میں مامور ہوں ہر چند یہ بدظنی سے بھرا ہوا زمانہ ان کو کیسی ہی تحقیر کی نگاہ سے دیکھے لیکن آنیوالا زمانہ اس سے بہت سا فائدہ اٹھائیگا

بعض احباب مجھ پر یہ بھی اعتراض کرتے ہیں کہ اسراف کا خرچ ہے جو دو دو سو تین تین سو روپئے ماہواری کا ہو جاتا ہے اور اسی خرچ نے طبع کتاب میں دقتیں ڈالیں اور انبار کا انبار قرضہ کا سر پر ہو گیا۔ اسکے جواب میں بھی یہی عرض کرتا ہوں کہ اگر چہ یہ اعتراض سچ ہے مگر یہ مہمانداری محض للہ ہے اور اس میں بھی بارہا تواضع اور اکرام ضیف کیلئے حکم ہوا ہے نہ تخفیف مصارف کیلئے۔ تین سال کے عرصہ میں شاید چالیس ہزار سے کچھ زیادہ مہمان آئے ہونگے اور جہاں تک طاقت تھی حسب توفیق ان کی خدمت کی گئی ۔ سو بظاہر یہ نہایت درجہ کا اسراف معلوم ہوتا ہے لیکن اللہ جل شانہ کو اپنے افعال میں مصالح ہیں اور میں اسی کے حکم اور امر کا پیرو ہوں اور کسی دوسری کمیٹی یا جماعت کی پیروی نہیں کر سکتا اور نہ وہ اس کاروبار میں کچھ دخل دے سکتے ہیں۔ جس قدر میرے پر قرضہ اور حقوق عباد کے بار ڈالے گئے ہیں میں جانتا ہوں کہ میں اپنی قوت سے اس بار گراں سے سبکدوش نہیں ہو سکتا بلکہ الٰہی طاقت مجھے سبکدوش کرے گی اس فوق الطاقۃ کام میں کسی دوست کی کچھ پیش نہیں جا سکتی مگر وہ ایک ہے حقیقی دوست ہے جو ان غموں کے دور کرنے پر قادر ہے۔ والسلام ۸ ستمبر ۱۸۸۷ء

} مخدومی اخویم مولوی ابوسعید محمد حسین سلمہ اللہ تعالی۔

بعد السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ، عنایت نامہ پہنچا۔ میں افسوس سے لکھتا ہوں کہ میری نسبت سوءظن مسلمان بھائیوں کا کسی معقول وجہ پر مبنی نہیں ہے۔ میں ایسے مسلمانوں کی فسخ بیع پر راضی ہوں اور ان کا ظن کسی طور سے درست ہونے میں نہیں آتا۔ یہ تو سچ بات

ہے کہ مہمان نوازی کی نیت سے اور خود اپنی ذاتی ضروریات کی وجہ سے بہت کچھ روپیہ خرچ ہوتا رہا ہے اور اب بھی ہوتا ہے لیکن یہ خیال کہ اکثر حصہ اس روپیہ کا وہی رقوم ہیں جو قیمت کتاب میں وصول ہوئیں، یہ ایک ضعیف خیال ہے جو حقیقت سے مطابقت نہیں رکھتا۔ واقعی حقیقت یہی ہے کہ جیسے مصارف زیادہ ہوتے گئے اللہ جل شانہ اپنے فضل وکرم سے ان کو انجام دیتا گیا۔

غایت مافی الباب یہ کہ عندالضرورت قیمت کتابوں میں سے بھی کچھ قدر قلیل خرچ ہوتا رہا اور کچھ انہیں درمیانی کاروائیوں میں خرچ ہوا جو کتاب کے متعلق تھیں۔ خیر سائلین و معترضین کچھ سمجھیں اور کچھ خیال کر لیں لیکن مجھے خوب یقین حاصل ہے کہ خدا تعالی مجھے ایسی حالت میں موت نہیں دے گا کہ ان بدظنیوں کا میرے پر کوئی اعتراض اس قسم کا باقی رہ جائے کہ جو کچھ اصلیت رکھتا ہو الم تعلم انّ اللّٰہ علی کلّ شیء قدیر

طفل نوزاد کی نسبت میں نے کسی اخبار میں یہ مضمون نہیں چھپوایا کہ یہ وہی لڑکا ہے جس کی تعریف ۲۰ فروری ۱۸۸۶ء کے اشتہارات میں مندرج ہے، ہاں کئی دفعہ گمان ہوتا ہے کہ وہی ہے کیونکہ۔ ۱۔ یہی لڑکا تین کو چار کرنے والا ہوا ۔۲۔ حضرت مسیح کے روز پیدائش میں ہوا ۔۳۔ سنا گیا ہے کہ اسی ماہ میں ستارہ مسیح بھی یورپ میں دکھائی دیا جیسا کہ نور افشاں میں درج ہے ۔۴۔ اس کے روز پیدائش میں بعد تولد یہ الہامات ہوئے انّا ارسلناہ شاھداً و مبشّراً کصیّب مّن السّماء فیہ ظلمات وّ رعد وّ برق کلّ شیء تحت قد میہ ۔ سو میرے نزدیک اب تک یہ الہامات ذوالوجوہ ہیں و دیگر علامات بھی۔ واللہ اعلم بالصواب ۔ والسلام ۔ غلام احمد۔ ۱۶ ستمبر ۱۸۸۷ء

} مخدومی مکرمی اخویم مولوی محمد حسین السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

آج ۲۸ ستمبر ۱۸۸۷ء کو آپ کا عنایت نامہ پہنچا۔ واضح رہے کہ اس عاجز کے قلم سے کوئی کلمہ رنج یا خفگی کا آپ کی نسبت نہیں نکلا۔ بلکہ میں ممنون ہوں کہ آپ بغیر اس کے کہ اصل حال سے واقف ہوتے میرے خیر خواہوں اور خیر اندیشوں اور نیک خیالوں میں رہے۔ سو میرے لئے آپ کا شکر کرنے کے لئے یہی کافی ہے اور میں یقیناً جانتا ہوں کہ آپ میں سچی محبت رہی ہے اور میرا دل شہادت دیتا ہے کہ فقط ایک سچی محبت کے جوش سے آپ قلم وزبان سے میری کاروائیوں کی نصرت میں لگے رہے ہیں، سو رنج

اور خفگی کا کوئی محل نہیں ۔ تا میں نے آپ پر ایک واقعی حال اظہار کیا پھر وہ سب واقعی عذرات آپ کی نظر میں مکتفی نہ ہوئے تو بقول شخصے کہ طاقت بمہماں داشت خانہ مہمان گذاشت ۔ چند الفاظ مؤدبانہ ترک نزاع کے لئے میں نے استعمال کئے شائد انہیں الفاظ کو آپ نے کلمہ رنج و خفگی سمجھا ہوگا ۔ مگر حاشا و کلا میرا وہ منشاء نہیں ہے جو آپ نے سمجھا ۔ میں پھر باادب آپ کی خدمت میں عرض کرتا ہوں کہ آئندہ اخراجات کی کمی اور تخفیف کی فکر میں، میں آپ ہی ہوں، مگر گزشتہ تدارک میرے حد امکان سے باہر ہے ۔ اس قصور کا خود معترف ہوں کہ جو کچھ کتاب کی قیمت میں آیا وہ خرچ ہوتا رہا ہے ( گزشتہ خط میں کہا کہ اسکا کچھ حصہ خرچ ہوتا رہا ہے ؟ بہاء ) مگر یہ بات کہ خدا تعالی کے نزدیک میرے وہ مصارف کس رنگ میں ہیں اور نکتہ چینوں کی نظر میں کس رنگ میں ، اس میں بحث نہیں کرنا چاہتا ، کیونکہ گذری ہوئی بات کو طول دینا کچھ فائدہ نہیں اور میری ناقص رائے میں آپ کا اس فکر میں پڑنا لایلزم ہے ۔ آں مخدوم سے شرعی یا عرفی طور پر کچھ مواخذہ یا مطالبہ نہیں و لا تزر وازرۃ وزر اخری ۔ میں نے سرمہ چشم آریہ کے پہلے صفحہ پر ہی اشتہار دے دیا ہے کہ جو شخص خرید کتاب پر ناراض ہو وہ فسخ بیع کر سکتا ہے ۔ ایسے خطوط جب پہنچیں گے تو میں کوشش کرونگا کہ جلد تر کتابیں واپس لی جائیں اور انکا روپیہ مسترد کیا جائے ۔ سو وہ اشتہار اطلاع عام کے لئے کافی ہے ۔ میں آپ پر مکرر ظاہر کرتا ہوں کہ میں آپ پر ہرگز ناراض نہیں ہوں لیکن اگر آپ خواہ نخواہ بات کو طول دیں تو میری طرف سے ناراض ہونا بے محل بھی نہیں ۔ میں بشر ہوں اور بشریت کی صفات و لوازم سے نبی بھی الگ نہیں ہو سکتے جو شخص انکے دل کو خوش کرے اس سے راضی ہو جاتے ہیں اور جو شخص انکے دل کو خواہ نخواہ آزار پہنچائے اس سے وہ خوش نہیں ہو سکتے کیونکہ وہ بشر ہیں ۔ آپکے سامنے قرآن و حدیث سے اس کے نظائر پیش کرنا حاجت نہیں ۔

اور پھر آپ اپنے خط میں تحریر فرماتے ہیں کہ گویا مجھے یہ الہام ہوا تھا کہ وہ لڑکا بہت قریب ہونے والا ہے ۔ آپ میرے اشتہار ۸ ۔ اپریل ۱۸۸۵ء کو دیکھ لیں اس میں ، وہ ، کا لفظ نہیں بلکہ ، ایک ، کا لفظ ہے اور یہ آپ کا قول کہ : ایسی پیش گوئیوں سے بجائے نفع اسلام کو کمال نقصان پہنچے گا ، ۔ میری دانست میں یہ کہنا اسکا حق ہے کہ ان پیش گوئیوں کا

مقابلہ کر کے دکھلا وے۔ میرے رسالہ سراج منیر اوراس کی تمام پیشگوئیوں کی بناء اسی پر ہے کہ اگر کوئی مخالف کسی پیشگوئی کا انکار کرے تو ایسی پیشگوئی پیش کرے۔ آپ فرماتے ہیں کہ:

سراج منیر میں اسی طور کی پیش گوئیاں ہیں تو میری رائے ہے کہ سراج منیر کا طبع کرانا موقوف رکھا جائے کیونکہ ایسی کتاب سے مسلمانوں کا کمال ہتک ہوگا۔

اسکے جواب میں عرض کرتا ہوں کہ بیشک سراج منیر میں اسی طرح کی پیشگوئیاں ہیں بلکہ سب سے بڑھ کر یہی پیشگوئی ہے، مگر دوسرا فقرہ آپ کا: ایسی پیشگوئیوں سے مسلمانوں کا کمال ہتک ہوگا، فراست پر مبنی نہیں ہے۔ اور آپ کا یہ قول کہ:

مجھے صرف یہ خیال ہے کہ مسلمانوں کا زیادہ ہتک نہ ہواوران کا مال ناحق برباد نہ ہو۔

آپ کے اس قول سے ثابت ہوتا ہے کہ بیٹا پیدا ہونے سے مسلمانوں کا کسی قدر ہتک ہوگیا اور آئندہ سراج منیر کے چھپنے سے اس سے زیادہ ہوگا۔ سو میں کہتا ہوں کہ اگر پیشگوئیوں کا سچائی سے ظہور میں آجانا مسلمانوں کے لئے موجب ہتک ہے تو جس قدر یہ ہتک ہوا اتنا ہی تھوڑا ہے۔ ۲۷ جولائی ۱۸۸۶ء کو آریوں نے ایک اشتہار دیا تھا کہ ہمیں اپنے پرمیشر کی طرف سے الہام ہوا ہے کہ ہرگز بیٹا پیدا نہیں ہوگا۔ ابد تک نہیں ہوگا۔ معلوم ہوتا ہے کہ کسی ہندو منجم نے انکی اطمینان کی ہوگی اور یہ اشتہار پنجاب اور ہندوستان میں شائع کئے گئے تھے۔ اب آپ سوچ کر دیکھیں کہ برطبق اشتہار ۸۔ اپریل ۱۸۸۶ء بیٹا پیدا ہو جانا جو مصدقہ پیشگوئی ہے، یہ موجب ہتک وندامت آریوں اور دیگر مخالفوں کا ہوا یا مسلمانوں کا اس سے ہتک ہوگیا۔ انجیل میں حضرت مسیح کی پیش گوئیاں آپ نے نہیں دیکھیں کہ بھونچال آویں گے، کال پڑیں گے، وبا پھیلے گی، لڑائیاں ہوویں گی ۔ نہ کسی وقت کا پتہ نہ کسی مکان کا نشان ۔ مگر اس وقت کے سچے عیسائیوں کا اس سے کچھ ہتک نہ ہوا۔ آپ کو یاد رہے کہ مخالفین خود ملزم ہیں کیونکہ وہ مقابلہ نہیں کر سکتے۔ ہر ایک چیز کا اندازہ قیمت مقابلہ سے ظاہر ہوتا ہے۔

والسلام ۔ خاکسار غلام احمد، ۲۸ ستمبر ۱۸۸۷ء۔

} مخدومی مکرمی مولوی ابوسعید محمد حسین سلمہ اللہ تعالی۔

بعد السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ۔ عنایت نامہ پہنچا۔ میں افسوس سے لکھتا ہوں کہ میں

آپ کے کسی حرف سے اتفاق نہیں کرسکتا جیسا کہ بظاہر سمجھا جاتا ہے آپ بھی میری رائے سے اتفاق نہیں کرسکتے تو پھر میری دانست میں خط و کتابت کی بات تو خاتمہ کو پہنچی۔اب میری طرف سے تو یہ تحریر وداعی اور آخری خط ہی سمجھیں۔اور آپ کو اختیار ہے کہ جس رائے پر آپ قائم ہیں اس کو اپنی طاقت قلمی سے بخوبی ظاہر کریں۔ میں بجز اس زمانہ اور وقت کے کہ حضرت مقلب القلوب اور ہادی مطلق آپ کو آپ کے اس قول سے رجوع دلا کر میری رائے سے متفق کرے، آئندہ کوئی خط آپ کی طرف لکھنا نہیں چاہتا اور نہ اپنے اختیار اور مرضی سے بغیر کسی امر جدید پیش آنے کے، جس کا اب مجھے علم نہیں، لکھونگا۔ ہاں، آپ کے اس خط کی نسبت جس کو میں نے عزت کے ساتھ اپنے صندوق میں رکھ لیا ہے اگر مناسب سمجھا سراج منیر یا کسی دوسرے رسالہ میں بغرض ازالہ وساوس کچھ لکھونگا اور وہ بھی اس حالت میں کہ آپ کا یہ خط یا ایسا ہی کوئی اور مضمون آپکے رسالہ یا کسی اور پرچہ میں شائع ہو جائے یا زبانی طور پر مختلف فرقوں میں شیوع پا جائے۔سو مناسب ہے کہ اب آپ بھی میری طرف خطوط بھیجنے سے مستریح رہیں اور بذریعہ تحریرات مطبوعہ اپنے بخارات نکالیں۔ خاکسار غلام احمد عفی عنہ۔ ۵۔اکتوبر ۱۸۸۷ء

(الحکم ۷ افروری ۱۹۰۴ء ص ۷)۔

(مرزا صاحب کے منقولہ بالا خطوط کے مطالعہ سے ظاہر ہوتا ہے کہ مولانا بٹالویؒ نے درج ذیل معاملات میں مرزا صاحب کے ساتھ اختلاف کرتے ہوئے ان پر تنقید فرمائی ہے:

۱۔اسراف۔۲۔مسلمانوں سے براہین احمدیہ کیلئے حاصل کردہ چندے اور پیشگی رقوم کا ذاتی مصارف میں خرچ۔۳۔ ایسی پیش گوئیاں شائع کرنا جن سے مسلمانوں کی ہتک ہوتی ہے، اور پیش گوئیاں شائع نہ کرنے کا مشورہ۔۴۔کتابوں میں مخالفین کے بارے میں سخت زبان کا استعمال۔

جواب میں مرزا صاحب نے ۴۰ ہزار مہمان آنیکی بابت کی ہے۔ مخالفین کے بارے میں سخت زبان استعمال کرنے کا پہلے تو دفاع کیا ہے اور پھر تسلیم کیا ہے کہ آئندہ ایسا نہیں کرونگا۔ براہین وغیرہ کی قیمت میں آنے والی رقوم کے بارے میں اقرار کیا ہے کہ واقعتاً انہوں نے دیگر مدات میں انہیں استعمال کیا ہے۔ پیشگوئیاں شائع کرنیکا دفاع کیا کیونکہ یہ ان کی شہرت کا سبب بن رہی تھیں۔ تاہم مولانا بٹالوی کے دلائل سے لاجواب ہوکر کہا ہے کہ آئندہ مجھے کوئی خط نہ لکھیں

مرزا صاحب نے کہا کہ میری موت نہیں آئیگی جب تک مالی معاملے میں ان پر سے بدگمانیاں

وغیرہ ختم نہ ہوجائیں۔ دوسری طرف انکی موت سے چند گھنٹے قبل کا قصہ ہے کہ خود ان کے اخص مریدان پر مالی بے ضابطگیوں کے الزام لگا رہے تھے۔ خواجہ کمال الدین اور مولوی محمد علی لاہوری نے مرزا صاحب پر (مالی) اعتراضات کئے تو مرزا محمود احمد قادیانی نے خلیفہ حکیم نورالدین کو اپنے ایک خط میں لکھا:

باقی آپ (نورالدین) سے میں (محمود) یہ بھی عرض کرنا چاہتا ہوں کہ یہ ابتلاء اگر حضرت (مرزا) صاحب زندہ رہتے تو ان کے عہد میں بھی آتا۔ کیونکہ یہ لوگ (خواجہ کمال الدین اور محمد علی لاہوری) اندر ہی اندر تیاری کر رہے تھے۔ چنانچہ نواب (محمد علی خان) صاحب نے بتایا کہ ان سے انہوں نے کہا کہ اب وقت آ گیا ہے کہ حضرت (مرزا) صاحب سے حساب لیا جائے۔ چنانچہ حضرت صاحب نے اپنی وفات سے پہلے، جس دن وفات ہوئی اسی دن بیماری سے کچھ ہی پہلے، کہا کہ خواجہ کمال الدین اور مولوی محمد علی صاحب وغیرہ مجھ پر بدظنی کرتے ہیں کہ میں قوم کا روپیہ کھا جاتا ہوں، ان کو ایسا نہ کرنا چاہیے تھا۔ ورنہ انجام اچھا نہ ہوگا۔ چنانچہ آپ نے فرمایا کہ آج خواجہ صاحب مولوی محمد علی کا ایک خط لے کر آئے اور کہا کہ محمد علی (لاہوری) نے لکھا ہے کہ لنگر کا خرچ تو تھوڑا سا ہوتا ہے باقی ہزاروں روپیہ جو آتا ہے وہ کہاں جاتا ہے۔ اور گھر میں آکر آپ نے بہت غصہ ظاہر کیا اور کہا کہ کیا یہ لوگ ہم کو حرام خور سمجھتے ہیں۔ ان کو اس روپیہ سے کیا تعلق؟ اگر آج میں الگ ہو جاؤں تو سب آمدن بند ہو جائے۔

پھر خواجہ صاحب نے ایک ڈیپوٹیشن کے موقع پر جو عمارت مدرسہ کا چندہ لینے گیا تھا، مولوی محمد علی سے کہا کہ حضرت صاحب آپ تو خوب عیش و آرام سے زندگی بسر کرتے ہیں اور ہمیں تعلیم دیتے ہیں کہ اپنے خرچ کو گھٹا کر بھی چندہ دو۔ جس کا جواب محمد علی نے یہ دیا کہ ہاں اسکا انکار تو نہیں ہوسکتا مگر بشریت ہے۔ کیا ضرور کہ ہم نبی کی بشریت کی پیروی کریں۔ حقیقت اختلاف۔ مصنفہ مولوی محمد علی۔

پھر مرزا صاحب اپنے ایک نا مطمئن مرید کو لکھتے ہیں:

مجبی اخویم۔ السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ۔ میں ایک سے ایک بیماریوں میں رہا اور اب بھی ان کا بقیہ باقی ہے میں چاہتا تھا کہ اپنے ہاتھ سے جواب لکھوں مگر بباعث بیماری کے نہ لکھ سکا آپ کے پہلے خط کا ماحصل جس قدر مجھے یاد ہے یہ ہے کہ میری نسبت آپ نے ...کی جماعت کی طرف سے یہ پیغام پہنچایا تھا کہ روپیہ کے خرچ میں بہت اسراف ہوتا ہے (یہی بات محمد حسین نے عرصہ ہوا کہی تھی، اب وہی پتے ہوا دینے لگے ہیں جن پہ مرزا صاحب کا تکیہ تھا۔ بہاء) آپ اپنے پاس روپیہ جمع نہ رکھیں اور یہ روپیہ ایک کمیٹی کے سپرد ہو جو حسب ضرورت خرچ کیا کریں۔ اور یہ بھی ذکر تھا کہ اسی روپیہ میں سے باغ کے چند خدمت گار بھی روٹیاں کھاتے ہیں۔ اور ایسا ہی کئی اور قسم کے اسراف کی طرف اشارہ تھا جن کو میں سمجھتا ہوں

۔آپ نے اپنی نیک نیتی سے جو کچھ لکھا بہتر لکھا، میں ضروری نہیں سمجھتا کہ اس کا رد لکھوں ۔ میں آپ کو خدا تعالی کی قسم دیتا ہوں جس کی قسم پورا کرنا مومن کا فرض ہے اور اس کی خلاف ورزی معصیت ہے کہ آپ ...کی تمام جماعت کو اور خصوصاً ایسے صاحبوں کو جن کے دلوں میں یہ اعتراض پیدا ہوا ہے بہت صفائی سے اور کھول کر سمجھا دیں کہ اس کے بعد ہم ..کا چندہ بکلی بند کرتے ہیں اور ان پر حرام ہے اور قطعاً حرام ہے اور مثل گوشت خنزیر ہے کہ ہمارے کسی سلسلہ کی مدد کے لئے اپنی تمام زندگی تک ایک حبہ بھی بھیجیں ۔ ایسا ہی ہر شخص جو ایسے اعتراض دل میں مخفی رکھتا ہے اس کو بھی ہم یہی قسم دیتے ہیں ۔ یہ کام خدا تعالی کی طرف سے ہے اور جس طرح وہ میرے دل میں ڈالتا ہے خواہ وہ کام لوگوں کی نظر میں صحیح ہے یا غیر صحیح ، درست ہے یا غلط ، میں اسی طرح کرتا ہوں ۔ پس جو شخص کچھ مدد دے کر مجھے اسراف کا طعنہ دیتا ہے وہ میرے پر حملہ کرتا ہے ایسا حملہ قابل برداشت نہیں ۔ اصل تو یہ ہے کہ مجھے کسی کی بھی پرواہ نہیں ۔ اگر تمام جماعت کے لوگ متفق ہو کر چندہ بند کر دیں یا مجھ سے منحرف ہو جائیں تو وہ جس نے مجھ سے وعدہ کیا ہوا ہے وہ اور جماعت ان سے بہتر پیدا کر دے گا جو صدق اور اخلاص رکھتی ہو گی جیسا کہ اللہ تعالی مجھے مخاطب کر کے فرماتا ہے ینصرک اللہ من عندہ ینصرون رجال نوحی الیھم من السماء یعنی خدا تیری اپنے پاس سے مدد کرے گا۔ تیری وہ مدد کریں گے جن کے دلوں میں ہم آپ وحی کریں گے اور الہام کریں گے ۔

پس اس کے بعد میں ایسے لوگوں کو ایک مرے ہوئے کیڑے کی طرح بھی نہیں سمجھتا جن کے دلوں میں بدگمانیاں پیدا ہوتی ہیں اور کیا وجہ کہ اٹھیں جب کہ میں ایسے خشک دل لوگوں کو چندہ کے لئے مجبور نہیں کرتا جن کا ایمان ہنوز ناتمام ہے۔ مجھے وہ لوگ چندہ دے سکتے ہیں جو اپنے سچے دل سے مجھے خلیفۃ اللہ سمجھتے ہیں اور میرے تمام کاروبار خواہ ان کو سمجھیں یا نہ سمجھیں ان پر ایمان لاتے ہیں اور ان پر اعتراض کرنا موجب سلب ایمان سمجھتے ہیں ۔

میں تاجر نہیں کہ کوئی حساب رکھوں ۔ میں کسی کمیٹی کا خزانچی نہیں کہ کسی کو حساب دوں ۔ میں بلند آواز سے کہتا ہوں کہ ہر ایک شخص جو ایک ذرہ بھی میرے نسبت اور میرے مصارف کی نسبت اعتراض دل میں رکھتا ہے اس پر حرام ہے کہ ایک کوڑی میری طرف بھیجے ۔ مجھے کسی کی پرواہ نہیں جب کہ خدا مجھے بکثرت کہتا ہے گویا ہر روز کہتا ہے کہ میں ہی بھیجتا ہوں جو آتا ہے اور کبھی میرے مصارف پر وہ اعتراض نہیں کرتا تو دوسرا کون ہے جو مجھ پر اعتراض کرے ۔

ایسا اعتراض آنحضرت پر بھی تقسیم اموال غنیمت کے وقت کیا گیا تھا سو میں آپ کو دوبارہ لکھتا ہوں کہ آئندہ سب کو کہہ دیں کہ تم کو اس خدا کی قسم ہے جس نے تمہیں پیدا کیا اور ایسا ہی ہر ایک جو اس خیال

میں ان کا شریک ہے کہ ایک حبہ بھی میری طرف کسی سلسلہ کے لئے کبھی اپنی عمر تک ارسال نہ کریں پھر دیکھیں کہ ہمارا کیا حرج ہوا۔ اب قسم کے بعد میرے پاس اور کچھ نہیں کہ اور لکھوں ۔ خاکسار مرزا غلام احمد۔ الحکم ۳۱ مارچ ۱۹۰۵ء ص ۸۔۹

} معلوم ہوتا ہے کہ یہ خط کافی عرصہ سے آیا ہوا تھا۔ مرزا نے دیر سے جواب دیا بہانہ بیماری کیا۔ کیا اس عرصہ میں مرزا صاحب نے کوئی تحریر نہیں لکھی، کسی کو کوئی خط نہیں لکھا۔

}مرزا صاحب نے جواب دینے میں اپنا زور قلم تو خوب استعمال کیا، لیکن نہ سابقہ اخراجات کا حساب دیا نہ آئندہ کے لئے کسی ضابطے کی پابند ہونا منظور کیا۔

}آنحضرت ﷺ کے دور میں مرزا نے تقسیم غنائم پر ہونے والے اعتراض کا ذکر کیا۔ لیکن وہاں تو معاملہ تقسیم کا تھا، اپنے اوپر صرف کرنے کا نہیں تھا۔ دوسروں کو ہی دیا تھا، خود نہیں رکھ لیا تھا۔ یہاں اعتراض ان مصارف پر ہے جو مرزا کے نجی امور پر ہوتے ہیں اور عوامی چندہ ان پر صرف ہوتا ہے جب کہ آپ رئیس قادیان ہیں ۔ ۱۹۰۵ء تک ستر سے زائد آپ کتابیں لکھ چکے ہیں جن کے اڈیشن پر اڈیشن چھپ کر ہاتھوں ہاتھ نکل رہے ہیں، یہ مستقل آمدن ہے، پھر باغ و جائداد اور زمین کے مالک ہیں جس کی مستقل آمدنی ہے، ہزاروں روپئے مالیت کے زیورات آپ کی اہلیہ کے پاس ہیں، ہزاروں روپیہ کا زیور آپ نے بہوؤں کو پہنایا ہے۔ عہد رسالت میں ہونیوالے واقعہ کو آپکے حالات سے کیا نسبت؟

اور مرزا صاحب نے ۱۹۰۲ء میں اپنی کتاب الوصیت (ص ۲۔۳ طبع ۱۹۰۵ء) کہا تھا کہ:

اس جگہ اللہ تعالیٰ کا یہ فرمانا کہ ہم تیری نسبت ایسے ذکر باقی نہیں چھوڑیں گے جو تیری رسوائی اور ہتک کا موجب ہوں۔ اس فقرہ کے دو معنی ہیں۔ اول یہ کہ ایسے اعتراضات کو جو رسوا کرنے کی نیت سے شائع کئے جاتے ہیں ہم دور کر دیں گے اور ان اعتراضات کا نام و نشان نہ رہے گا۔ دوسرے یہ کہ ایسے شکائت کرنے والوں کو جو اپنی شرارتوں کو نہیں چھوڑتے اور بد ذکر سے باز نہیں آتے دنیا سے اٹھالیں گے۔ اور صفحہ ہستی سے معدوم کر دیں گے۔ تب انکے نابود ہونیکی وجہ سے انکے بے ہودہ اعتراض بھی نابود ہو جائیں گے۔

لیکن ہم دیکھتے ہیں کہ مرزا صاحب ۱۹۰۸ء میں اس حال میں دنیا سے رخصت ہوئے کہ ان کے بڑے دشمن ابھی زندہ موجود تھے۔ اور بے شمار چیزیں بھی موجود تھیں جو مرزا صاحب کے لیے اب تک باعث عار اور باعث ذلت ہیں۔ ذیل میں چند ایک ایسی باتوں کا تذکرہ کیا جاتا ہے۔

مرزا صاحب نے اپنی زندگی میں ایک ہی مباہلہ کیا تھا اور وہ کہا کرتے تھے کہ باہم مباہلہ کرنے والوں میں سے جو جھوٹا ہوتا ہے وہ سچے کی زندگی میں مر جاتا ہے۔ مرزا صاحب کو چاہیے تھا کہ وہ اپنے مباہل

کو ختم کر کے مرتے۔لیکن ان کی وفات کے وقت یعنی مئی ۱۹۰۸ء میں مولانا عبدالحق زندہ تھے اور ان کی زندگی میں مرزا صاحب کی موت ان کے کذاب ہونے کی دلیل تھی۔

مرزا صاحب نے اپنی عمر کے آخر میں ایک بیٹے کی پیش گوئی بھی فرمائی تھی۔ ہوا یوں کہ جب ان کا بیٹا مبارک احمد ۱۹۰۷ء میں فوت ہوا تو آپ نے اپنے اشتہار مورخہ ۵ نومبر ۱۹۰۷ء میں فرمایا:

خدا کی قدرتوں پر قربان جاؤں کہ جب مبارک احمد فوت ہوا ساتھ ہی خدا تعالیٰ نے یہ الہام کیا انّا نبشرک بغلام حلیم ینزل منزل المبارک یعنی ایک حلیم لڑکے کی ہم تجھے خوش خبری دیتے ہیں جو بمنزلہ مبارک احمد کے ہوگا۔ اور اس کا قائم مقام اور اس کا شبیہ ہوگا۔ پس خدا نے نہ چاہا کہ دشمن (مبارک احمد کی موت سے) خوش ہو اس لیے اس نے بمجرد وفات مبارک احمد کے ایک دوسرے لڑکے کی بشارت دی تا یہ سمجھا جائے کہ مبارک احمد فوت نہیں ہوا بلکہ زندہ ہے۔،

اور حقیقت یہ ہے کہ مبارک احمد کی موت کے بعد مرزا صاحب کے ہاں کوئی بیٹا نہیں ہوا اور اس موعود بیٹے کو وہ اپنے ساتھ ہی لے گئے۔

اور مرزا صاحب فرماتے ہیں:

پھر خدائے کریم جل شانہ نے مجھے بشارت دے کر کہا کہ تیرا گھر برکت سے بھرے گا۔ اور میں اپنی نعمتیں تجھ پر پوری کروں گا۔ اور خواتین مبارکہ سے جن میں سے تو بعض کو اس کے بعد پائے گا تیری نسل بہت ہوگی۔ (مجموعہ اشتہارات ج ا ص ۱۰۲)۔

نیز فرماتے ہیں:

اس عاجز نے ۲۰ فروری ۱۸۸۶ء کے اشتہار میں یہ پیش گوئی خدا تعالیٰ کی طرف سے بیان کی تھی کہ اس نے مجھے بشارت دی ہے کہ بعض بابرکت عورتیں اس اشتہار کے بعد بھی تیرے نکاح میں آئیں گی اور ان سے اولاد پیدا ہوگی (اشتہار محک اخیار و اشرار ستمبر ۱۸۸۶ء)۔

اور مرزا صاحب، حکیم نور دین صاحب کو لکھتے ہیں:

مخدومی اخویم مولوی نور الدین صاحب جو عنایات خداوند کریم جل شانہ کے اس عاجز کے شامل حال ہیں ان کے بارے میں ہمیشہ یہی دل چاہتا ہے کہ اپنے دوستوں سے کچھ اس میں سے بیان کرتا رہوں۔ سو آپ بھی جو میرے مخلص دوست ہیں ایک راز پیش گوئی کا بیان کرتا ہوں۔ شائد چار ماہ کا عرصہ ہوا کہ اس عاجز پر ظاہر کیا گیا تھا کہ ایک فرزند قوی الطاقتین کامل الظاہر و

الباطن تم کو عطا کیا جائے گا۔ سو اس کا نام بشیر ہو گا۔ اب تک میرا قیاسی طور پر خیال تھا کہ شائد وہ فرزند مبارک اسی اہلیہ (نصرت بیگم) سے ہو گا۔ اب زیادہ تر الہام اس بات میں ہو رہے ہیں کہ عنقریب ایک اور نکاح تمہیں کرنا پڑے گا۔ اور جناب الٰہی میں یہ بات قرار پا چکی ہے کہ ایک پارسا طبع اور نیک سیرت اہلیہ تمہیں عطا ہو گی۔ وہ صاحب اولاد ہو گی ان دنوں اتفاقاً نئی شادی کے لیے دو شخصوں نے تحریک کی تھی مگر جب ان کی نسبت استخارہ کیا گیا تو ایک عورت کی نسبت جواب ملا کہ اس کی قسمت میں ذلت اور محتاجگی اور بے عزتی ہے۔ اور اس لائق نہیں کہ تیری اہلیہ ہو۔ اور دوسری کی نسبت ارشاد ہوا کہ اس کی شکل اچھی نہیں۔ گویا اس بات کی طرف اشارہ تھا کہ صاحب صورت و صاحب سیرت لڑکا جس کی بشارت دی گئی ہے وہ بر عائت مناسبت ظاہری اہلیہ جمیلہ و پارسا طبع سے پیدا ہو سکتا ہے۔ واللہ اعلم بالصواب۔ اب مخالفین آنکھوں کے اندھے اعتراض کرتے ہیں کہ کیوں اب کی دفعہ لڑکا پیدا نہیں ہوا۔ ان کے ابطال میں ایک دوست نے اشتہارات شائع کئے ہیں۔ مگر میری دانست میں اس لڑکے کے تولد سے پہلے ضروری معلوم ہوتا ہے کہ یہ تیسری شادی ہو جائے۔ کیونکہ اس تیسری شادی میں اولاد ہونے کے اشارات پائے جاتے ہیں۔ غالباً اس تیسری شادی کا وقت نزدیک ہے۔ اب دیکھیں کہ کس جگہ ارادہ ازل نے اس کا ظہور مقرر کر رکھا ہے۔ الہامات اس بارہ میں کثرت سے ہوئے ہیں۔ اور ربّی ارادہ میں کچھ جوش سا پایا جاتا ہے۔ خاکسار غلام احمد از قادیان ۸ جون ۱۸۸۶ء۔ (مکتوبات احمدیہ ج ۵ نمبر ۲ ص ۵۔۶)،

اور دو ہفتے بعد حکیم صاحب کو جناب مرزا صاحب لکھتے ہیں:

مخدومی اخویم مولوی نور الدین.. اس عاجز نے جو آپ کی طرف لکھا تھا وہ صرف دوستانہ طور پر بعض اسرار الہامیہ پر مطلع کرنے کی غرض سے لکھا گیا کیونکہ اس عاجز کی یہ عادت ہے کہ اپنے احباب کو ان کی قوت ایمانی بڑھانے کی غرض سے کچھ کچھ امور غیبیہ بتا دیتا ہے۔ اور اصل حال اس عاجز کا یہ ہے کہ جب سے اس تیسرے نکاح کیلیے اشارہ غیبی ہوا ہے۔ تب سے طبیعت متفکر و متردد ہے۔ اور حکم الٰہی سے گریز کی جگہ نہیں مگر بالطبع کارہ ہے۔ اور ہر چند اول اول یہ چاہا کہ یہ امر غیبی موقوف رہے لیکن متواتر الہامات و کشوف اس بات پر دلالت کر رہے ہیں کہ یہ تقدیر مبرم ہے۔ خاکسار غلام احمد ۲۰ جون ۱۸۸۶ء (مکتوبات ج ۵ نمبر ۲)

اور ضمیمہ انجام آتھم (ص ۵۴) میں مرزا لکھتے ہیں:

اور تیسری زوجہ جس کی انتظار ہے اس کے ساتھ احمد کا لفظ شامل کیا گیا۔ اور یہ لفظ احمد اس بات کی طرف اشارہ ہے کہ اس وقت ایک حمد اور تعریف ہوگی

سوال یہ کہ نصرت بیگم کے بعد مرزا کو کون سی خواتین مبارکہ ملیں؟ اور ان سے کون سی اولاد ملی؟

پھر محمدی بیگم کا معاملہ زندگی بھر مرزا صاحب اور ان کے مریدوں کے لیے باعث عار بنا رہا۔ مرزا صاحب فرماتے تھے کہ محمدی بیگم ہمارے نکاح میں ضرور آئے گی۔ لیکن ایسا ہوا نہیں۔ مرزائی کہتے ہیں کہ محمدی بیگم سے مرزا صاحب کا نکاح ہونا مرزا سلطان محمد کی موت پر موقوف تھا۔ وہ چونکہ مرزا صاحب کی زندگی میں نہیں مرا اور محمدی بیگم بیوہ نہیں ہوئی اور اس لیے اس محمدی بیگم کا دوسرا نکاح مرزا صاحب کے ساتھ نہ ہوا۔ دوسری جانب مرزا صاحب انجام آتھم میں فرماتے ہیں

میں بار بار کہتا ہوں کہ نفس پیش گوئی داماد احمد بیگ کی تقدیر مبرم ہے۔ اس کی انتظار کرو۔ اور اگر میں جھوٹا ہوں تو یہ پیش گوئی پوری نہیں ہوگی اور میری موت آ جائے گی۔ (انجام آتھم)،

اور اپنے مباہل مولوی عبدالحق غزنوی کو مخاطب کر کے مرزا صاحب کہتے ہیں

پھر تمہارا دوسرا اعتراض یہ ہے کہ احمد بیگ کا داماد اب تک زندہ ہے۔ سو میں کہتا ہوں اے نابکار قوم کب تک تو اندھی اور گونگی اور بہری رہے گی؟ اور کب تک تیری آنکھیں اس نور کو نہیں دیکھیں گی جو اتارا گیا؟ سن اور سمجھ کہ اس الہام کے دو ٹکڑے تھے۔ ایک احمد بیگ کے متعلق اور ایک اس کے داماد کے متعلق۔ سو تم سن چکے ہو کہ احمد بیگ میعاد کے اندر فوت ہو گیا۔ اور وہ دن آتا ہے کہ تم سن لو گے کہ اس کے داماد کی نسبت بھی پیش گوئی پوری ہو گئی۔ خدا کی باتیں ٹل نہیں سکتی۔ (حجۃ اللہ)

کیا ۱۹۰۸ء تک سلطان محمد مر گیا تھا کہ محمدی بیگم سے مرزا صاحب کی شادی کی راہ ہموار ہو سکتی؟ کیا یہ لڑکی ۱۹۰۸ء تک مرزا صاحب کے نکاح میں آ گئی تھی؟ کیا یہ لڑکی اور مرزا صاحب ابھی زندہ ہیں کہ ان کی باہم شادی کی امید رکھی جا سکے؟ اور کیا یہ ساری باتیں تک مرزا صاحب کے لیے باعث ذلت نہیں ہیں؟

اور مرزا صاحب نے کتاب الوصیت میں کہا ہے کہ اللہ نے ان سے وعدہ کیا ہے کہ تمہاری زندگی میں ہی وہ سب لوگ ختم ہو جائیں گے جو تم پر اعتراض کرتے ہیں۔ ہم پوچھتے ہیں کہ جب مرزا صاحب کی ۱۹۰۸ء میں وفات ہوئی کیا اس وقت تک ان کے مخالفین اور ان پر اعتراضات کرنے والے ختم ہو چکے تھے؟ کیا سید ابوالحسن تبّتی مر گیا تھا؟ محمد بخش جعفر زٹلی مر گیا تھا؟ کیا ڈاکٹر عبدالحکیم مر گیا تھا؟ ابھی تو مولانا محمد حسین بٹالوی زندہ تھے جنہیں مرزا صاحب اپنا شدید ترین دشمن کہا کرتے تھے۔ ابھی تو مولانا ثناء اللہ زندہ تھے۔ جن

کے متعلق مرزا صاحب نے کہا کہ یہ مخالفت میں سب سے بڑھ گئے ہیں۔ جن کو آپ نے ابوجہل اور دجال بھی کہا۔ اور جن کے مقابلے میں انہوں نے دعا مانگی تھی کہ جھوٹا سچے کی زندگی میں مر جائے۔ ۱۹۰۸ء میں جب مرزا صاحب نے دنیا سے کنارہ کیا تو اس وقت ۱۸۹۶ء والے مباہلے کے مخاطبین میں سے جو لوگ زندہ تھے ان میں مولانا محمد بشیر سہسوانی، مولوی محمد حسین کوئلہ والہ دہلی، عبدالحق غزنوی، عبدالجبار غزنوی، عبدالواحد غزنوی، احمد اللہ امرتسری، عبدالاحد خانپوری، عبدالمنان وزیرآبادی، حسین عرب یمانی، عبدالحق حقانی، حافظ محمد رمضان پشاوری، قاضی احتشام الدین مرادآبادی، محمد حسن رئیس لدھیانہ، شاہ احمد رضا خان، مولانا حامد رضا خان، پیر مہر علی شاہ گولڑوی، مولوی کرم الدین جہلمی، منشی محبوب عالم، مرزا حیرت دہلوی وغیرہ شامل ہیں)

} مولوی عبدالکریم سیالکوٹی قادیانی فرماتے ہیں:

(مرزا) کس زور اور جرأت کے ساتھ کہتا ہے انا الفتاح افتح لک فتحاً مبینا۔ یہ الفاظ اس کے منہ سے نکلتے ہیں میں نے یہ الفاظ لاہور کے عظیم الشان مجمع میں جو بابو میراں بخش کی کوٹھی پر ہوا تھا اس وقت سنے تھے جب کہ مولوی محمد حسین پاس کی ایک مسجد کی شکستہ دیوار پر چلا چلا کر کہتا تھا کہ یہ جھوٹا ہے (۔ الحکم ۳۱۔ اگست ۱۸۹۹ء ص ۴)

} مرزا غلام احمد بعض اوقات خود پس پردہ رہ کر مریدوں کے ذریعے بھی مولانا محمد حسین بٹالوی کے خلاف اشتہار بازی کیا کرتے تھے جیسا کہ مولوی دوست محمد قادیانی نے کہا ہے

'مولوی عبدالقادر لدھیانوی (مرزائی) نے حضرت اقدس (مرزا) سے بٹالہ میں مولوی محمد حسین سے مباہلہ کرنے کی درخواست کی جسے حضور (مرزا) نے منظور فرما لیا۔ جس پر انہوں نے مولوی محمد حسین صاحب بٹالوی کو بھی ایک طویل خط میں سچائی کے فیصلہ کے لئے حضرت اقدس (مرزا) سے بٹالہ میں بلاشرط مباہلہ کرنے کی پرزور دعوت دی اور انہیں تحریص و ترغیب دلانے کے لیے ۲۰۰ روپئہ نقد انعام دینے کی پیش کش کی۔ مولوی عبدالقادر صاحب کا یہ خط جب الحکم قادیان ۲۰۔ ۲۷ ستمبر ۱۸۹۸ء میں شائع ہوا تو شملہ۔ سیالکوٹ۔ بٹالہ اور الہ آباد کی جماعتوں کے علاوہ اور دیگر مقامات کے بعض مخلص احباب کی طرف سے مطالبہ ہوا کہ انہیں بھی مباہلہ کی تحریک میں شامل کیا جائے اور انعام کی پیش کش بھی کی جس سے اکتوبر ۱۸۹۸ء کے آخر تک انعامی رقم دو ہزار پانچ سو پچیس روپیہ آٹھ آنہ تک پہنچ گئی۔ (تاریخ احمدیت جلد ۳ صفحہ ۳۱)

اور پھر دو ہزار پانچ سوپچیس روپیہ آٹھ آنہ کے انعام کے اعلان کے ساتھ مولوی یعقوب علی تراب ایڈیٹر الحکم قادیان نے درج ذیل اشتہار شائع کیا:

یہ امر بوضاحت بیان ہو چکا ہے کہ میاں محمد حسین بٹالوی ہی مرزا غلام احمد صاحب مسیح موعود کی تکفیر کا اصل محرک اور بانی ہوا ہے اور باقی تمام مکفرین نے اس کی یا اس کے استاد میاں نذیر حسین دہلوی کی پیروی کی ہے اس لیے اسی کو اس درخواست مباہلہ میں مخاطب کیا گیا ہے۔ چونکہ اس نے حضرت اقدس مرزا صاحب سلمہ ربہ کی تکفیر اور تکذیب پر حد سے زیادہ زور مارا ہے اور باوجودیکہ وہ اپنی ناکامیوں اور حضرت اقدس کی کامیابیوں کو بارہا دیکھ چکا ہے اور بہت سے نشانات ملاحظہ بھی کر چکا ہے مگر اپنی غلطیوں کا اعتراف نہیں کرتا اس لیے اس کو مباہلہ کی دعوت دی جاتی ہے جو آسمانی اور خدائی فیصلہ ہے۔ یہ مباہلہ بدوں کسی قسم کی شرط کے ہوگا اور اگر ایک سال کے اندر نتیجہ مباہلہ ہمارے حق میں نہ ہوا اور ایک اثر قابل اطمینان ہماری تائید میں ظہور میں نہ آیا تو رقم مندرجہ بالا جو پہلے سے جمع کرا دی جاوے گی ان کو بطور نشان کامیابی ان صاحبوں کی طرف سے دی جاوے گی جنھوں نے مقرر کی ہے۔ میاں محمد حسین بٹالوی کو اختیار ہوگا کہ اخیر نومبر ۱۸۹۸ء تک کسی وقت منظوری مباہلہ کی درخواست مطبوعہ یا بصیغہ رجسٹری ہمارے پاس بھیج دیں۔

(مجموعہ اشتہارات جلد۳ صفحہ ۸۸۔۹۰)

چونکہ اس قسم کے اشتہارات مرزا صاحب کی بجائے ان کے مریدوں کی طرف سے شائع ہو رہے تھے اس لیے دوسری جانب سے بھی مولانا بٹالویؒ کے دوستوں نے یہ اشتہار دیا۔

## سچے اور قطعی فیصلہ کی صورت صواب

## دجال کادیانی کے اشتہار مباہلہ کا جواب

دجال کادیانی کو ڈگلس، ڈپٹی کمشنر گورداسپورہ نے دبایا اور اس سے عہد لے لیا کہ آئندہ دلآزار الفاظ سے زبان بند رکھے (چنانچہ اشاعۃ السنۃ نمبر ۹ جلد ۱۸ کے صفحہ ۲۵۹ میں تفصیل سے بیان ہوا ہے) اور اس وجہ سے اس کو مجبوراً الہام کے ذریعہ لوگوں کی دلآزاری سے زبان بند کرنا پڑی اور الہامی گولے چلانا یا یوں کہو کہ گوز چھوڑنا ترک کرنا ضروری ہوا۔ اور پھر الہامی دلآزاری کے سوا اس کا کام بند ہونے لگا اور اس کی دکانداری میں نقصان

واقع ہوا تو اس نے اپنے نائبین کے ذریعہ یہ کام شروع کر دیا۔ تب سے وہ کام اس کے نائب کر رہے ہیں۔ اور اخباروں اور اشتہاروں کے ذریعہ سے لوگوں کی دلآزاری میں مصروف ہیں۔ ازاں جملہ بعض کا ذکر اشاعۃ السنہ نمبر ۳ جلد ۱۹ کے صفحہ ۷۷ وغیرہ میں ہوا ہے۔ ازاں جملہ بعض کا ذکر ذیل میں ہوتا ہے۔

اس کے چند نائبین لاہور ولدھیانہ، وپٹیالہ وشملہ نے مولانا ابوسعید محمد حسین صاحب کے نام اس مضمون کے اشتہار جاری کیے ہیں کہ وہ بمقام بٹالہ کادیانی کے ساتھ مباہلہ کر لیں۔ اور اس مباہلہ کا اثر ظاہر نہ ہونے کی صورت میں آٹھ سو پچیس روپیہ (جس کو وہ ان چاروں مواضع سے جمع کر کے پیش کریں گے) انعام لیں۔ اس کے ساتھ ان لوگوں نیدل کھول کر دلآزاری و بدگوئی سے اپنے دلوں کا ارمان نکالا اور کادیانی کی نیابت کو پورا کر دکھایا۔ میں ان لوگوں کی جرأت و حیا پر تعجب کرتا ہوں کہ باوجودیکہ مولانا مولوی صاحب اشاعۃ السنہ نمبر ۸ اور ۱۲ جلد ۱۵ کے صفحہ ۱۶۶ و ۱۸۸ و ۳۱۳ اور نمبر ۳ جلد ۱۸ کے صفحہ ۸۶ اور دیگر مقامات میں کادیانی سے مباہلہ کے لیے مستعدی ظاہر کر چکے ہیں اور اس سے گریز وانکار اسی کادیانی بدکار کی طرف سے ہوا ہے نہ مولانا موصوف کی طرف سے۔ پھر یہ لوگ کس منہ سے مولانا مولوی صاحب کو مباہلہ کے لیے بلاتے ہیں۔ اور شرم وحیا سے کچھ کام نہیں لیتے۔ اسی وجہ سے مولوی صاحب ان مجاہیل کی فضول لاف وگزاف کی طرف توجہ نہیں کرتے اور ان لوگوں کو مخاطب بنانا نہیں چاہتے۔ البتہ ان کے مرشد، دجال اکبر، اکذب العصر سے مباہلہ کرنے کے لیے ہر وقت بغیر کسی شرط کے مستعد و تیار ہیں۔ اگر قادیانی اپنی طرف سے دعوت مباہلہ کا اشتہار دے یا کم سے کم یہ مشتہر کر دے کہ اس کے مریدوں نے جو اشتہار دیئے ہیں وہ اسی کی رضامندی وترغیب سے دیئے ہیں۔ اس میں مولوی صاحب ممدوح اپنی طرف سے کوئی شروط پیش نہیں کرتے۔ صرف کادیانی کی شروط و میعاد ایک سال کو اڑا کر یہ چاہتے ہیں کہ اثر مباہلہ اسی مجلس میں ظاہر ہو یا زیادہ سے زیادہ تین روز میں جو عبداللہ آتھم کے مباہلہ وقسم کے لیے اس نے تسلیم کیے تھے اور قبل از مباہلہ کادیانی اس اثر کی بھی تعیین کر دے کہ وہ کیا ہوگا۔ اس کی وجہ و دلیل بتفصیل مع حوالہ حدیث وتفسیر وہ اشاعۃ السنہ نمبر ۸ جلد ۱۵ کے صفحہ ۱۷۱ وغیرہ اور نمبر ۳ جلد ۱۸ کے صفحہ ۸۶ میں بیان کر چکے ہیں کہ یہ میعاد ایک سال کی خلاف سنت ہے اور

اس میں کادیانی کی حیلہ سازی وفریب بازی کی بڑی گنجائش ہے اور درصورت نہ ہونے ظاہر اثر مباہلہ کے مولوی صاحب کچھ نقد انعام لینا نہیں چاہتے۔ صرف وہی سزا تجویز فرماتے ہیں جو کادیانی نے عبداللہ آتھم کے متعلق پیشگوئی پوری نہ ہونے کی صورت میں اپنے لیے خود تجویز کی تھی۔ کہ اس کا منہ کالا کیا جاوے، اس کو ذلیل کیا جاوے۔ (دیکھو جنگ مقدس میں آخری پرچہ کادیانی کا صفحہ اخیر) پس ہم کو یہ شرط منظور ہے۔ لیکن اس روسیاہی کے بعد اس کو گدھے پر سوار کرکے کوچہ بکوچہ ان چاروں شہروں میں پھرایا جاوے اور بجائے دینے جرمانہ یا انعام آٹھ سو پچیس روپیہ کے صرف آٹھ سو پچیس جوتے حضرت اقدس (اکذب) کے سر مبارک پر رسید ہوں۔ جن کو ان کے چاروں مواضع کیمرید آپ کی نذر کریں۔ اور اس کفش کاری اور پاپوش باری کے بعد پھر گدھے کی سواری پر آپ کا جلوس نکلے اور آگے آگے آپکے مخلص مرید بطور مرثیہ خوانی پڑھتے جاویں

چرا کارے کند عاقل کہ باز آید پشیمانی

بنمائے بہ صاحب نظرے گوہر خود را

عیسیٰ نتواں گشت بہ تصدیق خرے چند

مرسل یزدانی و عیسیٰ نبی اللہ شدی

بازی گوئی کہ دجالت نخوانند اے حمار

کفشہا برسر خوری از افترائے ناسزا

روسیہ گشتی میان مردم قرب و جوار

اڑاتا خاک سر پر جھومتا مستانہ آتا ہے

یہ کھاتا جوتیاں سر پر مرا دیوانہ آتا ہے

راقم سید ابوالحسن تبّتی حال وارد کوہ شملہ سنجولی ۳۱۔ اکتوبر ۱۸۹۸ء

ضروری نوٹ:

۱۔ نابین دجال اکبر کادیانی لعین نے جو اشتہاروں میں لکھا ہے کہ نام کا مولوی عبدالقادر لودہانوی، مولوی محمد حسین صاحب کا ہم مکتب ہے۔ یہ محض دروغ ہے۔ مولوی صاحب فرماتے ہیں کہ وہ بدنصیب بمقام ہندلہ (جبکہ ہم مولوی نورالحسن صاحب مرحوم سے شمس بازغہ پڑھتے تھے) ہم سے شرح ملا پڑھا کرتا تھا۔ اب وہ ہمارا ہم مکتب ہونے کا

دعویٰ کرتا ہے اور اس پر فخر کر رہا ہے۔ کیوں نہ ہو، یہ قدیم سے ہوتا چلا آیا ہے۔ جس کی شکایت اس شعر میں ہے

کس نیا موخت تیر از من کہ مرا عاقبت نشانہ نکرد

۲۔ یہ بھی مریدان دجال نے مشتہر کیا ہے کہ عبدالقادر نے قلمی خط مولوی محمد حسین صاحب کے پاس بھیجا ہے۔ مولوی صاحب فرماتے ہیں کہ یہ بھی محض کذب ہے لعنۃ اللہ علی الکاذبین، ہم کو عبدالقادر کا کوئی خط نہیں پہنچا۔ قلمی خط تو ایک طرف رہا کوئی مطبوعہ پرچہ اخبار الحکم جس میں اس کا خط درج ہوا ہے یا کوئی اشتہار لاہور یا شملہ وغیرہ سے بھی اس مضمون کا کادیانی یا اس کے اتباع کا مرسلہ ہم کو نہیں پہنچا۔ بہت مشکل اور تلاش سے ہم نے ایک مدرس سکول بٹالہ سے اخبار کا پرچہ مستعار لے کر شیخ فتح محمد اہل حدیث گجرات کی قلم سے وہ خط نقل کرایا اور اشتہار اہل شملہ ہم نے شملہ کے ایک کلرک محکمہ آب و ہوا سے بتقاضا وصول کیا۔ اور اس دجال کے چیلوں کی قدیم عادت ہے کہ جو مضمون جواب طلب چھاپتے ہیں اس کی کاپی ہماری طرف نہیں بھیجتے۔

۳۔ عربی نویسی میں دجال قادیانی کا مقابلہ کرنے سے گریز یا اعراض کو جوان نائبین دجال نے مولوی صاحب کی طرف منسوب کیا ہے اس میں ان گمناموں نے دجال اکبر کی سنت پر عمل کیا ہے۔ مولوی صاحب موصوف اپنے رسالہ اشاعۃ السنہ نمبر ۸ جلد ۱۵ کے صفحہ ۱۵۹ میں کادیانی کو عربی میں مقابلہ کے لیے للکار چکے ہیں۔ پھر نمبر ۱۲ جلد ۱۵ میں کادیانی کی عربی نویسی کا اچھی طرح بخیہ ادھیڑ چکے ہیں۔ مگر اس گروہ بے شکوہ نے شرم و حیا کو نصیب اعداء سمجھ کر ان دعاوی باطلہ و اغلیط عاطلہ کادیانی کا اعادہ کر کے گڑے مردے اکھاڑنے کو عمل میں لا کر لوگوں کو دھوکا دیا ہے۔ ان میں ذرہ شرم ہوتی تو وہ اشاعۃ السنہ کے ان مقامات کو پڑھ کر ڈوب مرتے اور پھر عربی نویسی کا دعویٰ زبان پر نہ لاتے۔ مگر یہاں شرم کہاں؟ ان کا مقولہ ہے کہ

شرم چہ کنی است کہ پیش مرداں بیاید

۴۔ قادیانی کا مستجاب الدعوات ہونے کا جو اس شیخ چلی کے شاگردوں نے دعویٰ کر کے اس میں مولوی صاحب کا مقابلہ چاہا ہے اس کا جواب مولوی صاحب اشاعۃ السنہ نمبر ۱ جلد ۱۴ میں ۱۸۹۱ اور نمبر ۱ جلد ۱۶ بابت ۱۸۹۵ء کے صفحہ ۱۴۵ وغیرہ میں دے چکے

ہیں۔ مگر ان حیا کے دشمنوں نے حیا سے قسم کھا کر انہی پچھلی باتوں کا اعادہ شروع کر دیا ہے۔ ہم کہاں تک جواب دیتے جاویں۔ مولوی سید ابوالحسن تبتّی نے جو ۸۲۵ روپیہ انعام کے بدلے آٹھ سو پچیس جوتے کادیانی کے لیے تجویز کیے ہیں اس پر حضور ایں جانب کا صاد ہے۔ لیکن ساتھ ہی اس قدر رعایت ضروری ہے کہ اگر حضرت اقدس قادیانی اس قدر جوتوں کے بذات شریف ونفس نفیس متحمل نہ ہوسکیں اور سر مبارک حضرت اکذب کا گنجہ ہو جاوے یا جوتوں کی مار سے آپ کو الہامی قبض لاحق ہو جاوے تو باقی ماندہ آپ کے نائبین جنہوں نے گمنام اشتہارات دیئے ہیں آپس میں اس طرح بانٹ لیں کہ لاہور والے مخلص گمنام، پٹیالہ والوں کو، اور لدھیانہ والے، شملہ والوں کو ،اور پٹیالہ والے، لدھیانہ والوں کو اور اسی طرح وہ ایک دوسرے کو بطور ہمدردی مدد دیں۔ ہم کو اس بات پر اصرار نہیں کہ وہ سب جوتے حضرت اقدس (اکذب) ہی کے سر پر پورے کیے جاویں۔ یہ امر بحکم آیت لَا يُكَلِّفُ اللّٰهُ نَفْسًا اِلَّا وُسْعَهَا (بقرہ:۲۸۶) ہم کو پسندیدہ نہیں اور عام ہمدردی انسانی اور اصول اخلاق کے بھی مخالف ہے۔

الراقم ملا محمد بخش لاہور ۱۰ نومبر ۱۸۹۸ء

محمد بخش قادری منیجر اخبار جعفر زٹلی تاج الہندی پریس لاہور

(مجموعہ اشتہارات جلد سوم صفحہ ۶۲۔ ۶۷)

اس اشتہار کے جواب میں مرزا صاحب نے ۲۱ نومبر ۱۸۹۸ء والا مشہور اشتہار شائع کیا جس میں پیش گوئی فرمائی کہ مولانا بٹالوی' مولوی ابوالحسن تبتّی اور محمد بخش جعفر زٹلی کو ۱۳ ماہ کے دوران ذلت اٹھانی پڑے گی۔ اور اس کے وقوع کو انہوں نے اپنے اور مولانا بٹالوی مرحوم کے درمیان حق و باطل کے تعین کے لیے آخری فیصلہ قرار دیا۔ یہ اشتہار درج ذیل ہے

'جن لوگوں نے شیخ محمد حسین صاحب بٹالوی کے چند سال کے پرچہ اشاعۃ السنۃ دیکھے ہوں گے اور وہ اگر چاہیں تو محض للہ گواہی دے سکتے ہیں کہ شیخ صاحب موصوف نے اس راقم کی تحقیر اور توہین اور دشنام دہی میں کوئی کسر نہیں اٹھا رکھی (اور میری صداقت کے) نشانوں سے شیخ محمد حسین اور اس کے ہم مشرب لوگوں نے فائدہ نہیں اٹھایا بلکہ سختی اور بدزبانی روز بروز بڑھتی گئی۔ چنانچہ ان دنوں میں میرے بعض دوستوں نے کمال نرمی اور تہذیب سے شیخ صاحب موصوف سے یہ درخواست کی تھی کہ آپ مباہلہ کر کے تصفیہ کر

لیں اور یہ بھی کہا گیا تھا کہ اثر مباہلہ کے لیے اس طرف سے ایک سال کی شرط ہے۔ نہایت افسوس کی بات ہے کہ اس درخواست مباہلہ کو شیخ محمد حسین نے قبول نہیں کیا اور یہ عذر کیا کہ تین دن تک مہلت اثر مباہلہ ہم قبول کر سکتے ہیں زیادہ نہیں۔سو شیخ محمد حسین نے باوجود بانی تکفیر ہونے کے اس راہ راست پر قدم مارنا نہیں چاہا اور بجائے اس کے کہ نیک نیتی سے مباہلہ کے میدان میں آتا یہ طریق اختیار کیا کہ ایک گندہ اور گالیوں سے پر اشتہار لکھ کر محمد بخش جعفر زٹلی اور ابوالحسن تبّتی کے نام سے چھپوا دیا۔ اس وقت وہ اشتہار میرے سامنے رکھا ہے اور میں نے خدا تعالیٰ سے دعا کی ہے کہ وہ مجھ میں اور محمد حسین میں آپ فیصلہ کرے اور وہ دعا جو میں نے کی یہ ہے کہ اے میرے ذوالجلال پروردگار! اگر میں تیری نظر میں ایسا ہی ذلیل جھوٹا اور مفتری ہوں جیسا کہ محمد حسین بٹالوی نے اپنے رسالہ اشاعۃ السنہ میں بار بار مجھ کو کذاب اور دجال اور مفتری کے لفظ سے یاد کیا ہے اور جیسا کہ اس نے اور محمد بخش جعفر زٹلی اور ابوالحسن تبّتی نے اس اشتہار میں جو ۱۰ نومبر ۱۸۹۸ء کو چھپا ہے میرے ذلیل کرنے میں کوئی دقیقہ اٹھا نہیں رکھا۔تو اے میرے مولا اگر میں تیری نظر میں ایسا ہی ذلیل ہوں تو مجھ پر ۱۳ ماہ کے اندر یعنی ۱۵ دسمبر ۱۸۹۸ء سے ۱۵ جنوری ۱۹۰۰ء تک ذلت کی مار وارد کر۔اور ان لوگوں کی عزت اور وجاہت ظاہر کر۔ اور اس روز روز کے جھگڑے کو فیصلہ فرما۔لیکن اگر اے میرے آقا میرے مولا میرے منعم میری ان نعمتوں کے دینے والے جو تو جانتا ہے اور میں جانتا ہوں، تیری جناب میں میری کچھ عزت ہے تو میں عاجزی سے دعا کرتا ہوں کہ ان تیرہ مہینوں میں جو پندرہ دسمبر ۱۸۹۸ء سے ۱۵ جنوری ۱۹۰۰ء تک شمار کیے جاویں گے، شیخ محمد حسین اور جعفر زٹلی اور تبّتی مذکور کو جنہوں نے میرے ذلیل کرنے کے لیے یہ اشتہار لکھا ہے، ذلت کی مار سے دنیا میں رسوا کر...... میرے لیے یہ نشان ظاہر فرما کر ان تینوں کو ذلیل اور رسوا اور ﴿ضُرِبَتْ عَلَيْهِمُ الذِّلَّةُ﴾ (آل عمران: ۱۱۲) کا مصداق کر، آمین ثم آمین۔ (اور مرزا صاحب کہتے ہیں کہ) یہ دعا تھی جو میں نے کی۔اس کے جواب میں یہ الہام ہوا کہ میں ظالم کو ذلیل اور رسوا کروں گا اور وہ اپنے ہاتھ کاٹے گا۔ یہ خدا تعالیٰ کا فیصلہ ہے جس کا ماحصل یہی ہے کہ ان دونوں فریق میں سے جن کا ذکر اس اشتہار میں ہے یعنی یہ خاکسار ایک طرف اور شیخ محمد حسین اور جعفر زٹلی اور مولوی ابوالحسن تبّتی دوسری طرف سے

خدا کے حکم کے نیچے ہیں۔ ان میں سے جو کاذب ہوگا، وہ ذلیل ہوگا۔ یہ فیصلہ چونکہ الہام کی بنا پر ہے اس لیے حق کے طالبوں کے لیے ایک کھلا کھلا نشان ہو کر ہدایت کی راہ ان پر کھولے گا۔ (مجموعہ اشتہارات جلد۳ صفحہ ۵۷۔۶۱)

چند روز بعد مرزا صاحب نے درج ذیل اشتہار جاری فرمایا

ایک شخص محمد حسین نامی نے جو ایڈیٹر رسالہ اشاعۃ السنہ کے اور ساکن بٹالہ ضلع گورداسپور ہے، میرے پر ایک کفر کا فتویٰ لکھا اور بہت سے مولویوں کے اس پر دستخط کرائے اور مجھے کافر اور دجال ٹھہرایا۔ اور یہاں تک فتویٰ دیا گیا کہ یہ شخص واجب القتل ہے، اور ان کا مال لوٹ لینا جائز اور ان کی عورتوں کو جبراً اپنے قبضہ میں لے کر ان کے ساتھ نکاح کر لینا، یہ سب باتیں درست ہیں۔ بلکہ موجب ثواب ہیں۔ چنانچہ اشتہار مورخہ ۲۹ رمضان ۱۳۰۸ھ مطبوعہ مطبع حقانی لودیانہ اور رسالہ سیف مسلول مطبوعہ ایجرٹن پریس راولپنڈی کی پشت پر جو محمد حسین کی تحریک سے لکھے گئے ہیں یہ دونوں فتوے موجود ہیں۔ مگر جب رعب گورنمنٹ سے ان فتووں پر عمل درآمد نہ ہو سکا تو محمد حسین نے ایک اور تدبیر سوچی کہ اس شخص (مرزا) کو نہایت سخت گالیوں اور دلآزار کلمات سے ہمیشہ رنج دینا چاہیے جیسا کہ اس نے اپنے رسالہ اشاعۃ السنہ مطبوعہ ۱۸۹۸ء میں کئی جگہ اس بات کا خود اظہار کیا ہے۔ اس قسم کی گندی گالیوں اور بدزبانیوں کا سلسلہ جاری رکھنے کے لئے ایک چالاک شخص کو جس کا نام محمد بخش جعفر زٹلی ہے اور لاہور میں رہتا ہے، مقرر کیا اور ہر قسم کے گندے اشتہار خود لکھ کر اس کے نام پر چھپوائے اور در پردہ وہ سب کارروائی خود محمد حسین کی ہے۔ اور اس اپنی کارروائی سے وہ لوگوں کو طلاع بھی دیتا رہا ہے اور اپنے رسالوں میں بھی شیخی کے طور پر یہ کام اپنی طرف منسوب کرتا رہا ہے۔ اور یہ تمام اشتہارات جو نہایت چالاکی اور بدزبانی سے ایک سال سے یا کچھ زیادہ عرصہ سے محمد حسین شائع کر رہا ہے۔ یہ نہایت اوباشانہ طریق سے گندے پیرایہ میں لکھے جاتے ہیں اور ان اشتہاروں میں کوئی پہلو میری بے عزتی اور بے آبروئی کا اٹھا نہیں رکھا۔ اور میرے ننگ و ناموس کو خاک میں ملانا چاہا ہے اور ایسی گندی اور ناپاک تہمتوں پر مشتمل ہیں کہ میں گمان بھی نہیں کر سکتا کہ اس سختی اور بے شرمی کا برتاؤ کبھی ذلیل سے ذلیل قوم کے آدمی نے کسی اپنے مخالف کے ساتھ کیا ہو۔ ان اشتہارات میں سے جو ۱۲ اگست

۱۸۹۸ء کا اشتہار ہے جو مطبع تاج الہند میں چھپا ہے۔ ایسا ہی ایک دوسرا اشتہار جو ۲۵ ستمبر ۱۸۹۸ء میں مطبع فخر الدین پریس لاہور میں طبع ہوا۔ اور ایسا ہی ایک تیسرا اشتہار اور ضمیمہ ۱۱ جون ۱۸۹۷ء کا جو اسی مطبع میں طبع ہوا ہے۔ ان چاروں کا نمونہ کے طور پر کسی قدر مضمون اس جگہ درج کرتا ہوں تا کہ حکام کو معلوم ہو کہ کہاں تک میری ذلت کا ارادہ کیا گیا ہے۔ اور نہ ایک ماہ، نہ دو ماہ، بلکہ ایک سال سے ایسے گندے اشتہار جاری کر رہے ہیں جن کے متواتر زخموں کے بعد مجھے اشتہار ۲۱ نومبر ۱۸۹۸ء لکھنا پڑا جس میں جھوٹے کی ذلت خدا سے طلب کی ہے۔ اور محمد حسین کے یہ چاروں اشتہار جو جعفر زٹلی کے نام پر نکالے گئے مجھے بے عزت کرنے کے لیے ان میں نہایت سخت اور گندے اور ناپاک الفاظ استعمال کیے ہیں۔ (روحانی خزائن جلد ۱۴ (کشف الغطا) ص ۱۹۶۔۱۹۷)

چند روز بعد مرزا صاحب نے خاص اپنی جماعت کو مخاطب کر کے فرمایا

'میں اپنی جماعت کے لیے خصوصاً یہ اشتہار شائع کرتا ہوں کہ وہ اس اشتہار کے نتیجے کے منتظر رہیں کہ جو ۲۱ نومبر ۱۸۹۸ء کو بطور مباہلہ شیخ محمد حسین صاحب بٹالوی ایڈیٹر اشاعۃ السنہ اور اس کے دو رفیقوں کی نسبت شائع کیا گیا ہے جس کی میعاد ۱۵ جنوری ۱۹۰۰ء میں ختم ہو گی...... مجھے افسوس سے اس جگہ یہ بھی لکھنا پڑا ہے کہ ہمارے مخالف ناانصافی اور دروغ گوئی اور کجروی سے باز نہیں آتے۔ وہ خدا کی باتوں کی بڑی جرأت سے تکذیب کرتے اور خدائے جلیل کے نشانوں کو جھٹلاتے ہیں۔ مجھے امید تھی کہ میرے اشتہار ۲۱ نومبر ۱۸۹۸ء کے بعد جو بمقابلہ شیخ محمد حسین بٹالوی اور محمد بخش جعفر زٹلی اور ابوالحسن تبّتی کے لکھا گیا تھا یہ لوگ خاموش رہتے کیونکہ اشتہار میں صاف طور پر یہ لفظ تھے کہ ۱۵ جنوری ۱۹۰۰ء تک اس بات کی میعاد مقرر ہوگئی ہے کہ جو شخص کاذب ہوگا خدا اس کو ذلیل اور رسوا کرے گا۔ اور یہ ایک کھلا کھلا معیار صادق و کاذب کا تھا جو خدا تعالیٰ نے اپنے الہام کے ذریعے قائم کیا تھا اور چاہیے تھا کہ لوگ اس اشتہار کے شائع ہونے کے بعد چپ ہو جاتے اور ۱۵ جنوری ۱۹۰۰ء تک خدا تعالیٰ کے فیصلہ کا انتظار کرتے۔ لیکن افسوس انہوں نے ایسا نہیں کیا۔ بلکہ زٹلی مذکور نے اپنے اشتہار ۲۰ نومبر ۱۸۹۸ء میں وہی گند پھر بھر دیا جو ہمیشہ اس کا خاصہ ہے اور سراسر جھوٹ سے کام لیا...... اب یہ اشتہار ۲۱ نومبر ۱۸۹۸ء آخری فیصلہ ہے۔ چاہیے کہ ہر طالب صادق، صبر سے انتظار کرے۔ خدا جھوٹوں

کذابوں دجالوں کی مدد نہیں کرتا...... اب یہ معاملہ آسمان پر ہے۔ زمین پر چلانے سے کچھ نہیں ہوتا۔ دونوں فریق اس کے سامنے ہیں اور عنقریب ظاہر ہوگا کہ اس کی مدد اور نصرت کس طرف آتی ہے۔' (اشتہار مورخہ ۳۰ نومبر ۱۸۹۸ء۔ مجموعہ اشتہارات جلد ۳ صفحہ ۶۷۔۷۳)

اور انہوں نے فرمایا کہ

'۲۱ نومبر ۱۸۹۸ء کا ہمارا اشتہار جو مباہلہ کے رنگ میں شیخ محمد حسین اور اس کے دو ہم راز رفیقوں کے مقابل پر نکلا ہے وہ صرف ایک دعا ہے۔ جس کا مطلب صرف یہ ہے کہ جھوٹے کو خدا تعالیٰ کی طرف سے ذلت پہنچے۔ اس کا یہ مطلب نہیں کو جھوٹا مارا جائے۔ یا کسی کوٹھے سے گرے۔ چونکہ محمد حسین اور زٹلی اور تبّتی نے افتراؤں اور لعنتوں اور گالیوں سے صرف میری ذلت چاہی ہے اس لیے میں نے خدا تعالیٰ سے یہی چاہا ہے کہ اگر درحقیقت میں ذلت کے لائق اور کاذب اور دجال اور لعنتی ہوں جیسا کہ محمد حسین نے اس قسم کی گالیوں سے اپنے رسالے بھر دیئے ہیں اور بار بار میرا دل دکھایا ہے تو اور بھی ذلیل کیا جاؤں اور شیخ محمد حسین کو خدا تعالیٰ کی طرف سے عزت ملے۔ لیکن اگر میں کاذب اور دجال اور لعنتی نہیں ہوں تو جناب احدیت میں میری فریاد ہے کہ میرے ذلیل کرنے والے محمد حسین اور زٹلی اور تبّتی کو خدا کی طرف سے ذلت پہنچے...... مجھے یہ الہام ہوا ہے کہ ان دونوں فریق میں سے جو فریق درحقیقت خدا تعالیٰ کی نظر میں ظالم اور کاذب ہے' اس کو خدا ذلیل کرے گا اور یہ واقعہ ۱۵ جنوری ۱۹۰۰ء تک پورا ہو جائے گا۔

(روحانی خزائن جلد ۱۴ (راز حقیقت) ص ۱۷۳۔۱۷۶ بعنوان حاشیہ متعلقہ ص اول مورخہ اشتہار ۳۰ نومبر ۱۸۹۸ء)

مرزا صاحب نے یہ بھی کہا

'پس جب کہ یہ ظلم محمد حسین اور اس کے گروہ یعنی محمد بخش جعفر زٹلی وغیرہ کا حد سے گذر گیا...... اور پھر مباہلہ کے لیے متواتر درخواست بھی کی تو بالآخر میں نے اشتہار ۲۱ نومبر ۱۸۹۸ء جاری کیا جس کا مطلب یہ تھا کہ خدا تعالیٰ ہم دونوں گروہ میں سے اس کو ذلیل کرے جو جھوٹا ہے اور پھر اس اشتہار کی شرح ۳۰ نومبر ۱۸۹۸ء کے اشتہار میں اور بھی تصریح کر دی'۔ (روحانی خزائن جلد ۱۴ (کشف الغطاء) ص ۱۹۸)

نیز فرمایا کہ

'شیخ محمد حسین اور جعفر زٹلی اور تبّتی مذکور کو جنہوں نے میرے ذلیل کرنے کے لیے یہ

اشتہار لکھا ہے ذلت کی مار سے دنیا میں رسوا کر (یہ تیرہ مہینے خدا تعالیٰ کے الہام سے معلوم ہوئے ہیں یعنی سال پر ایک ماہ اور زیادہ ہے) غرض اگر یہ لوگ تیری نظر میں سچے اور متقی اور پرہیزگار ہیں اور میں کذاب اور مفتری ہوں تو مجھے ان تیرہ مہینوں میں ذلت کی مار سے تباہ کر۔ اور اگر مجھے تیری جناب میں وجاہت اور عزت ہے تو میرے لیے یہ نشان ظاہر فرما کر کہ ان تینوں کو ذلیل اور رسوا اور ﴿ضُرِبَتْ عَلَيْهِمُ الذِّلَّةُ﴾ (آل عمران: ۱۱۲) کا مصداق کر۔ آمین ثم آمین۔ یہ دعا جو میں نے کی اس کے جواب میں یہ الہام ہوا 'میں ظالم کو ذلیل اور رسوا کروں گا اور وہ اپنے ہاتھ کاٹے گا' اور ہاتھ کاٹنے سے مراد یہ ہے کہ جن ہاتھوں سے ظالم نے جو حق پر نہیں ہے ناجائز تحریر کا کام کیا اور وہ ہاتھ اس کی حسرت کا موجب ہوں گے اور افسوس کرے گا کہ کیوں یہ ہاتھ ایسے کام پر چلے۔

اور چند عربی الہام ہوئے (جیسا کہ) وَيَوْمَ يَعَضُّ الظَّالِمُ عَلٰى يَدَيْهِ (الفرقان: ۲۷) جَزَآءُ سَيِّئَةٍ بِمِثْلِهَا (یونس: ۲۷) (تذکرہ۔ صفحہ ۳۲۴۔۳۲۵)

انہوں نے یہ بھی لکھا ہے کہ

مولوی محمد حسین آج تک توہین اور تحقیر اور گالیاں دینے سے باز نہ آیا۔ اور گندی گالیوں کے مضمون اپنے ہاتھ سے لکھے اور محمد بخش جعفر زٹلی اور ابوالحسن تبّتی کے نام سے پر چھپوائے... یہی موجبات تھے جن کی وجہ سے میں نے اشتہار مباہلہ ۲۱ نومبر ۱۸۹۸ء کو شائع کیا۔ جس کے بعد محمد حسین نے ایک چھری خریدی جس سے مجھے اس طور سے بدنام کرنا منظور تھا کہ گویا میں اس کو قتل کرنا چاہتا ہوں۔ لیکن جس شخص نے پہلے اس سے میرے قتل کا فتوی دیا اس کا چھری خریدنا کس بات کی دلالت کرتا ہے؟۔ (خزائن جلد ۱۴ صفحہ ۳۴۹۔۴۳۸)

مرزا صاحب کی نومبر اور دسمبر ۱۸۹۸ء کی ان تحریروں سے جو کچھ معلوم ہوتا ہے وہ مختصراً یوں ہے کہ مولانا بٹالویؒ، مولانا محمد جعفر زٹلیؒ اور مولانا ابوالحسن تبّتیؒ رسائل اور اشتہارات کے ذریعے مرزا صاحب کے عقائد ونظریات کا رد کر رہے تھے۔ مرزا صاحب کو ان بزرگوں کے کلام اور طرز کلام سے اگرچہ بہت تکلیف ہو رہی تھی لیکن وہ (بقول خود) ایک عرصہ تک صبر کرتے رہے۔ پھر ان کا پیمانہ صبر لبریز ہو گیا اور انہوں نے بارگاہ احدیت میں دعا فرمائی کہ اے اللہ اگر وہ (یعنی مرزا) کاذب اور دجال ہیں تو بٹالوی، زٹلی اور تبّتی کو عزت عطا فرما، اور خود انہیں (یعنی مرزا کو) ذلیل کر۔ اور اگر وہ

کاذب اور دجال نہیں ہیں تو اے اللہ ان تینوں کو ذلیل کر اور خود انہیں (مرزا) عزت عطا فرما۔ اور یہ کہ اے اللہ یہ (عزت و ذلت کا) فیصلہ تیرہ ماہ یعنی ۱۵ جنوری ۱۹۰۰ء تک کے عرصہ میں ہو جائے۔ مرزا صاحب نے عزت و ذلت کی اس دعا کے نتیجے کو اپنے اور مخالفین کے درمیان آخری فیصلہ قرار دیا اور فرمایا کہ یہ کام ۱۵ جنوری ۱۹۰۰ء تک ہو جائے گا۔ انہوں نے یہ بھی لکھا کہ اس دعا کے بعد انہیں الہام ہوا ہے کہ اللہ ظالم کو ذلیل اور رسوا کرے گا اور انہوں نے واضح طور پر یہ بھی لکھ دیا کہ یہ ۱۵ دسمبر ۱۸۹۸ء سے ۱۵ جنوری ۱۹۰۰ء تک تیرہ ماہ کی مدت انہیں خدا تعالیٰ کے الہام سے معلوم ہوئی ہے۔

آگے بڑھنے سے قبل مرزا صاحب کی ۲۱ نومبر ۱۸۹۸ء والی اشتہاری دعا کو پھر ملاحظہ کر لیجیے۔ مرزا صاحب فرماتے ہیں

'میں نے خدا تعالیٰ کی ہے کہ وہ مجھ میں اور محمد حسین میں آپ فیصلہ کرے۔ اور وہ دعا یہ ہے۔ اے میرے ذوالجلال پروردگار اگر میں تیری نظر میں ایسا ہی ذلیل جھوٹا اور مفتری ہوں جیسا کہ محمد حسین بٹالوی نے اپنے رسالہ اشاعۃ السنہ میں بار بار مجھ کو کذاب دجال اور مفتری کے لفظ سے یاد کیا ہے اور جیسا کہ اس نے اور محمد بخش جعفر زٹلی اور ابوالحسن تبّتی نے اس اشتہار میں جو ۱۰ نومبر ۱۸۹۸ء کو چھپا ہے میرے ذلیل کرنے میں کوئی دقیقہ اٹھا نہیں رکھا تو اے میرے مولا اگر میں تیری نظر میں ایسا ہی ذلیل ہوں تو مجھ پر ۱۳ ماہ کے اندر یعنی ۱۵ دسمبر ۱۸۹۸ء سے ۱۵ جنوری ۱۹۰۰ء تک ذلت کی مار وارد کر۔ اور اگر تیری جناب میں مجھے وجاہت اور عزت ہے تو میرے لیے یہ نشان ظاہر فرما کہ ان تینوں کو ذلیل و رسوا اور ﴿ضُرِبَتْ عَلَيْهِمُ الذِّلَّةُ﴾ (آل عمران: ۱۱۲) کا مصداق کر۔ آمین ثم آمین...... (اور کہتے ہیں کہ) یہ دعا تھی جو میں نے کی اور جواب میں الہام ہوا کہ میں ظالم کو ذلیل اور رسوا کروں گا یہ خدا تعالیٰ کا فیصلہ ہے۔ فریقین میں جو کاذب ہے وہ ذلیل ہوگا۔

یہ ہے مولانا بٹالویؒ اور ان کے دوستوں سے آخری فیصلہ کے بارے میں مرزا صاحب کی دعا اور الہام اور پیش گوئی، جس میں بتایا گیا ہے کہ ۱۵ جنوری ۱۹۰۰ء تک مولانا بٹالویؒ اور ان کے ساتھیوں کو ذلت سے دوچار ہونا پڑے گا۔ اس ذلت کو حق و باطل کا معیار ٹھہرا کر انہوں نے اپنے اور مولانا بٹالویؒ کے درمیان آخری فیصلہ قرار دیا۔ اس پیش گوئی کے بعد مرزا صاحب نے مولانا بٹالویؒ اور ان کے ساتھیوں کے شب و روز اور عالم اسلام کے حالات پر گہری نظر رکھنا شروع کر دی۔ پھر

انہوں نے ۲۷ دسمبر ۱۸۹۸ء کو ایک اشتہار شائع کیا:

'میری وہ پیش گوئی جو الہام ۲۱ نومبر ۱۸۹۸ء میں فریق کاذب کے بارے میں تھی...... مولوی محمد حسین پر پوری ہوگئی...... محمد حسین نے مذہبی اختلاف کی وجہ سے مجھے دجال اور کذاب اور ملحد اور کافر ٹھہرایا تھا اور اپنی جماعت کے تمام مولویوں کو اس میں شریک کرلیا تھا...... آخر میں نے تنگ آ کر اسی وجہ سے مباہلہ کا اشتہار ۲۱ نومبر ۱۸۹۸ء جاری کیا...سو آج وہ پیش گوئی پوری ہوگئی۔

(روحانی خزائن جلد ۱۴ (کشف الغطاء) صفحہ ۲۲۲، مجموعہ اشتہارات جلد ۳ صفحہ ۴۷)

## اشتہار قابل توجہ گورنمنٹ ..

اس میں یہ بیان ہے کہ پیش گوئی مندرجہ اشتہار ۲۱ نومبر ۱۸۹۸ء جس کا خلاصہ یہ تھا جزاء سیئة بمثلها و ترهقهم ذلة آج پوری ہوگئی۔ اس پیشین گوئی کا حاصل مطلب یہی تھا کہ فریق ظالم نے فریق مظلوم کو جس قسم کی ذلت پہنچائی ہے اسی قسم کی ذلت فریق ظالم کو پہنچے گی اور ضرور پہنچے گی کوئی اس کو روک نہیں سکتا سو وہ ذلت فریق ظالم کو پہنچ گئی۔

... میں نے مولوی محمد حسین بطالوی اڈیٹر اشاعۃ السنہ کے مقابل پر اس کی بہت سی گالیوں اور بہتانوں اور دجال کذاب کافر کہنے کے بعد اور اس کی اس پلید گندہ زبانی کے بعد جو اس نے خود اور اپنے دوست محمد بخش جعفر زٹلی وغیرہ کے ذریعہ سے میری نسبت کی تھی ایک اشتہار بطور مباہلہ ۲۱ نومبر ۱۸۹۸ء کو لکھا تھا (یعنی مرزا نے محمد حسین وغیرہ سے مباہلہ کرلیا۔ پھر ان کی زندگی میں مرگیا۔ بہاء) اور اس میں فریق ظالم اور کاذب کی نسبت یہ الہام تھا کہ جزاء سیئة بمثلها و ترهقهم ذلة یعنی جس قسم کی فریق مظلوم کو بدی پہنچائی گئی ہے اسی قسم کی فریق ظالم کو جزا پہنچے گی سو آج یہ پیش گوئی کامل طور پر پوری ہوگئی (محمد بخش اور تبتی کو کیا ہوا۔ کامل کیسے ہوگئی؟ بہاء) کیونکہ مولوی محمد حسین نے بدزبانی سے میری ذلت کی تھی اور میرا نام کافر اور دجال اور کذاب اور ملحد رکھا تھا اور یہی فتوی کفر وغیرہ کا میری نسبت پنجاب اور ہندوستان کے مولویوں سے لکھوایا اور اسی بنا پر محمد حسین مذکور کی تعلیم سے اور خود اس کے لکھوانے سے محمد بخش جعفر زٹلی لاہور وغیرہ نے گندے بہتان میرے پر اور میرے گھر کے لوگوں پر لگائے، سو اب یہی فتوی

پنجاب اور ہندوستان کے مولویوں بلکہ خود محمد حسین کے استاد نذیر حسین نے اس کی نسبت دے دیا یعنی یہ کہ وہ کذاب اور دجال اور مفتری اور کافر اور بدعتی اور اہل سنت سے خارج بلکہ اسلام سے خارج ہے اور اس فتوی کا باعث یہ ہوا کہ محمد حسین مذکور نے تمام علماء پر اپنا عقیدہ یہ ظاہر کر رکھا تھا کہ وہ ان کی طرح اس مہدی موعود کا منتظر ہے جو بنی فاطمہ میں سے خلیفہ ہوگا اور کافروں سے لڑے گا اور مسیح موعود اس کی مدد کے لئے اور اس کی خون ریزی کے کاموں ہاتھ بٹانے کے لئے آسمان سے اترے گا اور اس نے علماء کو یہ بھی کہا تھا کہ پہلے میں نے غلطی سے ایسا خیال کیا تھا کہ مہدی کے آنے کی حدیثیں صحیح نہیں ہیں مگر میں نے اب اس قول سے رجوع کر لیا ہے اور اب میں پختہ اعتقاد سے جانتا ہوں کہ ایسا مہدی ظہور آئے گا اور عیسائیوں اور دوسرے کافروں سے لڑیگا اور اس کی تائید کے لئے عیسی آسمان سے اترینگے تا دونوں مل کر کافروں کو مسلمان کریں یا مار ڈالیں ۔ یہ اعتقاد اس وقت محمد حسین نے مولویوں میں جوش پھیلانے کیلئے ظاہر کیا تھا جب کہ اس نے میرے کافر ٹھہرانے کے لئے ایک فتوی لکھا تھا اور بیان کیا تھا کہ یہ شخص مہدی موعود کے آنے سے اور اس کی لڑائیوں سے منکر ہے ۔ لیکن جب ان دنوں محمد حسین کو گورنمنٹ سے زمین لینے کی ضرورت پیش آئی تو اس نے پوشیدہ طور پر ۱۴۔ اکتوبر ۱۸۹۸ء کو انگریزی میں ایک فہرست شائع کی جس میں اس نے گورنمنٹ کو اپنا یہ احسان جتلایا کہ میں اس مہدی موعود کو نہیں مانتا جس کے مسلمان منتظر ہیں اور وہ تمام حدیثیں جھوٹی ہیں جن میں اس کے آنے کی خبر ہے اور اس کی بدقسمتی سے اس انگریزی فہرست کی مسلمانوں کو اطلاع ہو گئی اور لوگوں نے بڑا تعجب کیا کہ یہ کیسا منافق ہے کہ اپنی قوم کے آگے مہدی موعود کے آنے کے بارے میں اپنا اعتقاد ظاہر کرتا ہے اور گورنمنٹ کو یہ سناتا ہے کہ میں اس اعتقاد کا مخالف ہوں ۔ تب میں نے اس کے بارے میں ایک استفتاء لکھا ( کیا اپنا نام بھی لکھا؟ بہاء ) اور فتوی لینے کے لئے پنجاب اور ہندوستان کے مولویوں کے سامنے پیش کیا ۔ تب مولویوں اور نذیر حسین اس کے استاد نے بھی وہ استفتاء پڑھ کر اسی طرح محمد حسین کو کافر اور دجال ٹھہرایا جیسا کہ مجھے ٹھہرایا تھا اور اسی طرح ذلت کے الفاظ اس کی نسبت لکھے جیسا کہ محمد حسین نے میری نسبت لکھے تھے سو وہ اسی طرح ذلیل کیا گیا جیسا کہ اس نے جھوٹے فتووں سے مجھے ذلیل کیا تھا (

یعنی مرزا واقعی فتووں سے ذلیل ہوئے تھے۔ دوسری طرف کہتے ہیں کہ ایسے فتووں کی ہمیں کیا پرواہ ہے، اور یہ اگر مخالفت نہ ہو تو کام آگے نہیں بڑھتا یہ فتوے ہمارے مددگار ہیں۔ بہاء) سواس طرح پر یہ پیش گوئی پوری ہوگئی۔ یہ سچ ہے کہ میں ایسے خونی مہدی کو نہیں مانتا کہ جو تلوار سے لوگوں کو اسلام میں داخل کرنا چاہے گا اور نہ ایسے مسیح کے آسمان سے اترنے کا میں قائل ہوں جو ناحق اس خون ریزی میں شریک ہوگا اور میں نے دلائل قویہ سے ثابت کر دیا ہے کہ یہ اعتقاد خونی مہدی اور ایسے مسیح کے آسمان سے اترنے کا سراسر جھوٹ اور لغو اور بے اصل ہے اور قرآن و حدیث سے سراسر مخالف ہے۔ ہر ایک سوچ سکتا ہے کہ اس منافقانہ کاروائی سے محمد حسین گورنمنٹ کو تو کچھ کہتا رہا اور پوشیدہ طور پر لوگوں کو کچھ کہتا رہا۔ کامل درجہ پر اس کی ذلت ہوگئی ہے۔ اور مولویوں کی طرف سے وہ برے خطاب بھی اس کو مل گئے ہیں جو سراسر ظلم سے اس نے مجھے دیئے تھے یعنی ہر ایک نے اس کو کذاب اور دجال سمجھ لیا ہے۔

رہا یہ امر کہ اب گورنمنٹ اس کی نسبت کیا رائے رکھتی ہے سو ہماری دانا گورنمنٹ ادنی توجہ سے سوچ سکتی ہے کہ ایسا منافق جس نے گورنمنٹ کے سامنے یہ جھوٹ بولا کہ میں یہ کاروائی کر رہا ہوں کہ خونی مہدی کے آنے کے خیالات لوگوں کے دل سے مٹا دوں اور مولویوں کو یہ لکھ لکھ کر دیتا رہا کہ اس اعتقاد پر پختہ رہو کہ مہدی خونی فاطمہ کی اولاد سے ضرور آئے گا اور کہتا رہا کہ جو شخص یہ اعتقاد چھوڑتا ہے وہ کافر ہو جاتا ہے۔ ایسے منافق کے قول اور فعل کا کیا اعتبار ہے؟ اور کون سا فائدہ اس کے وجود سے گورنمنٹ کو پہنچ سکتا ہے؟

پھر دوسری خیانت جو اس کی ذلت کا موجب ہے یہ ہے کہ اس نے گورنمنٹ پر یہ ظاہر کیا ہے کہ میں سلطان روم کو خلیفہ برحق نہیں سمجھتا کیونکہ وہ قریش میں سے نہیں ہے۔ اور پھر اپنے اشاعۃ السنہ نمبر ۵ جلد ۱۸ صفحہ ۱۴۳ سطر ۶ میں میری مخالفت کیلئے (کبھی مرزائی کہتے ہیں کہ مرزا، اشاعۃ السنہ کو دیکھتا سنتا ہی نہیں تھا اس لئے جواب کیوں دیتا۔ بہاء) مسلمانوں کو یہ تعلیم دی ہے کہ حضرت سلطان المعظم مسلمانوں کے مذہبی پیشوا اور خلیفہ برحق ہیں ان سے استغناء موجب کفر ہے۔ اب اس جگہ اس نے سلطان روم کو خلیفہ برحق مان لیا اور انگریزوں کی سلطنت کی نسبت اسی صفحہ میں یہ رائے ظاہر کی ہے کہ ان کی اطاعت

پولیٹکل نظر سے یعنی محض منافقانہ طور پر اور مصلحت وقت کے لحاظ سے کرنی چاہیے مگر مذ ہبی نظر سے یعنی دلی اخلاق سے صرف سلطان ہی واجب الاطاعت ہے۔، اس تقریر میں اس نے یہ خیانت کی ہے کہ جو مذہبی آزادی اور جو مذہبی فوائد ہمیں سلطنت انگریزی سے پہنچے ہیں ان سب کا انکار کر دیا ہے اور سرکار انگریزی کے ایک ثابت شدہ احسان کا خون کر دیا ہے اور یہ نہیں سوچا کہ سکھوں کے وقت میں جب ہمارے تمام دینی فرائض رو کے گئے تھے اور مذہبی احکام کے بجالانے میں ہر وقت جان اور مال اور عزت کا اند یشہ تھا یہاں تک کہ بلند آواز سے بانگ نماز دینے سے مسلمانوں کے خون بہائے جاتے تھے، اس وقت سلطان روم کہاں تھا؟ آخر انگریزی ہی ہے جو ہمارے چھڑانے کے واسطے عقاب کی طرح دور سے آئے ( مرزا صاحب ایک سیڑھی چھوڑ رہے ہیں، مسلمانوں کی حکو مت کو ختم کرنے والوں کو بھول رہے ہیں، بہاء ) اور صدہا دینی روکوں سے ہمیں آزادگی دی۔ یہ بڑی بد ذاتی ہوگی کہ ہم اس سے انکار کریں کہ گورنمنٹ انگریزی کے وجود سے دینی فائدہ ہمیں کچھ بھی نہیں پہنچا ہے بلکہ سلطان روم سے زیادہ پہنچا ہے۔ اس گور نمنٹ کے آنے سے ہم اپنے فرائض مذہبی آزادی سے ادا کرنے لگے ( یہ انگریزوں کی چاپلوسی ہے، خوش آمد ہے، اس وقت جب ان کے سامنے مقدمہ درپیش تھا، اور ایسے اشتہارو ں کے ذریعہ وہ خود کو حکمرانوں کا برخوردار ماتحت وفادار خدمت گار احسان شناس، اور مخالف کو دشمن حکومت غدار قرار دے کر ان کی رائے اپنے حق میں لینا چاہتے تھے۔ بہاء ) ہمارے مذہبی مدرسے کھل گئے ہمارے واعظ خوب تسلی سے وعظ کرنے لگے سکھوں کے وقت کسی ہندو کو مسلمان کرنے سے اکثر خون ہو جاتے تھے صدہا مسلمان اسی وجہ سے قتل کئے گئے بلکہ آگ میں جلائے گئے اور درندوں کے آگے ڈالے گئے۔ اب انگریزی عمل داری کا جھنڈا ہمارے ملک میں کھڑا ہونے سے ہزارہا ہندو مسلمان ہو گئے ہزارہا دینی کتابیں شا ئع ہو گئیں اور مسلمانوں نے اعلیٰ درجہ تک دینی علوم میں ترقی کی اور ہمیں اس گورنمنٹ کے آنے سے وہ دینی فائدہ پہنچا کہ سلطان روم کے کارناموں میں اس کی تلاش کرنا عبث ہے۔ اب کس قدر ناشکری بلکہ بد ذاتی ہوگی اگر ہم ان تمام احسانوں کو اندر ہی اندر دبا دیں اور اس شکر کا اقرار نہ کریں جو انصاف کی رو سے ہمیں کرنا لازم ہے۔ کیا یہ سچ ہے کہ انگریزی سلطنت سے ہمیں آزادی اور دینی فائدہ نہیں پہنچا؟ ہرگز سچ نہیں۔

پھر محمد حسین کا یہ قول کہ وہ یہ تمام احسانات سلطان روم کی طرف منسوب کرتا ہے کس قدر بے انصافی اور ظلم پر مبنی ہے ۔ وہ لکھتا ہے کہ ہم لوگ انگریزوں کی اطاعت محض پولیٹکل نظر سے کرتے ہیں ، اور ورنہ دینی حمایت ان کی طرف سے کچھ بھی نہیں ۔ یہ سب سلطان کی طرف ہے،، یہ دونوں فقرے اس کے ایسے برے اور گندے اور فتنہ انگیز ہیں کہ اگر میرے منہ سے بھی نکلے ہوتے تو میں ضرور اپنے او پر فتوی دیتا کہ میں نے سرکار انگریزی کے بے شمار دینی احسانوں کے مقابل سخت ناشکر گزاری اور نمک حرامی کا کلمہ استعمال کیا ہے ۔ ان لوگوں نے اسی بنا پر مجھے کافر ٹھہرایا تھا جب کہ میں نے سلطان روم کے مقابل پر گورنمنٹ انگریزی کے احسانات کو ترجیح دی تھی جس کی نسبت سید احمد خان سی ایس آئی نے اپنے علی گڈھ انسٹی ٹیوٹ گزٹ معہ تہذیب الاخلاق ۲۴ جولائی ۱۸۹۷ء میں میری گواہی دی تھی ۔

اب خلاصہ کلام یہ کہ حیادار آدمی کے لئے یہ ذلت بھی کچھ تھوڑی نہیں کہ گورنمٹ کے سامنے جھوٹ بولا اور اپنی قوم سے بھی اپنی نسبت کافر اور کذاب اور مفتری کا فتوی سنا سو بلا شبہ وہ الہامی پیشین گوئی اس پر پوری ہوگئی ..جس میں لکھا تھا کہ فریق ظالم اسی قسم کی ذلت دیکھے گا جو اس نے فریق مظلوم کی کی ۔اب ذیل میں مولویوں کا وہ فتوی جس میں مولوی نذیر حسین محمد حسین کا استاد بھی شامل ہے لکھتا ہوں اور ناظرین پر اس بات کا انصاف چھوڑتا ہوں کہ میرے الہام ۲۱ نومبر کو غور سے پڑھ کر خود گواہی دیں کہ خدا تعالی نے کیسے وہی الفاظ محمد حسین کی نسبت مولویوں کے مونہہ سے نکالے جو محمد حسین نے میری نسبت کہے تھے اور یہی معنی اس الہامی فقرہ کے ہیں کہ جزاء سیئۃ بمثلھا ۔نقل فتوی شامل ہذا ہے ۔ راقم خاکسار میرزا غلام احمد از قادیان ۳ جنوری ۱۸۹۹ء ۔

(اس کے بعد استفتاء درج ہے )

..کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین کہ ایک شخص مہدی موعد کے آنے سے جو آخری زمانہ میں آئے گا اور بطور ظاہر و باطن خلیفہ برحق ہوگا اور بنی فاطمہ میں سے ہو گا جیسا کہ حدیثوں میں آیا ہے قطعاً انکار کرتا ہے ( مرزا تو انکار کرتا ہے اور خود ہی پوچھ رہا ہے، وہ اگر بنی فاطمہ میں سے مہدی کو مانے تو وہ خود کیسے ہوسکتا ہے، اور کہتا ہے کہ یہ جمہوری عقیدہ ہے جس پر تمام اہل سنت دلی یقین رکھتے ہیں ۔ اس فتوی سے باہر نکلیں ، تو اس تحریر کی

روشنی میں معلوم ہوگا کہ مسلمانوں کا یہ اجماعی عقیدہ ہے کہ مہدی موعود بنی فاطمہ میں سے ہوگا۔ ،اور پھر جب مرزا صاحب فارسی یا سمرقندی ہیں تو وہ کیسے ہو سکتے مہدی موعود۔ بہاء ) اور اس جمہوری عقیدہ کو جس پر تمام اہل سنت دلی یقین رکھتے ہیں سراسر لغو اور بے ہودہ سمجھتا ہے اور ایسا عقیدہ رکھنا ایک قسم کی ضلالت اور الحاد خیال کرتا ہے کیا ہم اس کو اہل سنت میں سے اور راہ رات پر سمجھ سکتے ہیں یا وہ کذاب اور اجماع کا چھوڑنے والا اور ملحد اور دجال ہے۔ بینوا توجروا۔ المرقوم ۲۹ دسمبر ۱۸۹۸ مطابق ۱۵ شعبان ۱۳۱۶ھ

السائل المعتصم باللہ الا حد مرزا غلام احمد عافاہ اللہ واید

الجواب ... پہلے دستخط عبدالحق غزنوی کے پھر عبدالجبار غزنوی کے ہیں۔

سوال یہ ہے کہ یہ استفتاء مرزا کی طرف سے عبدالحق کے پاس مرزا کے نام سے جا سکتا تھا؟ یا نذیر حسین کے پاس؟ وہ ایک کافر کو کیوں جواب دیں؟ ایسے شخص کو جو کہتا ہے کہ اجماعی عقیدہ یہ ہے، اور خود ہی اس کا منکر ہے، اور یہ علماء اس پر فتوی بھی لگا چکے ہیں ۔ یہ بھی سوال ہے کہ ان علماء کے پاس کیا مرزا صاحب خود استفتاء لے کر گئے تھے، اور اگر بذریعہ ڈاک بھیجا تھا تو کیا اس وقت بھی بطور سائل ان کا نام تھا اور انہیں کے واپسی پتہ پر جواب درکار تھا؟ ....(الحکم قادیان ۱۰ جنوری ۱۸۹۹ء ص ۴۔۵ )

} اڈیٹر الحکم بتاتا ہے:

۳ جنوری ۱۸۹۹ء ۔ محمد حسین کی انگریزی فہرست اتفاقاً مل گئی تھی جس میں گورنمنٹ کے سامنے اس خدمت کا گویا احسان جتلایا تھا۔اس پر حضرت مرزا صاحب نے ایک استفتاء تیار کیا ہوا تھا کہ جو شخص مہدی خلیفۃ اللہ کے آنے کا انکار کرے اس کے حق میں علماء دین متین کیا فتوے دیتے ہیں۔ڈاکٹر محمد اسماعیل گوڑیانی ، یہ استفتاء لے کر امرتسر لاہور دہلی گئے تھے چنا آج وہ فائز المرام واپس آئے ( مرزا خدا بخش صاحب جو تکمیل فتوی مذکور کے لئے ...روانہ ہوئے تھے وہ بھی فائز المرام واپس آئے ۔اور علماء نے ایسے شخص کی تکفیر کا فتوی دیا۔الحمد للہ۔آج حضرت اقدس کی ۲۱ نومبر ۱۸۹۸ء کے اشتہار والی پیش گوئی بالکل پوری ہوگئی اور جزاء سیئة بمثلھا کا الہام سچا ثابت ہوا۔اب اس پیش گوئی کا انکار کرنا عقل مندی نہیں اور ایسا ہی آئندہ انتظار خلاف دانش مندی ۔ (الحکم ۱۰ جنوری ۱۸۹۹ء ص ۷ )

} الحکم میں احمد اسماعیل نامی ایک قادیانی نے لکھا ہے:

... یہ فتوی مولوی محمد حسین بٹالوی کی نسبت تھا.. اب مولوی عبدالحق غزنوی نے ایک اشتہار نکال کر اپنی قدیم گندی عادت کے موافق حضرت مرزا صاحب کو بہت گالیاں دی ہیں کہ استفتاء میں محمد حسین کا نام ہم پر ظاہر نہیں کیا اور اس سے مطلب ان کا یہ ہے کہ اگر معلوم ہوتا کہ محمد حسین کے لئے یہ فتوی طلب کیا گیا ہے تو اس کو دجال نہ کہتے ...

( لیکن مرزا نے سائل کا نام بھی نہیں لکھا تھا، اس بات کا تذکرہ کیوں نہیں کرتے۔

محمد حسین کے بارے میں استفتاء تب ہوتا اگر اس کے مضامین یا کوئی تحریر، یا وہ فہرست جس کا ذکر کیا جاتا ہے، ساتھ ہوتی یا اس کے اقتباسات شامل استفتاء ہوتے، جب وہ فہرست ہی نہیں اس سے اقتباس ہی نہیں تو یہ محمد حسین پر کیوں کر لاگو ہوگا۔ اگر فہرست موجود تھی، یا اس کے اقتباسات موجود تھے تو پھر ظاہر ہے کہ محمد حسین کا نام بھی ظاہر ہے۔ پھر یہ سارا مضمون بے کار ہے کیونکہ اس میں کہیں نہیں کہا کہ ہم نے نام بالواسطہ یا بلاواسطہ ظاہر کر دیا تھا۔

نام نہ ہونے کے، کوئی تحریر یا فہرست، یا اقتباس نہ ہونے کی صورت میں یہ فتوی اسی شخص کے بارے میں ہوسکتا ہے جس کے متعلق سب کو معلوم ہو کہ بنی فاطمہ سے مہدی کے آنے کا منکر ہے۔، اور ایسا منکر اس دور میں مرزا ہی تھا، اسی لئے مرزا نے سائل کے طور پر اپنا نام نہیں لکھا۔ اگر وہ اپنا نام لکھتا تو وہ خود ہی سائل بن کر اپنے لئے فتوی کا طلب گار ہوتا، اور یہ مضحکہ خیز صورت حال ہوتی جس سے بچنے کے لئے اس نے بطور سائل اپنا نام نہیں لکھا۔ لیکن دھوکہ یہ کیا کہ جب یہ استفتاء اپنے اخبار میں شائع کرایا تو اس میں اپنا نام بطور سائل درج کر دیا )

سائل نے صورت سوال کے بیان کرنے میں کوئی خیانت نہیں کی اگر محمد حسین کے اس عقیدہ میں شک ہوتو تو اس کے انگریزی رسالہ کو جو وکٹوریہ پریس میں چھپا ہے کسی سے لے کر یا لاہور جا کر دیکھ لینا چاہیے ( کیا فتوی طلب کرتے وقت خدا بخش وغیرہ جو لاہور گئے تھے انہوں نے یہ رسالہ حاصل کے مفیوں کے سامنے رکھا تھا؟ کیا انہوں نے محمد حسین کا نام لیا تھا کہ اس کے بارے میں ہے شک ہے تو فلاں فہرست دیکھ لو؟ بہاء ) بالآخر ہم عبدالحق اور اس کے محرک عبدالجبار سے پوچھتے ہیں کہ آپ لوگوں کی یہی دیانت داری اور ایمان داری ہے کہ باوجودیکہ محمد حسین کے انگریزی رسالہ کا پتہ دے دیا اور دوسرے اشتہار میں اس رسالہ کی عبارتیں بھی لکھ دیں پھر بھی آپ نے درندگی کے دانت سائل کو دکھلائے

( الحکم ۱۷ جنوری ۱۸۹۹ء ص ۲۔ اشتہار احمد اسماعیل ۱۴ جنوری ۱۸۹۹ء )

اور مرزا صاحب اپنے ایک اشتہار میں لکھتے ہیں:...

ان سے یہ فتوی طلب کیا گیا تھا کہ اس شخص کی نسبت آپ لوگ کیا فرماتے ہیں جو اس مہدی کے آنے کا منکر ہو جس کی نسبت آپ لوگوں کا اعتقاد ہے کہ وہ ظاہری و باطنی خلیفہ ہوگا اور بذریعہ لڑائیوں کے دین کو غالب کرے گا تو ان مولویوں نے اپنے دلوں میں یہ خیال کر کے کہ ایسے اعتقاد کا پابند تو یہی شخص یعنی یہ عاجز ہے محض شرارت کی راہ سے یہ تجویز کی کہ آؤ اب بھی اس کو اس فتوی کی رو سے اس کو کافر دجال اور مفتری قرار دین (اگر مرزا کا نام بحثییت سائل لکھا ہوتا، تو اس کا مطلب یہ سمجھا جاتا کہ مرزا نے اجماعی عقیدہ اپنا لیا ہے، اپنا سابقہ عقیدہ مہدی وغیرہ ہونے کا ترک کر دیا ہے۔ اس لئے یہ علماء شائد پہلے مرزا سے اس بات کی وضاحت چاہتے کہ کہیں تم نے بھول کر تو نہیں لکھ دیا۔ بہاء) اشاعۃ السنہ کی بعض خفیہ تحریریں ہمارے ہاتھ آ گئی ہیں ..دیکھو فہرست انگریزی مورخہ ۱۴۔ اکتوبر ۱۸۹۸ء جس کو ابھی محمد حسین نے پوشیدہ طور پر شائع کیا ہے ... ایک قلمی تحریر جو مولوی احمد اللہ امرت سری سے میرے ایک دوست کو ملی ہے اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ اس فہرست انگریزی سے پہلے مولوی محمد حسین نے مولوی احمد اللہ کے آگے ایک تقریب پر اشارۃً یہ ظاہر کر دیا تھا جس سے یہی معنی نکلتے تھے کہ اب میں نے اعتقاد انکار مہدی سے رجوع کر لیا ہے... وہ رقعہ یہ ہے: ۹ ذی قعد ..مطابق ۵ مئی کو میرے سامنے مولوی محمد حسین نے میرے پاس صاف ظاہر کیا کہ میں حضرت مہدی کے ظہور کا معتقد ہوں (یعنی اب معتقد ہو گیا ہوں، مانتا ہوں جو وہ سوا حضرت مسیح کے ہیں جن کے بعد حضرت مسیح آویں گے) (یہ بریکٹ کی عبارت تو مرزا صاحب کی ہے اور ایسا مطلب نہیں جو اصل عبارت کا ہے۔ اور اس میں تو مسیح کے ظہور کا عقیدہ بتایا ہے۔ بہاء۔ اعتراض کیا ہے) (اخبار الحکم۔ ۱۷ جنوری ۱۸۹۹ء ص ۷)

} مرزا صاحب لکھ ایک سائل کے جواب میں لکھتے ہیں:

اور اعتراض یہ ہے کہ جب حضرت مسیح آئیں گے تو نماز کے کے بارہ میں آپس میں مہدی و مسیح تواضع کریں گے اور ایک دوسرے کو کہیں گے کہ وہ امام ہو یا یہ امام ہو۔

اس کا جواب یہ ہے کہ یہ حدیثیں جو امام مہدی کے متعلق ہیں کل مجروح و مخدوش ہیں ان میں ایک بھی صحیح نہیں کہلا سکتی۔... ماسوا اس کے ان حدیثوں کے مخالف ایک دوسری حدیث ہے لا مہدی ا

لا عیسی جوابن ماجہ اور مستدرک میں لکھی ہوئی۔ یہ حدیث ہمارے نزدیک صحیح ہے...
سوال۔عیسی اتریں گے پھر نکاح کریں گے اور ان کے اولاد ہوگی۔ میں نہیں سمجھتا کہ یہ اعتراض کیوں پیش کیا ہے ہر ایک شخص نکاح کرتا ہے اور اولاد بھی ہو جاتی ہے ہاں اس صورت میں اعتراض ہو سکتا تھا کہ اب تک میں نے کوئی نکاح نہ کیا ہوتا، یا اولاد نہ ہوتی۔ نکاح موجود ہے اولاد بھی چھ لڑکے ہیں (مسیح بننے کے بعد تو کوئی نکاح نہیں کیا، اور مسیح بننے کے لڑکے صرف تین ہوئے جن میں ایک مر گیا۔ دو لڑکے تو عاق کئے ہوئے تھے، انہیں کیوں گنا گیا ہے۔ بہاء)
اور یہ اعتراض جو مسیح کا آنحضرت ﷺ کی قبر میں دفن کیا جانا ضروری ہے۔ اول تو یہ قبل از وقت ہے کیونکہ ابھی تک میں زندہ ہوں (لیکن اب تو مرزا صاحب مر چکے ہیں، اب کیا جواب ہے۔ بہاء) پھر ماسوا اس کے ...اس سے یہ لازم آتا ہے کہ آنحضرت ﷺ کی قبر کھودی جاوے اور یہ نبی کی قبر کی توہین اور تحقیر ہے۔ اس لئے اس حدیث کے معنی بھی روحانی طور پر ہیں یعنی رسول اللہ ﷺ کے قریب قریب اس کا مرتبہ ہوگا اور وہ بہشت جو میری قبر کے نیچے ہے اس سے وہ پورے طور پر حصہ پائے گا ۔...اور یہ حدیث جو آپ نے لکھی ہے کہ مہدی فلاں خاندان سے ہے اور اس کے باپ کا نام یہ ہوگا ہم ابھی بیان کر چکے ہیں کہ یہ حدیثیں کل مردود اور موضوع ہے قابل توجہ نہیں ہیں کیونکہ قرآن اور احادیث صحیح کے مخالف ہیں جب کہ یہ حدیث اسی صحاح ستہ میں موجود ہے لا مہدی الا عیسی (الحکم ۲۳ جولائی ۱۹۰۰ء ص ۳۔۴)

}اور جس بات کو مرزا صاحب نے مولوی محمد حسین صاحب کی ذلت اور پیش گوئی کے پورا ہو جانے کے ثبوت کے طور پر پیش کیا وہ یہ تھی کہ مولانا بٹالویؒ نے ظہور مہدی کے بارے میں ایک ایسا نظریہ ظاہر کیا ہے جو مہدی کے بارے میں ان کے سابقہ موقف سے مختلف ہے۔ گویا نظریات میں تبدیلی مرزا صاحب کے نزدیک مولانا بٹالویؒ کی ذلت تھی۔ اگر نظریات میں تبدیلی نشان ذلت ہے تو خود مرزا صاحب باقرار خود، ذلیل تھے۔ وہ کہتے ہیں

'میں نے براہین احمدیہ میں یہ بھی اعتقاد ظاہر کیا تھا کہ حضرت عیسیٰ واپس آئیں گے۔ مگر یہ میری غلطی تھی'۔ (روحانی خزائن جلد ۱۴ (ایام الصلح) ص ۲۷۲)

اور ایک دوسری جگہ فرماتے ہیں

'میں نے براہین احمدیہ میں غلطی سے توفی کے معنی ایک جگہ پورا دینے کے کیے ہیں۔ جس کو بعض مولوی صاحبان بطور اعتراض پیش کیا کرتے ہیں۔ مگر یہ امر جائے

اعتراض نہیں۔ میں مانتا ہوں کہ وہ میری غلطی ہے '۔

(ایام الصلح ص ۴۱' براہین احمدیہ حصہ ۵ ص ۳۷ حاشیہ منقول از تذکرہ ص ۹۷ حاشیہ)

مرزا صاحب کی ان تحریروں کی روشنی میں ہم یہ کہنا چاہتے ہیں کہ اگر نظریات میں تبدیلی نشان ذلت ہے تو مرزا صاحب خود بھی اس کی زد میں آتے ہیں۔ اور مرزا صاحب کو بھی اپنی اس کمزوری کا احساس تھا اس لیے وہ اس بات پر پختہ نہیں رہے بلکہ مزید نشانات بھی ڈھونڈتے رہے۔ اور جب ۱۹۰۰ء میں مد والے مناظرے میں مولانا امرتسریؒ نے مرزائی مناظر کو للکارتے ہوئے فرمایا کہ مولانا بٹالویؒ کی ذلت کے بارے میں مرزا صاحب کی پیش گوئی پوری نہیں ہوئی اور اگر کسی کو میری بات سے اختلاف ہے تو ان تیرہ مہینوں کے دوران مولانا بٹالوی اور ان کے دونوں ساتھیوں کو پہنچنے والی ذلت کا ثبوت پیش کریں۔ مرزائیوں کو مناظرے کے دوران تو مولانا امرتسری کی اس بات کا کوئی جواب نہ سوجھا لیکن بعد میں مرزا صاحب نے اپنی کتاب اعجاز احمدی میں لکھا کہ 'مولوی ثناء اللہ نے مد کے مباحثہ میں یہ اعتراض بھی پیش کیا ہے کہ جو ذلت کی پیش گوئی محمد حسین اور جعفر زٹلی اور ان کے دوسرے رفیق کی نسبت کی گئی تھی وہ پوری نہیں ہوئی۔ اگر یہ لوگ (یعنی مولوی ثناء اللہ وغیرہ) ایسے اعتراض نہ کرتے تو پھر یہود سے مشابہت کیونکر ہوتی۔ میرے نزدیک ضروری تھا کہ یہ ایسے اعتراض ہوتے۔ اے بھلے مانس جس حالت میں اسی مقدمہ کے اثناء میں مولوی محمد حسین کی وہ تحریر پکڑی گئی جو فتویٰ تکفیر کے مخالف ہے تو کیا ایک عالمانہ حیثیت کی نظر سے اس کی ذلت اور رسوائی نہیں ہوئی؟...... رہی عزت جعفر زٹلی کی۔ پس ان لوگوں کا کوئی مستقل وجود نہیں۔ یہ سب مولوی محمد حسین کے سایہ ہیں وہ ان کا ایڈووکیٹ جو ہوا۔ جبکہ ان کے ایڈووکیٹ کی ذلت ثابت ہوگئی تو کیا ان کی ذلت پیچھے رہ گئی۔ سایہ اصل کا ہمیشہ تابع ہوتا ہے۔ جب اصل درخت ہی گر پڑا تو سایہ کیونکر کھڑا رہ سکتا ہے۔

(روحانی خزائن جلد ۹ (اعجاز احمدی۔ ضمیمہ نزول المسیح) ص ۱۱۸۔۱۱۹)

یعنی ۱۹۰۰ء میں مرزا صاحب نے یہ اقرار کیا کہ جعفر زٹلی اور محمد بخش کی کوئی ذلت نہیں ہوئی لیکن چونکہ محمد حسین ان کا وکیل ہے اس لیے محمد حسین کو پہنچنے والی ذلت گویا ان کی ذلت بھی ہے۔

} دوسری طرف مرزا خطاب کی آرزو لگائے بیٹھے تھے۔ اڈیٹر الحکم شیخ یعقوب علی ترا

ب بتاتے ہیں:

یہ چار الہام جو ذیل میں درج کئے جاتے ہیں ۱۳ ستمبر ۱۸۹۹ء کو ہوئے نہایت خوش خط اور خوبصورت لکھوا کر مرزا صاحب نے مسجد بیت الذکر میں ۱۶ ستمبر کو چسپاں کرائے ہیں۔ کلام الٰہی کے الفاظ بجائے خود ایک عظیم الشان بشارت اور نشان کی خبر دیتے ہیں ہماری غرض اس اشاعت سے صرف یہی ہے کہ جس وقت یہ الہام پورا ہو مومنوں کے لئے ازیاد ایمان کا موجب ہو (اڈیٹر)

الہام یعنی کلام الٰہی جو حضرت اقدس پر نازل ہوا ہے یہ ہے

ایک عزت کا خطاب۔ ایک عزت کا خطاب۔ لک خطاب العزۃ

ایک بڑا نشان اس کے ساتھ ہوگا۔ (اخبار الحکم قادیان ۱۶ ستمبر ۱۸۹۹ء ص ۶)

(مرزا صاحب کا خیال تھا کہ انہیں اگریزی حکومت کی طرف سے کوئی خطاب ملنے والا ہے اس لئے انہوں نے پیش گوئی فرمادی اور اس پیش گوئی کے الفاظ کو خوش خط لکھوا کر اپنے بیت الذکر کی دیوار پر آویزاں کرایا اور لوگوں کو حکم دیا کہ اس پیش گوئی پر نظر رکھیں۔ لیکن ہوا کیا؟ مرزا صاحب اس کے بعد تقریباً نو سال تک انتظار کرتے رہے اور بصد حسرت و یاس اس جہان چل بسے لیکن نہ وہ خان بہادر بن سکے، نہ سٹار آف انڈیا، نہ ایم بی ای، نہ سر، نہ شمس العلماء وغیرہ وغیرہ۔ ان کے بیٹے کو تاہم خان بہادر کا خطاب مل گیا تھا اور قادیانیوں کو موقع مل سکتا تھا کہ وہ اپنے باپ کے متعلق پیش گوئی کو اس کے بیٹے پر چسپاں کر کے پوری کرنے کی کوشش کرتے لیکن اللہ تعالیٰ نے ان کے اس حیلہ کا راستہ پہلے ہی بند کر چھوڑا تھا جب باپ (مرزا غلام احمد) نے بیٹے (سلطان احمد) کو نافرمانی اور محمدی بیگم سے شادی میں معاونت نہ کرنے پر عاق کر دیا تھا۔ بہاء)

## محمد حسین بٹالوی کا ہم سے خطاب اور ہماری طرف سے جواب

نگفتہ نہ دارد کسے با تو کار      ولیکن چو گفتی دلیلش بیار

شیخ محمد حسین صاحب بٹالوی سے الحکم کے ناظرین خوب آشنا ہیں اس لئے ہمیں ان کو پبلک میں انٹروڈیوس کرنے کی چنداں ضرورت نہیں آج ۲۶۔ اگست ۱۹۰۲ء کا شیخ صاحب موصوف کا ایک پوسٹ کارڈ جس کی پشت پر، میاں فضل الدین وحکیم نور الدین و اڈیٹر اخبار الحکم، لکھا ہوا تھا ہمیں موصول ہوا۔ شیخ صاحب نے تین مختلف اشخاص کو ایک ہی کارڈ میں کیوں مخاطب کیا اور کیوں عام اخلاق اور طریق تہذیب کے خلاف جدا گانہ نہ لکھا ہمیں اس پر بحث کی کوئی ضرورت نہیں یہ

غالبًا ان کی خدا داد زمین کی برکت ہے یا اکانومی کے اصولوں کی پابندی ہے کہ تین پیسہ کے بجائے ایک پیسہ سے کام چلالیا (شائد قواعد ڈاک خانہ کے خلاف بھی ہو)۔ بہرحال وہ خط چونکہ مولوی صاحب! ایڈوکیٹ اہل حدیث! اڈیٹر اشاعۃ السنہ کی علمیت اور قابلیت کی پر درد دستاویز ہے اس لئے ہم اس کو مع اپنے جواب کے ذیل میں درج کرتے ہیں: مولوی صاحب کا خط:

شملہ سینجو لی۔ مکان مراد ٹھیکہ دار۔ ۲۳۔ اگست ۱۹۰۲ء (نمبر ۲۸۲)۔ میاں فضل الدین صاحب واصلی راقم کارڈ.. بہر رنگے کہ می آئی شناسم۔ مرید پرافٹ قادیان ہو کر خاکسار کی نسبت دعوی حسن ظنی دھوکہ دہی، جس سے میرے مضمون ...(پڑھا نہیں گیا) واغراض کی تائید ہوتی ہے۔ کیا پرافٹ کا باوجود مستطیع ہونے کے حج نہ کرنا ان شنانہ روزی اعمال سے نہیں جن سے اس کا مریدان کو آزادی دینا ثابت ہوتا ہے۔ نہیں تو کیوں نہیں۔ اور باتوں کو رہنے دو صرف یہی بتاؤ کہ پرافٹ حج کیوں نہیں کرتا۔ اگر اس کو فرض جانتا ہے، خوف قتل ہے تو بشارت و اللہ یعصمک من الناس کس دن کے لئے ہے۔ کوئی مرد میدان میں نکلے تو سنبھل کر قدم رکھے کوئی ہاتھ بڑھاوے تو پہلے اس بیت کو خیال میں لاوے

ہر کہ بافولاد بازو پنجہ کرد        ساعد سیمیں خود را رنجہ کرد

مضمون کے پورا ہونے کا انتظار تو کیا ہوتا ابھی بسم اللہ شروع ہوئی ہے
پہلا صدمہ دیکھ کر روتا ہے کیا۔ آگے چل کر دیکھئے ہوتا ہے کیا

الحکم صاحب کچھ خامہ فرسائی کریں تو پرچہ جولانگاہ خامہ میرے پاس بھیج دیں ادھر سے بھی جوابی پرچہ روانہ ہوگا چنانچہ تاج الدین لاہوری کی معرفت کہا گیا تھا اور تمہاری بہتری اور خیر تو اسی میں ہے کہ اشاعۃ السنہ سے نہ الجھو، و الا فتذکرون ما اقول لکم و افوض امری الی اللہ۔ الراقم ابوسعید محمد حسین

جس کارڈ کا ذکر شیخ صاحب نے اپنے اس کارڈ میں کیا ہے وہ مولانا نورالدین کے ایک شاگرد مولوی فضل الدین نے ان کو لکھا تھا اور جس کا باعث وہ یہ بتاتے ہیں کہ جب ان کا رسالہ اشاعۃ السنہ دیکھا گیا جس میں مرزا صاحب کے سلسلہ احمدیہ کی ہندوستان و پنجاب میں اشاعت کا باعث یہ لکھا ہے کہ، وہ اپنے پیرؤوں کو آزادی کا سبق دیتا ہے کہ تصویر بناؤ، سود کھاؤ اور دور دراز سفر کی مصیبت اٹھا کر مکہ کیوں جاتے ہو بجائے مکہ، قادیان کو کعبہ بناؤ۔ گرمی کے موسم میں روزہ رکھ کر

بھوکے نہ مرو بلکہ اس بیت پر عمل کرو

نہ رکھ روزہ نہ مر بھوکا نہ جا مسجد نہ کر سجدہ۔ وضو کا توڑ دے کوزہ شراب شوق پیتا جا (اشاعۃ السنہ ص ۹۲)۔

اس تحریر کے پڑھنے سے پہلے ان کو ایک مسلمان کی حیثیت سے شیخ صاحب پر حسن ظن تھا کہ وہ مولوی کہلاتے ہیں اہل حدیث کے ایڈوکیٹ بنتے ہیں وہ اس قدر جھوٹ نہ بولتے ہوں گے لیکن جب قادیان میں آکر دیکھا کہ اباحت کی کوئی تعلیم نہیں بلکہ قرآن وسنت پر عمل ہے اور دن رات اسی کی اشاعت اور جلال وعظمت کے اظہار کیلئے فکر ہے تو مولوی صاحب کے اس قول الزور پر انہیں سخت تعجب ہوا جس پر انہوں نے شیخ صاحب کو ایک کارڈ لکھ دیا کہ یہ آپ نے جھوٹ لکھا ہے۔

مولوی صاحب نے اس کارڈ کے جواب میں مندرجہ بالا کارڈ لکھا ہم کو افسوس سے ظاہر کرنا پڑتا ہے کہ مولوی صاحب باوجود مسلمان مولوی اہل حدیث کہلانے کے پھر سوء ظن سے کام لیتے ہیں اور اس کارڈ کا راقم اصلی کسی اور شخص کو قرار دیتے ہیں۔

تعجب کا مقام ہے کہ مولوی صاحب نے اپنے اس رسالہ میں (جس کا ایک کوٹیشن ہم نے اوپر دیا ہے) تو پوری اباحت اور بے دینی اور بے قیدی کا الزام سلسلہ عالیہ پر لگایا ہے لیکن اپنے کارڈ میں ساری بحث اس ایک امر پر رکھ دی ہے کہ کیا۔ پرافٹ کا باوجود مستطیع ہونے کے حج نہ کرنا ان شبانہ روزی اعمال سے نہیں ہے جن سے اس کا مردوں کو آزادی دینا ثابت ہوتا ہے۔،...

مولوی صاحب کو شائد اتنا بھی معلوم نہیں کہ حج ساری عمر میں ایک بار فرض ہے ... لکھتے ہیں: اور باتوں کو رہنے دو.. کس دن کے لئے ہے۔، ..... تعجب کی بات ہے کہ آپ کی ساری عمر اسی کش مکش میں گذری کہ اور نہیں تو کسی کو کافر ہی بنائیں اشاعۃ السنہ کو ۱۸۷۸ء سے شائع کرنے کا دعوی مگر اس قدر صاف اور سہل مسئلہ حج کا جو قرآن شریف حدیث اور فقہ کی عام کتابوں اور مسجد کے معمولی ملانوں تک کو بھی معلوم ہے آپ کو معلوم نہیں ہوا۔ دہلی میں ۱۲ برس رہ کر بھاڑ جھونکا کئے شاید ایسے ہی موقع پر بولا کرتے ہیں۔ مولوی صاحب مانع صرف زاد راہ نہیں اور من استطاع الیہ سبیلاً خدا تعالی نے خود بطور کلام کے فرمایا ہے اگر مانع حج صرف زادہ راہ ہی ہوتا اور اور امور مثل صحت کی حالت کا عمدہ نہ ہونا یا راہ یا مکہ میں خود امن کی صورت کا... نا یا کسی اور قسم کے عذر جو عنداللہ جائز ہوں اس میں داخل نہ ہوتے تو یہ بطور کلام کلی کے نہ بیان فرمایا ہوتا۔

ہماری سمجھ میں نہیں آتا کہ آپ کے علم وقرآن دانی کو کیا ہوا بجز اس کے کہ یہ کہیں کہ اولیاء الرحمٰن کی مخالفت میں اسی طرح علم سلب ہو جایا کرتا ہے۔

مولوی صاحب! آپ کو ہمارے سیدو مولا حضرت مسیح کے حج کی اتنی فکر کیوں پڑی ہوئی ہے؟ آپ نے کبھی اپنے شیخ مولوی عبداللہ غزنوی کا تو اس الزام سے تبریہ کیا ہوتا صدیق حسن خان نے بھی یہی اعتراض کیا تھا کہ وہ حج کیوں نہیں کرتے ان کے پاس روپیہ تھا بڑے امن اور آرام سے زندگی بسر کرتے تھے اور کوئی مانع بھی بظاہر ان کو نہ تھا انہوں نے حج کیوں نہ کیا؟ (کیا عبداللہ غزنوی کا دعوی مسیح ہونے کا تھا؟ بہاء) کیا سلطان روم جن کو آپ خلیفۃ المسلمین مانتے ہیں اس نے حج کیا ہے حالانکہ ان کو تو بڑی آسانی اور سہولت ہے (کیا اس کا دعوی مسیح ہونے کا ہے؟ بہاء) ان کو آپ نے کتنی مرتبہ نصیحت کی اور حج نہ کرنے کی وجہ سے کتنی مرتبہ کفر کا فتوی دیا حالانکہ آپ اسی رسالہ اشاعۃ السنہ میں ترکی کے اعیان وسلطنت کے افراد میں خلاف شریعت کاروائی کا ارتکاب بھی تسلیم کرتے ہیں جس پر ہم پھر لکھیں گے۔ اور نہیں تو امیر کابل سے ہی کہا جاتا جہاں آپ کو باریابی کا موقع ملا تھا اور کچھ نقد بھی بطور زادراہ مل گیا تھا۔ اس زادہ راہ کے ملنے کی وجہ سے ہی تو حج کی نصیحت شاید آپ نے نہیں کی اور خاموش رہے مگر آپ کو معلوم نہیں، نہیں یقیناً معلوم نہیں ماموراللہ، اللہ تعالی کے احکام کے نیچے چلتے ہیں مواضع فتن سے بچنا سنت انبیاء ہے اور لا تلقوا بایدیکم الی التھلکۃ ارشاد قرآنی ہے پھر ایک ماموراللہ قرآن کریم کا سچا متبع اور زندہ نمونہ رسول اللہ ﷺ کی سنت مردہ کا احیا کرنے والا اپنے آپ کو فتنہ میں ڈال سکتا ہے؟ (پھر مرزا محمود نے کیوں حج کیا اور اپنے کو فتنہ میں کیوں ڈالا؟ بہاء).. پس اس وقت حج کے لئے قدم اٹھانا لا تلقوا بایدیکم الی التھلکۃ کے خلاف کرنا اور گنہ گار ہونا ہے (تو مرزا محمود گنہگار ہوا؟ بہاء)..

آپ یہ تو بتائیں کہ احادیث میں مسیح موعود کا کیا کام لکھا ہے۔ کیا جب وہ ظاہر ہوگا تو اس کا اول فرض یہی ہوگا کہ وہ حج کرے یا مسلمانوں کو دجال کے خطرناک فتنہ سے بچائے اور بیت اللہ کی عظمت کو قائم کرے۔ اور کاش آپ کو کم از کم مسیح موعود کے ظہور کی حدیث یقتل الخنزیر و یکسر الصلیب ہی یاد ہوتی۔ اگر کوئی ایسی حدیث ہے جس میں مسیح موعود کا یہ کام لکھا ہوا ہے کہ وہ آتے ہی حج کو جائے گا تو اسے آپ پیش کریں (۱۹۰۲ء میں، آتے ہی، کی بات تو نہیں تھی، مرزا صاحب نے ۱۸۹۱ء میں مسیح ہونے کا دعوی کیا تھا۔ جس پر گیارہ سال کا عرصہ گذر چکا تھا۔ اور ان کی زندگی کے صرف ۶ سال باقی رہ گئے تھے۔ یا کیا مرزائی یہ کہنا چاہتے ہیں کہ مرزا صاحب کو الہام اور دعاؤں کی بنا پر یقین تھا کہ ان کی عمر ۹۵ سال بلکہ اس سے بھی زیادہ ہوگی۔ بایں صورت واقعی ان کے زندگی کے ابھی کئی عشرے باقی تھے۔ بہاء) اور اگر مسیح کی بعثت کی اصل غرض یہی ہے کہ وہ قتل دجال کرے اور صلیب کو توڑے جس سے مراد اہلاک

ملل باطلہ بذریعہ محض حجت و آیات بینہ ہے تو پھر وہی کام پہلے ہونا چاہیے اور ہم آپ کو بشارت دے رہیں کہ حضرت مسیح موعود حجت و برہان اور آیات بینات سے خنزیروں کے قتل اور صلیب کی شکست میں روز وشب مصروف ہیں۔ بہت سے سور مر چکے ہیں اور بعض سخت جان ابھی باقی ہیں ...

اگر آپ یہ ثابت کر دیں کہ مسیح کا پہلا کام حج کو جانا ہے تو ہم آپ سے وعدہ کرتے ہیں کہ ہمارے سید و مولی امام الزمان اس امر پر بے شک تیار ہیں کہ خواہ کوئی بھی عذر ہو وہ حج کو اپنا پہلا کام سمجھ کر جانے کو تیار ہیں..

سوروں کے قتل اور شکست سے پہلے کسی اور کام کی طرف توجہ کرنا مسیح موعود کی شان ہی کے خلاف ہے۔ مسیح موعود کا حج اس وقت ہوگا جب دجال بھی کفر اور دجل سے باز آ کر طواف بیت اللہ کرے گا (جب حج نہیں کیا تو ثابت ہوا کہ دجال باز نہیں آیا۔ براہین وغیرہ ناکام رہیں، مرزا صاحب کا کام نہ ہوسکا، مشن پورا نہ ہوسکا، مرادیں پوری نہ ہوئیں، اور جو آخر میں کہا کہ ہم تو اپنا کام ختم کر چکے، لاہور، میں وہ بھی غلط ثابت ہوا۔ اصل کام یعنی دجال کی شکست نہیں ہوئی اس نے طواف نہیں کیا اور اس کے ساتھ مرزا نے بھی نہیں کیا۔ بہا) اس وقت دجال بیت اللہ کے گرد اپنی فاسد نیت سے چوروں کی طرف طواف کرتا ہے اور مسیح موعود بیت اللہ کی حفاظت کے لئے طواف کر رہا ہے۔ مسیح موعود تو ہر وقت طواف میں مصروف ہے۔ مسیح موعود یہ چاہتا ہے کہ بیت اللہ کو قائم کرے اور اس کی عظمت کی جابجائی میں مصروف ہے اور آپ ہیں کہ ایسے کام سے ہٹا کر یہ چاہتے ہیں کہ بیت اللہ رہے یا نہ رہے مگر مسیح موعود حج ضرور کرے۔ مولوی صاحب آپ کے لئے اس قسم کے اعتراض سخت شرم دلانے والے ہیں۔

حج کے متعلق غالباً آپ کے سوال کا جواب ہو چکا۔ اب صرف آپ کا یہ مغالطہ باقی ہے کہ اگر خوف قتل ہے تو بشارت و اللّٰہ یعصمک کس دن کے لئے ہے؟

مولوی صاحب!.. کیا آپ کو معلوم نہیں کہ و اللّٰہ یعصمک من الناس کی بشارت آنحضرت ﷺ کو بھی ملی تھی۔ پھر اے نادان مولوی اتنا تو بتا کہ آپ ایک چھوڑ دو زرہیں کیوں پہنا کرتے تھے؟...

آپ حسب معمولی بڑی تعلّی اور تکبر سے کام لیا ہے کہ اگر کوئی مرد میدان میں نکلے تو سنبھل کر قدم رکھے ... یہ تو آپ کو چاہیے تھا کہ شکست پر شکست آپ کو ملی (مقابلے سے بھاگ بھاگ کر سانس تو مرزا صاحب کا پھولا رہتا تھا۔ بہاء)...خدا کا مسیح اپنی رسالت میں کامیاب ہو گیا اب اسے اپنی راہ کی خس و خاشاک پر کیا نظر....

(اخبار الحکم قادیان ۳۱۔اگست ۱۹۰۲ء ص ۱۲۔۱۵ ملخصاً)

(یہ مضمون مولانا بٹالوی کے کسی خط کے جواب میں لکھا گیا ہے، اور اس کا جواب خود اسی مضمون میں موجود ہے۔ اور ناظرین پر قادیانیوں کی دنداں شکن تحریروں اور ان کے علم کلام کی قلعی بھی کھل جاتی ہے اور معلوم ہو جاتا ہے کہ لفاظی اور جذبات نگاری کے سوا ان کی تحریروں میں حجت و برہان کا شمہ تک نہیں ہوتا۔ بہاء)

} اڈیٹر الحکم بتاتے ہیں:

شیخ ابو سعید محمد حسین بٹالوی کے خط کا جواب الحکم کی گذشتہ اشاعت میں کسی قدر بسط سے شائع ہو چکا ہے لیکن اتمام حجت اور ایک دوسرے نکتہ معرفت کے لئے اتنا اور عرض کرنا ضروری سمجھا ہے کہ مرزا صاحب کے حضور جب وہ خط پڑھا گیا اور یہ اعتراض پیش کیا گیا کہ آپ حج کیوں نہیں کرتے؟ تو فرمایا کہ میرا پہلا کام خنزیروں کا قتل اور صلیب کی شکست ہے۔ ابھی تو میں خنزیروں کو قتل کر رہا ہوں بہت سے خنزیر مر چکے ہیں اور بہت سے سخت جان ابھی ہیں ان سے فرصت اور فراغت تو ہولے۔

شیخ بٹالوی صاحب اگر انصاف سے کام لیں گے تو امید ہے یہ لطیف جواب انہیں تسلیم کرنا پڑے گا۔ شیخ صاحب! ٹھیک ہے نا، پہلے خنزیروں کو قتل کر لیں۔

(اخبار الحکم قادیان ۱۰ ستمبر ۱۹۰۲ ص ۱۶)

(ستمبر ۱۹۰۲ء کے بعد انہوں نے کون سے خنزیر قتل کئے؟ کتنے عیسائی پادری مارے؟ اور یہاں آپ نے یہ بھی کہا کہ خنزیروں کے قتل کے بعد حج کرونگا۔ حج نہیں کیا تو اس کا مطلب یہ ہوا کہ خنزیر قتل نہیں ہوئے، جو بقول آپ کے مسیح کا پہلا کام تھا۔ اور انہیں قتل کئے بغیر مر گئے تو اس کا مطلب یہ ہوا کہ وہ ناکام مرے، اور وہ خود کہا کرتے تھے کہ دنیا میرے انجام کو کیوں نہیں دیکھتی، اگر میں وہ کام کر دیا جس کے لئے میں آیا ہوں تو سچا اور اگر نہ کر سکا تو کروڑوں نشان دکھانے کے باوجود بھی جھوٹا۔ اور اگر مرزا صاحب خنزیر قتل کر دیئے، اور پھر حج نہیں کیا تو اس سے مرزا صاحب کا دعوی غلط ہوتا ہے کہ میں قتل کے بعد حج کروں گا۔ اور حدیث سے مطابقت بھی نہیں ہوتی کہ مسیح حجاز آئے گا۔ بہاء)۔

} ۱۷ نومبر ۱۹۰۲ء صبح کی سیر..

مولوی محمد حسین کے رجوع کے متعلق ذکر پر (مرزا صاحب نے) کہا کہ جو کچھ ہماری تصانیف میں اس کے متعلق لکھا گیا ہے وہ یادگار رہے گی، آنحضرت (مرزا) نے فرمایا کہ یہ سب اس کے گناہوں کا کفارہ ہو جاوے گا۔

(اخبار الحکم قادیان ۲۴ نومبر ۱۹۰۲ء ص ۳)

(یعنی مرزا صاحب فرماتے ہیں کہ محمد حسین بٹالوی بالآخر مرزائی جائیں گے اور جو کچھ اس نے اب تک ہمارے خلاف لکھ کر گناہ کئے ہیں، ہماری طرف سے اس کے خلاف تحریریں اس کا کفارہ ہو جائیں گی۔ لیکن ہوا یہ کہ مولانا محمد حسین بٹالویؒ حالت اسلام میں ۱۹۲۰ء میں اس دنیا سے رخصت ہوئے اور کبھی کسی مرزائی کو جرأت نہیں ہوسکی کہ وہ ثابت کر سکے کہ محمد حسین، بالآخر قادیانی ہوگئے تھے۔ بہاء)

} **۳۰ نومبر ۱۹۰۲۔ صبح کی سیر**

مرزا صاحب فرماتے ہیں:

خدا تعالی نے ایک الہام میں محمد حسین کا نام فرعون رکھا ہے۔ ہامان، نذیر حسین تھا جو نامراد مر گیا مگر فرعون آخر ایمان لایا تھا۔

ابن عربی کہتے ہیں کہ فرعون کا ایمان قرآن سے ثابت ہے اور وہ جہنم میں نہیں جائے گا کہ اس نے حضرت موسیٰؑ کی پرورش بطور باپ کے کی تھی شاید یہی وجہ ہو جس سے اس کو ایمان نصیب ہوا ہو۔ (اخبار الحکم قادیان ۱۰ دسمبر ۱۹۰۲ء ص ۶)..

(مرزا صاحب فرعون کو بقول شیخ ابن عربی جنتی کہتے ہیں کہ اس نے موسی کی پرورش کی تھی، اور یہ نیکی اس کے کام آئی، اسی طرح محمد حسین بٹالوی نے ابتداء میں اس سلسلہ احمدیہ کی پرورش کی تھی یعنی براہین کی حمایت کر کے، جیسا کہ ذیل کے اقتباس سے ظاہر ہے: مفتی محمد صادق قادیانی لکھتے ہیں:

اس زمانہ کا فرعون اور ابوجہل

فرمایا (مرزا صاحب نے): ابوجہل اس امت کا فرعون تھا کیونکہ اس نے بھی نبی کریم ﷺ کی چند دن پرورش کی تھی جیسا کہ فرعون موسی نے حضرت موسی کی پرورش کی تھی۔ اور ایسا ہی مولوی محمد حسین نے ابتداء میں براہین کا ریویو لکھ کر ہمارے سلسلہ کی چند یوم پرورش کی۔ (ذکر حبیب۔ ص ۲۹۵)

مرزا صاحب کا یہ فرمان اپنے اندر تاریخی غلطی رکھتا ہے کیونکہ ابوجہل نے کبھی بھی آنحضرت ﷺ کی پرورش نہیں کی۔ یہ بات سیرۃ نبویہ ﷺ سے مرزا صاحب کی عدم واقفیت کا ثبوت ہے۔ نیز مرزا صاحب کو یہ بھی معلوم نہیں ہے کہ فرعون نے اگرچہ مرتے وقت ایمان لانے کے کلمات ادا کر دیئے تھے لیکن ابوجہل نے تو ایسا نہیں کیا تھا۔

مرزا صاحب نے اپنی امت کا فرعون محمد حسین کو قرار دے کر اپنی امت کو امت مسلمہ سے الگ کر لیا کیونکہ رسول اللہ ﷺ نے تو فرمایا ہے کہ ان کی امت کا فرعون، ابوجہل ہے۔ جس طرح حضرت موسی کی امت کا فرعون، فرعون مصر تھا۔

تاہم مرزا صاحب فرماتے ہیں فرعون اس نیکی کی وجہ سے ایمان لے آیا تھا جو اس نے حضرت موسیٰؑ کی پرورش کر کے کی تھی، اور چونکہ محمد حسین نے بھی ابتداء میں ان کے سلسلہ کی پرورش کی ہے اس لئے اس نیکی کے بدلے میں اسے بھی ایمان لانے یعنی قادیانیت اختیار کرنے کی جزاء دی جائے گی۔ اور جس طرح بقول شیخ اکبر محی الدین ابن عربی، فرعون جنتی ہے، محمد حسین بھی جنت میں جائے گا۔

یہاں معلوم ہوتا کہ مرزا صاحب، مولانا محمد حسین کو فرعون قرار دیتے ہیں، اور وہ فرمایا کرتے تھے کہ فرعون موسیٰ سے پہلے مرا کرتا ہے، لیکن محمد حسین تو مرزا صاحب کے بعد فوت ہوئے ہیں، فرعون کیسے ہو گئے، موت وحیات کے اس کلیہ کے مطابق تو فرعون مرزا صاحب ہوتے ہیں جو مولانا محمد حسین کی زندگی میں مر گئے تھے۔

پھر یہاں مرزا صاحب یہ بھی فرماتے ہیں کہ اس نیکی کی وجہ سے جو محمد حسین نے سلسلہ احمدیہ کی پرورش کی صورت میں کی تھی محمد حسین کو وقت آخر ایمان نصیب ہو جائے گا یعنی وہ قادیانی ہو جائیں گے۔ اور یہ بات تو سبھی جانتے ہیں کہ وہ قادیانی نہیں ہوئے اس لئے معلوم ہوتا ہے کہ براہین کی حمایت اور سلسلہ کی پرورش نیکی شمار نہ ہوئی کہ اس کے بدلے میں انہیں قادیانیت والا نام نہاد ایمان نصیب ہوتا،....

☆ میاں خیر الدین سیکھوانی نے مجھ سے بذریعہ تحریر بیان کیا کہ دعوی سے پہلے ایک مرتبہ حضرت مسیح موعود، مولوی محمد حسین صاحب بٹالوی کے مکان واقع بٹالہ پر تشریف فرما تھے۔ میں بھی خدمت اقدس میں حاضر تھا۔ کھانے کا وقت ہوا تو مولوی صاحب خود حضرت مرزا کے ہاتھ دھلانے کے لئے آگے بڑھے۔ حضور نے ہر چند فرمایا کہ مولوی صاحب آپ نہ دھلائیں مگر مولوی صاحب نے باصرار حضور کے ہاتھ دھلائے اور اس خدمت کو اپنے لئے فخر سمجھا۔ ابتداء میں مولوی صاحب، حضرت مرزا کی زاہدانہ زندگی کی وجہ سے آپ کی بہت عزت کرتے تھے۔

اس روایت سے سوائے اسکے اور کیا ثابت ہوتا ہے کہ مولانا متواضع اور مہمان نواز تھے۔

پیر سراج الحق نعمانی قادیانی لکھتے ہیں: ایک روز مرزا صاحب کو الہام ہوا:

یہودا اسکریوطی۔

یہ الہام کیسا سچا ہوا؟ وہ یوں ہوا کہ جیسے میں نے اپنے کشف میں آنحضرت ﷺ کی زیارت کی اور مولوی محمد حسین بٹالوی کو اس کشف میں دیکھا تھا کہ مجلس مبارک میں آنحضرت ﷺ کو پشت دے کر بیٹھا ہے، سو ویسا ہی اس الہام نے ظاہر کر دیا کہ یہودا اسکریوطی مولوی محمد حسین بٹالوی ہے۔ اگرچہ بعض آدمیوں نے ملاوامل ساکن قادیان آریہ پر یہ چسپاں کیا اور ملاوامل نے یہ سن

کرحضرت مرزا سے عرض بھی کیا کیونکہ یہ مذکورہ بالاشخص حضرت مرزا کا اس زمانہ میں بہت معتقد تھا کہ خدا کرے میری نسبت یہ الہام نہ ہو۔..

جہاں تک میری سمجھ ہے وہ یہ ہے کہ گو ملا وامل آریہ مخالف ہو گیا مگر اس مخالفت سے وہ یہودا اسکریوطی نہیں ٹھہر سکتا جب تک کوئی اس کا پورا مثل عملی طور سے نہ ہو جاوے۔ یہ عملی نمونہ یہودا اسکریوطی کا محمد حسین نے دکھلایا اور عملی طور سے ظاہر کر دیا کہ یہودا اسکریوطی فی الواقع محمد حسین بٹالوی ہے۔

اول اول یہ مرزا صاحب کا معتقد تھا اور یہاں تک اس کو اعتقاد تھا کہ حضرت مرزا کی جوتیاں اٹھا کر چلتا تھا اور پھر اپنے رسالہ اشاعۃ السنہ میں بڑی تعریف حضرت مرزا کی لکھی اور آپ کو وضو بھی کرایا کرتا تھا۔ اور آپ کے الہامات اور دعوی کا مصدق رہا (کون سے دعوی کا مصدق رہا؟ بہاء) لیکن جب مخالف ہوا تو یہودا اسکریوطی کے سارے کام کر کے دکھلائے۔ تحریر سے تقریر سے پوری مخالفت کی، فتوی کفر اس سے شروع ہوا۔ ابولہب اور فرعون اسی کا نام مرزا صاحب کے الہام میں ہے۔ مولوی صاحب کے یہودا اسکریوطی ہونے اور میرے کشف کی تصدیق میں کہ مرزا صاحب کو میں نے آنحضرت ﷺ کی شکل میں دیکھا اور مولوی صاحب کو آنحضرت ﷺ کی طرف پشت پھیرے دیکھا۔ ایک کشف مولوی عبداللہ غزنوی مرحوم ومغفور کا بھی ہے جو چھپ چکا ہے کہ حضرت مولوی عبداللہ صاحب مرحوم نے دیکھا کہ مولوی محمد حسین کا جامہ چاک ہو گیا اور سر سے پیر تک پھٹ گیا اور بار بار فرماتے تھے کہ مولوی محمد حسین سے کوئی کہے کہ توبہ کرے اس کا تکبر اس کو لے ڈوبا۔ (تذکرۃ المہدی۔ ص ۲۱۱ تا ۲۱۳)

الہام ہوا کس کو؟ مرزا کو۔ گواہی کہاں سے ملی؟ سراج الحق کے کشف سے۔ کیا یہ خواجے کا گواہ ڈڈو والی بات نہیں ہے؟ رہی جوتیاں اٹھانے اور وضو کرانے کی بات، یہ محمد حسین کی انکساری ہے مہمان کی عزت افزائی ہے جو اسلام کا حکم ہے۔ اور اس وقت مرزا مناظر اسلام ہی کے عنوان سے مشہور تھا۔ یہ عزت افزائی ایک اسلامی مناظر کی تھی، نہ کہ قادیانی مسیح ومہدی کی۔ اور مہمان نوازی، مہمان کی عزت افزائی، انکساری، تواضع اسلامی محاسن ہیں۔ دیکھنے کی بات یہ ہے کہ جب مرزا کینچلی اتار کر اپنے اصل روپ میں آئے تو پھر کیا ہوا۔ اور جس کتاب کی تعریف کی تھی اس میں مرزا نے اسلامی عقائد بیان کئے تھے۔ تصوف و الہام کے پیرائے میں۔ اور اس نے اپنے عقائد بدل لئے تو تعریف بھی ختم ہو گئی۔

سید عبداللہ غزنوی سے منسوب فقرہ، کوئی محمد حسین کو کہے، والی بات بھی عجیب ہے۔ کیونکہ سید

عبداللہ غزنوی مرحوم اپنی زندگی کے آخری دنوں میں، جب کہ وہ بہت بیمار رہتے تھے، لاہور میں مولانا بٹالوی کے ہاں مقیم رہے، ان کی دیکھ بھال، علاج معالجہ اور تیمار داری مولوی محمد حسین ہی کرتے رہے۔ لاہور سے واپس امرتسر جانے کے چند روز بعد وہ وفات پا گئے۔ کہنے کی بات سید صاحب خود ہی کر سکتے تھے۔

اور مرزا صاحب تو محمد حسین کو فرعون کہتے ہیں، اور سراج الحق اسے یہودا سکر یوطی کہتا ہے۔

من چہ سرائم وطنبورہ من چہ می سرائد

یہودا اسکر یوطی ہونے کا مطلب یہ ہے کہ محمد حسین شروع میں مرزا کا ماتحت اور حواری تھا۔ جب کہ معاملہ اس کے بالکل برعکس ہے۔ مرزا علمی طور پر ان سے جونیر تھا۔ علمی میدان میں محمد حسین کے بعد آیا۔ آٹھویں عشرے کے آغاز ہی سے محمد حسین کا شہرہ ہندوستان میں پھیل چکا تھا بلکہ معیار الحق، جو ابتدائی طور پر انہیں کی تالیف ہے، ساتویں عشرے کے وسط میں منظر عام پر آ چکی تھی۔ اس وقت مرزا صاحب ابھی سیالکوٹ میں اہلمد کی حیثیت میں کلرکی کر رہے تھے۔ اور خود مرزا کہتا ہے کہ محمد حسین نے اس کے سلسلہ کی کچھ عرصہ تک پرورش کی ہے۔ یعنی وہ کچھ عرصہ مرزا کیلئے ربّیانی صغیراً کا مصداق تھا۔ اور پیر صاحب اسے مرزا کا ماتحت اور حواری بنائے جا رہے ہیں۔)

} ڈائری۔۲ جنوری ۱۹۰۳ء: (مرزا صاحب نے)

اپنا ایک پرانا کشف بیان کیا کہ جب مولوی محمد حسین صاحب نے ہمارے کفر کا فتوی دیا اور لوگوں کو بھڑکایا کہ یہ مسلمان نہیں ان کے جنازے درست نہیں ان کو مسلمانوں کے قبرستانوں میں دفن نہ ہونے دیا جائے اس وقت چونکہ بغض و عداوت بڑھ گئی تھی ہم گویا تنہا رہ گئے اس وقت میں نے کشفی حالت میں دیکھا کہ میرے بڑے بھائی مرزا غلام قادر کی شکل پر ایک شخص آیا ہے مگر مجھے فوراً معلوم کرایا گیا کہ یہ فرشتہ ہے۔ میں نے کہا تم کہاں سے آئے ہو؟ اس نے کہا کہ جئت من حضرۃِ الوِتر۔ میں جناب باری سے آیا ہوں۔ میں نے کہا کیوں؟ اس نے کہا بہت سے لوگ تم سے الگ ہو گئے ہیں اور تمہاری عداوت میں بڑھتے جاتے ہیں، یہ پیغام دینے آیا ہوں۔ میں نے اس کو الگ ہو کر ایک بات کہنی چاہی۔ جب وہ الگ ہوا تو میں نے کہا کہ لوگ تو مجھ سے علیحدہ ہو گئے ہیں مگر کیا تم بھی الگ ہو گئے ہو۔ اس نے کہا نہیں ہم تو تمہارے ساتھ ہیں۔ معاً میری حالت کشف اس پر جاتی رہی (اخبار الحکم قادیان ۱۷ جنوری ۱۹۰۳ء ص ٦)

}۳ جنوری ۱۹۰۳ء۔ صبح کی سیر کے وقت:

...مولوی محمد حسین اور اس کا رجوع:

ابوسعید عرب صاحب نے اپنے ذوق سے بیان کیا کہ محمد حسین والی پیش گوئی یقیناً خدا کی طرف سے ہے۔ فرمایا (مرزا نے) کہ اس میں کیا شک ہے، زور کے ساتھ دعوی کیا گیا ہے کہ وہ رجوع کرے گا اور اللہ تعالی نے ایسا ہی مقدر کیا تھا۔ اصل میں محمد حسین زیرک آدمی تھا مگر میں دیکھتا تھا کہ ابتداء سے اس میں ایک قسم کی خود پسندی تھی۔ پس خدا تعالی نے چاہا کہ اس طرح پر اس کا تنقیہ کر دے۔ یہ اس کے لئے استفراغ ہے۔ براہین میں ایک الہام درج ہے جس میں اس کا نام فرعون رکھا گیا اس نے بھی آخر میں یہی کہا تھا کہ آمنت بالّذی آمنت به بنو اسرائیل اس لئے اس کے لئے بھی آمنت بالذی کا وقت مقدر ہے۔ ا
س پر پوچھا گیا کہ وہ کیا امر ہے جس کی وجہ سے یہ آخری سعادت اس کے لئے مقدر ہے؟۔ فرمایا (مرزا صاحب نے) یہ تو اللہ ہی بہتر جانتا ہے مگر اس نے ایک کام تو کیا ہے براہین احمدیہ پر ریویو لکھا تھا اور وہ واقعی اخلاص سے لکھا تھا کیونکہ اس وقت اس کی یہ حالت تھی کہ بعض اوقات میرے جوتے اٹھا کر جھاڑ کر آگے رکھ دیا کرتا تھا اور ایک بار مجھے اپنے مکان میں اس غرض سے لے گیا کہ وہ مبارک ہو جاوے اور ایک بار اصرار کر کے مجھے وضو کرایا۔ غرض بڑا اخلاص ظاہر کیا کرتا تھا۔ کئی بار اس نے ارادہ کیا کہ میں قادیان میں ہی آکر رہوں۔ مگر میں نے اس وقت اسے یہی کہا تھا کہ ابھی وقت نہیں آیا ۔ اس کے بعد اسے ابتلاء پیش آ گیا۔ کیا تعجب ہے کہ اس اخلاص کے بدلے میں خدا نے اس کا انجام اچھا رکھا ہو۔
اس پر ایک بھائی نے سوال کیا کہ حضور اب اسے کیسا سمجھیں۔ فرمایا (مرزا نے) اب تو حکم حالت موجودہ ہی پر ہوگا۔ وہ دشمن ہی اس سلسلہ کا ہے۔ جب دیکھو جب تک نطفہ ہوتا ہے اس کا نام نطفہ رکھتے ہیں گو اس کا انسان بن جاوے مگر جوں جوں اس کی حالتیں بدلتی جاتی ہیں اس کا نام بدلتا جاتا ہے آخر اپنے وقت پر جا کر انسان بنتا ہے۔ یہی حال اس کا ہے۔ سر دست تو وہ اس سلسلہ کا مخالف اور دشمن ہے اور یہی اس کو سمجھنا چاہیے ....دیکھو یہ جو پیش گوئی ہے کہ میری عمر ۸۰ برس کے قریب ہوگی کیا کوئی مفتری اس قسم کی پیش گوئی کر سکتا ہے اور خصوصاً اس پر تیس برس گذر بھی گئے ہوں۔...

(اخبار الحکم قادیان ۱۷ جنوری ۱۹۰۳ء ص ۷۔۸)

(اس کا مطلب ہے یہ کہ ۸۰ والی پیش گوئی ۱۸۷۲ء میں یا اس سے پہلے ہوئی تھی ۔ جب کہ دوسری جگہ کہتے ہیں عمر زیادہ ہونے کی خبرانہیں اس وقت دی گئی تھی جب انہیں تجدید وغیرہ کا عظیم کام سونپا گئے اور وہ گھبرا گئے کہ میں تو بیمار ہوں، اتنا بڑا کام کیسے کرسکتا ہوں ، میری زندگی بجھتی ہوئی شمع کی مانند بہت مختصر ہے، یعنی ۱۸۸۰ء کے عشرے میں ۔ دو متضاد باتوں میں ایک بات غلط ہے۔

وضو کرانے ، جوتے جھاڑ کر سامنے رکھنے ، برکت کیلئے گھر لے جانے کی باتوں کا طعنہ مرزا صاحب دے رہے ہیں ۔ حالانکہ یہ مولانا بٹالوی کے انکسار ، اور بزرگوں کے ادب ، اور مہمانوں کے اکرام کا مظاہرہ تھا ، جو عین اسلامی آداب ہیں ، انہیں مرزا صاحب سے کوئی دنیاوی غرض تو تھی ہی نہیں بلکہ مرزا صاحب کے ابتداء عہد میں وہ مرزا صاحب سے دنیاوی طور پر زیادہ مرفع الحال تھے ، اور ان سے علم وفضل میں بھی بڑھ کر تھے کیونکہ مرزا تو پندرہ روپئے ماہوار کے ملازم تھے اور مولانا رئیس ابن رئیس ، بٹالہ میں شہری جائداد کے مالک ، اور وقت کے نامور اساتذہ سے فیض یاب تھے ۔ وہ مرزا صاحب کی عزت اس لئے کرتے تھے کہ ان کی شہرت ۱۸۸۰ء کے عشرے کے وسط تک ایک مناظر اسلام کی تھی اور عام لوگوں کا خیال تھا کہ عیسائیوں اور آریوں کے خلاف مسلمانوں کی طرف سے جو لوگ خدمات بجا لا رہے ہیں ان میں مرزا صاحب بھی شامل ہیں ۔ دعاوی کے بعد جب مرزا صاحب سے یہ ملمع اتر گیا تو پھر مولانا بٹالوی کا طریق عمل بھی بدل گیا۔

اس بیان میں مرزا صاحب نے پھر دہرایا ہے کہ محمد حسین بالآخر مرزائی ہو جائے گا۔ اور مرزا صاحب کی یہ پیش گوئی واقعات نے غلط ثابت کر دی ۔ بہاء )۔

} اڈیٹر اخبار الحکم لکھتا ہے:

پیسہ اخبار غالبًا اپنا فرض سمجھتا ہے کہ اس سلسلہ کی وقعت کم کرنے کے لئے کوئی دقیقہ فروگذاشت نہ ہونے دے مگر اسے معلوم ہو جائے گا کہ خدا جس کو بلند کرنا چاہتا ہے اس کو کوئی گرا نہیں سکتا ۔ اڈیٹر صاحب ۲۸ مارچ ۱۹۰۳ء کی اشاعت میں اپنے اردو زبان کے ماہوار رسالے کے عنوان کے نیچے اشاعۃ السنہ کا ذکر کرتے ہوئے کہتے ہیں کہ ستمبر ۱۹۰۲ء کے رسالے میں دیگر مضامین کے جو سب کے سب پڑھنے کے قابل ہیں ایک بہت اچھا مضمون پرافٹ آف قادیان کی پیش گوئی کا پورا نہ ہونا کے عنوان سے شائع ہوا ہے ۔،

اصل غرض اڈیٹر صاحب کی اس آخری فقرہ کے اندراج سے تھی ۔ مگر ہمیں افسوس سے

ظاہر کرنا پڑتا ہے کہ پیسہ اخبار کے اڈیٹر یا اڈیٹر صاحبان کو یہ ریمارک کرتے ہوئے اتنا خیال نہ آیا کہ پورے چھ ماہ بعد جس رسالہ کی اشاعت کا ذکر کرتے ہیں کیا وہ چھ ماہ کے اندر متواتر وقت پر شائع ہوتا رہا ہے۔اور اگر اس کی اشاعت اسی حد تک ثابت ہو کہ چھ مہینے میں ایک ہی نمبر نکلا ہو تو پھر شائد پیسہ اخبار کو اشاعۃ السنہ کی اشاعت ثانی پر افسوس کرنا پڑے گا۔کیا پیسہ اخبار کا اڈیٹر اس نکتہ پر غور کرے گا؟

(اخبار الحکم قادیان ۳۱ مارچ ۱۹۰۳ء ص ۱۶)

(اس نوٹ میں اڈیٹر الحکم نے اشاعۃ السنہ کی اشاعت میں تاخیر کا طعنہ دیا ہے۔لیکن اشاعت السنہ میں شائع ہونے والے مولانا کے نوٹ، پرافٹ آف قادیان کی پیش گوئی کا پورا نہ ہونا، پر کچھ نہیں لکھا۔ جہاں تک تاخیر کی بات ہے اس دور کے کئی اخبارات و جرائد کا کم وبیش یہی حال تھا، شخصی جرائد تھے، مثلاً مولانا خود ہی اڈیٹر تھے خود ہی مضمون نگار ہوتے تھے، خود کاتبوں کے پیچھے بھاگنا پڑتا تھا خود ہی مطبعوں کی کوچہ گردی کرنا ہوتی تھی، خود ہی ترسیل وغیرہ کا کام کرنا ہوتا تھا، اور اس پر مستزاد اپنے گھریلوں امور کی انجام دہی اور وعظ، درس وتدریس، اور تبلیغی اسفار۔ اس ہجوم کار میں اشاعت میں تاخیر کوئی ان ہونی بات نہیں تھی۔ بہاء)

## تازہ الہام

۱۸۔اپریل ۱۹۰۳ء کی شام کو حضرت حجۃ اللہ (مرزا صاحب) نے فرمایا کہ میں لیٹا ہوا تھا کہ مولوی ابوسعید محمد حسین صاحب میری نظر کے سامنے سے پھر گئے پھر یہ لفظ الہام ہوئے سا خبرہ فی آخر الوقت انک لست علی الحق

(اخبار الحکم قادیان ۲۴ اپریل ۱۹۰۳ء ص ۱۵)

(مرزا صاحب کے ایسے الہامات اور دعاوی پر اوپر تبصرہ ہو چکا ہے۔ بہاء)

مکتوب مرزا بنام نور الدین: ..عنایت نامہ مشتمل بر تلطفات محبت تامہ پہنچ کر باعث انشراح وسرور وممنونی ہوا۔آپ کی ملاقات کو دل بہت چاہتا ہے خدا تعالیٰ آپ کو خیر وخوشی کے ساتھ جلد ملاوے تعلقات دنیا میں حاسدوں کا ہونا ایک طبعی امر ہے و لکل مقبل حاسد حفاظت وحمایت الٰہی آپ کے لازم حال رہے بے شک ایسے تعلقات بہت خطرناک ہیں اور دل میں بجز خاص رحمت الٰہی کے انجام خیر کے ساتھ عہدہ برا ہونا بہت مشکل ہے۔ ہمیشہ تضرع اور استغفار حضرت رب کریم کی جناب میں

لازم حال رکھیں اور رفق اور نرمی اور اخلاق میں تو پہلے ہی سے آنمکرم سبقت لے گئے ہیں لیکن امید رکھتا ہوں کہ حاسدوں اور دشمنوں سے بھی یہی طریق جاری رہے اور حتی الوسع ریاست کے کاموں میں بہت دخل دینے سے پرہیز رہے کہ سلامت بر کنار است کا مقولہ قابل توجہ ہے۔

ازالہ اوہام اب تک چھپ کرنہیں آیا شائد دس پندرہ روز تک آ جاوے گا اس کے نکلنے کے بعد آن مکلّف کو تکلیف دونگا کہ اس کا لب لباب نکال کر تشریحات و ایزادات مناسبہ کے ساتھ آن مکرم کی طرف سے بھی کوئی رسالہ شائع ہو جاوے۔

مولوی محمد حسین صاحب سے جس قدر بحث ہوئی وہ مصلحت سے خالی نہیں تھی اور امید رکھتا ہوں کہ فریقین کے بیانات کے شائع ہونے کے بعد انشاء اللہ اس کا بہت نیک اثر دلوں پر پڑے گا۔

یہ بھی دریافت کرنا چاہتا ہوں کہ سید محمد عسکری خان صاحب کی نسبت ابھی کچھ تذکرہ ہوا ہے یا نہیں اور سب خیریت ہے۔ خاکسار غلام احمد از لوہانہ اقبال گنج ۔ ۱۶۔ اگست ۱۸۹۱ء (اخبار الحکم قادیان ۲۴ مئی ۱۹۰۳ء ص ۷)

(اس خط میں مرزا صاحب نے اس مباحثے کی طرف اشارہ کیا ہے جو انہوں نے ۱۸۹۱ء میں مولانا محمد حسین بٹالوی کے ساتھ لدھیانہ میں کیا تھا۔ معلوم ہوتا ہے کہ حکیم صاحب کا خیال تھا کہ مرزا صاحب ایک نامناسب بحث میں الجھ گئے تھے، لیکن مرزا صاحب حکیم صاحب کو تسلی دے رہے ہیں کہ جو کچھ ہوا، اچھا ہوا۔ بہاء)

## مولوی محمد حسین بٹالوی کا رجوع

اس ذکر پر کہ مولوی محمد حسین صاحب بٹالوی کا رجوع کب ہوگا فرمایا (مرزا نے) دیکھو جب بچہ پیٹ میں ہوتا ہے اگر چہ وہ زندہ ہوتا ہے تاہم وہ خوشی پر ہنس نہیں سکتا اور تکلیف پر رو نہیں سکتا، بلاؤ تو بولتا نہیں، مگر جب باہر آ جاتا ہے تو اس کو حواس ملتے ہیں پھر ہنستا بھی ہے اور روتا بھی ہے اور بلانے سے بولتا بھی ہے۔ اس سے معلوم ہوا کہ اول زندگی جو پیٹ میں تھی وہ اصلی اور حقیقی زندگی نہ تھی، حواس اس میں نہ تھے۔ جب خدا ایک بات دل میں ڈالتا ہے تو حواس آ جاتے ہیں۔ یہی حال مولوی محمد حسین صاحب

کا ہے جب کوئی بات خدا کی طرف سے دل میں ڈالی جاوے گی تو اسی وقت تبدیلی ہو جائے۔ (اخبار الحکم قادیان ۲۴ مئی ۱۹۰۳ء ص ۹)

(رجوع کی پیش گوئیوں پر اوپر تبصرہ ہو چکا۔ تاہم اتنا کہنا مناسب معلوم ہوتا ہے، کہ رجوع محمد حسین کی بات مرزا صاحب نے ایک ہی بار نہیں فرمائی کہ شائد غلطی سے ان کے منہ نکل گئی ہو، بلکہ بار بار، ان گنت مرتبہ، اس یقین، آرزو، پیش گوئی کا ظہار کیا کہ محمد حسین قادیانی ہو جائیں گے۔ اور محمد حسین کا قادیانی نہ ہونا مرزا صاحب کی ایک بات کی تکذیب نہیں بلکہ ان کی ان گنت باتوں کی تکذیب ہے۔ بہاء)

} مکتوب نور احمد از ننگل بنام محمد حسین بٹالوی ۱۱ ستمبر ۱۸۹۳ء

الحکم قادیان ۱۷ جولائی ۱۹۰۳ء کے ص ۵ سے ۹ تک نور احمد قادیانی کا طویل خط درج ہے جس میں ایک جگہ لکھا ہے:...

باقی رہی یہ بات کہ اشاعۃ السنہ میں کہا گیا ہے کہ ہم نہیں جانتے کہ واقعی وہ ولی یا ملہم ہے یا نہیں۔ ولی را ولی مے شناسد، ہم ولی نہیں کہ اس (مرزا) کے ولی ہونے کی شہادت فعلی دیں، بالکل بوڈا عذر ہے۔

۱۔ ولی سے آپ کی کیا مراد ہے قرآن مجید میں بحکم ان اولیاء ہ الا المتقون جس میں اتقاء کی صفت پائی جاوے اس کو ولی کہہ سکتے ہیں۔ کیا آنحضرت (محمد حسین) اس کو اس وقت متقی نہ جانتے تھے، اگر متقی نہیں تو ایسے شخص کی حمایت میں کیوں آپ نے اپنے اوقات کا اور لوگوں کے اعتقاد کا خون کیا (براہین پر ریویو لکھتے وقت؟) اور اگر متقی جانتے تھے تو ناشناسی کا عذر کیوں کرتے ہیں۔

۲۔ ولی سے مراد اگر کوئی اور معنی ہیں جو معنی مذکور سے اپنے اندر شئے زائد رکھتے ہیں تو فرمائیے کہ اب آپ نے وہ رتبہ ولایت حاصل کر لیا ہے، جو اس کو کافر کہہ کہ اٹھے ہیں۔ اب بھی وہی بات رہنے دیں، ولی را ولی مے شناسد، مردوں کے بول پورے ہونے چاہییں جب آنحضرت (محمد حسین) اعانت اور اقرار کی حالت میں نہیں پہچان سکے تو اب مخالفت وانکار کی حالت میں کس طرح پہچان سکتے ہیں۔ کیا آپ کو الہام کا ذاتی تجربہ ہو گیا ہے۔

۳۔ اگر ولی کو ولی پہچان لیتا ہے تو اس وقت آپ نے مولوی عبدالرحمٰن صاحب صوفی صافی اور مولانا مولوی عبدالجبار صاحب غزنوی اور اخی فی اللہ مولوی عبدالحق صاحب

غزنوی اور باقی اہل ولایت وتصوف اولاد امجاد واتباع مولوی عبداللہ صاحب مرحوم کا کیوں کہا نہ مانا یہ سب ولی وصوفی اس وقت اذان واعلان دے رہے تھے کہ یہ شخص (مرزا) کافر اور مخالف شریعت محمدی ہے آخروہی آپ نے مانا جوانہوں نے پہلے فرمایا تھا ۔ایک کامل ولی اللہ مولوی غلام علی صاحب فراست ایمان سے اس کے دعاوی تحادی پر محققانہ گفتگو کر رہے تھے ان کا بھی آپ نے قدر نہ جانا اور اقرار انکار کی حالت میں اپنی فصاحت سے ان کونشان گاہ بنا رکھا ہے۔

(اخبار الحکم قادیان ۱۷ جولائی ۱۹۰۳ء ص ۸۔۹)

(اتفاق یہ ہے کہ اس عبارت سے ۱۴ سطور اوپر قادیانیوں نے محمد حسین کو، آنحضرت لکھ کر اس لفظ پر صلوۃ وسلام کا نشان ، صاد، ہے ۔ اور الحکم کو اس دور کے تقریباً ہر مرزائی بشمول مولوی محمد احسن امروہی، حکیم نورالدین ، مولوی عبدالکریم سیالکوٹی اور مرزا صاحب قادیانی وغیرہ نے پڑھا ہوگا اور محمد حسین بٹالوی پر صلی اللہ علیہ وسلم کے الفاظ سے درود وسلام بھیجا ہوگا۔ بہاء)

} مکتوب مرزا قادیانی بنام محمد احسن امروہی

السلام علیکم .. مدت کے بعد عنایت نامہ پہنچا کبھی کبھی اپنے حالات خیریت آیات سے مطلع فرماتے رہیں گو اس عاجز کی طرف سے بوجہ کم فرصتی جواب بھیجنے میں کچھ تاخیر بھی ہو جایا کرے مولوی محمد بشیر صاحب بلاشبہ ان لوگوں میں سے ہیں جو اخلاص سے خدا تعالی کا ارادہ طلب کرتے ہیں مگر انسان بعض شبہات کے پیدا ہونے سے مجبور ہو جاتا ہے اور ہر ایک دل اللہ جل شانہ کے دست تصرف میں ہوتا ہے جس طرف چاہتا ہے پھیرتا ہے یہ عاجز اگر وقت ہاتھ آیا اور اللہ جل شانہ نے ارادہ فرمایا تو کسی وقت مولوی صاحب موصوف کے لئے دعا کرے گا خدا تعالی طالب صادق کو ضائع نہیں کرتا اور با استعداد آدمی کو محجوب نہیں رہنے دیتا خدا تعالی نے اس سلسلہ کو ایک مصلحت عظیم کے لئے برپا کیا ہے اور صادقین اور متقین کو اس میں داخل کرنا چاہا ہے سو وہ خود اپنے قوی ہاتھ سے اپنے لوگوں کو اس طرف کھینچ لائے گا اگر کوئی راست باز آدمی کچھ مدت تک بعض خدشات کی وجہ سے متخالف رہے تو یہ کچھ اندیشہ کی بات نہیں حضرت عمرؓ جیسے مخلص قوی الایمان چار برس کے بعد ایمان لائے مجھے قریب قریب یقین کے معلوم ہوتا ہے کہ کسی وقت خدا تعالی مولوی محمد بشیر صاحب کو اطمینان بخش دے گا و ھو علی کل

شیء قدیر (یعنی وہ مرزائی ہو جائیں گے۔لیکن کیا ایسا ہوا؟ بہاء)

مولوی ابوسعید محمد حسین صاحب نے چند خط در باب الہامات ضرور لکھے تھے مگر چونکہ یہ عاجز بدل اس بات سے متنفر ہے کہ ہم مشرب بھائیوں سے جو تعلق محبت بھی رکھتے ہوں ظاہری جھگڑوں اور مناظرات میں الجھا رہے اس لئے ایک دن بھی خط بحفاظت نہیں رکھے گئے کیونکہ ان کے کسی آخری نتیجہ سے کچھ غرض نہیں تھی۔ مولوی صاحب کو نرمی سے سمجھایا گیا تھا کہ آپ اس رائے میں غلطی پر ہیں۔اگر خدا تعالی چاہتا تو مولوی صاحب ان وجوہات کو جو پیش کی گئی تھیں سمجھ لیتے۔ وہ میرے ایک پرانے دوست ہیں اور ان کی نسبت میرا نیک ظن ہے۔اور گو وہ اپنے خیال میں اب بہت دور جا پڑے ہیں مگر مجھے اس تصور سے بغایت درجہ دل دردمند ہے کہ ایسا دوست محروموں اور مجوبوں کی طرح ہو جائے۔میرے دل میں پختہ ارادہ ہے کہ ان کے لئے غائبانہ کوشش کروں اور اس قادر مطلق سے جس پر میرا بھروسہ ہے ان کی رہائی چاہوں۔ ظاہری بحثوں اور مناظرات سے دل نرم نہیں ہوسکتا بلکہ جہاں تک میرا تجربہ ہے میں دیکھتا ہوں کہ آج کل کے مباحثات ومناظرات مخالفت وکینہ وبخل کو بڑھانے والے ہیں اور ان کا ضرر ان کے فائدہ سے بہت زیادہ ہے۔ یہ بھی دیکھا ہے کہ مجرد مشاہدہ خوارق اور کرامات کا کسی کی ہدایت کے واسطے کافی نہیں بلکہ ہدایت امر من جانب اللہ ہے جو سعید روحیں ہیں بہر حال اس کو پالیتی ہیں۔ یاد پڑتا ہے کہ ایک مرتبہ مولوی محمد حسین صاحب نے کچھ عرصہ قادیان میں رہنے کے لئے مجھ لکھا تھا اس وقت میں نے اس وقت کے مصالح کے موافق بھی مناسب سمجھا تھا کہ وہ ابھی اپنے مکان میں اپنے کام میں لگے رہیں لیکن میری دانست میں اس وقت کی حالت قرب کو چاہتی ہے۔مولوی صاحب کے دل میں طرح طرح کے شکوک وشبہات ہیں اور میری دانست میں جو کچھ ان کے دل میں ہے وہ بہت زیادہ اس سے ہے کہ جو ان کی زبان سے نکلتا ہے مگر بوجہ منطقی طبع ہونے اور نیز بباعث علاقہ دوستی ومحبت کے وہ اپنے دل کے پورے شبہات و بخارات کو ظاہر نہیں فرما سکتے کیونکہ وہ ایسا فعل برخلاف طریق اتقا واخلاص کے خیال کرتے ہیں لیکن اگر انہیں الہامات اور ان انوار الہیہ میں تامل ہے کہ جو اس عاجز پر نازل ہو رہے ہیں تو اس سے بہتر کوئی طریق نہیں کہ مولوی صاحب اپنی پہلی درخواست

کے موافق تین چار ماہ تک درویشانہ حالت میں اس عاجز کے پاس گوشہ گزین ہوں اور یہ عاجز وعدہ کرتا ہے کہ اگر مولوی صاحب اس قدر مدت تک رہیں تو جہاں تک طاقت ہے ان کے لئے دعا کرونگا اور خدا تعالی سے ان کی تفہیم چاہوں گا اللہ جل شانہ کے اختیار میں ہے کہ جو چاہے ظہور میں لاوے لیکن اگر کچھ آثار نہ ہوں تو کم سے کم مولوی صاحب کے ہاتھ میں یہ بات تو ضرور آجائے گی کہ یہ شخص مقبولین میں سے نہیں ہے کیونکہ جب مقبولین جوش دل سے اضطرار کے وقت اپنے رب جلیل سے کچھ مانگتے ہیں تو بے شک وہ ان کی سنتا ہے اور جب ایسی حالت میں وہ تضرع کرتے ہیں تو بلا شبہ امدادات الہیہ ان کی طرف توجہ کرتی ہیں کیونکہ وہ خدا تعالی کے پیارے بندے اور مخلص ہیں جن کے لئے وہ بڑے بڑے کام کر دکھاتا ہے اور یہ جو میں نے کہا کہ مولوی صاحب تین چار ماہ تک اس جگہ رہیں یہ اپنے جوش کے لئے ایک حیلہ سوچتا ہوں کیونکہ جوش تضرع میرے اختیار میں نہیں مولوی محمد حسین صاحب جیسے جید فاضل میرے دروازہ پر ہوں گے تا امتحان کریں تو یہ بات جوش پیدا کرنے کے لئے بڑی مؤثر ہوگی۔ خاکسار مرزا غلام احمد

(اخبار الحکم قادیان ۱۰۔ اگست ۱۹۰۳ء ص ۱۳)

(مولانا محمد بشیر اور مرزا صاحب کا دہلی میں مباحثہ ۱۸۹۱ء میں ہوا تھا جسے نامکمل چھوڑ کر مرزا صاحب دہلی سے چلے آئے تھے۔ اس مباحثے کے باوجود اس خط میں مرزا صاحب اپنے مرید خاص محمد احسن امروہی کو بتا رہے ہیں کہ محمد بشیر سہسوانی مخلص اور با استعداد ہیں اور وہ خدا سے ان کے لئے دعا بھی کریں گے، اور انہیں قریب قریب یقین ہے کہ وہ قادیانی ہو جائیں گے۔ اب دیکھنے کی بات یہ ہے کہ یہ مخلص صادق اور با استعداد شخص قادیانی ہوا، اگر نہیں ہوا تو مرزا صاحب کا یقین کہاں رہ گیا؟۔

اور مرزا صاحب یہ بھی بتا رہے ہیں کہ محمد حسین بھی چاہتا تھا کہ وہ ان کے پاس آکر قادیان رہے تا کہ کوئی نشان وغیرہ دکھا سکے۔ لیکن میں نے منع کر دیا تھا۔ بہاء)

{ مکتوب مرزا قادیانی بنام محمد احسن امروہی:

مکرمی مجبی اخویم السلام علیکم.. عنایت نامہ پہنچ کر آپ کی محبت اور اخلاص اور اعتقاد پر اس امتحان کے وقت میں خبر پا کر نہایت درجہ خوشی ہوئی خدا تعالی آپ کو اس سے بھی بڑھ کر استقامت بخشے مولوی محمد حسین بٹالوی بار بار اپنے خطوط میں اپنی مخالفت کا

اظہار کر رہے ہیں میں نے مولوی صاحب کو لکھا تھا کہ آپ ایک جلسہ عام علماء وغیرہ کا کر کے بعض شکوک اپنے تحریری طور پر پیش کیجئے اور اسی جلسہ میں تحریری طور پر آپ کو جواب دیا جائے گا اور وہ دونوں تحریریں عام لوگوں کو سنا دی جائیں گی اگر یہ طریق شافی و کافی نہیں ہوگا تو پھر آپ اشاعۃ السنہ میں درج کریں بالمواجہ گفتگو میں ایک خاص برکات ہوتے ہیں جو اس مخالفانہ تحریر میں ایک زبانی الہام کا مخالف ہرگز نہیں پا سکتا جو ایک گوشہ میں بیٹھ کر کوئی یکطرفہ تحریر کرنا چاہتا ہے لیکن مولوی محمد حسین صاحب ایسے جلسہ کو قبول نہیں کرتے لیکن اپنے طور پر اپنی مخالفت عام طور پر یہ مشہور کر رہے ہیں اور اب اشاعۃ السنہ میں اپنے خیالات کو تحریر کرنا چاہتے ہیں اس عاجز نے محض للہ بہت سمجھایا کہ آپ بمقام امرتسر علماء کے جلسہ میں تحریری طور پر مجھ سے گفتگو کریں شائد خدا تعالیٰ آپ کے دل کو راستی کی طرف پھیر دیوے کہ وہ ہر چیز پر قادر ہے لیکن اب تک انہوں نے قبول نہیں کیا۔ آج پھر اس عاجز نے خط لکھا ہے۔ رسالہ ازالہ اوہام شاید بیس دن تک چھپ جائے بیس جزو کے قریب ہوگا انشاء اللہ القدیر چھپنے کے بعد آپ کی خدمت میں بھیجونگا۔ اگر آنمکرم کے پاس وہ کاغذات پہنچے ہوں جو موی عبد الجبار صاحب و مولوی اسماعیل صاحب نے لکھے ہیں تو مہربانی فرما کر ارسال فرماویں۔

والسلام خاکسار غلام احمد ۱۴ مارچ ۱۸۹۱ء (اخبار الحکم قادیان ۱۰۔ اگست ۱۹۰۳ء ص ۱۳۔۱۴)

(۱۸۹۱ء کے ابتدائی مہینوں میں مرزا صاحب اور مولانا بٹالوی کی خط و کتابت کی طرف اس خط میں اشارہ ہے۔ مولانا نے فرمایا تھا کہ مرزا صاحب ان سے مل کر ان کے سوالات کا جواب دیں اور ممکن ہو تو وہ قادیان بھی آنے کے لئے تیار ہیں۔

مولوی محمد حسین بٹالوی سے مرزا صاحب کی ۱۸۹۱ء کی خط و کتابت ہم نے کتاب ہذا کی جلد ۴، اور ۷ میں نقل کر دی ہے۔ مرزا صاحب کا مکتوب بالا بنام محمد احسن امروہی ۱۴ مارچ کا ہے جس میں مرزا صاحب نے بتایا ہے کہ انہوں نے محمد حسین کو کہا ہے کہ امرتسر میں جلسہ علماء منعقد کر کے ان سے گفتگو کر لیں، لیکن وہ اس بات پر رضامند نہیں ہیں۔ اصل صورت حال واضح کرنے کے لئے ہم ۱۴ مارچ ۱۸۹۱ء تک جانبین کے خطوط مختصراً یہاں پھر نقل کئے دیتے ہیں:

اس سلسلے کا پہلا خط حضرت بٹالوی نے لاہور سے ۳۱ جنوری ۱۸۹۱ء کو تحریر کیا:

مکرمی جناب مرزا غلام احمد صاحب۔ آپ کا رسالہ فتح اسلام امرتسر میں چھپ ہی رہا

تھا کہ میں اتفاقاً امرتسر پہنچا۔ اور میں نے اس رسالہ کے پروف مطبع ریاض ہند سے منگا کر ان کو دیکھا اور پڑھوا کر سنا۔ اس رسالہ کے دیکھنے اور سننے سے مجھے یہ سمجھ میں آیا کہ آپ نے اس میں یہ دعوی کیا ہے کہ موعود مسیح جن کے قیامت سے پہلے آنے کا خدا تعالی نے اپنی کلام مجید میں اشارۃً اور رسول خدا ﷺ نے اپنی کلام مبارک میں، جو صحاح احادیث میں موجود ہے ،صراحۃً وعدہ دیا ہے، وہ آپ ہی ہیں جو مسیح ابن مریم کے مثیل کہلاتے ہیں، نہ وہ مسیح ابن مریم جن کو عام اہل اسلام مسیح موعود سمجھتے ہیں ۔....

اس دعوی سے آپ کی مراد کچھ اور ہے؟ وہی مراد ہے تو صرف ہاں یا نعم فرماویں

} اس کے جواب میں مرزا صاحب نے ۵ فروری ۱۸۹۱ء کو لکھا:...

افسوس میری علالت طبع کے وقت آپ عیادت کیلئے بھی نہیں آئے۔ آپکے استفسار کے جواب میں صرف ہاں کافی سمجھتا ہوں۔

☆ اس کے جواب میں مولانا نے ۱۱ فروری ۱۸۹۱ء کو لاہور سے لکھا:

مکرمی جناب مرزا صاحب: آپ کا کارڈ میں نے وصول پایا۔ مجھے کمال افسوس ہے کہ مجھے آپ کے اس دعوی کا کہ میں مسیح موعود ہوں ، خلاف مشتہر کرنا پڑا۔ اس الہام کو آپ خدا تعالی کی طرف سے سمجھتے ہیں تو خدا کی جناب میں دعا کریں کہ وہ مجھے اس خلاف سے روکے ۔.....

میں آپ سے ملونگا انشاء اللہ، مگر جلد نہیں مل سکتا۔

☆ اس کے جواب میں مرزا صاحب نے لکھا:

..اگر چہ خداوند خوب جانتا ہے کہ یہ عاجز اس کی طرف سے مامور ہے، اور ایسے امور میں جہاں عوام کے فتنے کا اندیشہ ہو، جب تک کامل اور قطعی اور یقینی طور پر اس عاجز پر ظاہر نہیں کیا جاتا، ہرگز زبان پر نہیں آتا۔ لیکن اس میں کچھ حکمت خداوند کریم کی ہوگی کہ اس نزول مسیح کے مسئلے میں جسکو اصل اور لب اسلام سے کچھ تعلق نہیں ، اور ایک مسلمان پر اسکی اصل کیفیت کھولی گئی ہے، جس پر بوجہ اخوت حسن ظن بھی کرنا چاہیے۔ آن مکرم کو مخالفانہ تحریر کے لئے جوش دیا گیا ہے، اور میں جانتا ہوں کہ آپ کی اس میں نیت بخیر ہوگی ۔ اور اگر چہ مجھے آپ کے استعجال کی نسبت شکایت ہو، اور اس کو روبرو یا غائبانہ بیان بھی کروں، مگر آپ کی نیت کی نسبت مجھے حسن ظن ہے ۔ ..لیکن میرے نزدیک بہتر ہے کہ آپ اول مجھ سے بات چیت کر کے اور میری کتابوں کو یعنی رسائل ثلاثہ کو دیکھ کر کچھ تحریر کریں ۔ ..اب مجھے آپ کی ملاقات کے لئے

صحت حاصل ہے ۔ اگر آپ بٹالے میں آ جائیں تو اگر چہ میں بیمار ہوں اور دوران سر اس قدر ہے کہ نماز کھڑے ہو کر نہیں پڑھی جاتی ، تاہم افتاں وخیزاں آپ کے پاس پہنچ سکتا ہوں ۔

اس کے جواب میں مولانا محمد حسین نے لاہور سے ۱۶ فروری کو لکھا :

آپ کا محبت نامہ اور پمفلٹ توضیح المرام موصول ہوئے ۔ توضیح کو میں نے دیکھا ، اس نے میری مخالفت رائے کو اور پختہ کر دیا اور مجھے امید ہے کہ جو مخالف مضامین فتح اسلام اس کو دیکھے گا وہ اس مخالفت میں اور پختہ ہو گا ۔ قیاس مقتضی ہے کہ ایسا ہی ازالۃ الاوہام ہو گا ۔ مع ہذا میں اس کے مضامین کو دیکھنے یا سننے کے بغیر اپنے خلاف کا اشتہار کرنا ، اور آپ کی شکایت استعجال کا مورد بننا نہیں چاہتا ۔ لہذا ملتمس ہوں کہ اگر وہ رسالہ چھپ گیا ہو تو جلد ارسال فرماویں ۔ اور اگر اس کے چھپنے میں توقف ہے تو اس کے مضامین کو آپ زبانی بیان کریں ، میں حاضر ہو کر سننے کو تیار ہوں ، میں ایک شب کے لئے قادیان میں خود پہنچ سکتا ہوں ، اور اگر اس سے زیادہ وقت آپ چاہتے ہیں ، تو آپ بٹالہ میں تشریف لاویں اور جب تک چاہیں میرے غریب خانہ پر رہیں اور اظہار مافی الضمیر کریں ۔ ..

} مرزا صاحب نے اس کے جواب میں لکھا :

.. چونکہ آں مکرم عزم پختہ کر چکے ہیں تو پھر میں کیا عرض کر سکتا ہوں ۔ اس عاجز کی طبیعت بیمار ہے ۔ دوران سر اور ضعف بہت ہے ، ایسی طاقت نہیں کہ کثرت سے بات کروں ۔ جس حالت میں آں مکرم کسی طور سے اپنے ارادہ سے باز نہیں رہ سکتے ۔ اور ایسا ہی یہ عاجز اس بصیرت اور علم سے اپنے تئیں نابینا نہیں کر سکتا جو حضرت احدیت جل شانہ نے بخشا ہے ، اس صورت میں گفتگو عبث ہے ۔ رسالہ ابھی کسی قدر باقی ہے ۔ ناقص کو میں بھیج نہیں سکتا ۔ اس جگہ آنے کیلئے آں مکرم کو یہ عاجز تکلیف دینا نہیں چاہتا ۔ مگر ۲۶ فروری ۱۸۹۱ء کو یہ عاجز انشاء اللہ القدیر لودیانہ کے ارادہ سے بٹالہ میں پہنچے گا ، وہاں صرف آپ کی ملاقات کرنے کا شوق ہے ، گفتگو کی ضرورت نہیں ۔ ...

☆ اس کا جواب مولانا بٹالوی نے ۲۱ فروری ۱۸۹۱ء کو لاہور سے بایں الفاظ دیا :

.. خاکسار شب و روز بطور استخارہ مسنونہ دست بدعا رہتا ہے اور جناب باری میں التجا کرتا ہے کہ آپکے جواب وخطاب میں خدا تعالی مجھ سے اپنے حق سے زائد نہ کہلوائے اور میرے قلم سے ایسی بات نہ نکلوائے جسکی جواب دہی میرے ذمہ لازم ہو ۔

مجھے آنحضرت ﷺ کا یہ ارشاد لا تکلم بکلام تعذر منه غداً اکثر اوقات پیش نظر رہتا ہے ۔اور مجھے خدا تعالی سے قوی امید ہے کہ آپ کے خطاب میں کوئی ایسی بات نہ لکھونگا جو آپ کی کلام کے منطوق یا قطعی مفہوم سے ثابت نہ ہو۔اور میں اس جواب میں حسن ظنی ہاتھ سے نہ دونگا اور سوء ظنی سے کام نہ لونگا۔اور میں کوئی کلمہ توہین وتحقیر آپکے حق میں نہ لکھوں گا۔ مگر ایسا کلمہ جس کو میں حق اور بحکم شریعت صادق سمجھوں گا اس کو آپ توہین اور تحقیر سمجھیں تو میں معذور ومجبور ہوں۔ و لکل امرء ما نوی..

ازالۃ الاوہام کے جس قدر اوراق چھپے ہیں، بھیج دیں باقی جب چھپیں، تب سہی ۔اور اگر مجھ کو اجازت ہو تو میں مطبع سے پروف دیکھ لوں ۔..

میں کوشش کرونگا کہ ۲۵ فروری ۱۸۹۱ء کو دس بجے دن تک بٹالہ پہنچوں ۔کیا یہ امر ممکن ہے کہ اگر میں بٹالہ نہ آسکوں تو امرتسر میں آپ سے ملوں ۔ممکن ہو تو بتائیے کہ امرتسر میں آپ کس وقت کی ٹرین میں آئیں گے اور کس مقام پر وقفہ کریں گے اور کس قدر کریں گے۔

} اس کا جواب مرزا صاحب نے ۲۱ یا ۲۲ فروری کو یوں دیا۔

... چونکہ یہ عاجز اپنی دانست میں نا تمام مضمون ازالۃ الاوہام کا آنمکرم کو دکھلانا مناسب نہیں سمجھتا، اس لئے اجازت نہیں دے سکتا۔مگر اس عاجز کی رائے میں صرف بیس پچیس روز تک رسالہ ازالۃ الاوہام چھپ جائے گا، کچھ بہت دیر نہیں ہے۔پھر انشاء اللہ القدیر سب سے پہلے یہ عاجز آنمکرم کی خدمت میں بھیج دے گا ۔..

یہ عاجز رسالہ ازالۃ الاوہام میں آنمکرم کے ریویو کی بعض عبارتیں درج بھی کر چکا ہے۔ ..اس عاجز کو پختہ طور پر معلوم نہیں کہ کس تاریخ اس جگہ سے یہ عاجز روانہ ہو۔بعض موانع پیش آگئے ہیں ۔مگر معلوم ہوتا ہے کہ شائد ایک ہفتہ کے اندر اندر روانہ ہو جاؤں اس صورت میں بالفعل ملاقات مشکل معلوم ہوتی ہے ۔لہذا اطلاعاً آپکی خدمت میں لکھتا ہوں کہ اس عاجز کیلئے بٹالہ تشریف نہ لاویں کیونکہ کوئی پختہ معلوم نہیں ۔جس وقت خدا تعالی چاہے گا، ملاقات ہو جائیگی .

} اس کا جواب حضرت بٹالوی نے ۲۴ فروری کو لاہور سے یوں دیا:

.. میں بٹالہ کو تیار تھا کہ آپ کا خط موصول ہو کر مانع ہوا۔آئندہ آپ جب عزم بٹالہ کریں مجھے دو روز پیشتر اطلاع دیں ۔ ...اخیر میں، میں بھی آپ کو نصیحت کرتا ہوں کہ آپ اس دعوی سے کہ میں مسیح موعود ہوں، عیسی بن مریم موعود نہیں ہے، دست کش ہو جائیں ۔ یہ امر آسمانی

نہیں ہے اور نہ یہ الہام رحمانی ہے۔ یہ صرف آپکا خیال ہے جس کو آپ الہام سمجھ بیٹھے ہیں۔

} مولوی جلال الدین شمس قادیانی نے لکھا ہے کہ اس خط کا مرزا صاحب نے جواب نہیں دیا۔ اور ۳ مارچ کو وہ قادیان سے لدھیانہ چلے گئے۔ پھر ۶ مارچ کو مولوی محمد حسین صاحب نے مرزا صاحب کو خط لکھا۔ جو یہ ہے

لاہور ۶ مارچ ۱۸۹۱ء۔ مکرمی جناب مرزا صاحب۔ میرے خط (۲۴ فروری) کا آپ نے جواب نہیں دیا۔ میں منتظر ہوں۔ حافظ محمد یوسف صاحب نے لکھا تھا کہ آپ ۸ مارچ ۱۸۹۱ء کو لاہور میں آکر ایک مجلس علماء میں گفتگو کریں گے۔ آج معلوم ہوا کہ آپ ماہ اپریل میں مجمع کرنا چاہتے ہیں۔ میں آپ کو اطلاع دیتا ہوں کہ ماہ اپریل میں، میں ہندوستان میں ہونگا۔ اور سنا ہے کہ مولوی احمد اللہ صاحب و مولوی عبدالجبار صاحب بھی ان دنوں سفر کا ارادہ رکھتے ہیں۔ لہذا آپ گفتگو کرنا چاہتے ہیں تو ابھی کریں۔

(یاد رہے یہ اصل خط لودہانہ بھیجا گیا، جہاں مرزا صاحب تین تاریخ مارچ کو بلا اطلاع محمد حسین پہنچ گئے۔ اور مولانا نے اس خط پر نوٹ لکھا کہ اگر آپ قادیان سے لدھیانہ جانے کی اطلاع دے دیتے تو لدھیانہ کے راستے میں امرتسر یا بٹالہ میں آپ سے ملاقات کرتا۔)

} مرزا صاحب نے ۸ مارچ کو لدھیانہ سے اسکا جواب یوں دیا:۔

بظاہر مجھے گفتگو میں کچھ فائدہ معلوم نہیں دیتا۔ مجھے خدا تعالی نے ایک علم بخشا ہے جس کو میں چھوڑ نہیں سکتا۔ ایسا ہی آپ بھی اپنی رائے کو چھوڑنے والے نہیں۔ مجھے ایک ایسا سبیل بخشا گیا ہے جو معرض بحث میں نہیں آسکتا و لیس الخبر کالمعاینۃ۔

ہاں اس نیت سے میں مجلس علماء میں حاضر ہوسکتا ہوں کہ شائد خدا تعالی حاضرین میں سے کسی کے دل کو اس سچائی کی طرف کھینچے، جو اس نے اس عاجز پر ظاہر کی ہے۔ سو اگر شرائط مندرجہ ذیل آپ قبول فرمائیں تو میں حاضر ہوسکتا ہوں۔

۱۔ اس مجمع میں حاضر ہونے والے صرف چند ایسے مولوی صاحب نہ ہوں جو مدعی کا حکم رکھتے ہیں، کیونکہ وہ مجھ سے بجز اس صورت کے ہرگز راضی نہیں ہوسکتے کہ میں ان کے خیالات واجتہادات کا اتباع کروں۔ اور میری طرف سے بار باران کو یہی جواب ہے کہ ان ھدی اللّٰہ ھو الھدی۔ اگر یہ مجمع کسی قدر عام مجمع ہوگا اور ہر ایک مذاق اور طبیعت کے آدمی اس میں ہوں گے، تو شائد کوئی دل حق کی طرف توجہ کرے اور مجھے اس کا ثواب ملے۔ سو میں

چاہتا ہوں کہ یہ مجلس صرف چند مولوی صاحبوں میں محدود نہ ہو۔

۲۔ دوسری شرط یہ ہے کہ یہ بحث جو محض اظہاراً للحق ہوگی، تحریری ہوگی۔ کیونکہ بارہا تجربہ ہو چکا ہے کہ صرف زبانی باتیں کرنا آخر منجر بفتنہ ہوتی ہیں۔ اور بجز چند حاضرین کے دوسروں کو ان کی نسبت رائے لگانے کا موقعہ نہیں دیا جاتا، اور کیسی ہی عمدہ اور محققانہ باتیں ہوں، جلدی بھول جاتی ہیں۔ اور جن لوگوں کو غلو یا دروغ بیانی کی عادت ہے، خواہ وہ کسی گروہ کے ہیں، ان کو جھوٹ بولنے کی بہت سی گنجائش نکل آتی ہے۔ کوئی شخص محنت اٹھا کر، اور ہر ایک قسم کے اخراجات سفر کا متحمل ہو کر، اور بہت سی مغزخواری کرنے کے بعد کب روا رکھ سکتا ہے، کہ غیر منتظم طریق کی وجہ سے تمام محنت اس کی ضائع جائے اور طالب حق کو اس کی تقریر سے فائدہ نہ پہونچ سکے۔ سو تحریری بحث کا ہونا ایک شرط ہے۔

۳۔ اس مجمع بحث میں وہ الہامی گروہ بھی ضرور شامل ہونا چاہیے، جنہوں نے اپنے الہامات کے ذریعہ سے اس عاجز کو جہنمی ٹھہرایا ہے، اور ایسا کافر جو ہدایت پذیر نہیں ہوسکتا، اور مباہلہ کی درخواست کی ہے۔ الہام کی رو سے کافر اور ملحد ٹھہرانیوالے تو میاں مولوی عبدالرحمٰن لکھوکی والے ہیں اور جہنمی ٹھہرانے والے میاں عبدالحق غزنوی ہیں، جن کے الہامات کے مصدق و پیرو مولوی عبدالجبار ہیں سو ان تینوں کا جلسہ بحث میں حاضر ہونا ضروری ہے تاکہ مباہلہ کا بھی ساتھ ہی قضیہ طے ہو جائے، اور اگر مولوی صاحب باہم مسلمانوں کے مباہلہ کو صورت پیش آمدہ میں ناجائز قرار نہ دیں تو مباہلہ بھی اسی مجلس میں ہو جائے کیونکہ یہ عاجز اکثر بیمار رہتا ہے۔ بار بار سفر کی طاقت نہیں۔

۴۔ یہ کہ تحریری بحث کیلئے تمام مخالف الرائے مولوی صاحبوں کی طرف سے آپ منتخب ہوں۔ کیونکہ یہ عاجز نہیں چاہتا کہ خواہ مخواہ لعن طعن اور تو تو میں میں متفرق لوگوں کا سنے۔ ایک مہذب اور شائستہ آدمی تحریری طور پر سوالات پیش کرے، کہ اس عاجز کے اس دعوی میں، جسکی الہام الہی پر بنا ہے، کیا خرابیاں ہیں۔ اور کیا وجہ ہے کہ اس کو قبول نہ کیا جاوے۔ سو اس عاجز کی دانست میں اس کام کے لئے آپ سے بہتر اور کوئی نہیں

۵۔ یہ آپ کا اختیار ہے کہ جس تاریخ میں آپ گنجائش سمجھیں مجھے اور اخویم مولوی نورالدین صاحب کو اطلاع دیں۔ چونکہ یہ عاجز بیمار ہے اور مرض ..... سے لاچار اور ضعیف بہت ہے، اس لئے اخویم مولوی نورالدین کا شامل آنا مناسب سمجھتا ہوں کہ اگر خدانخواستہ اس عاجز کی

طبیعت زیادہ علیل ہوجائے، جیسا کہ اکثر دورہ مرض کا ہوتا رہتا ہے، اور زیادہ بات کرنے سے سخت دورہ مرض کا ہوتا ہے، اس صورت میں مولوی صاحب موصوف حسب منشاء اس عاجز کے مناسب وقت کاروائی کر سکتے ہیں۔

۶۔ اگر آپ ہندوستان کی طرف سفر کرنا چاہتے ہیں، تو لدھیانہ راہ میں ہے۔ کیا بہتر نہیں کہ لدھیانہ میں ہی یہ مجلس قرار پائے۔ یہ عاجز بیمار ہے۔ حاضری سے عذر کچھ نہیں، مگر ایسی صورت میں مجھے بیماری کی حالت میں شدائد سفر اٹھانے سے امن رہے گا۔ ورنہ جس جگہ غزنوی صاحبان اور مولوی عبدالرحمٰن یہ جلسہ منعقد ہونا مناسب سمجھیں تو اسی جگہ یہ عاجز حاضر ہوسکتا ہے۔

مکرر یہ کہ ۲۳ مارچ ۱۸۹۱ء تاریخ جلسہ مقرر ہوگئی ہے اور یہ قرار پایا ہے کہ بمقام امرتسر یہ جلسہ ہو۔ اشتہارات عام طور پر اپنے واقف کاروں میں یہ عاجز شائع کردے گا۔ ایسا ہی آپ کو بھی اختیار ہے۔ آپ بواپسی ڈاک جواب سے مطلع فرماویں کہ جواب کا انتظار ہے۔

خاکسار غلام احمد از لدھیانہ محلّہ اقبال گنج مکان شاہزادہ غلام حیدر ۸۔ مارچ ۱۸۹۱ء

} اس خط کا جواب حضرت بٹالوی نے ۹ مارچ کو دیا:

آپ کو معلوم ہے کہ تجویز مجمع علماء کی تحریک میری طرف سے نہیں ہوئی۔ لہذا میں ان شرائط کا ذمہ دار نہیں ہوسکتا، جو میری ذات خاص سے متعلق نہ ہوں۔ مجمع کے متعلق جو شرائط آپ تسلیم کرانا چاہتے ہیں ان لوگوں سے کرائیں جو آپ کے مدعی ہیں یا محرک سلسلہ مجمع ہیں۔ میں نہ مدعی ہوں نہ محرک۔ میں تو صرف دوستانہ اور برادرانہ گفتگو کرنا چاہتا ہوں۔ جس کیلئے نہ کسی مجمع کی حاجت ہے نہ کسی شرط کی ضرورت۔ میں نے پہلے بھی لکھا تھا اور اب پھر لکھتا ہوں کہ آپ ایک شب کے لئے میرا آنا کافی سمجھتے ہیں تو میں آپ کے پاس آتا ہوں۔ اور اگر زیادہ وقت چاہتے ہیں تو آپ تشریف لاویں۔۔

اور اگر آپ دونوں شق قبول نہ کریں تو تحریری گفتگو مسائل پر شروع کردیں۔ پس اگر آپ کے دلائل یہی ہیں جو توضیح المرام اور فتح اسلام میں ہیں، تو مجھے اجازت دیں کہ میں ان پر شرعی بحث و کلام کروں۔ اور اگر اور بھی دلائل ہیں جو ازالۃ الاوہام میں مکنون ہیں، تو آپ ازالہ اوہام کو جلد میرے پاس بھیج دیں۔ یا بصورت توقف طبع رسالہ اس کے دلائل کا خلاصہ خطوط کے ذریعہ سے ظاہر کریں۔ انشاء اللہ یہ تحریری گفتگو اس انداز سے چلتی رہے گی جس انداز سے اب

تک میری اور آپ کی مراسلت ہو رہی ہے۔

} اس کا جواب مرزا صاحب نے یہ دیا۔

عنائت نامہ پہنچا۔اس عاجز کے لئے بڑی مشکل کی بات یہ ہے کہ طبیعت اکثر دفعہ ناگہانی طور پر ایسی علیل ہو جاتی ہے کہ موت سامنے نظر آتی ہے اور کچھ کچھ علالت تو دن رات شامل حال ہے ۔اگر زیادہ گفتگو کروں تو دورہ مرض شروع ہو جاتا ہے ۔اگر زیادہ فکر کروں تو وہی دورہ شامل حال ہے۔ چونکہ آپ کا آخری خط آیا، معلوم ہوتا تھا کہ گویا بشمولیت مولوی عبدالجبار صاحب لکھا گیا ہے، اس لئے جواب اس طرز سے لکھا گیا تھا۔ یہ عاجز غلبہ مرض سے بالکل نکما ہو رہا ہے۔ یہ طاقت کہاں ہے کہ مباحث تقریری یا تحریری شروع کروں

محض خدا کے فضل سے یہ تینوں رسالے لکھے گئے اور وہ بھی اس طرح کہ اکثر دوسرا شخص اس عاجز کی تقریر کو لکھتا گیا، اور نہایت کم اتفاق ہوا کہ اپنے ہاتھ سے کچھ لکھا ہو۔اتنی فرصت نہیں ہوتی جو عبارت کو عمدگی سے درست کر دیا جائے ۔آپکے معلومات تحدیث میں بہت وسیع ہیں ۔ یہ عاجز ایک امی اور جاہل آدمی ہے، نہ عبادت ہے۔ نہ ریاضت، نہ علم نہ لیاقت ۔غرض کچھ بھی چیز نہیں ۔خدا تعالی کی طرف سے ایک امر تھا اور قطعی اور یقینی تھا۔اس عاجز نے پہنچا دیا۔ ماننا، نہ ماننا، اپنی اپنی رائے اور سمجھ پر موقوف ہے۔ درحقیقت میرے لئے یہ کافی تھا کہ میں صرف الہام الٰہی کو ظاہر کرتا ۔لیکن میں نے اپنے رسالوں میں قال اللہ و قال الرسول کا بیان اس لئے مختصر سا کر دیا ہے کہ شائد لوگ اس سے نفع اٹھاویں مجھے اس سے کچھ بھی انکار نہیں کہ خدا تعالی آئندہ کسی کو اسکی روحانی حالت کے لحاظ سے درحقیقت مسیح بنا کر دمشق کی شرقی طرف اس طور سے اتار دے جیسے مسافر ایک جگہ سے دوسری جگہ جا اترتے ہیں۔ کچھ تعجب نہیں کہ اس زمانے میں کوئی دجال بھی ہو حضرت مہدی بھی ہوں اور پھر اسلام میں سیفی طاقت پیدا ہو جائے اور تمام لوگ مسلمان ہو جاویں۔مگر جو خدا تعالی نے اس عاجز پر کھولا ہے صرف اتنا ہے، کہ یہ عاجز روحانی طور پر مثیل مسیح ہے اور روحانی طور پر موعود بھی ہے۔اور نیز یہ کہ کوئی مسیح آسمان سے خاکی وجود کے ساتھ اترنے والا نہیں ۔ظلّی اور مثالی طور پر مسیح کے آنے سے مجھے انکار نہیں بلکہ ایک کیا ہزار مسیح بھی کہا جائے تو میرے نزدیک ممکن ہے میرے نزدیک احادیث صیحہ بھی حقیقی طور پر مسیح کے اترنے کے بارے میں وہ زور نہیں دیتیں جو آج کل کے علماء خیال کر رہے ہیں۔ مسیح کا اترنا سچ، مگر ظلی اور مثالی طور پر...اگر آپ کی ملاقات ہو، تو میں خوشی سے چاہتا ہوں۔مگر آپ کے آنے کا کرایہ میرے ذمے رہے۔ میں آپ کو مالی تکلیف نہیں دینی چاہتا۔ یہ بہتر ہے کہ آپ اس جگہ آجائیں۔ بہرحال ملاقات کی خوشی تو اس بیماری کی حالت میں ہوگی۔ ازالۃ الاوہام عنقریب طیار ہوتا ہے۔

بھیج دونگا۔ ابھی کچھ باقی ہے۔ والسلام۔ غلام احمد

☆ مولانا بٹالوی ؒ ۱۳ مارچ ۱۸۹۱ء کو لاہور سے اس کے جواب میں لکھا:

آپ کے خط کے جواب میں کوتاہ سخنی کرتا ہوں اور مکلّف ہوں کہ اگر آپ زیادہ بحث و کلام کی طاقت نہیں رکھتے اور مجھے جلد دیکھنا چاہتے ہیں تو صرف اتنا کریں کہ اپنے اس الہام کا جس میں آپ کے مسیح موعود ہونے کا، اور ابن مریم کے موعود نہ ہونے کا دعوی ہے، فیصلہ براہین احمدیہ اور اشاعۃ السنہ کے ریویو براہین احمدیہ سے منظور کریں۔ اور یہ اقرار و وعدہ تحریری دیں کہ اگر براہین اور اس کے ریویو سے یہ الہام غلط ثابت ہوا تو ہم اس الہام کو غلط سمجھیں گے اور اس سے رجوع کا اشتہار دیں گے۔ یہ فیصلہ منظور ہو تو صرف اس عبارت کی تحریر پر اکتفا کریں، اس میں اور کوئی قید نہ بڑھائیں۔ آپ خط سابق میں دعوی بھی کر چکے ہیں کہ ہم نے براہین احمدیہ سے بڑھ کر کچھ نہیں کہا، بلاکم و بیش وہی کہا جو اس میں کہا تھا اور تم (اے محمد حسین) اس کی تصدیق کر چکے ہو۔ یہ بھی ایک وجہ ہے کہ میں براہین احمدیہ اور اشاعۃ السنہ کے ریویو براہین کو حکم بناتا ہوں۔ آپ اس تحکیم کو منظور کریں گے، تو میں اس امر کے تصفیہ کیلئے آپ کے پاس انشاءاللہ پہنچونگا..

میرے وہاں جلد آنے کے لئے یہ بھی ایک شرط ہے کہ میں ازالۃ الاوہام کے اوراق جس قدر چھپ چکے ہیں، یہاں دیکھ لوں، باقی پھر سہی۔....

☆ مرزا قادیانی نے ۱۴ مارچ کو جواباً لکھا:

مخدومی مکرمی ...آپ کا خط آج کی ڈاک میں مجھ کو ملا اور اس کے پڑھنے سے مجھ کو بہت ہی افسوس ہوا کہ آپ مکالمات الٰہیہ کے امر کو لہو و لعب میں داخل کرنا چاہتے ہیں۔ یہ سچ ہے کہ اس عاجز (مرزا) نے براہین کے صفحہ ۴۹۸ و ۴۹۹ میں اس ظاہری عقیدے کی پابندی سے جو مسلمانوں میں مشہور ہے، یہ عبارت لکھی ہے کہ : یہ آیت جسمانی اور سیاست ملکی کے طور پر مسیح کے حق میں پیش گوئی ہے۔ اور جب حضرت مسیحؑ دوبارہ دنیا میں آئیں گے تو ان کے ہاتھ سے دین اسلام جمیع آفاق میں پھیل جائے گا۔ چونکہ اس عاجز کو حضرت مسیح سے مشابہت تامہ ہے، اس لئے خداوند کریم نے مسیح کی پیش گوئی میں ابتداء سے اس عاجز کو بھی شریک رکھا ہے۔ فقط۔ لیکن ان عبارتوں کو اس امر کیلئے دستاویز ٹھیرانا کہ براہین میں اول یہ اقرار ہے، اور پھر اسکے مخالف یہ دعوی۔ ایسا خیال سراسر غلط اور دور از حقیقت ہے۔

اے میرے عزیز دوست اس عاجز کے اس دعوی کی جو فتح اسلام میں شائع کیا گیا ہے اپنے علم اور عقل پر بِنا نہیں، تا ان دونوں بیانات میں بوجہ اتحادِ بِنا صورت تناقض پیدا ہو۔ بلکہ براہین کی مذکورہ بالا عبارتیں تو صرف اس ظاہری عقیدے کی رو سے ہیں۔ جو سرسری طور پر عام طور پر اس زمانہ کے مسلمان ما

نتے ہیں۔اور دعوی کی بِنا الہام الٰہی اور وحی ربانی پر ہے پھر تناقض کے کیا معنی ہیں۔..

اب خدا تعالی نے فتح اسلام کی تالیف کے وقت مجھے سمجھایا تب میں سمجھا اس سے پہلے کوئی اس بارے میں الہام نہیں ہوا کہ درحقیقت وہی مسیح آسمان سے اتر آئے گا۔اگر ہے تو آپ کو پیش کرنا چاہیے ۔ہاں یہ عاجز روحانی طور پر مثیل موعود ہونے کا براہین میں دعوی کر چکا ہے۔جیسا کہ اسی صفحہ ۴۹۸ (براہین) میں موعود ہونے کی نسبت یہ اشارہ ہے صدق اللّٰہ و رسولہ چونکہ آپ نے اپنے ریویو میں اس دعوی کا ردّ نہیں کیا،اس لئے اپنے اس معرض بیان میں سکوت اختیار کر کے،اگرچہ ایمانی طور پر نہیں،مگر امکانی طور پر،مان لیا۔

اب خلاصہ کلام یہ ہے کہ اس عاجز نے خدا تعالی سے الہام پا کر براہین احمدیہ میں ابن مریم کے موعود یا غیر موعود ہونے کے بارے میں کچھ بھی ذکر نہیں کیا صرف ایک مشہور عقیدہ کے طور سے ذکر کر دیا تھا۔آپ کو اس جگہ اوپر پیش کرنے سے کچھ فائدہ نہیں ہوگا۔ہمارے نبی ﷺ بھی بعض اعمال میں جب وحی نازل نہیں ہوتی تھی،انبیاء بنی اسرائیل کی سنن مشہورہ کا اقتداء کیا کرتے تھے۔اور وحی کے بعد جب کچھ ممانعت پاتے تھے،تو چھوڑ دیتے تھے۔اس کو تو ایک بچہ بھی سمجھ سکتا ہے،آپ جیسے فاضل کیوں نہیں سمجھیں گے۔مجھے نہایت تعجب ہے کہ آپ یہی طریق انصاف پسندی کا قرار دیتے ہیں،کیا اس عاجز نے کسی جگہ دعوی کیا ہے کہ میرا ہر ایک نطق وحی اور الہام میں داخل ہے۔اگر آپ طریق فیصلہ اسی کو ٹھہراتے ہیں،تو بسم اللہ میرے رسالہ کا جواب لکھنا شروع کیجئے آخر حق کو فتح ہوگی۔

میں نے آپ کو ایک صلاح دی تھی کہ عام جلسہ علماء کا بمقام امرتسر منعقد ہو اور ہم دونوں حسبۃً للّٰہ و اظہاراً للحقّ اس جلسہ میں تحریری طور پر اپنی اپنی وجوہات بیان کریں اور پھر وہی وجوہات حاضرین کو پڑھ کو سنا دیں اور وہی آپ کے رسالہ میں چھپ جائیں۔دور نزدیک کے لوگ خود دیکھ لیں گے۔جس حالت میں آپ اس کام کے لئے ایسے سرگرم ہیں کہ کسی طرح رکنے میں نہیں آتے اور جب تک اشاعۃ السنہ میں عام طور پر اپنے مخالفانہ خیال کو شائع نہ کر دیں،صبر نہیں کر سکتے تو کیا اس تحریری مباحثہ میں کسی فریق کی کسر شان ہے۔

میں وعدہ کرتا ہوں کہ میں اس جلسہ میں خاک کی طرح متواضع ہو کر حاضر ہو جاؤنگا اور اگر کوئی ایسی سخت دشنامی بھی کرے جو انتہاء تک پہنچ گئی ہو،تو میں اس پر بھی صبر کرونگا۔اور سراسر تہذیب اور نرمی سے تحریر کرونگا۔خدا تعالی خوب جانتا ہے،جو اس نے مجھے مامور کر کے بھیجا ہے۔...

اگر آپ مجھے اب بھی اجازت دیں تو میں اشتہارات سے اس جلسہ کیلئے عام طور پر خبر کر دوں۔

اب میری دانست میں خفیہ طور پر آپ کا مجھ سے ذکر کرنا مناسب نہیں ۔ جب آپ بہر حال اشاعت پر مستعد ہیں، تو محض للہ اس طریق کو منظور کریں۔

جناب بٹالوی نے ۱۵ مارچ کو یہ جواب لکھا:

آپ کے خط کو میں نے کمال افسوس سے پڑھا۔اس کے شروع میں جو الفاظ لہو ولعب استعمال کئے گئے ہیں وہ بڑے موہم ہیں، اوران کا اثر دور تک پہنچ سکتا ہے (یعنی ان آیات واحادیث تک جو نزول مسیح ابن مریم کے باب میں وارد ہیں ۔محمد حسین ) ایسے الفاظ آپ اس شخص کے مقال و استدلال کی نسبت استعمال کر سکتے تھے، جو آپ کو ملہم سمجھے اور آپ کے الہام زیر بحث کو الہام رحمانی تسلیم کرے۔ اور پھر اس کا معارضہ صرف اپنے بے دلیل خیال سے کرے۔اور جو شخص آپ کو اور آپ کے الہام کو ایسا نہ سمجھے اور آپ کے اس غلط خیال کو، جس کو آپ الہام سمجھتے ہیں، احادیث صحیحہ اور اصول مسلّمہ سے ردّ کرے اس کے مقال واستدلال کی نسبت آپ کو ان الفاظ کا استعمال کرنا کیا جائز ہے ۔ ہر گز نہیں۔

آپ مجمع عام میں خاکساری اور تواضع کا وعدہ دیتے ہیں مگر ایک پرائیویٹ تحریر میں تو آپ سے یہ نہ ہو سکا۔ گزشتہ راصلوات آئندہ احتیاط ۔ براہین احمدیہ کے مضمون نزول جسمانی مسیح کو آپ ایک غلط خیال جانتے تھے تو آپ نے ایک خط میں یہ کیوں لکھا تھا کہ

> درحقیقت ان رسالوں میں کوئی نیا دعوی نہیں کیا تھا۔ بلکہ بلاکم وبیش وہی دعوی ہے جس کا براہین احمدیہ میں بھی ذکر ہو چکا ہے، جس کو آنمکرم اپنے رسالہ اشاعۃ السنہ میں امکانی طور پر تصدیق کر چکے ہیں ۔ پھر متعجب ہوں کہ اب پھر دوسری مرتبہ آنمکرم کو لکھنے کی حاجت ہی کیا ہے۔کیا وہی کافی نہیں جو پہلے آنمکرم اشاعۃ السنہ جلد سات میں تحریر فرما چکے ہیں ۔جبکہ اولسے آخر تک وہی دعوی، وہی مضمون ،وہی بات ہے ،تو پھر آپ جیسے محقق کی نگاہ میں نیا معلوم ہو۔کس قدر مقام تعجب ہے ( مکتوب مرزا قادیانی ۲۳ فروری ۱۸۹۱ء)،

جس پر تحکیم براہین احمدیہ اور ریویو براہین احمدیہ کی طرف آپکو بلایا گیا تھا۔آپ اگر ایسا نہ لکھتے بلکہ بجائے اس کے یوں لکھتے کہ براہین احمدیہ میں ہم نے غلطی کی ہے اوراس میں عوام جہال یا علماء اہل ضلال، جو مسیح کا جسمانی نزول مانتے ہیں، کی تقلید اختیار کر کے وہ بات لکھی تھی، اب ہم کو یہ حق سوجھا جو اور مسلمانوں کے کیا، ہمارے خیال میں بھی نہ گزرا تھا،تو آپ کو تحکیم براہین وریویو براہین کی طرف نہ بلایا جاتا۔اب آپ براہین کے مضمون مذکور کو غلط بتاتے ہیں لہذا میں بھی اب اسکو حکم نہیں بناتا کیونکہ اس الہام کی تغلیط مضمون براہین احمدیہ کی تسلیم پر موقوف نہیں ۔احادیث صحیحہ اور اصول مسلمہ اتفاقیہ سے اسکی تغلیط آسانی

سے ممکن ہے۔ اگر آپ مجھے گفتگو کا موقع دیں۔

آپ اس گفتگو کے لئے انعقاد مجمع عام کو شرط ٹھیراتے ہیں جس سے گفتگو میں التواء ہوتا جاتا ہے۔ میری طرف سے آپ کو اختیار ہے آپ شوق سے مجمع کریں اور اس کا اہتمام اپنے ذمہ لیں۔ میں بھی اس مجمع میں اگر وطن میں رہا تو شریک ہو جاؤنگا انشاء اللہ تعالی۔ مگر اس مجمع سے پہلے خاص مجھ سے ایک پرا ئیویٹ جلسہ میں اپنے خیال و مقال کی بابت گفتگو کرنے سے آپ کیوں رکتے ہیں۔ کیا وہ گفتگو انعقاد مجمع عا م کیلئے ایک مانع اور روک ہو جائے گی؟ جس فائدہ کی آپ مجمع عام سے امید رکھتے ہیں وہ اس مجمع سے، جب وہ ہو، حاصل کریں اس سے پہلے مجھ سے تو دو حرفی بات کر لیں۔ اس خط کے جواب میں آپ نے مجھے بلایا تو میں پہلے چند اصول، جن پر ہمارا آپ کا فیصلہ ہوگا، آپ سے تسلیم کراؤنگا، اسکے بعد گفتگو کے لئے حا ضر ہونگا۔ اور اگر آپ نے مجھے نہ بلایا تو میں اپنے خیال کا اظہار اشاعۃ السنہ میں کر دونگا۔ بالفعل اتنا ہوگا کہ اس تمام کارسپانڈنس کو جس سے میری رائے اور آپ کے خیالات و دلائل کا ناظرین کو اجمالی علم ہوسکتا ہے، میں چھاپ دونگا۔ آئندہ جو وقوع میں آئے گا، وقتاً فوقتاً مشتہر کیا جائے گا۔

آپ اعتقاد نزول جسمانی مسیح کو جو زمانہ تالیف براہین احمدیہ میں آپ رکھتے تھے اور اس کے صفحہ ۴۹۸۔۴۹۹ میں ظاہر کر چکے ہیں، آنحضرت ﷺ کے اس فعل کی جو باقتداء سنن مشہورہ انبیاء بنی اسرا ئیل آپ نے کیا، پھر بحکم وحی اس کو چھوڑ دیا، یا اس خیال کی جو کسی الہام کے معنی سمجھنے میں آپ ﷺ کے دل میں گزرا پھر وہ غلط ثابت ہوا، نظیر ٹھہراتے ہیں اور یہ غور نہیں فرماتے کہ وہ اعتقاد احادیث صحیحہ اور ان کے معانی قطعیہ اتفاقیہ سے آپ کے دل میں مستحکم تھا جس کو آپ نے کمال وضاحت سے بیان کیا اور اب اسکا خلا ف ایک ایسے خیال سے کیا جس کا ان احادیث پر عرض کرنا اور درصورت اختلاف اس خیال کو غلط سمجھنا آپ کو واجب تھا اور اگر اب وہ اعتقاد آپ کے نزدیک سنن مشہورہ بنی اسرائیل یا الہام کی غلط تاویل کی نظیر ہو گیا تھا تو آپ پر اس امر کا اظہار واجب تھا اور اس مضمون کا اشتہار عین فرض کہ براہین احمدیہ کے صفحہ ۴۹۸۔۴۹۹ میں جو ہم نے حضرت مسیح علیہ السلام کا دنیا میں دوبارہ آنا اور جسمانی نزول فرمانا بیان کیا ہے وہ مطلب الہام کو غلط سمجھنے یا اس وقت کے گمراہ مسلمانوں کی تقلید سے تھا، اب ہم کو خدا کی طرف سے یہ الہام ہوا ہے کہ اس نزول جسمانی سے روحانی نزول مراد ہے اور ابن مریم سے غلام احمد بن غلام مرتضی مراد ہے اور یہ ہرگز جائز نہ تھا جیسا کہ آپ نے اپنے ایک خط (۲۳ فروری ۱۸۹۱ء) میں صاف لکھا ہے اور فتح اسلام میں بھی جتایا ہے کہ جو کچھ ہم نے اب دعوی کیا ہے یہ بلا کمی بیشی براہین احمدیہ میں موجود ہے۔ میرے عزیز دوست آپ مضمون براہین احمدیہ اور اس نئے دعوی دونوں کو سچا کرنا چاہتے ہیں اور ناسخ و منسوخ دونوں کو تسلیم

کراتے ہیں جو کمال درجہ کا مغالطہ ہے جس سے ادنی منصف کو احتراز واجب ہے، چہ جائے کہ آپ جیسا ملہم ہو۔ اب بھی وقت ہے اپنے سابق عقیدے کی غلطی یا منسوخیت کا اشتہار دیں ورنہ لوگ آپ کو مضمون براہین سے الزام دیں گے۔

روحانی طور پر آپ کے مسیح یا مثیل ہونے کے امکان پر میرا سکوت کیا، اس کا صریح اقرار اشاعۃ السنہ نمبر ۷ جلد ۷ میں بصفحہ ۱۹ موجود ہے۔ مگر اس سکوت یا اقرار سے آپ کے جدید دعوی کو کیا فائدہ پہنچتا ہے۔ پھر آپ کس خیال سے بار بار میری کلام کا حوالہ دیتے ہیں اور رسالہ ازالۃ الاوہام میں اس کو نقل کرنے کا ذکر فرماتے ہیں۔

میرے پیارے دوست میرے مضمون ریویو کا ایک حرف آپ کے اس دعوی جدید کا مصدق نہیں ہے۔ نہ آپ نے براہین احمدیہ میں یہ دعوی صراحۃً یا اشارۃً کیا، نہ میں نے اس کی تصدیق و تائید میں کوئی کلمہ لکھا۔ آپ سخت غلطی کریں گے اگر میری عبارت ریویو سے اس جدید دعوی کے اثبات کے در پئے ہوں گے۔ میں کیونکر آپ کے اس دعوی پر، اگر وہ ہوتا، سکوت کر سکتا تھا جس حالت میں آپ خود اس کی تکذیب کر چکے ہیں اور براہین احمدیہ کے صفحہ ۴۹۸ میں اس کے برخلاف یہ تصریح کر چکے ہیں:

یہ آیت جسمانی اور سیاست ملکی کے طور پر حضرت مسیح کے حق میں پیش گوئی ہے اور جس غلبہ کاملہ دین اسلام کا وعدہ دیا گیا ہے وہ غلبہ مسیح کے ذریعہ ظہور میں آئے گا اور جب وہ مسیح علیہ السلام دوبارہ اس دنیا میں تشریف لائیں گے تو ان کے ہاتھ سے دین اسلام جمیع آفاق اور اقطار میں پھیل جائے گا۔ لیکن اس عاجز پر ظاہر کیا گیا ہے کہ یہ خاکسار اپنی غربت اور انکسار اور توکل اور ایثار اور آیات اور انوار کی رو سے مسیح کی پہلی زندگانی کا نمونہ ہے، اور اس عاجز کی اور مسیح کی فطرت باہم نہایت ہی متشابہ واقع ہوئی ہے، گویا ایک ہی جوہر کے دو ٹکڑے یا ایک ہی درخت کے دو پھل ہیں اور بحدّے اتحاد ہے کہ نظر کشفی میں نہایت ہی باریک امتیاز ہے اور نیز ظاہری طور پر بھی ایک مشابہت ہے اور وہ یوں کہ مسیح ایک کامل اور عظیم الشان نبی یعنی موسی کا تابع اور خادم دین تھا اور اس کی انجیل توریت کی فرع ہے اور یہ عاجز بھی اس جلیل الشان نبی کے احقر خادمین میں سے ہے کہ جو سید الرسل اور سب رسولوں کا سرتاج ہے۔ اگر وہ حامد ہیں تو وہ احمد ہے اور اگر وہ محمود ہیں تو وہ محمد ﷺ۔ سو چونکہ اس عاجز کو حضرت مسیح سے مشابہت تامہ ہے اس لئے خداوند کریم نے مسیح کی پیشگوئی میں ابتداء سے اس عاجز کو بھی شریک کر رکھا ہے۔ یعنی حضرت مسیح پیش گوئی متذکرہ بالا کا ظاہری اور جسمانی طور پر مصداق ہے اور یہ عاجز روحانی اور معقولی طور پر اس کا مورد ہے۔

اس عبارت کے سیاق سے اور اس کے ان الفاظ سے کہ . اس عاجز پر ظاہر کیا گیا ہے . یہ معلو

م ہوتا ہے کہ جو کچھ آپ نے اس مقام میں کہا ہے وہ الہام سے کہا ہے صرف یہودیوں (بزعم جناب مسلما نوں) کی تقلید سے نہیں کہا۔ بناء علیہ یہ جدید الہام اس الہام قدیم کے مخالف ہے مگر شاید اس میں آپ یہ عذر کریں کہ الہام کی عبارت ایک حدتک ختم ہو چکی ہے اور اس کی آخری عبارت جس میں مسیح کے جسمانی مصداق ہونے کا بیان ہے غیر الہامی ہے۔ لہذا میں اس عبارت کو الہامی ٹھہرا کر تناقض کا الزام نہیں دیتا ،صرف یہی چاہتا ہوں کہ آپ مضمون عبارت مذکور کے غلط ہونے کا اشتہار دیں اور اس مضمون اور مضمون الہام جدید کو ایک نہ کہیں۔....

مولانا بٹالوی لکھتے ہیں کہ اس خط کے جواب میں ۲۹ مارچ کو لودہانہ سے ایک خط پہنچا جو نہ تو مرزا کے قلم کا لکھا ہوا تھا اور نہ اس پر ان کا دستخط ثبت تھا۔ اور اس کے ساتھ مرزا کا وہ اشتہار پہنچا جو ۲۶ مارچ ۱۸۹۱ء کو انہوں نے شائع کیا تھا۔ ہم نے اس خط کو اس پر یادداشت ذیل لکھ کر واپس کیا:

اس خط پر مرزا غلام احمد صاحب کا دستخط نہیں ہے لہذا واپس ہے وہ اس پر توجہ دلانا چاہتے ہیں تو اس پر دستخط کر کے واپس کریں۔

آج یکم اپریل (۱۸۹۱ء) کو اس خط کی نقل واپس آئی ہے جس پر مرزا صاحب کی قلم سے یہ عبارت ثبت ہے:

السلام علیکم۔ اس عاجز کی منشاء کے موافق ہے۔ خاکسار غلام احمد ۳۱ مارچ ۱۸۹۱ء۔

جس سے صاف ثابت ہے کہ اس خط کا راقم کوئی اور شخص ہے۔ مرزا صاحب صرف اس کے مصدق وموافق ہیں۔ لہذا ہم اس خط کو اس رسالہ میں نہیں دیتے۔ اور اس کے راقم کو اپنا مخاطب بنانا پسند نہیں کرتے۔ ہاں اس خط کے مضمون کا جس کے مرزا صاحب مصدق ہیں، جواب دینا ہمارا فرض ہے۔ سو ذیل میں معروض ہے:

اس خط میں ہمارے خط مورخہ ۱۵ مارچ ۱۸۹۱ء کی کسی بات کا جواب نہیں ہے۔ صرف اسی پرانے دعوی کا اعادہ ہے کہ پرائیویٹ گفتگو میں کچھ فائدہ نہیں لہذا ہم جلسہ عام میں گفتگو کرنا چاہتے ہیں جس کو آپ نے اشتہار ۲۶ مارچ میں طعن وطنز سبّ وشتم سے مجلی ومزین کر کے ادا فرمایا ہے۔ اس کا جواب یہ ہے کہ اس خط اور اس اشتہار سے آپ نے دوستانہ اور برادرانہ تعلقات کو قطع کر دیا ہے اور مخاصمانہ مباحثہ کی بنا کو قائم و مستحکم کر دیا۔ لہذا ہم بھی آپ سے دوستانہ و برادرانہ بحث بلکہ پرائیویٹ ملاقات تک نہیں چاہتے اور مخاصمانہ مباحثہ کے لئے حاضر و مستعد ہیں آپ جس دن اور جس مقام مباحثہ کرنا چاہیں، ہم حاضر ہیں۔ ہماں میداں ہماں چوگاں ہمیں گو۔ انعقاد مجلس عام کا انتظام آپ کے ذمہ ہے کیونکہ پہلے آپ ہی اس کے مد

عی بنے ہیں ۔اور بعد تقرری تاریخ ومقام وحسن انتظام حاضر ہونا ہمارے ذمہ
۔آپ جانتے ہیں کہ ماہ اپریل میں ہمارا عزم سفر تھا، اسی مباحثہ کے شوق سے ہم نے اس عزم کو فسخ کیا ہے۔اب ماہ اپریل کو بھی آپ نے ٹلایا تو لوگ آپ کی طرف گریز کو منسوب کریں گے اور صاف کہیں گے کہ آپ جلسہ عام کے حیلے و بہانہ سے مباحثہ کو ٹلاتے ہیں۔...(اشاعۃ السنہ۔جلد۱۲۔ص ۳۷۷۔۳۸۸)

اس خط و کتابت سے واضح ہو جاتا ہے کہ ملاقات سے کون کترا کر رہا ہے، گفتگو سے کون اعراض کر رہا ہے ۔ بحث سے کون جان چھڑا رہا ہے۔ اپنی ذمہ داری دوسرے پر ڈال کر مریدوں کی نظر میں کون سرخرو ہونے کی کوشش کر رہا ہے ۔ کہ جلسہ علماء تو مرزا صاحب کی تجویز ہے، اور مولانا محمد حسین سے کہا جا رہا ہے کہ آپ اس جلسے کا انتظام و اہتمام کریں اور فلاں فلاں لوگوں کو اس میں بلائیں، اور پھر جلسے میں ان کے صم بکم بیٹھے رہنے کی ذمہ داری اٹھائیں، انہیں بحث و مباحثہ سے روکیں وغیرہ وغیرہ ۔ بہاء

} مکتوب مرزا قادیانی بنام محمد احسن امروہی :

مخدومی مکرمی اخویم السلام علیکم ..عنایت نامہ اور کارڈ بھی پہنچا جزاکم اللہ خیرا من ینصر اللہ ینصرہ آپ کے رسالہ اعلام الناس کا انتظار ہے معلوم نہیں کہ قول فصیح مولفہ مولوی عبدالکریم صاحب آپ کی خدمت میں پہنچ گیا یا نہیں اگر نہیں پہنچا تو یہ عاجز بھیج دیوے۔کارڈ واپس ارسال خدمت ہے۔مولوی محمد حسین صاحب نے تار بھیج کر مباحثہ چاہا جب اس طرف سے تیاری ہوئی تو پھر بحث کرنے سے انکار کر دیا اور یہ کہ مباہلہ کے اشتہارات آپ کی خدمت میں پہنچ گئے ہوں باقی سب خیریت ہے والسلام خاکسار غلام احمد از لدھیانہ محلّہ اقبال گنج ۔ ۷۔اپریل ۱۸۹۱ء

(اخبار الحکم قادیان ۱۰۔اگست ۱۹۰۳ء ص ۱۴)

( تیاری کیا ہوئی ؟ حکیم نورالدین صاحب لاہور سے مناظرہ نامکمل چھوڑ کر لدھیانہ بھاگ آئے تھے ، اور مولانا نے مرزا صاحب کو لدھیانہ تار دیا کہ حکیم صاحب کو بھیجیں تاکہ نامکمل رہ جانے والے مناظرے کو مکمل کیا جائے ، اگر وہ نہیں آتے تو آپ تشریف لاکر مناظرے کو وہیں سے شروع کریں جہاں حکیم صاحب چھوڑ گئے تھے ۔مرزا صاحب نہیں آئے۔تفصیلات کے لئے ملاحظہ فرمائیں تحریک ختم نبوت جلد چہارم۔ اور ہفتم )

} مکتوب مرزا قادیانی بنام نواب محمد علی خان:

مجی عزیزی اخویم نواب صاحب ..آپ کے چار خط یکے بعد دیگرے پہنچے ........ اور آپ نے جو پانچ ہزار روپئہ لکھا ہے میرے نزدیک آپ کا دوسروں کے ساتھ شامل ہونا عمدہ طریق نہیں بلکہ مناسب ہے کہ آپ علیحدہ طور پر اشتہار دیں کہ چونکہ مسلمانوں میں تفرقہ بڑھتا جاتا ہے اور اس طرح قوم میں ضعف پیدا ہوتا جاتا ہے اس لئے میں نے یہ تجویز سوچی ہے کہ مولوی محمد حسین بٹالوی جو بانی مبانی اس تفرقہ کے ہیں شخص مدعی سے مباہلہ کرلیں۔ الہام کا مدعی جب ایک سال کی مہلت الہام کی بنا پر پیش کرتا ہے تو وہی مہلت قبول کرلیں اگر اس مدت میں شخص مدعی ہلاک ہوگیا یا کسی اور ذلیل عذاب میں مبتلا ہوگیا تو خود جماعت اس کی بے اعتقاد ہوکر متفرق ہوجائے گی اور اس طرح پر قوم میں سے فتنہ اٹھ جائے گا اور اس صورت میں محض نیک نیتی اور ہمدردی قوم کی وجہ سے ہم وعدہ کرتے ہیں کہ مبلغ پانچ ہزار روپئہ مولوی محمد حسین صاحب کو بطور نذر کے دیں گے اور ان کے لئے دو خوشیاں ہوں گی کہ دشمن مارا اور روپئہ ملا لیکن اگر اس سال کے عرصہ میں جو مباہلہ کے دن سے شمار کیا جائے گا کوئی بلا مولوی صاحب پر نازل ہوئی تو پھر سمجھنا چاہیے کہ مولوی صاحب اس جنگ وجدل میں حق پر نہیں ہیں تو اس صورت میں قوم کو شخص مدعی کی طرف بصدق دل رجوع کرنا چاہیے یہ فیصلہ خدا کے ہاتھ میں ہے ممکن نہیں کہ بغیر ارادہ الٰہی کے کوئی شخص یوں ہی مارا جاوے۔ غرض یہ اشتہار آپ کی طرف سے ہونا چاہیے امید کہ بڑا مؤثر ہوگا اگر آپ اشارہ فرمادیں تو اسی جگہ چھاپ دیا جائے جلد مطلع فرمائیں ..

والسلام غلام احمد از قادیان ۸ نومبر ۱۸۹۸ء (اخبار الحکم قادیان ۳۱۔ اگست ۱۹۰۳ء ص ۱۳)

(یہ اس وقت کی بات ہے ڈپٹی کمشنر گورداسپور نے مرزا صاحب حفظ امن ...کا اقرار نامہ لکھوایا تھا اور کہا تھا کہ مرزا صاحب، محمد حسین یا اس کے دوست پیرو وغیرہ کو چیلنج نہیں کریں گے، مباہلہ کی دعوت نہیں دیں گے وغیرہ۔ اور اس اقرار نامے کے بعد انہوں نے اپنی قوم کو بذریعہ اشتہار ہدایت فرمائی تھی کہ بٹالوی صاحب اور ان سے دوستوں وغیرہ سے مباہلے مناظرے نہ کریں اور میرے عدالتی اقرار نامے کی پابندی کریں۔

یہ تو مرزا صاحب کا وہ رخ تھا جو سب کے سامنے تھا، لیکن خفیہ خفیہ وہ یوں کرتے تھے کہ اپنے

مریدوں سے مناظروں مباہلوں کے اشتہار دلاتے تھے کیونکہ ان کا خیال تھا کہ اگر پھڈے بازی نہ ہو ان کا کام ٹھپ ہو جائیگا۔ ایسا ہی اشتہار انہوں نے مختلف شہروں کے قادیانیوں سے دلوائے کہ محمد حسین آئے مباہلہ کرے اور ۸۲۵ روپیہ انعام پائے وغیرہ۔ پوچھنے والوں کو وہ یہ کہتے تھے کہ ایسے اشتہار، ان مریدوں کے ذاتی ہیں ان کا مرزا صاحب سے کوئی تعلق نہیں۔ مرزا صاحب کے زیر نظر مکتوب بنام محمد علی خان سے معلوم ہوتا ہے کہ ایسے اشتہاروں کی ترغیب مرزا صاحب ہی دلاتے تھے، اور پھر انہیں قادیان ہی سے اپنی نگرانی میں چھپواتے تھے۔ یعنی ہاتھی کے دانت دکھانے کے اور تھے اور کھانے کے اور۔ بہاء)

} مرزا قادیانی کا سفر نامہ دہلی

اڈیٹر الحکم شیخ یعقوب علی تراب لکھتے ہیں کہ قادیان سے دہلی جاتے ہوئے:

ابھی اعلیٰ حضرت (مرزا) (بٹالہ سٹیشن پر) تشریف نہ لائے تھے اور میں اور دوسرے احباب اسٹیشن پر موجود تھے۔ اتنے میں مولوی محمد حسین صاحب بٹالوی سٹیشن پر ۱۰ بجے کی گاڑی میں امرتسر جانے کے لئے تشریف لائے ساتھ ان کا ایک بچہ بھی تھا میں نے ان کو اور انہوں نے مجھے دیکھ لیا۔ اپنے بھائی صاحب کو کسی امر کے متعلق تاکید کر رہے تھے اور ایک شیعہ صاحب بھی ان کے پاس بیٹھے تھے۔ مجھے دیکھتے ہی کہا:

یعقوب کدھر؟

خاکسار۔ حضرت اقدس (مرزا) دہلی جاتے ہیں، میں بھی آپ کے ہمراہ جاؤنگا۔

محمد حسین: تم ابھی تک مرزائی ہو؟

خاکسار: الحمد للہ اسوقت تک خدا کے فضل سے احمدی ہوں اور دعا ہے کہ اسی پر خاتمہ ہو اور آپ کو بھی شامل ہوتا ہوا دیکھ لیں۔

محمد حسین: میرا رسالہ پڑھ لیا ہے؟

خاکسار: ہاں آپ نے تو مجھے بھیجا نہیں لیکن میں نے اسے پڑھ لیا ہے۔ اس رسالہ کو پڑھ کر مجھے آپ پر رحم آتا ہے۔

محمد حسین (شیعہ سے خطاب کر کے) تم میرا احسان مانو۔

شیعہ: تمہارا احسان کس بات کا؟

محمد حسین: تم نے وہ اشتہار مرزا کا نہیں پڑھا جو ابھی اس نے شائع کیا ہے جس میں

حضرت امام حسین کی بڑی تعریف کی ہے۔

شیعہ: اس میں تمہارا کیا احسان ہے؟ اشتہار مرزا صاحب نے دیا اور احسان تمہارا؟

محمد حسین: ان کو معلوم نہیں وہ اشتہار میرے رسالہ ہی کو پڑھ کر انہوں نے شائع کیا ہے

خاکسار: آپ کے رسالہ کو تو انہوں نے دیکھا ہی نہیں، اور وہ دیکھنے کے قابل چیز ہی کیا ہے۔ اس رسالہ کو تو جو شخص پڑھے گا اس کو آپ کی حالت پر بہت رحم آئے گا۔

محمد حسین: اب دیکھو گے کیا ہوتا ہے۔

خاکسار: پہلے آپ نے کیا کر لیا جو آئندہ کر لو گے۔ آپ کو انہیں تعلیوں نے خراب کیا جب یہ تکبر نکل جائے گا پھر خدا تعالی کے وعدہ کے موافق رجوع کر لو گے۔

محمد حسین: میں ہرگز نہیں کرونگا۔

خاکسار: یہ اس وقت کی بات ہے، اوس وقت آپ کو ندامت ہوگی کہ میرے دعوے کیا تھے۔ آپ کے اس رجوع کی خبر کی وجہ سے آپ پر بہت رحم آتا ہے اور ہم منتظر ہیں کہ آپ کی اس حالت کو بھی دیکھ لیں۔ (اخبار الحکم قادیان ۳۰ نومبر ۱۹۰۵ء ص۔۴۔۵)

(یعقوب علی جو مرزا صاحب کے سرکاری آرگن کے اڈیٹر تھے، کس دعوی سے کہہ رہے ہیں کہ مرزا صاحب کی پیش گوئی پوری ہوگی اور محمد حسین مرزائی ہو جائیں گے اور اپنے مخالفانہ طرز عمل پر شرمندہ ہوں گے۔ ادھر محمد حسین کہہ رہے ہیں کہ وہ مرزائی نہیں ہوں گے انشاء اللہ۔ اب دیکھئے کہ یعقوب علی کا دعوی اور مرزا صاحب کی پیش گوئی پوری، کہ محمد حسین مرزائی ہو جائے گا، ہوئی یا محمد حسین کی پیش گوئی کہ، وہ انشاء اللہ حالت اسلام میں زندگی بھر رہیں گے اور اسی حالت میں مریں گے، پوری ہوئی۔ بہاء)

}اڈیٹر الحکم بتاتے ہیں کہ ۱۷ نومبر کو:

مولوی محمد حسین کے رجوع کے متعلق ذکر کیا گیا کہ جو کچھ ہماری تصانیف میں اس کے متعلق لکھا گیا ہے وہ یادگار رہے گی۔ آنحضرت (مرزا) نے فرمایا کہ یہ سب کچھ اسکے گناہوں کا کفارہ ہو جاوے گا۔ (اخبار الحکم قادیان ۲۴ نومبر ۱۹۰۲ء ص ۳)

(اس اقتباس میں بھی مرزا کی اس پیش گوئی کا اعادہ کیا جا رہا ہے کہ محمد حسین بٹالوی مرزائی ہو جائیں گے۔ مولانا ۱۹۲۰ء میں فوت ہو گئے اور سبھی جانتے ہیں کہ وہ بحمد اللہ مسلمان کی حیثیت میں فوت ہوئے اور آخر دم تک مرزائیت کے خلاف برسرپیکار رہے۔ یوں مرزا صاحب کی پیش گوئی جھوٹی ثابت ہوئی۔ بہاء)

} گھڑی کی گم شدگی

مرزا صاحب نے ۲۸ مئی ۱۹۰۵ء کو فرمایا:

شیخ رحمت اللہ صاحب کی ایک گھڑی میرے پاس ہے اور ایک ایسی چیز جیسے ترازو کے دو پلڑے ہوتے ہیں... میں ایک ڈولی میں بیٹھا ہوا ہوں۔ پھر کسی نے میاں شریف احمد کو اس میں بٹھا دیا اور اس کو چکر دینا شروع کیا۔ اتنے میں گھڑی گر گئی اور اس جگہ قریب ہی گری ہے۔ میں کہتا ہوں اس کو تلاش کرو ایسا نہ ہو کہ محمد حسین نالش کر دے۔ فرمایا کہ خیال گذرتا ہے کہ شاید گھڑی سے مراد وہ ساعت ہے جو زلزلہ کی ساعت ہے جو معلوم نہیں واللہ اعلم اور وہ رحمت کی ساعت ہے یعنی یہ ساعت ہمارے واسطے رحمت الٰہی کا موجب ہو گی۔ (اخبار الحکم قادیان ۳۱ مئی ۱۹۰۵ء ص ۱)

(اس اقتباس سے معلوم ہوتا ہے کہ مرزا صاحب، مولانا بٹالوی سے کس قدر خائف رہتے تھے۔ بہاء)

## محمد حسین کا رجوع

اڈیٹر الحکم بتاتے ہیں کہ یکم اگست ۱۹۰۵ء کو مرزا صاحب کی مجلس میں:

مولوی محمد حسین صاحب بٹالوی کے ایک خط کا ذکر ہوا جو انہوں نے منشی حسین بخش تحصیلدار پنڈی گھیپ حال رخصتی قادیان کے نام لکھا تھا۔ (مرزا صاحب نے) فرمایا معلوم نہیں وہ کون سی بدی تھی جس نے اس کو اس سلسلہ کی شناخت سے محروم رکھا۔ تاہم جب تک وہ زندہ ہے ہم اس پیش گوئی کی تاویل نہیں کرتے جو اس کے متعلق ہے کہ وہ آخر رجوع کرے گا۔ میں جانتا ہوں کہ اوائل میں وہ بڑا اخلاص ظاہر کرتا تھا۔ بٹالہ کے سٹیشن پر خود اس نے حامد علی سے لوٹا لے کر مجھے وضو کرایا اور جب میں اٹھتا تھا تو میرا جوتا اٹھا کر آگے رکھ دیتا تھا۔ اس میں دوسرے مولویوں کی نسبت ایک بات تو ہے وہ یہ کہ جب یہ کسی بات کو مان لے تو دلیری کے ساتھ اس کا اعلان کر سکتا ہے۔

(الحکم ۱۰۔ اگست ۱۹۰۵ء ص ۲)

(اس بات سے معلوم ہوتا ہے کہ مرزا صاحب کا خیال تھا کہ محمد حسین یا تو ان کی زندگی میں مرزائی ہو جائے گا یا ان کی زندگی میں مر جائے گا۔ اور جب وہ مر جائے گا بغیر مرزائی ہوئے، تو پھر ہم اس پیش گوئی کی کوئی تاویل کریں گے۔ مولوی صاحب ۱۹۲۰ء میں فوت ہوئے، اور مرزا صاحب کے بیان بالا سے واضح ہوتا ہے کہ مرزا صاحب کا خیال تھا کہ وہ کم از کم ۱۹۲۰ء تک زندہ رہیں گے اور اسکی موت کے بعد اسکے رجوع سے متعلق پیش گوئی کی تاویل کریں گے۔

اور دوسری طرف مرزا صاحب قبل موت کہا کرتے تھے کہ ہم اپنا کام پورا کر چکے ہیں، لیکن حقیقت

یہ ہے محمد حسین کے متعلق پیش گوئی کو پورا ہوتے دیکھنا انہیں نصیب ہوا نہ ہی انہیں پیش گوئی کی تاویل کرنے کا موقع ملا۔ بہاء)

} مرزا صاحب کا سفر دہلی:

اڈیٹر الحکم بتاتے ہیں کہ مرزا صاحب:

۲۳۔اکتوبر ۱۹۰۵ء ...کو دہلی پہنچے ...۲۹۔اکتوبر کو حضرت شاہ نظام الدین محبوب الٰہی قدس اللہ سرہ کے مزار پر گئے اور فاتحہ پڑھی۔ دہلی کے لوگ علی العموم آتے ہیں۔ اس وقت تک کوئی شوخی اور شرارت ظاہر نہیں ہوئی جس سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ دہلی ہی بدل گئی ہے جو ۱۸۹۱ء میں تھی جب اعلیٰ حضرت پہلے تشریف لائے تھے۔ ...عام لوگوں میں اس وقت دلچسپی پیدا ہو رہی ہے ابھی پورے طور پر کہہ نہیں سکتے کہ کیا اثر اور نتیجہ ہو مولوی ابوسعید محمد حسین صاحب بٹالوی بھی آرہ جاتے ہوئے یہاں اترے اور بعض مولویوں کو کچھ سبق دے کر رخصت ہوئے۔ (اخبار الحکم قادیان ۳۱۔اکتوبر ۱۹۰۵ء ص ۲)

(اس اقتباس سے معلوم ہوتا کہ مولانا بٹالوی کس شد و مد سے مرزا صاحب کا تعاقب کیا کرتے تھے۔ ۱۸۹۱ء میں جب مرزا صاحب دہلی تشریف لے گئے تھے اس وقت مولانا ان کے تعاقب میں دہلی جا پہنچے تھے، اور مرزا صاحب کو اس قدر زچ کر دیا تھا کہ انہوں نے یہاں تک فرما دیا کہ محمد حسین سے مباحثہ کرنا تو درکنار میں کسی ایسی مجلس میں کسی اور سے بھی مباحثہ نہیں کروں گا جہاں سامعین و حاضرین میں بھی محمد حسین موجود ہوں۔ اور جب مرزا صاحب ۱۹۰۵ء میں دہلی تشریف لے گئے تو مولانا اس وقت بھی ان کے تعاقب میں دہلی جا پہنچے۔ بہاء)

} ڈائری ۱۷۔اپریل ۱۹۰۲ء

مرزا صاحب کے ڈائری نویس نے لکھا ہے:

فرمایا (مرزا صاحب نے) دو دفعہ ہم نے رؤیا میں دیکھا کہ بہت سے ہندو ہمارے آگے سجدہ کرنے کی طرف جھکتے ہیں اور کہتے ہیں کہ یہ اوتار ہیں اور کرشن ہیں اور ہمارے آگے نذریں دیتے ہیں اور ایک دفعہ الہام ہوا ہے کرشن رودر گوپال تیری مہما ہو تیری استتی گیتا میں موجود ہے۔ لفظ رودر کے معنی نذیر اور گوپال کے معنی بشیر کے ہیں ...فرمایا: ابوجہل اس امت کا فرعون تھا کیونکہ اس نے بھی نبی کریم کی چند دن پرورش کی تھی جیسا کہ فرعون مصری نے حضرت موسیٰ کی پرورش کی تھی اور ایسا ہی مولوی محمد حسین صاحب نے ابتداء میں براہین پر ریویو لکھ کر ہمارے سلسلہ کی چند یوم پرورش کی

سفر نامہ دہلی از اڈیٹر الحکم میں لکھا ہے:

(مرزا صاحب کہتے ہیں): عرصہ تخمیناً اٹھارہ برس کا ہوا ہے کہ میں نے خدا تعالی سے الہام پا کر چند آدمیوں کو ہندوؤں اور مسلمانوں میں سے اس بات کی خبر دی کہ خدا نے مجھے مخاطب کر کے فرمایا ہے کہ انّا نبشّرک بغلام حسین یعنی ہم تجھے ایک حسین لڑکے کے عطا کرنے کی خوشخبری دیتے ہیں۔ میں نے یہ الہام ایک شخص حافظ نور احمد امرتسری کو سنایا جو اب تک زندہ ہے اور بباعث میرے دعوی مسیحیت کے مخالفوں میں سے ہے اور نیز یہی الہام شیخ حامد علی کو جو میرے پاس رہتا تھا سنایا، اور دو ہندوؤں کو جو آمد و رفت رکھتے تھے یعنی شرم پت اور ملا وامل ساکنان قادیان کو بھی سنایا، اور لوگوں نے اس الہام سے تعجب کیا کیونکہ میری پہلی بیوی کو عرصہ ۲۰ سال سے اولاد ہونی موقوف ہو چکی تھی اور دوسری کوئی بیوی نہ تھی۔ لیکن حافظ نور احمد نے کہا کہ خدا کی قدرت سے کیا تعجب ہے کہ وہ لڑکا دے۔ اس سے تقریباً تین برس کے بعد جیسا کہ ابھی لکھتا ہوں دہلی میں میری شادی ہوئی اور خدا نے وہ لڑکا بھی دیا اور تین اور عطا کئے۔...

تخمیناً اٹھارہ برس کے قریب عرصہ گذرا ہے کہ مجھے کسی تقریب سے مولوی محمد حسین بٹالوی اڈیٹر رسالہ اشاعۃ السنہ کے مکان پر جانے کا اتفاق ہوا اس نے مجھ سے دریافت کیا کہ آج کل کوئی الہام ہوا ہے؟ میں نے اس کو یہ الہام سنایا جس میں کئی دفعہ اپنے مخالفوں کو سنا چکا تھا اور وہ یہ ہے بکر و ثیب۔ جس کے یہ معنی ان کے آگے اور نیز ہر ایک کے آگے میں نے ظاہر کئے کہ خدا کا ارادہ ہے کہ وہ دو عورتیں میرے نکاح میں لائے گا ایک بکر ہوگی اور دوسری بیوہ۔ چنانچہ یہ الہام جو بکر کے متعلق تھا پورا ہو گیا اور اس وقت بفضلہٖ تعالی چار پسر اس بیوی سے موجود ہیں اور بیوہ کے الہام کی انتظار ہے۔

.. تخمیناً سولہ برس کا عرصہ گذرا ہے کہ میں نے شیخ حامد علی اور لالہ شرم پت کھتری ساکن قادیان اور لالہ ملا وامل کھتری ساکن قادیان اور جان محمد ساکن قادیان اور بہت سے اور لوگوں کو یہ خبر دی تھی کہ خدا نے اپنے الہام سے مجھے اطلاع دی ہے کہ ایک شریف خاندان میں وہ میری شادی کرے گا اور وہ قوم کے سید ہوں گے اور اس بیوی کو خدا مبارک کرے گا اور اس سے اولاد ہوگی۔ یہ خواب ان ایام میں آئی تھی کہ جب میں بعض اعراض اور امراض کی وجہ سے بہت ہی ضعیف اور کمزور تھا بلکہ قریب ہی وہ زمانہ

گذر چکا تھا جب کہ مجھے دق کی بیماری ہوگئی تھی..

یہ الہام ہوا تھا ہر چہ باید نوعروسے را ہمہ سامان کنم ۔یعنی اس شادی میں تجھے کچھ فکر نہیں کرنا چاہیے...

ایک ابتلاءاس شادی کے وقت یہ پیش آیا کہ بباعث اس کے کہ میرا دل اور دماغ سخت کمزور تھا اور میں بہت سے امراض کا نشانہ رہ چکا تھا اور دو مرضیں یعنی ذیابیطس اور درد سر مع دوران سر قدیم سے میرے شامل حال تھیں جن کے ساتھ بعض اوقات تشنج قلب بھی تھا اس لئے میری حالت مردمی کالعدم تھی اور پیرانہ سالی کے رنگ میں تھی ۔اس لئے میری اس شادی پر میرے بعض دوستوں نے افسوس کیا اور ایک خط جس کو میں نے اپنی جماعت کے بہت سے معزز لوگوں کو دکھلایا ہے جیسے اخویم مولوی نور الدین اور اخویم مولوی برہان الدین وغیرہ ،مولوی محمد حسین اڈیٹر اشاعۃ السنہ نے ہم دردی کی راہ سے میرے پاس بھیجا کہ آپ نے شادی کی ہے اور مجھے حکیم محمد شریف کی زبانی معلوم ہوا ہے کہ آپ بباعث سخت کمزوری کے اس لائق نہ تھے ۔اگر یہ امر آپ کی روحانی قوت سے تعلق رکھتا ہے تو میں اعتراض نہیں کرسکتا کیونکہ میں اولیاء اللہ کے خوارق اور روحانی قوتوں کا منکر نہیں ،ورنہ ایک بڑے فکر کی بات ہے ایسا نہ ہو کہ کوئی ابتلاء پیش آوے.....

غرض اس ابتلاء کے وقت میں نے جناب الہی میں دعا کی اور مجھے اس نے دفع مرض کے لئے اپنے الہام کے ذریعہ سے دوائیں بتلائیں اور میں نے کشفی طور پر دیکھا کہ ایک فرشتہ دوائیں میرے منہ میں ڈال رہا ہے چنانچہ وہ دوا میں نے تیار کی اور اس میں خدا نے اس قدر برکت ڈال دی کہ میں نے دلی یقین سے معلوم کیا کہ وہ پرصحت طاقت جو ایک پورے تندرست انسان کو دنیا میں مل سکتی وہ مجھے دی اور چار لڑکے مجھے عطا کئے... میں اس زمانہ میں اپنی کمزوی کی وجہ سے ایک بچہ کی طرح تھا اور پھر اپنے تیئں خداداد طاقت میں پچاس مرد کے قائم مقام دیکھا..

قریباً اٹھارہ برس سے ایک یہ پیش گوئی ہے الحمد للہ الذی جعل لکم الصھر و النسب ۔ترجمہ۔وہ خدا سچا ہے جس نے تمہارا دامادی کا تعلق ایک شریف قوم سے جو سید تھے کیا اور خود تمہارے نسب کو شریف بنایا جو فارسی خاندان اور سادات

سے معجون مرکب ہے

..دہلی میں ایک شریف اورمشہور خاندان سیادت میں میری شادی ہوگئی اور یہ خاندان خواجہ میر درد کی لڑکی کی اولاد میں سے ہے جو مشاہیرا کابر سادات دہلی میں سے ہیں...

یہ عجیب اتفاق ہے کہ جس طرح سادات کی دادی کا نام شہر بانو تھا اسی طرح میری یہ بیوی جو آئندہ خاندان کی ماں ہوگی اس کا نام نصرت جہان ہے یہ تفاول کے طور اس بات کی طرف اشارہ معلوم ہوتا ہے کہ خدا نے تمام جہانوں کی مدد کے لئے میرے آئندہ خاندان کی بنیاد ڈالی ہے..

میں اپنے خاندان کی نسبت کئی دفعہ لکھ چکا ہوں کہ وہ ایک شاہی خاندان ہے اور بنی فارس اور بنی فاطمہ کے خون سے ایک معجون مرکب ہے یا شہرت عام کے لحاظ سے یوں کہو کہ وہ خاندان مغلیہ اور خاندان سادات سے ایک ترکیب یافتہ خاندان ہے مگر میں اس پر ایمان رکھتا ہوں کہ ہمارے خاندان کی ترکیب بنی فارس اور بنی فاطمہ سے ہے کیونکہ اسی پر الہام الٰہی نے تواتر کے ساتھ مجھے یقین دلایا ہے اور گواہی دی ہے

(سفرنامہ دہلی ۔اخبار الحکم ۲۴ نومبر ۱۹۰۵ء ص ۴)

(الہام نے مرزا صاحب کو بتایا ہے کہ تم خاندان مغلیہ سے نہیں ہو، اس لئے تمہارا مرزا اور مغل ہونے کا دعوی غلط ہے۔ اس کے باوجود مرزا صاحب ساری عمر اپنے نام کے ساتھ سبھی تحریروں میں مرزا لکھتے رہے، اور الہام کی نافرمانی کرتے رہے۔

مرزا امام دین بھی اسی خاندان سے تھا جسے مرزا صاحب بنی فاطمہ اور بنی فارس کے خون سے مرکب کہتے ہیں، مرزا نظام الدین بھی اسی خاندان سے تھا، محمدی بیگم بھی اسی خاندان سے تھی، احمد بیگ بھی اسی معجون مرکب خاندان سے تھا۔ مرزا فضل احمد بھی اسی خاندان سے تھا جس کا مرزا نے جنازہ بھی نہیں پڑھا اور ظاہر ہے کہ وہ مرزا کے نزدیک جہنمی تھا، احمد بیگ، امام الدین، نظام الدین وغیرہ کی طرح۔اس خاندان میں کتنے جہنمی ہوئے؟ کیا ایسا خاندان بھی قابل فخر ہوسکتا ہے؟ بہاء)

# مرزا قادیانی کا عرصہ حیات

اتنی بات تو قادیانیوں اور مسلمانوں میں مسلمہ ہے کہ مرزا غلام احمد قادیانی ۲۶ مئی 1908ء کو لاہور میں آنجہانی ہوئے تھے لیکن ان کے ایں جہانی ہونیکے ماہ وسال متنازعہ ہیں۔ اس تنازع کی وجہ سے ان کا عرصہ حیات ۷۶ شمسی برس ہونا ثابت کرنے کی کوشش کرتے ہیں۔ ہم اس موضوع پر کچھ گزارشات قبل ازیں کسی جلد کر چکے ہیں۔ تاہم حالیہ دنوں میں الحکم و بدر کی فائلوں کی ورق گردانی کرتے ہوئے اس موضوع پر مزید روایات پڑھنے کو ملی ہیں جن میں خود مرزا صاحب، اور ان کے اہم ترین حواریوں مثل حکیم نور الدین، محمد احسن امروہی، اور عبد الکریم سیالکوٹی کے بیانات شامل ہیں جن کا تجزیہ کرنے سے مرزا صاحب کا عرصہ حیات معلوم کیا جا سکتا ہے۔

یہ روایات ذیل میں درج کی جاتی ہیں جو مرزا صاحب کی زندگی میں ان کے اپنے اخباروں میں شائع ہوئیں، اور اگر غلط ہوتیں تو اشاعت کے بعد مرزا صاحب ان کی تصحیح کرا دیتے۔ ملاحظہ فرمایئے:

} گلاب شاہ مجذوب اور نعمت اللہ ولی کی پیشگوئیوں کا ذکر کر کے مرزا صاحب کہتے ہیں:

.. بہت سے اکابر امت گذرے ہیں جنہوں نے میرے لئے پیش گوئی کی اور پتہ بتایا۔ بعض نے تاریخ پیدائش بھی بتائی، جو چراغ دین ۱۲۶۸ ہے۔

(اخبار بدر قادیان ۱۴۔ یکم جون ۱۹۰۴ء ص ۴)

} اڈیٹر الحکم بتاتے ہیں:

حضرۃ اقدس مرزا نے ایک روز اپنی اور سلسلہ عالیہ کے خاص دوستوں کی زیادتی عمر کے لئے دعا کی تو یہ مبشر الہام ہوا رب زد نی عمری و فی عمر زو جی زیا دۃ خارق العا دۃ یعنی اے میرے رب میری عمر میں اور میرے ساتھی کی عمر میں خارق عادت زیادت فرما۔ (اخبار الحکم قادیان۔ ۱۷، اپریل ۱۹۰۱ء ص ۱۳)

اڈیٹر الحکم نے زو جی میں خواہ مخواہ سلسلہ کے خاص دوست شامل کر لئے ہیں مرزا صاحب نے کسی ایک فرد (واحد) کو اس دعا میں اپنے ساتھ شامل کیا تھا۔

خاص دوستوں کی بات ہوتو سب سے قریبی عبدالکریم تھے جوان کے گھر میں ہی رہتے تھے اورنورالدین وغیرہ تھے۔ عبدالکریم تو اس دعا کے ۴ سال بعد ۴۷ سال کی عمر میں چل بسے، اور حکیم صاحب ۱۳ سال بعد ۷۰ سال سے کم عمر میں چل بسے۔ان کی عمروں میں کیا زیادتی ہوئی اور کیا خارق عادت ہوا؟ اورخود مرزا صاحب اس دعا کے ۷ سات سال بعد چل بسے جب کہ ۸۰ سال عمر کا انہیں الہام تھا، اوراس میں ۱۵ سال اضافے کی دعا پہلے سے موجود تھی، اور میر مردان علی حیدر آبادی نے بھی اپنی عمر میں سے پانچ سال مرزا صاحب کو دے رکھے تھے۔یعنی ۱۰۰ سال کی عمرتو پہلے سے تھی، اب اس میں خارق عادت اضافہ تو یہی ہونا چاہیے کہ اس سو، پچاس، سال مزید شامل کردیئے جائیں۔لیکن ہوا کیا؟ )

} مرزا قادیانی کا خطبہ عیدالفطر۲ فروری ۱۹۰۰ء:

...خدا تعالی کی ہم پر بہت رحمتیں ہیں ازانجملہ ایک یہ ہے کہ اس نے ہم کو جلتے ہوئے تندور سے نکالا۔سکھوں کا زمانہ ایک آتشی تندور تھا اور انگریزوں کا قدم رحمت و برکت کا قدم ہے۔ میں نے سنا ہے کہ جب اول ہی اول انگریز آئے تو ہوشیار پور میں کسی موذن نے اونچی اذان کہی۔ چونکہ ابھی ابتداء تھی اور ہندوؤں اورسکھوں کا خیال تھا کہ یہ بھی اونچی اذان کہنے پر روکیں گے یا ان کی طرح اگر گائے کو کسی سے زخم لگ جاوے تو اس کا ہاتھ کاٹیں گے،اس اونچی اذان کہنے والے موذن کو پکڑ لیا۔ایک بڑا ہجوم ہو گیا اور ڈپٹی کمشنر کے سامنے وہ لایا گیا۔ بڑے بڑے رئیس مہاجن جمع ہوئے اور کہا حضور ہمارے آٹے بھرشٹ ہو گئے، ہمارے برتن ناپاک ہو گئے۔ جب یہ باتیں انگریز کو سنائی گئیں تو اسے بڑا تعجب ہوا کہ کیا بانگ میں ایسی خاصیت ہے کہ کھانے کی چیزیں ناپاک ہو جاتی ہیں؟ اس نے سررشتہ دار سے کہا کہ جب تک تجربہ نہ کرلیا جاوے اس مقدمہ کو نہ کرنا چاہیے۔ چنانچہ اس نے موذن کو حکم دیا کہ تو پھر اسی طرح بانگ دے۔ وہ ڈرا کہ شاید دوسرا جرم ہو۔مگر جب اس کو تسلی دی گئی اس نے اسی قدر زور سے بانگ دی۔ صاحب بہادر نے کہا ہم کو تو اس سے کچھ ضرر نہیں پہنچا۔ سررشتہ دار سے پوچھا کہ تم کو کوئی ضرر پہنچا۔اس نے بھی کہا کہ حقیقت میں کوئی ضرر نہیں۔آخر اس کو چھوڑ دیا اور کہا گیا جاؤ جس طرح چاہو بانگ دو...

ہمارے اس گاؤں میں جہاں ہماری مسجد ہے کارداروں کی جگہ تھی۔ ہمارے بچپن کا زمانہ

تھا لیکن معتبر آدمیوں سے سنا ہے کہ جب انگریزی دخل ہو گیا تو چند روز تک وہی قانون رہا (اذان دینے کا)۔ ایک کاردار آیا ہوا تھا اس کے پاس ایک مسلمان سپاہی تھا۔ وہ مسجد میں آیا اور موذن کو کہا کہ بانگ دے۔ اس نے گنگنا کر اذان دی۔ سپاہی نے کہا کیا تم اسی طرح پر بانگ دیتے ہو؟ موذن نے کہا ہاں اسی طرح دیتے ہیں۔ سپاہی نے کہا نہیں کوٹھے پر چڑھ کر اونچی آواز سے اذان دے۔ اور جس قدر زور سے ممکن ہے دے۔ وہ ڈرا، آخر اس نے زور سے بانگ دی۔ تمام ہندو اکٹھے ہو گئے اور ملا کو پکڑ لیا۔ وہ بیچارا بہت ڈرا اور گھبرایا کہ کاردار مجھے پھانسی دیدے گا۔ سپاہی نے کہا کہ میں تیرے ساتھ ہوں۔ آخر سنگ دل چھری مار برہمن اس کو پکڑ کر کاردار کے پاس لے گئے اور کہا کہ مہاراج اس نے ہم کو بھرشٹ کر دیا۔ کاردار تو جانتا تھا کہ سلطنت تبدیل ہو گئی ہے اور اب وہ سکھا شاہی نہیں رہی، مگر ذرا دبی زبان سے پوچھا کہ تو نے اونچی آواز میں کیوں بانگ دی؟ سپاہی نے آگے بڑھ کر کہا کہ اس نے نہیں میں نے بانگ دی۔ کاردار نے کہا کم بختو! کیوں شور ڈالتے ہو، لاہور میں تو اب کھلے طور سے گائے ذبح ہوتی ہے تم ایک اذان کو روتے ہو جاؤ چپکے ہو کر بیٹھ رہو (الحکم ۱۰ فروری ۱۹۰۰ء ص ۶)

(اس واقعہ سے مرزا اور اس کے باپ کے اثر ورسوخ کا بھی پتہ چلتا ہے، کہ ہندوانہیں قادیان میں بلند آواز سے اذان نہیں دینے دیتے تھے حالانکہ یہ لوگ اپنے آپ کو قادیان اور نواحی گاؤں کا مالک اور رئیس قادیان سمجھتے اور کہتے تھے۔

نیز مرزا بشیر احمد قادیانی بتاتے ہیں: آخری عمر میں دادا (مرزا غلام مرتضی) صاحب نے ایک مسجد تعمیر کر وانے کا ارادہ کیا، اور اس کیلئے موجودہ بڑی مسجد (مسجد اقصی قادیان) کی جگہ کو پسند کیا۔ اس جگہ سکھ کار داروں کی حویلی تھی۔ جب یہ جگہ نیلام ہونے لگی تو دادا نے اسکی بولی دی (سیرۃ المہدی جلد اول روایت نمبر ۲۳۲) اغلباً یہی وہ جگہ ہے جہاں بیٹھ کر ۱۸۵۷ء کے گردو پیش انگریزوں نے وہ فوجی بھرتی کی یا کرائی ہوگی جس کے متعلق مرزا صاحب کہتے ہیں کہ میرے باپ نے پچاس سوار اور گھوڑے وغیرہ انگریزوں کو دیئے تھے۔ اور اس واقعہ سے مرزا کی عمر کا بھی اندازہ ہوتا ہے کہ سکھوں کی عملداری ختم ہونے کے بعد انگریزوں کی عملداری شروع ہونے کے وقت مرزا صاحب ایک کم عمر بچے تھے)

{ مولوی عبد الکریم سیالکوٹی اپنی ایک چٹھی میں لکھتے ہیں:

...اور اللہ تعالی نے یہ بھی آپ ﷺ کو دکھایا کہ اس (مسیح موعود) کی بعثت کے وقت

سے آخر تک دو زرد چادریں اس کے زیب تن رہیں گی، یعنی ایک بیماری اس کے اوپر کے حصہ میں ہوگی اور ایک نیچے کے حصہ میں۔

اس امر کے معلوم کرنے سے ضروری ہے کہ کام کی بزرگی اور مصروفیت کی شدت نے آپ ﷺ کے قلب مبارک میں ترحم اور تعجب کو تحریک دی ہو اور آنحضرت ﷺ کے دل میں گذرا ہو کہ ایک طرف تو اس (مسیح موعود) کا یہ کام ہوگا کہ وہ اس دجال ستم گر سے قتال کرے گا جس کے تصور سے آپ ﷺ کا رنگ زرد ہو ہو جاتا تھا، اور باایں ہمہ دو بیماریاں اور بڑی بھاری بیماریاں بھی اس (مسیح) کے لازم حال رہیں گی، تو اس صورت میں اتنا بڑا کام کیونکر چلے گا۔

معلوم ہوتا کہ آپ ﷺ کی تسلیت خاطر اور تثبیت قلب کے لئے جہاں خداوند کریم نے آپ ﷺ کو مسیح موعود کی نسبت بڑی بڑی بشارتیں دیں جن کی بنا پر آپ نے کبھی اس کے حق میں فرمایا کہ وہ بعثت کے بعد ۴۰ سال تک اپنا کام کرے گا یعنی اس کی عمر لمبی کی جائے گی اور کاروائی کے لئے وسیع موقع دیا جائے گا..(الحکم ۷ استمبر ۱۹۰۱ء ص ۵۔۶)

(یاد رہے کہ مرزا صاحب نے دعوی مسیحیت ۱۸۹۱ء میں کیا اور اس کے سترہ، اٹھارہ سال بعد مئی ۱۹۰۸ء میں وہ چل بسے۔ جب کہ مولوی عبدالکریم کے بیان کے مطابق مرزا صاحب اگر مسیح موعود ہوتے تو انہیں ۱۸۹۱ء سے ۱۹۳۱ء تک زندہ رہنا تھا۔ بہاء)

} مرزا صاحب کہتے ہیں:

خدا تعالی بہتر جانتا ہے کہ مجھے کبھی اولاد کی خواہش نہیں ہوئی تھی حالانکہ خدا تعالی نے پندرہ یا سولہ برس کی عمر کے درمیان ہی اولاد دے دی تھی یہ سلطان احمد اور فضل احمد قریباً اسی عمر میں پیدا ہو گئے تھے۔ (اخبار الحکم قادیان ۲۴ ستمبر ۱۹۰۱ء ص ۱۱)

} مرزا صاحب نے ۳۰۔ اکتوبر ۱۹۰۱ء کو بعد نماز مغرب مسجد مبارک قادیان میں مریدوں کو خطاب کرتے ہوئے فرمایا:

.... اس طرز کے اختیار کرنے سے مدعا یہ ہے کہ مسیح کی خدائی باطل کی جاوے۔ یہ اعتقاد ظلم عظیم ہے، اور مجھے تو خدا کی قدرت ہے کہ شروع سے جب کہ ابھی میں طالب علم ہی تھا اس کی تردید کا ایک جوش خدا نے دیا تھا۔ گویا میری سرشت میں یہ بات رکھ دی تھی۔ چنانچہ جب پادری فنڈر صاحب نے اپنی کتابیں شائع کیں تو ۱۸۵۹ء یا ۱۸۶۰ء

کا ذکر ہے کہ میں مولوی گل علی شاہ صاحب کے پاس جو ہمارے والد صاحب نے خاص ہمارے لئے استاد رکھے ہوئے تھے، پڑھا کرتا تھا۔ اور اس وقت میری عمر سولہ سترہ برس کی ہوگی تو اس کی میزان الحق دیکھنے میں آئی۔ ایک ہندو نے جو میرا ہم مکتب تھا اس کی فارسی کو دیکھ کر اس کی بڑی تعریف کی۔ میں نے اس کو بہت ملزم کیا اور بتایا کہ اس کتاب میں بجز نجاست کے اور کچھ نہیں تو نری زبان چلاتا ہے۔ اس وقت سے خدا نے اس جوش میں ترقی کی ہے اور میرے رگ وریشہ میں یہ بات پڑی ہوئی ہے کہ اس افتراء کے پتلے (مسیح کی خدائی کا عقیدہ) کو تباہ کیا جائے۔ اور خدا تعالی جانتا ہے کہ آج کل جو نمازیں جمع کی جاتی ہیں اور رسول اللہ ﷺ نے پہلے سے فرمایا تھا کہ اس کیلئے نمازیں جمع کی جاویں گی تو یہ عظیم الشان پیش گوئی پوری ہو رہی ہے۔ میرا تو یہ حال ہے کہ باوجود اس کے کہ دو بیماریوں میں ہمیشہ مبتلا رہتا ہوں پھر بھی آج کل میری مصروفیت کا یہ حال ہے کہ رات کو مکان کے دروازے بند کر کے بڑی بڑی رات تک بیٹھا اس کام کو کرتا رہتا ہوں حالانکہ زیادہ جاگنے سے مراق کی بیماری ترقی کرتی ہے اور دوران سر کا دورہ تیز ہو جاتا ہے مگر میں اس بات کی پرواہ نہیں کرتا اور اس کام کو کئے جاتا ہوں۔

چونکہ دن چھوٹے ہوتے ہیں اور مجھے معلوم بھی نہیں ہوتا کہ وہ دن کدھر جاتا ہے اسی وقت خبر ہوتی ہے جب شام کی نماز کیلئے وضو کرنے کے واسطے لوٹا رکھ دیا جاتا ہے اس وقت مجھے افسوس ہوتا ہے کہ کاش اتنا دن اور ہوتا۔

حالانکہ مجھے اسہال کی بیماری ہے اور ہر روز کئی کئی دست آتے ہیں مگر جب پاخانہ کی حاجت بھی ہوتی ہے تو مجھے رنج ہی ہوتا کہ ابھی کیوں حاجت ہوئی اور ایسا ہی روٹی کے لئے جب کئی مرتبہ کہتے ہیں تو بڑا جبر کر کے جلد جلد چند لقمے کھا لیتا ہوں۔

(اخبار الحکم قادیان ۳۱۔ اکتوبر ۱۹۰۱ء ص ۶)

(مرزا صاحب کے اس بیان سے ایک تو یہ ظاہر ہوا کہ مرزا صاحب ایک دنیاوی استاد کے شاگرد تھے، دوسرا یہ کہ ایک ہندو بھی ان کا ہم مکتب تھا۔ تیسرا یہ کہ ۱۸۵۹ء، ۱۸۶۰ء میں ان کی عمر سولہ سترہ سال کی تھی، یعنی انکی ولادت ۱۸۴۴ء کے گردو پیش ہوئی، اور ۱۹۰۸ء میں ان کی وفات ہوئی تو اس وقت ان کی عمر چونسٹھ یا پینسٹھ برس ہوتی ہے۔ چوتھے یہ کہ مرزا صاحب کو مراق کی بیماری تھی۔، پانچواں یہ کہ آپ کو اسہال کی بیماری بھی لاحق رہتی تھی اور روزانہ کئی کئی دست آتے تھے۔ نیز آپ کو دوران سر کی بیماری تھی۔ بہاء)..

} مرزا غلام احمد صاحب فرماتے ہیں:

میں سولہ سترہ برس کی عمر سے عیسائیوں کی کتابیں پڑھتا ہوں اور ان کے اعتراضوں پر غور کرتا رہا ہوں میں نے اپنی جگہ ان اعتراضوں کو جمع کیا ہے جو عیسائی آنحضرت ﷺ پر کرتے ہیں ان کی تعداد تین ہزار کے قریب پہنچی ہوئی ہے ..جیسا کہ میں نے ابھی کہا ہے سولہ یا سترہ برس برس کی عمر سے عیسائیوں کی کتابیں پڑھتا رہا ہوں مگر ایک طرفۃ العین کے لئے بھی ان اعتراضوں نے میرے دل کو مذبذب نہیں کیا۔

(اخبار الحکم قادیان ۳۰۔اپریل ۱۹۰۱ء ص۲)

(مرزا صاحب کا یہ بیان بھی بیان بالا کی بازگشت ہے کہ جب وہ سولہ برس کے تھے، اور گل علی شاہ سے پڑھتے تھے، تو انہوں نے پادری فنڈر کی کتاب پڑھی۔ وغیرہ۔ اس بیان سے بھی مرزا صاحب کے عرصہ حیات کے بارے میں مذکورہ بالا نتیجہ ہی نکلتا ہے۔ بہاء)

} الحکم میں کسی قادیانی کا ایک طویل مضمون شائع ہوا جس میں بتایا گیا ہے:

....آریوں نے بھی اسلام پر پیش دستی کر کے حملے کئے ہیں چنانچہ سب سے پہلے ۱۸۶۶ء میں اندرمن مراد آبادی نے جب ہمارے سید مولا امام حضرت مسیح موعود کی عمر کوئی بیس سال سے بھی کم ہوگی، پاداش اسلام، نام ایک گندی سے گندی کتاب شائع کر کے مسلمانوں کو ستایا۔ (اخبار الحکم قادیان ۲۱ فروری ۱۹۰۲ء ص۱۲)

(اس بیان سے معلوم ہوتا ہے کہ ۱۸۶۶ء میں مرزا صاحب کی عمر بیس سال سے کم تھی۔ اس کا مطلب یہ ہوا کہ ان کی ولادت ۱۸۴۶ء کے گردو پیش کی ہے۔ اس حساب سے ان کی موت کے وقت ۱۹۰۸ء میں ان کا عرصہ حیات تقریباً باسٹھ برس ہوتا ہے۔ بہاء)

} ستمبر ۱۹۰۲ء میں ایک مرتبہ مرزا صاحب نے فرمایا:

ثمانین حولاً کی پیش گوئی ہے۔ اس پیش گوئی پر ایک زمانہ گذر گیا۔ کوئی شخص ایک دم کے لئے بھی نہیں کہہ سکتا کہ میں زندہ رہونگا لیکن ایک خاص تعداد سالوں کی خبر دے دینا کیا یہ انسانی طاقت کا کام اور پھر میرے جیسے آدمی کے لئے جس کو دو بیماریاں لگی ہوئی ہیں باوجود ان بیماریوں اور ضعفوں کے خدا تعالی کا یہ وعدہ دینا کہ تیری اسّی (۸۰) برس کے قریب عمر ہوگی کیسا عجیب ہے۔ اور حقیقت میں خدا ہی کی طرف سے اس قسم کی خبر ہوسکتی ہے ورنہ عاجز انسان کچھ نہیں کہہ سکتا۔ یہ پیشگوئی بھی پوری شدہ ہی سمجھ

لیں کیونکہ بہت عرصہ اس پر گذر گیا ہے اور میری عمر اب ساٹھ سے متجاوز ہو چکی ہے۔

(اخبار الحکم قادیان ۱۰ستمبر۱۹۰۲ء ص ۵)

( } یہاں ثما نین یعنی اسی ،۸۰ برس کا ذکر ہے، پانچ چھ کم یا زیادہ کا نہیں، اور کم یا زیادہ کی صورت میں خاص تعداد بھی باقی نہیں رہتی۔

} ( مرزا صاحب کو دو نہیں بے شمار بیماریاں تھیں، پیشاب، دوران سر، خفقان قلب کی، اسہال کی، مراق کی، بازو کی ہڈی ٹوٹی ہوئی تھیں ایک آنکھ بند رہتی تھی وغیرہ، لیکن وہ صرف دو کا ذکر، ۔ دو زرد چادروں کی مناسبت سے کرتے تھے۔ جو آنحضرت ﷺ نے فرمایا ہے کہ مسیح علیہ السلام جب آسمان سے نازل ہوں گے تو فرشتوں کے پروں پر ہاتھ رکھے ہوئے ہوں گے اور ممصرتین ان پر ہوں گی۔ جن کا ترجمہ دو زرد چادریں کیا جاتا ہے۔ مرزا صاحب چونکہ آسمان سے تو آئے نہ تھے لیکن چادروں کا انہیں فکر تھا جو ان کے پاس نہ تھیں، اس لئے انہوں نے اپنی دو کہنہ امراض کو چادریں قرار دے دیا، اور وہ کثرت پیشاب اور دوران سر کی بیماریاں تھیں۔

ممصرتین ایسی چادریں ہوتی ہیں جن میں ہلکی سی زردی ہو۔ اگر مرزا صاحب اپنی ان بیماریوں کو ممصرتین قرار دینا چاہتے تھے تو یہ بھی ہلکی بیماریاں ہونی چاہییں تھیں۔ لیکن مرزا صاحب کے سوانحی حالات سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ ہلکی نہیں تھیں بلکہ انتہائی شدید تھیں جیسا کہ وہ خود کہتے ہیں کہ دن میں سو سو مرتبہ پیش آتا ہے۔ سو مرتبہ دن رات میں پیشاب کا آنا تسلیم کیا جائے تو ہر ۱۵ منٹ بعد انہیں بیت الخلاء جانا پڑتا ہوگا۔ نہیں بلکہ ہر ۱۰ منٹ بعد، کیونکہ بیت الخلاء جانے، پیشاب کرنے، استنجا کرنے، پھر واپس آنے میں بھی تو چار پانچ منٹ تو لگتے ہی ہوں گے، اور واپس آتے ہی لنگوٹ ڈھیلا کر کے پھر سے بیت الخلاء کیلئے پابہ رکاب ہو جاتے ہوں گے۔ اس سے بڑی بیماری، عذاب، تکلیف، مصیبت ہوسکتی ہے جس میں یہ مسیح الزمان مبتلا تھے۔

}ستمبر۱۹۰۲ء میں مرزا صاحب بتاتے ہیں کہ ان کی عمر ساٹھ سال سے متجاوز ہوگئی ہے۔ مئی ۱۹۰۸ء موت کے وقت اس حساب سے ان کی عمر ۶۸ سال ہوتی ہے اور ان کا سال ولادت ۱۸۴۰ء بنتا ہے۔

}مرزا صاحب کہتے ہیں کہ ان کی عمر ۸۰ برس کے قریب ہونے کا وعدہ ہے۔ جو ظاہر ہے کہ پورا نہیں ہوا۔ اگر یہ خدائی وعدہ ہوتا تو ضرور پورا ہوتا، اور چونکہ پورا نہیں ہوا اس لئے ثابت ہوا کہ وعدہ خدائی نہیں تھا اور جس نے مرزا صاحب سے یہ وعدہ کیا تھا وہ خدا نہیں کوئی اور تھا۔ بہاء)

} مرزا غلام احمد اپنے مرید حکیم نورالدین کو لکھتے ہیں:

بخدمت اخویم مخدوم ومکرم مولوی حکیم نورالدین صاحب ....عنایت نامہ پہنچا اور کئی بار میں نے اس کوغور سے پڑھا۔ جب میں آپ کی ان تکلیفوں کو دیکھتا ہوں اور دوسری طرف اللہ تعالی کی ان کریمانہ قدرت کو جن کو میں نے بذات خود آزمایا ہے اور میرے پر وارد ہوچکی ہیں تو مجھے بالکل اضطراب نہیں ہوتا..

جس قدرضعف دماغ کے عارضے میں یہ عاجز مبتلا ہے مجھے یقین نہیں کہ آپ کو ایسا ہی عارضہ ہو۔جب میں نے نئی شادی کی تھی تو مدت تک مجھے یہی یقین رہا کہ میں نامرد ہوں آخر میں نے صبر کیا اور دعا کرتا رہا تو اللہ جل شانہ نے اس دعا کو قبول فرمایا۔ضعف قلب تو اب بھی مجھے اس قدر ہے کہ میں بیان ہی نہیں کرسکتا۔..

خاکسار غلام احمد از قادیان ۲۲ جنوری ۱۸۸۷ء (الحکم ۱۷۔اگست ۱۹۰۳ء ص ۳)

☆ مولوی محمد احسن امروہی ایک مخالف کے خطاب میں لکھتے ہیں:

آپ (مخالف) نے سنین نبوی کا شمار ۱۲۸۸ھ کو ترک کر کے سن نبوۃ سے ہی اعتبار کیا ہے کہ ۱۲۸۸ھ کی جگہ ۱۳۰۰ نبوتی قائم کئے ہیں لہذا مہدی کے لئے بھی ان کی بعثت کا وقت جو نزول انوار الہام کا زمانہ ہے معتبر رکھنا ضروری ہے اور ۱۲۸۸ھ میں جو جو آپ بر عایت ابتدائے بعثت نبی کریم ﷺ کے ۱۲ سال اور زائد کر کے مطابق ۱۳۰۰ نبوت کے گردانتے ہیں یہ ہم کو کچھ مضر نہیں بلکہ مفید ہے ہماری مراد تو یہ ہے کہ روشنی عامہ کا ظہور ۱۲۸۸ھ میں ہوا جو مطابق ۱۳۰۰ نبوت کے آپ کے نزدیک ہے اور ۱۲۸۸ھ مطابق ۱۸۷۱ء کے ہیں اور اس ۱۸۷۱ء میں عمر حضرت اقدس (مرزا) قریب ۳۲ سال کے تھی کیونکہ سنہ پیدائش آپ کا ۱۸۳۹ء ہے اور اسی ۱۲۸۸ھ مطابق ۱۸۷۱ء میں جو آپ کے نزدیک ۱۳۰۰ نبوتی ہوتے ہیں انوار الہام کا نزول شروع ہوگیا تھا دیکھو الہام پیش گوئی نمبر ۲۱ مندرجہ نزول المسیح واقعہ ۱۸۶۸ء کو بھی اور ایسے الہامات کثرت سے ہیں جو ۱۸۷۱ء سے پیشتر ہوئے (یعنی وقت سے پہلے ہوگئے ۔ بہاء) پس ۱۸۷۱ء میں نزول روشنی کا بطریق اولی ثابت ہوا اور اس عمر ۳۱ یا ۳۲ سالہ میں حضرت اقدس کے الہامات ہونے میں یہ سر اور حکمت ہے کہ مشابہت بین المسیح المحمدی و بین المسیح الموسوی ثابت ہوجاوے، کیونکہ مسیح موسوی کا سنہ بعثت بھی یہی ہے۔اور آپ تو صرف حدیث سے ۱۳۰۰ کے بعد کا اشارہ نکالنا چاہتے ہیں لیکن ہم تو قرآن اور حدیث دونوں سے اس

امام آخرالزمان کے نور کے ظہور کا کامل وقت ۱۳۰۰ھ کے بعد آپ کو بتائے دیتے ہیں قرآن مجید میں تو وہی آیت استخلاف موجود ہے جس میں لفظ کما استخلف الذین من قبلھم موجود ہے۔ آپ کو خوب معلوم ہے کہ حضرت موسیٰ سے چودھویں صدی میں حضرت عیسیٰ مبعوث ہوئے تھے، لہذا مسیح محمدی بھی چودھویں صدی میں بلحاظ لفظ کما کے مبعوث ہونا لازم ہوا، تا کہ مشابہت بین السلسلتین متحقق ہو جاوے، اور حدیث تو خود بآواز بلند اس وقت میں پکار کر کہہ رہی ہے کہ چودھویں صدی کے راس پر ہی بعثت مجدد ضروری ہے اور مجدد بھی وہی مصلح موعود جس کو لفظ کما مقتضی ہے۔

(اخبار الحکم قادیان ۱۷ جنوری ۱۹۰۴ء ص ۶)

(اس تحریر میں مولوی محمد حسن امروہی بتاتے ہیں کہ ۱۸۷۱ء میں مرزا صاحب کی عمر ۳۲ سال کے قریب تھی، یعنی پورے بتیس سال بھی نہیں تھی۔ اور یہ کہ ان کی ولادت ۱۸۳۹ء میں ہوئی تھی۔ اس حساب سے ۱۹۰۸ء میں وفات کے وقت مرزا صاحب کی عمر ۶۸ سال کے قریب ہوتی ہے، پورے اڑسٹھ سال بھی نہیں۔ بہاء)

} مارچ ۱۹۰۴ء میں کسی نے مرزا صاحب سے پوچھا:

کیا جناب کو یہ اطلاع بھی دی گئی ہے کہ آپ کی عمر کتنی ہوگی؟

مرزا صاحب نے جواب دیا: ہاں عمر کے متعلق مجھے الہاماً یہ بتایا گیا تھا کہ وہ اسّی (۸۰) کے قریب ہوگی اور حال میں ایک رؤیا کے ذریعہ یہ بھی معلوم ہوا کہ ۱۵ سال اور بڑھانے کے واسطے دعا کی ہے۔

پھر سوال ہوا: اب جناب کی عمر کیا ہوگی؟

مرزا صاحب نے جواب دیا: ۶۵ یا ۶۶ سال، (اخبار الحکم ۱۷ مارچ ۱۹۰۴ء ص ۳)

(اس سوال و جواب سے معلوم ہوا کہ ۱۹۰۴ء میں مرزا صاحب کی عمر بقول خود ۶۵ یا ۶۶ سال تھی، اور یہ کہ انہیں الہاماً یہ بتایا جا چکا تھا کہ ان کی کل عمر ۸۰ سال کے قریب ہوگی، جس میں ۱۵ سال کے اضافے کی دعا بھی انہوں نے کر رکھی ہے۔ اور مرزا کا دعوی تھا کہ خدا نے ان سے وعدہ کیا ہوا ہے اجیب کل دعائک الّا فی شرکائک۔ میں تیری ہر دعا قبول کرونگا سوائے ان دعاؤں کے جو تو اپنے شریکوں کے بارے میں کرے۔

اس کا مطلب یہ ہوا کہ مرزا صاحب کی عمر بعد اس دعا کے بعد ۹۵ سال کے قریب ہونے کا وعدہ تھا۔

لیکن مرزا صاحب اس سوال و جواب کے چار سال بعد آنجہانی ہو گئے۔ جس کا مطلب یہ ہوا کہ ان کا عرصہ حیات ۶۹ یا ۷۰ سال تک محدود رہا۔ نہ ۸۰ سال عمر والا الہام پورا ہوا، نہ اسّی (۸۰) برس عمر کی پیش گوئی پوری ہوئی،

نہ ۸۰ میں ۱۵ سال اضافے کی دعا قبول ہوئی اور نہ اجیب کل دعائک الا فی شرکائک کا والہ الہام، اور خدائی وعدہ پورا ہوا۔

یاد رہے کہ سب مسلمانوں کا اس بات پر پختہ یقین ہے کہ اللہ تعالی وعدہ خلافی نہیں فرماتے ، اس لئے مرزا صاحب جسے خدائی وعدہ کہہ کر لوگوں کے سامنے پیش کرتے تھے اگر وہ واقعتاً خدائی وعدہ ہوتا تو ضرور مرزا صاحب کی عمر ۸۰ سال کے قریب بلکہ ۹۵ سال کے قریب ہوتی۔

اور پھر مرزا صاحب کہا کرتے تھے کہ جو شخص مخلوق کے فائدہ مند ہوتا اسے طویل عمر دی جاتی ہے ، جو فائدہ مند نہ ہوا سے جلد اٹھالیا جاتا ہے۔ جیسا کہ لکھا ہے:

## مسیح موعود کے زمانہ میں درازی عمر کا راز

احادیث میں جو آیا ہے کہ مسیح موعود کے زمانہ میں عمریں لمبی ہو جائیں گی اس سے یہ مراد نہیں کہ موت کا دروازہ بالکل بند ہو جائے اور کوئی شخص نہیں مرے گا بلکہ اس سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ جو لوگ مالی جانی نصرت میں اس کے مخلص احباب ہوں گے اور خدمت دین میں لگے ہوئے ہوں گے ان کی عمریں دراز کر دی جائیں گی اس واسطے کہ وہ لوگ نفع رساں وجود ہوں گے اور اللہ تعالی کا وعدہ ہے و امّا ما ینفع الناس فیمکث فی الارض۔ یہ امر قانون قدرت کے موافق ہے کہ عمریں دراز کر دی جائیں گی اس زمانہ کو جو دراز کیا ہے یہ بھی اس کی رحمت ہے اور اس میں کوئی خاص مصلحت ہے۔ (اخبار الحکم قادیان ۱۷۔ اگست ۱۹۰۳ء ص ۱۰)

(مرزا صاحب کے اس فرمان کی روشنی میں یہ دیکھنا چاہیے کہ محمد افضل اڈیٹر البدر قادیان اور مرزائیوں کے مخدوم الملت مولوی عبدالکریم چھوٹی عمر میں کیوں مر گئے تھے حالانکہ وہ جانی بدنی نصرت میں لگے ہوئے تھے اور مرزا صاحب کے بہت ہی قریبی لوگ تھے۔ اور خود مرزا صاحب کی عمر کیوں نہ بڑھی بلکہ ڈاکٹر جب عبدالحکیم نے پیش گوئی کی مرزا ۱۴ ماہ کے اندر مر جائے گا، تو اس کے مقابلے میں مرزا صاحب نے پیش گوئی کی کہ ان کی عمر بڑھادی جائے گی۔ لیکن مرزا صاحب کی یہ پیش گوئی بھی پوری نہ ہوئی، اور الٹا بعد از پیش گوئی ۱۴ ماہ سے بھی ان کی عمر کم ہوگئی۔

اور مرزا صاحب کے بیٹے بشیر اول اور مبارک احمد بچپن میں کیوں مر گئے؟ کیا اس لئے کہ وہ زندہ رہتے تو ضرر رساں ہوتے؟ اور اگر مبارک احمد کو کسی پیش گوئی کے سچا کرنے کی غرض سے جلدی مرنا تھا تو مرزا صاحب نے افراتفری میں اس بیمار نابالغ کی شادی کیوں کر دی؟ بہاء)

} یکم فروری ۱۹۰۴ء کو بموقع سیر مرزا صاحب نے فرمایا:

قوائے خواہ کتنے ہی قوی ہوں اور عمر کس قدر اوائل کیوں نہ ہو، مگر تاہم عمر کا اعتبار نہیں ہے۔نہیں معلوم کہ کس وقت موت آ جاوے اس لئے میرا ارادہ ہے کہ اگر چہ اپنے فرض کا ایک حصہ بذریعہ تحریروں کے ہم نے پورا کر دیا ہے مگر تاہم ایک بڑا ضروری حصہ باقی ہے کہ عوام الناس کے کانوں تک ایک دفعہ خدا تعالی کے پیغام کو پہنچا دیا جائے کیونکہ عوام الناس میں ایک بڑا حصہ ایسے لوگوں کا ہوتا ہے کہ جو تعصب اور تکبر وغیرہ سے خالی ہوتے ہیں اور محض مولویوں کے کہنے سننے سے وہ حق سے محروم رہتے ہیں اور جو کچھ یہ مولوی کہہ دیتے ہیں اسے آمنا وصدقنا کہہ کر مان لیتے ہیں، ہماری طرف کی باتوں اور دعووں اور دلیلوں سے محض نا آشنا ہوتے ہیں۔اس لئے ارادہ ہے کہ بڑے بڑے شہروں میں جا کر بذریعہ تقریر کے لوگوں پر اتمام حجت کی جائے اور ان کو بتلایا جاوے کہ ہمارے مامور ہونے کی غرض کیا ہے اور اس کے دلائل کیا ہیں۔...

(اس واقعہ کے بعد مرزا صاحب کہاں کہاں گئے؟۔کیا بمبئی، کلکتہ، مدراس، ملتان، بہاولپور، پشاور، بھوپال، حیدرآباد، آگرہ، جے پور، حیدرآباد سندھ، کراچی، لائل پور، مظفرگڑھ، راولپنڈی، پشاور، کوئٹہ، سری نگر، جموں، لکھنؤ، بنارس، ڈھاکہ، وغیرہ گئے، کیونکہ اس وقت ہند کے بڑے شہر یہی تھے۔اس بیان کے بعد دہلی میں گئے تو وہاں کوئی لیکچر اور تقریر وغیرہ نہیں کی مزاروں کی زیارتیں کرتے رہے۔لاہور میں گئے لیکن لیکچر ہی تیار کرتے رہے جسے نامکمل چھوڑ کر چل بسے۔گورداسپور، فیروز پور، لدھیانہ، پٹیالہ، ہوشیار پور میں بھی کوئی لیکچر نہیں دیا۔

پھر مرزا صاحب ہندوستان سے باہر بھی نہیں نکلے، نہ کابل گئے نہ تہران، نہ مشہد، نہ قم، نہ بخارا نہ سمرقند، نہ شنگھائی نہ پیکنگ، نہ لندن نہ پیرس، نہ نیو یاک نہ واشنگٹن۔نہ ماسکو نہ سنیٹ پیٹرز برک، نہ برمنھجم نہ اڈنبرا، نہ مانچسٹر، نہ روم۔نہ ایتھنز، نہ استنبول، نہ قونیہ نہ دمشق، نہ یروشلم، نہ قاہرہ، نہ مکہ نہ مدینہ۔

قادیانی شائد یہ فرمائیں کہ آنحضرت ﷺ بھی ساری دنیا کے مبعوث ہوئے تھے، پھر وہ ان سب شہروں میں دعوت و تبلیغ کے لئے کیوں نہ گئے؟ اس کا سادہ سا جواب یہ ہے کہ بلا شک آنحضرت ﷺ ساری دنیا کے ہیں لیکن آپ نے کبھی یہ نہیں فرمایا میں بذات خود بڑے بڑے شہروں میں بغرض تبلیغ جانا چاہتا ہوں۔ قصہ مختصر مرزا کے بیان اور ہماری گذارشات سے واضح ہو جاتا ہے کہ مرزا اپنے کام کا ایک ضروری حصہ انجام دیئے بغیر دنیا سے چلے گئے۔بہاء)

فرمایا (مرزا نے) کہ عمر کی نسبت اگر چہ مجھے الہام بھی ہوا ہے اور خوابیں بھی آئی ہیں مگر جب اللہ تعالی کی بے نیازی پر نظر پڑتی ہے تو مجھے اپنی عمر کا کوئی اعتبار نہیں ہوتا پھر مجھے لوگوں پر تعجب آتا ہے کہ ان کو عمر کا کوئی وعدہ بھی نہیں ملا ہوا مگر پھر بھی وہ ایسے عمل کرتے

ہیں کہ جیسے مطلق موت آنی ہی نہیں (اخبار البدر قادیان۔۱۶فروری۱۹۰۴ءص ۳)۔

(یا تو مرزا صاحب کو خدائی وعدہ پر اعتبار نہیں، یا وہ سمجھتے ہیں کہ ہوسکتا ہے، عمر سے متعلق ان کے الہام اور خوابیں شیطانی ہوں۔ بہاء)

} مرزا صاحب ۶ مارچ ۱۹۰۴ءکوفرماتے ہیں:

خدا کو راضی کرو تو وہ تمہاری عمر بڑھا دے گا فا ما ما ینفع الناس فیمکث فی الارض۔ جو چیز لوگوں کو فائدہ رساں ہوتی ہے خدا اسے زیادہ دیر زمین میں رکھتا ہے۔کوئی زمین دار اپنے بیل کو ذبح نہیں کرتا جب تک وہ ناکارہ نہ ہو جائے۔ جب وہ کام کا نہیں رہتا تو آخر زمین دار کہنے لگتا ہے کہ دو چار روپۓ کھال ہی کے آ جاویں گے، گوشت بھی کام آویگا۔اسی طرح جب انسان خدا کی نظر میں کسی کام کا نہیں رہتا تو وہ خس کم جہان پاک کا مصداق ہو جاتا ہے۔کیا تم اپنے گھر کی اچھی چیزوں کو باہر پھینک دیتے ہو؟ ہرگز نہیں سونا چاندی وغیرہ بیش قیمت اشیاء کو کیسے سنبھال سنبھال کر رکھتے ہولیکن ایک چوہا مرا ہوا نظر آئے تو اسے فوراً پھینک دوگے اسی طرح خدا اپنے نیک بندوں کو کبھی ضائع نہیں کرتا۔ (اخبار بدر قادیان ۱۶مارچ ۱۹۰۴ءص ۷)

(اور اس بیان کے ایک سال بعد مخدوم الملت مولوی عبدالکریم ۴۷ سال کی عمر میں چل بسے، اور اس بیان کے تین سال بعد مرزا صاحب کا بیٹا مبارک احمد نا بالغی کی حالت میں ایک بیوہ چھوڑ مرا۔اور اس بیان کے ۴ سال بعد خود مرزا صاحب کو چہ محبوب (یعنی پٹی ضلع لاہور) کے راستے میں لاہور میں آنجہانی ہوگئے)

} مرزا صاحب کے امام مسجد اور قادیانیوں کے مخدوم الملت جنہیں بقول مرزا صاحب، اللہ تعالی نے مسلمانوں کا لیڈر کا خطاب دیا تھا، یعنی مولوی عبدالکریم سیالکوٹی، کہتے ہیں:

.... منجملہ خدا کی ہستی کے ثبوتوں کے ایک یہ بات ہے جو حضرت مرزا غلام احمد نے بڑی قوت اور تحدی سے دنیا میں شائع کی ہے کہ قریب نوے برس تک اس کی عمر ہو گی، اور اس اثنا میں اس کی آنکھیں اور اس کے مفاصل ان ناتوانیوں اور تباہیوں سے محفوظ رہیں گے جو عادتاً ایسے اوقات میں بوڑھوں پر نازل ہوا کرتی ہیں۔

یہ دعوی متفرق کتابوں میں صاف صاف لفظوں میں مشتہر کیا گیا ہے۔ بڑی خوبصورتی اس پیش گوئی کی اس وقت معلوم ہوتی ہے جب یہ دیکھا جاوے کہ مدعی کی جسمانی

حالت دعووں کے وقت مادی نگاہ میں کس قسم کی ہے۔ یہ بات تمام واقفوں پر روشن ہے کہ دو بیماریاں اس شخص کے ساتھ ہمیشہ لازم رہتی ہیں۔ ایک بیماری جسم کے اوپر کے حصے میں یعنی سر سے تعلق رکھتی ہے جس کے شدید جوش کے وقت برد اطراف کا وہ غلبہ ہوتا ہے کہ گرم کیا ہوا لوہا بھی جسم پر لگانے سے بے اثر ثابت ہوتا ہے۔ دوسری بیماری جسم کے حصہ زیریں سے تعلق رکھتی ہے، وہ ہے پیشاب کی کثرت اور ہضم کا اپنے اعتدال پر نہ رہنا۔ یہ دو مرضیں اس قسم کی ہیں کہ عام انسان ان میں مبتلا ہو کر بہت تھوڑی زندگی پاتے ہیں۔ لیکن بایں ہمہ ایک شخص بڑی قوت سے یہ دعوی کرتا ہے کہ خدا نے مجھ کو کہا ہے کہ میں تجھے حیات طیبہ کا شرف بخشوں گا اور اتنی لمبی عمر میں ارذل عمر کے نشانوں میں سے کوئی نشان نہ دیکھے گا۔ (اخبار الحکم قادیان ۱۷۔۲۴ جولائی ۱۹۰۴ء ص ۶)

(مولوی عبدالکریم کے اس بیان میں مرزا صاحب کی اسی بات کی طرف اشارہ ہے کہ انہیں الہام ہو چکا ہے کہ ان کی عمر ۸۰ سال کے قریب ہوگی، جس میں ۱۵ برس اضافہ کی وہ دعا کر چکے ہیں، یعنی ان کی عمر ۹۵ برس کے قریب ہوگی۔ مولوی عبدالکریم نے بطور احتیاط ۹۵ برس کے قریب کہنے کی بجائے نوے (۹۰) برس تک کے الفاظ استعمال کئے ہیں۔

تاہم اللہ تعالی نے مرزا صاحب کی تکذیب یوں فرما دی کہ اسے ۹۰ سال، یا ۸۰ سال کی عمر عطا کرنے کی بجائے ۷۰ سال کی عمر کو پہنچنے سے بھی پہلے دنیا سے اٹھالیا۔

نیز اس بیان میں مولوی عبدالکریم نے یہ بھی دعوی کیا ہے کہ ارذل عمر کی بیماریوں سے مرزا صاحب محفوظ رہیں گے۔ ارذل عمر کی بیماریاں کیا ہوتی ہیں، ضعف بصارت، اعضاء کی شکست وریخت، نظام ہضم کی خرابی، کثرت پیشاب یا مثانے کی کمزوری، کانوں کی خرابی، غشی کے دورے، عام جسمانی کمزوری، ضعف دماغ، سوء حفظ۔ وغیرہ۔ اور یہ سب بیماریاں مرزا صاحب کو لاحق تھیں۔ بہاء)

} ایک قادیانی، مرزا صاحب کے حین حیات ان کے سرکاری آرگن میں پیسہ اخبار لاہور میں مرزا صاحب کی عمر کے بارے میں کسی مضمون پر تنقید کرتے ہوئے لکھتا ہے:

مسیح موعود کی عمر پر اعتراض کا جواب اور مسٹر محبوب عالم کا قول وفعل:

قول اگر آپ نے دیکھنا ہو تو پیسہ اخبار کا وہ آرٹیکل دیکھا جاوے جو ۸ جولائی ۱۹۰۴ء کے روزانہ میں اخبار اور ہمارا طرز عمل کے عنوان سے دیا گیا ہے جس کی نقل ہم نے ۲۴ جون ۱۹۰۴ء کے البدر میں دی ہے اور اس اخبار میں ان کے فعل کا نمونہ بھی دکھایا

ہے جو کہ قول کے بالکل خلاف ہے۔

پیسہ اخبار کے اس آرٹیکل میں محبوب عالم نے اخبار نویسوں کو اسلیئے ملزم کیا تھا کہ ایک خبر کی صحت اور تصدیق میں وہ پورا حق ادا نہیں کرتے چنانچہ اسکی تائید میں انہوں نے سلف صالحین کے اس طریق تصدیق کو پیش کیا ہے جو ایک مسئلہ اور خبر کی تحقیق کیلئے وہ برتتے تھے اور جب تک پورے طور سے خبر کے راوی کی سچائی اور دیانت وغیرہ کا حال دریافت کر کے اسے قابل اعتبار نہ سمجھ لیتے تب تک اسکی اشاعت حرام خیال کرتے

مسٹر محبوب عالم جیسے اڈیٹر کی شان کے شایان تو یہ تھا کہ ایک ایسے آرٹیکل کو اپنے قلم سے نکالنے کے بعد وہ اپنا عملی نمونہ اخباری دنیا میں سب سے اول پیش کرتے اور اپنے اخبار میں جو پورے طور پر تصدیق نہ ہوئی ہو، درج نہ کرتے۔ لیکن افسوس کہ جس بات کو وہ دوسروں کے لئے چاہتے ہیں اپنے نفس کے لئے اسے ہرگز پسند نہیں کرتے...

اور یہی وجہ ہے کہ ان کو آخر کار بڑی ندامت کا نشانہ ہونا پڑتا ہے اور پھر،

اخبار نویس عالم الغیب نہیں ہوتے،

جیسے آرٹیکل لکھ کر داغ ندامت کو دھوتے ہیں۔ اور نامہ نگاروں کو بد بخت دشمن عقل ظالم وغیرہ الفاظ سے یاد کرتے ہیں۔ بھلا ان سے کوئی پوچھے کہ اخبار نویسی کی جس طرز کی آپ نے مدح سرائی کی تھی کیا اس میں عالم الغیبی کی بھی کوئی شرط لگائی تھی۔ آپ کو کس نے مجبور کیا کہ جو خبر کسی غیر معتبر بد بخت کی طرف سے آوے تو آپ ضرور اس پر اعتبار کر لیں خصوصاً وہ خبریں جو کسی ذی شان کی وفات یا معاملات کے متعلق ہوں۔ اور پھر طرہ یہ ہے کہ جب مولوی محمد عثمان اور مولوی حسن محمد کی زندگی میں ان کے کسی دشمن نے ان کی وفات کی خبر چھپوا دی ہے تو مسٹر محبوب عالم ان کو لکھتے ہیں کہ ہر دو صاحبوں کو چاہیے کہ غلط خبریں چھپوانے والے کا پتہ لگائیں اور عدالت سے چارہ جوئی کریں۔ نہیں معلوم کہ ان کو اس سر دردی کی کیا ضرورت ہے۔ غلطی کریں مسٹر محبوب عالم اور اس کا خمیازہ اٹھاویں مولوی صاحبان۔ کیا کہیں کفارہ کا مسئلہ تو ذہن نشین نہیں ہے کہ گناہ کرے تمام جہاں اور صلیب پر چڑھیں یسوع مسیح۔ کسی نے سچ کہا ہے:

آسان نہیں ہے رشتہ الفت کا توڑنا۔ مشکل ہے بالی پن کی محبت کا چھوڑنا

تحقیق اور تصدیق کے طریقہ پیش کرنے کے بعد اب یہ عذر کام نہیں آسکتا کہ

فلاں لنڈن کے اخبار میں بھی، ایسی غلطی ہوگئی تھی۔ کیونکہ جب ایک طریق تم خود پیش کرتے ہو تو اس پر عمل درآمد کیوں نہیں کرتے۔ پھر ہمیں یہ بھی معلوم نہیں کہ آپ کو معذرت کی ضرورت کیوں پیش آئی جس حالت میں خلاف واقعہ بلا تحقیق واقعات لکھ دینا آپ کے نزدیک جائز ہے تو پھر آنسو پونچھنے سے کیا فائدہ۔

گذشتہ نظیر نہیں، ایک تازہ نظیر اپنی اسی کرتوت کی اور لو، کہ آپ نے ۳۰ جولائی کے روزانہ (پیسہ) میں حضرت مرزا صاحب کے متعلق ایک خبر لکھی ہے:

مرزا صاحب نے اپنی عمر ۶۵ سال لکھائی ہے حالانکہ آپ اپنی کتاب اعجاز احمدی صفحہ ۳ سطر ۱۵ میں لکھتے ہیں کہ عبداللہ آتھم کے مباحثہ اور پیش گوئی کے وقت آپ کی عمر ۶۴ سال کی تھی۔ وہ مباحثہ ۱۸۹۳ء میں ہوا... باوجود گذرنے دس سال کے آپ کے سن میں ایک سال کی ترقی ہوئی۔،

اصل عبارت اعجاز احمدیہ کی جو سطر ۱۵ صفحہ ۳ میں ہے وہ یہ ہے:

اس کی عمر تو میری عمر کے برابر تھی یعنی قریب ۶۴ سال کے۔ اگر شک ہو تو اس کے پنشن کے کاغذات دفتر سرکاری میں دیکھ لو کہ کب اور کس عمر میں اس نے پنشن پائی... خدا کی لعنت ان لوگوں پر جو جھوٹ بولتے ہیں جب انسان حیا کو چھوڑ دیتا ہے تو جو چاہے بکے کون اسے روک سکتا ہے۔،

اس عبارت سے یہ امر عیاں ہے کہ حضرت مرزا صاحب نے کتاب اعجاز احمدی کی تصنیف کے وقت جو آپ کی عمر تھی، اس کا مقابلہ عبداللہ آتھم کی عمر سے کیا ہے۔ (یعنی اعجاز احمدی کے وقت مرزا کی عمر ۶۴ سال تھی اس سے ۵ سال بعد موت کے وقت ان کی عمر ۶۹ سال ہوتی ہے۔ بہاء) اعجاز احمدی ۱۹۰۳ء کی تصنیف ہے اور کتاب البریہ ص ۱۴۶ کے حاشیہ کی سطر ۷ میں آپ تحریر فرماتے ہیں:

کہ اب میرے ذاتی سوانح یہ ہیں کہ میری پیدائش ۱۸۳۹ء یا ۱۸۴۰ء میں سکھوں کے اخیری وقت میں ہوئی ہے اور میں ۱۸۵۷ء میں سولہ برس یا سترھویں برس میں تھا۔

اب حساب کر لو کہ ۱۹۰۳ء میں آپ کی عمر ۶۴ سال کی ہونی چاہیے تھی یا کہ نہیں؟ اور عبداللہ آتھم کی ۶۴ سال کی عمر آپ نے انعامی اشتہارات میں لکھی ہے۔ دیکھو اشتہار فتح اسلام ستمبر ۱۸۹۴ء ص ۴ سطر ۴۔: اگر آتھم صاحب ۶۴ برس کے ہیں تو عاجز قریباً

ساٹھ برس کا ہے۔، اشتہار انعامی تین ہزار۔ص ۲: اگر آپ ۶۴ برس کے ہیں تو میری عمر بھی قریباً ساٹھ کے ہو چکی ہے۔

ان عبارات میں لفظ قریباً قابل غور ہے۔ پھر اسی اشتہار صفحہ ۷ سطر ۷ میں صاف لکھا ہے، حالانکہ ان کی عمر کچھ ایسی بڑی نہیں بلکہ میری عمر سے چند سال ہی زیادہ ہیں۔

کیا آپ کو شرم آئی ہوگی کہ جب کہ ۱۸۹۴ء میں مرزا صاحب اپنی عمر، عبداللہ آتھم سے کم بتلاتے ہیں تو ۱۹۰۲ء میں آپ کی عمر عبداللہ آتھم کے برابر ہونا کوئی خلاف واقعہ امر نہیں ہے، بہ نسبت کسی دوسری خبروں کے، حضرت مرزا صاحب کے متعلق ہر ایک خبر کو تحقیق کرنے کا ایک بڑا معتبر ذریعہ آپ کے پاس خود کارخانہ میں موجود ہے، اگر آپ تحقیق کر لیا کریں تو پبلک کو بھی معلوم ہو جایا کرے کہ آپ اپنے مضمون، اخبار اور ہمارا طرز عمل، مطبوعہ روزانہ پیسہ اخبار مورخہ ۸ جولائی ۱۹۰۴ء کے کہاں تک پابند اور اس پر عامل ہیں ورنہ یہ مثل ضرور صادق آئے گی کہ ہاتھی کے دکھانے کے دانت اور ہوتے ہیں اور کھانے کے اور۔

کیا اڈیٹر پیسہ اخبار، اخبار اور ہمارا طرز عمل، والے مضمون کو قائم رکھنے کے لئے آئندہ ہر ایک خبر کی تحقیق کر لیا کرے گا؟ کاش خدا آپ کو سمجھ دے کہ اسی ایک خدا کے برگزیدہ کی مخالفت کا نتیجہ ہے کہ ہر روز قابل شرم اور بے سرو پا ٹھوکریں کھانی پڑتی ہیں ورنہ آپ پیش کریں کہ دوسرا بھی کوئی اس شان کا اخبار ہے کہ جس میں بے شمار غلط خبریں چھپتی ہوں (اخبار بدر قادیان۔ ۸۔ اگست ۱۹۰۴ء ص ۵)

(اس تحریر میں مرزا صاحب کی ناک کے نیچے بیٹھ کر قادیانیوں نے ثابت کیا ہے کہ مرزا صاحب ۱۸۳۹ء یا ۱۸۴۰ء میں پیدا ہوئے تھے اور ۱۹۰۳ء میں ان کی عمر ۶۳ سال تھی۔ اس حساب سے موت کے وقت یعنی ۵ سال بعد ان کی عمر ۶۸ سال ہوتی ہے۔ اس سے زیادہ نہیں۔ یاد رہے کہ یہ مضمون مرزا صاحب کی موجودگی میں ایک مخالف کے اعتراضات کے جواب میں لکھا تھا۔ جس سے اس کی اہمیت کا اندازہ لگایا جا سکتا ہے۔ بہاء)

} جب مرزا صاحب زلزلے کے خوف سے اپنا گھر بار چھوڑ کر ایک باغ میں خیمہ زن تھے، ان دنوں کے حالات اڈیٹر الحکم شیخ یعقوب علی تراب نے بایں الفاظ بیان کئے ہیں:

اعلیٰ حضرت (مرزا) دعا کیلئے ہمیشہ بیت الدعا الگ رکھتے ہیں.. باغ میں چلے جانے کے باعث آپ کے اس معمول دعا میں تو کوئی فرق نہیں آیا پھر بھی آپ نے ایک

خاص چھولداری بیت الدعا بنانے کی غرض سے حال میں منگوائی ہے جہاں آپ خصوصیت کے ساتھ اپنی جماعت کیلئے دعائیں کریں گے اور ایک یہ بھی دعا آپ کر رہے ہیں کہ اللہ تعالیٰ اس جماعت میں سے طاعون کو اٹھاوے.. براہین احمدیہ حصہ پنجم کی تصنیف میں وہ وقت گذرتا ہے جو مندرجہ بالا اوقات سے اور نمازوں کی ادائیگی سے ملتا ہے اسی میں ضروریات روزمرہ بھی شامل ہیں۔

۶۶ سال کی عمر میں اس قدر مصروفیت اور وہ بھی محض خدا تعالیٰ کی توحید اور اعلائے کلمۃ الاسلام میں، بجز خدا کے ماموروں مرسل کے دوسرے کی زندگی میں قطعاً نہیں پائی جاسکتی۔ عصر کی نماز کے بعد عموماً حضور کی صحت اچھی نہیں رہتی۔ چکر آنے لگتے ہیں اس لئے مغرب اور عشا کی نماز میں باہر تشریف نہیں لاتے بلکہ اندر ہی نماز پڑھتے ہیں۔

(اخبار الحکم قادیان ۳۰۔اپریل ۱۹۰۵ء ص ۱۳)

(اس اقتباس سے معلوم ہوتا ہے کہ ان دنوں قادیانی جماعت طاعون کی زد میں آئی ہوئی تھی اور مرزا صاحب ان کے بچاؤ کی دعائیں کررہے تھے۔ نیز معلوم ہوتا ہے کہ ان دنوں ان کی صحت ٹھیک نہیں رہتی تھی، چکر آتے تھے، اور مغرب اور عشاء کی نماز کے لئے خیمہ سے باہر آکر جماعت میں شامل نہیں ہوسکتے تھے۔ نیز یہ کہ اپریل ۱۹۰۵ء میں مرزا صاحب کی عمر ۶۶ برس تھی۔ چونکہ اس تحریر کے تین سال بعد مرزا صاحب آنجہانی ہوگئے تھے اس لئے اس سے معلوم ہوتا ہے کہ موت کے وقت ان کی عمر بقول شیخ یعقوب علی تراب اڈیٹر الحکم مرزائیوں کے ۶۹ سال تھی۔ بہاء)

## مرزا صاحب کا آخری بیان

مرزا صاحب کے سسر میر ناصر لکھتے ہیں:

حضرت (مرزا) صاحب جس رات کو بیمار ہوئے اس رات کو میں اپنے مقام پر جاکر سو چکا تھا۔ جب آپ کو بہت تکلیف ہوئی تو مجھے جگایا گیا تھا۔ جب میں حضرت صاحب کے پاس پہنچا اور آپ کا حال دیکھا تو آپ نے مجھے مخاطب کر کے فرمایا:

میر صاحب مجھے وبائی ہیضہ ہوگیا ہے۔

اس کے بعد آپ نے کوئی ایسی صاف بات میرے خیال میں نہیں فرمائی یہاں تک کہ دوسرے روز دس بجے کے بعد آپ کا انتقال ہوگیا۔ (حیات ناصر۔ طبع ۱۹۲۷ء ص ۱۴)

مجھے وبائی ہیضہ ہو گیا ہے، یہ فقرہ مرزا کا خیال یا ان کی رائے نہیں ہے،

بلکہ ایک حقیقت واقعہ کا بیان ہے۔ یہ ان کی ایک سٹیٹ منٹ statement ہے جن کا دعوی تھا کہ انہیں ہر وقت الہامی رہنمائی ملتی ہے اور جو ما ینطق عن الھوی کے منصب پر فائز ہیں۔

رائے اور اجتہاد کی غلطی تو مرزا صاحب کسی نہ کسی طرح معاف کروا لیتے تھے لیکن ایک بیان کو کس طرح چھپایا سکتا ہے۔ وہ حکیم ابن حکیم تھے اور ساری عمر بیماریوں سے لڑتے اور کھیلتے رہے تھے، ان کی بیٹی عصمت بھی ہیضہ سے ان کے ہاتھوں میں فوت ہوئی تھی، اس لئے ان سے زیادہ بہتر کون سمجھ سکتا تھا کہ ہیضہ کیا ہوتا ہے۔ اور جب وہ اپنے سسر کو بتا رہے ہیں کہ مجھے ہیضہ ہو گیا ہے تو انہوں نے یہ نہیں کہا کہ مجھے شک ہے کہ مجھے ہیضہ ہو گیا، بلکہ انہوں نے واضح الفاظ میں ایک حقیقت بیان کی کہ مجھے ہیضہ ہو گیا ہے۔

اب اگر قادیانی یہ کہیں کہ ان کی موت ہیضہ سے نہیں ہوئی تو یہ مرزا کی تکذیب ہے اور یہ کہنے کے مترادف ہے کہ حضور! آپ کا ادب واحترام سر آنکھوں پر، لیکن آپ جھوٹ بول رہے ہیں۔

اور اپنے نبی کو جھوٹا کہنے کا مطلب یہ ہے کہ آپ لوگ ان کی امت سے خارج ہو گئے۔

اگر قادیانیوں کو مرزا صاحب کی امت میں رہنا مطلوب ہو، تو میر صاحب سے مرزا صاحب کی اس بات چیت کے بعد کر مرزا صاحب کی موت تک کے چند گھنٹوں کے عرصہ میں سے مرزا صاحب کا کوئی فرمان پیش کریں جس میں انہوں نے بتایا ہو کہ

میں نے جو میر صاحب سے کہا تھا درست نہیں، کیونکہ مجھے وحی والہام سے بتا دیا گیا ہے کہ یہ مرض ہیضہ نہیں ہے۔

اس لئے کہ مرزا صاحب کہتے ہیں کہ ان سے اگر کوئی غلطی ہو جائے تو انہیں اس پر باقی نہیں رکھا جاتا بلکہ بذریعہ وحی اس کی اصلاح کر دی جاتی ہے۔ لہذا ان چند گھنٹوں کے دوران نازل ہونے والی کسی وحی کی ضرورت ہے۔

ایسی وحی کی عدم موجودگی میں یہ ماننا پڑیگا کہ مرزا صاحب کا فرمان کہ: مجھے وبائی ہیضہ ہو گیا ہے، درست تھا۔ بصورت دیگر مرزا صاحب اور قادیانیوں کے مابین طلاق واقع ہو جائیگی۔



**وصلی اللہ علی خیر خلقہ محمد وعلی آلہ واصحابہ اجمعین**

# تقریظات اور تبصرے

} مولانا محمد افضل باجوہ لکھتے ہیں:

محبوب خدا ﷺ کے نام و مقام ذات و صفات معجزات و کمالات کا تحفظ و دفاع کرنا اصل دین بندگی ہے۔حضرت خاتم النبیین ﷺ نے فرمایا:

و انه سیکون فی امتی کذابون ثلاثون کلهم یزعم انّه نبی اللّه و انا خاتم النبیین لا نبی بعدی

یعنی میری امت میں تیس جھوٹے نمودار ہوں گے اور ان میں ہر ایک دعوی کریگا کہ وہ نبی ہے حالانکہ میں خاتم النبیین ہوں میری بعد کسی قسم کا کوئی نبی نہیں آسکتا۔

عقیدہ ختم نبوت اسلام کے ان چند بنیادی عقائد میں سے ہے جن پر ہمیشہ امت کا اجماع رہا ہے گویا کہ عقیدہ ختم نبوت دین کی اساس، دین کی روح، دین کی آبرو ہے۔ختم نبوت کی حفاظت عین کلمہ توحید قرآن و ایمان کی حفاظت ہے۔ختم نبوت کی حفاظت عظمت و مقام مصطفیٰ و ناموس رسالت کی حفاظت ہے۔

تاریخ اسلام اس بات کی گواہ ہے کہ صحابہؓ نے سب سے زیادہ قربانیاں ناموس رسالت وتحفظ مقام مصطفیٰ ﷺ کی خاطر پیش کیں۔اسلام کے پہلے غازی ختم نبوت سیدنا فیروز دیلمی نے اسود عنسی کو ادعائے نبوت کے جرم میں قتل کیا۔مسیلمہ کذاب نے نبوت کا دعوی کیا تو سیدنا ابوبکرؓ نے اس کو مرتد اور واجب القتل یقین کر کے اس پر لشکر کشی کی۔لشکر اسلام کے عظیم مجاہد ختم نبوت حضرت وحشیؓ فرمایا کرتے تھے کہ اگر میں رسول اللہ ﷺ کے بعد سب سے بہتر آدمی (حضرت امیر حمزہؓ) کو شہید کیا تو میں نے سب سے شریر آدمی (مسیلمہ کذاب) کو قتل کرنے کا بھی شرف حاصل کیا ہے۔

گویا عاشقان وغلامان مصطفیٰ ﷺ نے ہر دور میں ہر سطح پر مصطفیٰ کریم ﷺ کی عظمت و ناموس کے تحفظ کے لئے تحریراً تقریراً فعلاً پہرہ دیا اور انشاء اللہ اس مشن کے امین بن کر رہیں گے۔

مسیلمہ پنجاب قادیانی کذاب نے ۱۹۰۰ء میں اپنے پر پرزے اچھی طرح نکال لئے تھے جب کہ اس سے قبل مجددیت ومحدثیت کی اصطلاحات کو اس نے اپنا مطمح نظر بنایا۔انگریز کے اس خبیث پودے کے کانٹے پھیلتے چلے گئے اور انگریزی حکومت کی سرپرستی میں اس کذاب نے

دجل وفریب کے ایسے مکروہ منصوبے مرتب کئے جس سے شیطان اور اس کی ذریت کے وارے نیارے ہوگئے ۔مگر عاشقان مصطفیٰ ﷺ نے اس کذاب اور اسکے حواریوں کو کیفر کردار تک پہنچانے کے لئے ہر سطح پر تحریک ختم نبوت شروع کی اور سید الانبیاء والمرسلین خاتم النبیین جناب احمد مجتبیٰ محمد مصطفیٰ ﷺ پر اپنا تن من دھن نثار کرنے میں کسی قسم کی کوتاہی سے کام نہ لیا اور ہر مسلک و مکتبہ فکر کے علماء وعوام الناس ،سینکڑوں غلامان مصطفیٰ ﷺ نے اپنی جان کے نذرانے پیش کر کے اس تحریک کو کامیابی سے ہم کنار کرانے کی مساعی جمیلہ فرمائی۔

فتنہ قادیانیت کے رد میں علماء ومشائخ نے جو علمی وقلمی کام کیا میں سے بعض کتب گم گشتہ ونایاب تھیں اس بکھرے مواد کو تلاش کر کے غلامان خاتم النبیین ﷺ تک پہنچانا انتہائی ضروری تھا۔ اہل سنت وجماعت ( بریلوی ) کے مفتی محمد امین قادریؒ نے علماء ومشائخ کی کتب ورسائل کو، عقیدہ ختم نبوت ، کے نام سے متعدد جلدوں میں کراچی سے شائع فرمایا ہے۔ اہل حدیث مکتبہ فکر کی طرف سے فاضل اجل حضرت مولانا محمد داؤد ارشد صاحب ( اطال اللہ عمرہ ) آف کوٹلی ورکاں نارنگ منڈی نے تحریک ختم نبوت حصہ اول تا حصہ ہفتم ، ناچیز کو ارسال فرمائی۔

تحریک ختم نبوت ، ایک ایسی تاریخی کتاب ہے جسے محترم ڈاکٹر محمد بہاء الدین صاحب سلمہ اللہ نے بڑی محنت اور عرق ریزی سے تصنیف کیا، جو اپنی نوعیت میں مثالی حیثیت رکھتی ہے۔ یہ کتاب اس لائق ہے کہ اسے گھر گھر پہنچایا جائے تا کہ مسلمانوں کو قادیانیت کے کفریات ومغلظات اور ریشہ دوانیوں سے مطلع ہو کر اپنا ایمان وایقان مستحکم رکھنا نصیب ہو۔

مکتبہ قدوسیہ بھی مبارکباد کا مستحق ہے جس نے اس کتاب کو نہایت جاذب نظر خوبصورت عمدہ طباعت سے اشاعت کا لباس پہنایا ہے۔ اعلی سفید کاغذ اور مضبوط جلد نے کتاب کے وزن ووقار میں بے حد اضافہ کیا ہے۔ دعا ہے قارئین کرام اس سے پورا پورا استفادہ کریں اور جناب ڈاکٹر صاحب موصوف کو اللہ تعالی مزید لکھنے کی توفیق عطا فرمائے ۔آمین فقط

( مولانا ) محمد افضل باجوہ نائب امیر تحریک فدایان ختم نبوت پاکستان

ناظم اعلی جامعہ اسلامیہ فیروزیہ چوک داتا زید مریدکے۔ نارووال روڈ ضلع سیالکوٹ

☆ ڈاکٹر عبدالوہاب انصاری لکھتے ہیں :

محترم ڈاکٹر بہاءالدین حفظہ اللہ کی کتاب تحریک ختم نبوت ، کی ہندوستان میں مرکزی

جمیعت اہل حدیث کے مکتبہ ترجمان دہلی سے ۷ جلدیں شائع ہوگئی ہیں جب کہ پاکستان میں مکتبہ قدوسیہ سے گیارہ جلدیں منظر عام پر آ کر اہل علم سے پذیرائی حاصل کر رہی ہیں۔ڈاکٹر صاحب نے مجھے تحریک ختم نبوت کی ۷ ویں ، ۸ ویں ، ۹ وں اور ۱۰ ویں جلدیں برطانیہ سے حضرت مولانا شیر خان جمیل احمد عمری مدنی حفظہ اللہ کے ہاتھ بھجوائیں جو دہلی میں ۱۰۔۱۱۔اپریل ۲۰۱۰ء کو ۳۰ ویں آل انڈیا اہل حدیث کانفرنس میں شرکت کے لئے تشریف لائے تھے۔ میں ان دونوں حضرات کا بہت بہت شکریہ ادا کرتا ہوں اور اللہ سے دعا بھی کہ آپ کو جزائے خیر سے نوازے۔آمین۔

۷ ویں جلد ۵۷۶ صفحات پر مشتمل ہے کتاب کے شروع میں مولانا محمد اسحاق بھٹی حفظہ اللہ نے ڈاکٹر صاحب کو حوصلہ افزاء و دعائیہ کلمات سے نوازتے ہوئے لکھا ہے:

ڈاکٹر صاحب کی ہمت قابل داد ہے کہ وہ برسوں سے ایسی کتابوں کا مطالعہ کر رہے ہیں جن کا ادب وانشاء سے دور ونزدیک کا کوئی تعلق نہیں۔ہم نے قادیانی لٹریچر کو جب بھی پڑھنے کی کوشش کی اس میں کامیاب نہ ہوسکے اسے ہاتھ لگایا دو چار سطریں پڑھیں اور رکھ دیا لیکن ہمارے دوست ڈاکٹر بہاء الدین پر احقاق حق اور ابطال باطل کا جذبہ پر خلوص اس قدر غالب آچکا ہے کہ انہوں نے اپنے مطلب کا مواد تلاش کرنے کے لئے قادیانی لٹریچر کے مطالعہ کو اپنے آپ پر ضروری قرار دے لیا ہے۔

صفحہ ۱۳ پر مولانا محمد داؤد ارشد نے ڈاکٹر صاحب کی یوں حوصلہ افزائی کی:

محترم ڈاکٹر بہاء الدین مبارک باد کے مستحق ہیں کہ انہوں نے دیار غیر میں بیٹھ کر اس اہم تاریخی کام کا بیڑا اٹھایا اور مختلف اشخاص اور غیر معروف کتب خانوں سے نادر معلومات کو جمع کر کے ایک گلدستہ کی صورت میں شائع کر کے صاحب علم لوگوں کو ایک نادر علمی تحفہ دیا وہ پوری امت بالخصوص طائفہ منصورہ کی طرف سے شکریہ کے مستحق ہیں

صفحہ ۱۴ سے ۱۷ تک ڈاکٹر صاحب کا مقدمہ ہے جس میں ڈاکٹر صاحب نے بتایا کہ اس ساتویں جلد میں کیا کیا مباحث پیش کئے ہیں اور کن کن کتابوں کی تلخیص پیش کی ہے۔ایک جگہ ڈاکٹر صاحب نے اسی مقدمہ میں بتایا ہے ، اشاعۃ السنہ ہی میں مولانا بٹالوی نے توفی کے معانی کی وضاحت کی اور اس موضوع پر مرزا کے چیلنج کا جواب دے کر اسے جوابی چیلنج کیا جس سے مرزا زندگی بھر عہدہ برآ نہ ہوسکے اور جو انعامی رقم مرزا کے لئے رکھی گئی تھی وہ یوں ہی پڑی رہی۔

صفحہ ۱۸ سے کتاب شروع ہوتی ہے ڈاکٹر صاحب نے بتایا ہے کہ برصغیر میں تحریک ختم

نبوت جنوری ۱۸۹۱ء میں شروع ہوئی لیکن علمائے کرام نجی گفتگو اور خط و کتابت کے ذریعہ انہیں ۱۸۹۱ء سے بہت پہلے ہی ملحدانہ عقاید سے باز رکھنے کی کوشش کرتے رہے۔ ایسے ہی ایک اہلحدیث عالم مولانا نوراحمد لکھویؒ مرزا قادیانی کو ۱۸۸۴ء کے شروع میں ہی خط کے ذریعہ کاذب و مفتری کہہ چکے ہیں جو بقول مرزا کافر کہنے کے مترادف تھا۔

ڈاکٹر صاحب قادیانی لٹریچر کا بہت گہرائی سے مطالعہ کرتے ہیں جس کا اندازہ قارئین کو بھی ہو گیا ہوگا جب ڈاکٹر مرزائی دلائل کو نقل کرتے ہیں تو ان دلائل پر جو نوٹ لگاتے ہیں وہ ڈاکٹر صاحب کے عمیق مطالعہ کا نتیجہ ہوتا ہے۔ ایسے ہی صفحہ ۲۸ پر ڈاکٹر صاحب نے مرزا کی متضاد بات پکڑی کہ ایک جگہ قادیانی نے لکھا: جو کچھ کتابوں کی قیمت میں آیا وہ خرچ ہوتا رہا۔، اور ایک جگہ لکھا کہ: اس کا کچھ حصہ خرچ ہوتا رہا۔،

صفحہ ۵۰ سے ۵۳ تک ڈاکٹر صاحب نے اشاعۃ السنہ کی جلد ۱۳ کا بٹالوی اداریہ نقل کیا ہے جس میں بٹالویؒ نے بتایا کہ میں نے براہین احمدیہ پر ریویو کیوں کیا؟ اور اب قادیانی کی مخالفت کیوں کر رہا ہوں۔ یہ بات بٹالوی صاحب نے تفصیلاً سمجھائی ہے۔ اصل میں اہل حدیثوں کا طرہ امتیاز یہ رہا ہے کہ ملت اسلامیہ کے اتحاد میں کبھی رخنہ نہیں ڈالتے بلکہ وہ تعاونوا علی البرّ کے تحت لوگوں کا تعاون کرتے ہیں اور اگر یہی لوگ قرآن و حدیث پر حملہ کرتے ہیں تو ولا تعاونوا علی الاثم و العدوان کے تحت کاروائی کرتے ہیں۔ ایسے ہی بٹالوی صاحب نے قادیانی کی حمایت کی جب تک لگا کہ یہ شخص اسلام کے مخالفین سے برسرپیکار ہے اور جب اس کی بکواس سامنے آئیں تو سب سے زیادہ اہل حدیثوں نے ہی خصوصاً بٹالوی نے مرزا کی ناک میں دم کئے رکھا۔

ص ۵۳ سے ڈاکٹر صاحب نے قادیانی کا ۲۶ مارچ ۱۸۹۱ء کے اشتہار پر بٹالوی تبصرہ دیا ہے اس سے پہلے ڈاکٹر جلد ۴ میں اس اشتہار کا مضمون نقل کر چکے ہیں کہ اس میں قادیانی نے کن کن لوگوں کو کس شرط کے ساتھ مناظرہ کی دعوت دی اور اب ڈاکٹر صاحب نے بٹالوی صاحب کا اس اشتہار کا جواب نقل کیا جو پڑھنے سے تعلق رکھتا ہے۔

ص ۵۸ سے ۸۷ تک ڈاکٹر صاحب نے بٹالوی اور حکیم نورالدین کے درمیان ۱۴۔ اپریل ۱۸۹۱ء کو لاہور میں ہونے والے مباحثے کی مکمل روداد نقل کی ہے حکیم نورالدین اس مباحثہ کو نامکمل چھوڑ کر لاہور سے رات ۴ بجے بھاگ گئے پھر اللہ کا کرنا ایسا ہوا کہ بٹالوی نے حکیم نورالدین کو یکم مارچ ۱۸۹۳ء کو یعنی ۲ سال بعد اپنے دوران سفر پورب ٹرین میں جا پکڑا اور وہیں سے

گفتگوشروع کی جہاں سے حکیم جی چھوڑ گئے تھے۔

صفحہ ۱۱۹ سے ۲۱۸ تک ڈاکٹر صاحب نے مولانا عبدالمجید دہلوی کی کتاب بیان للناس نقل کی ہے جو پڑھنے سے تعلق رکھتی ہے۔صفحہ ۲۱۹ سے ڈاکٹر بہاءالدین صاحب نے شفاءللناس از مولانا عبداللہ شاہجہان پوری نقل کرنا شروع کی۔شروع میں ڈاکٹر صاحب نے بطور تمہید کے بتایا کہ مولانا عبداللہ نے یہ کتاب ایک ایسی کتاب کے جواب میں لکھی ہے جو بقول مرزا روح القدس کی تائید سے لکھی گئی۔ یہ کتاب ۱۱۹ سال پرانی ہے۔صفحہ ۲۸۰ پر ڈاکٹر بہاءالدین صاحب نے ایک اہل حدیث عالم مولانا سلامت اللہ جیراجپوری کے ۲ مباحثے نقل کئے ہیں جو محمد احسن امروہی سے ہوئے تھے ایک مباحثہ عبداللہ صاحب نے نقل کیا ہے اور ایک ڈاکٹر صاحب نے خود ۱۹۳۰ء کے اخبار سے نقل کیا ہے،اس میں اللہ پاک نے مولانا سلامت اللہ کو غالب کیا۔

صفحہ ۳۱۹ پر مولانا عبداللہ نے محمد احسن امروہی کو مناظرہ کا انعامی چیلنج ان الفاظ میں دیا:

> اب میں بذریعہ اشتہار مؤلف اعلام الناس اوران کے پیرواوران کے تمام ہم خیالوں کو اطلاع دیتا ہوں کہ جوکوئی ان میں کاکسی آیت یا حدیث مرفوع صحیح صریح الدلالۃ سے نصاً اس بات کوثابت کردیں کہ مسیح موعود مسلمانوں میں پیدا ہوں گے اور مسیح موعود وہی مسیح ابن مریم نہیں تو میں اس کو چالیس روپے حق المحنت دونگا اور میرا یہ اقرار بہت سچا اور صحیح سمجھا جاوے۔

یہ کتاب ڈاکٹر صاحب نے صفحہ ۳۲۸ تک نقل کی ہے جو قادیانی کے دعوی مسیحیت کے بعد بالکل ابتدائی دور کی ہے اسی وقت ہی علمائے اہل حدیث نے تحریری طور پر بھی مرزا کے دلائل و اس کے حواریوں کے دلائل کا منہ توڑ جواب دیا اللہ ان بزرگوں کے درجات بلند فرمائے آمین۔

مرزا قادیانی نے جون ۱۸۹۲ء میں ۵۰ صفحے کی ایک کتاب بنام نشان آسمانی لکھی جس میں مرزا نے نعمت اللہ شاہ اور گلاب شاہ مجذوب کی پیش گوئیاں درج کرکے اپنے اوپر چسپاں کیں ۔اس کے رد میں اگلے ہی ماہ یعنی جولائی ۱۸۹۲ء میں مولانا محمد جعفر تھانیسریؒ نے تائید آسمانی نامی کتاب لکھی ۔آپ نے اس کتاب کوتلخیص واختصار کے بعد ساتویں جلد کی زینت بنا دیا اور اس کتاب کے مصنف کو ہم لوگ مجاہد آزادی کے طور پر جانتے ہیں۔ اس کتاب میں بہت ہی دلچسپ باتیں ہیں۔محمد جعفر تھانیسریؒ نے مرزا کی لالچی زندگی کے بارے میں تفصیلاً بتایا کہ اس نے اپنے عیش وآرام کیلئے کن حیلے بہانوں سے روپے جمع کئے۔

صفحہ ۳۴۵ سے ڈاکٹر صاحب نے قادیانی کی ،آسمانی فیصلہ، نامی کتاب کا رد بٹالوی کے ۱۰۰ صفحے کے مضمون سے نقل کیا اوراس کی تمام شیطانی باتوں کا منہ توڑ جواب دیا۔

ڈاکٹر صاحب نے صفحہ ۴۳۸ سے قادیانی کی ۲ کتابیں بنام حجت الاسلام اور سچائی کا اظہار، کا رد بٹالوی کے اشاعۃ السنہ سے کیا ہے ۔عبداللہ آتھم عیسائی کے متعلق قادیانی کی پیش گوئی پر مولانا بٹالویؒ نے تفصیلاً لکھا ہے ایک جگہ صفحہ ۴۶۸ پر بٹالویؒ نے لکھا:

اور قادیانی کے اعتقاد وعمل وطریق کی نظر سے اس کو ایک دجال وکذاب خیال کر کے بحکم شہادت اندرونی بیرونی اس پیش گوئی کو ایک رملی یا نجومی یا مسمر یزسٹ وغیرہ کی پیش گوئی سمجھ کراس کی مضرت سے بچ جائیں گے اور اپنے آپ کو ان مسلمانوں کی نظیر بن کر دکھائیں گے جو دجال موعود سے اس قسم کے خوارق اور نشان دیکھ کر بھی اس کو کافر کہیں گے اوراس کے ظاہری بہشت کو چھوڑ کراس کی آگ میں جانا منظور کریں گے پر ایمان کو ہاتھ سے نہ جانے دیں گے۔،

صفحہ ۴۸۱ پر ڈاکٹر صاحب نے بٹالویؒ کی پیش گوئی نقل کی جو انہوں نے ۱۸۹۳ء میں کی تھی کہ قادیانی کو حج کے لئے حرمین جانا نصیب نہیں ہوگا ۔اس سلسلہ میں اور علمائے کرام نے بھی ایسی ہی پیش گوئی کی تھی لیکن مولانا محمد حسین بٹالویؒ نے یہ پیش گوئی سب سے پہلے اور پھر اللہ تعالی نے مرزا کو حج کی توفیق ہی نہیں دی۔ یہ مضمون ڈاکٹر صاحب نے صفحہ ۵۰۴ تک نقل کیا ہے۔

صفحہ ۵۱۲ سے ۵۱۸ تک ڈاکٹر صاحب نے ماہنامہ اشاعۃ السنہ سے قادیانی کی کتاب دافع الوساوس کے عربی خطبہ کی ۵۰ غلطیاں نقل کی ہیں۔

صفحہ ۵۲۵ سے ۵۳۰ تک ڈاکٹر صاحب کئی مستند قادیانی روایات سے غلام احمد کا حنفی ہونا ثابت یا ہے کہ وہ قبل دعوی مسیح موعود بھی حنفی تھا اور بعد میں حنفی تھا بلکہ ڈاکٹر صاحب قادیانیوں کے ایک معتمد ہندو پنڈت سے ثابت کیا ہے کہ مرزا حنفی تھا۔

صفحہ ۵۳۰ سے ڈاکٹر صاحب نے قادیانی کی عمر اور موت کے تعلق سے کئی دلچسپ روایتیں ذکر کی ہیں ایک جگہ ڈاکٹر صاحب نے قادیانی کی جان کنی کا عالم مرزائی کتاب سے پیش کیا ہے اس میں ہے کہ مرنے سے کچھ دیر قبل مرزا نے کاغذ قلم دوات منگا کر کچھ لکھا۔ اس پر ڈاکٹر صاحب نے بڑی پکڑ کی بات نوٹ کی ہے آپ بھی ملاحظہ فرمائیں کہ:

مرزا صاحب کی یہ آخری تحریر ہے کہاں؟ مرزا صاحب کے وہ تمام کاغذات جو ان کی

موت کے وقت ان کے بستر یا تکیے کے نیچے سے ملے وہ تو محفوظ کر کے قادیانیوں نے پیغام صلح وغیرہ کی صورت میں شائع کرا دیئے تھے لیکن مرزا صاحب کی آخری تحریر کو کہاں غائب کر دیا گیا ہے؟ کیا معلوم کہ مرزا نے اس میں یہی لکھا ہو کہ مجھ پر اپنی ہی بددعا کا اثر ہو رہا ہے، اور اپنے مریدوں کو وصیت کی ہو کہ تم میرے عقاید ونظریات کو چھوڑ دینا کیونکہ میں نے خود ہی مولوی ثناء اللہ کے مقابل دعا کی ہوئی ہے کہ کاذب سچے کی زندگی میں مرجائے۔،

صفحہ ۵۴۲ پر ڈاکٹر بہاء الدین نے مرزا کی پیش گوئیوں کی بابت کیسا سچا طنز کیا ہے کہ:

قادیانیوں کا یہی حال ہے اور مرزا صاحب کا بھی یہی حال تھا کہ وہ ایسی بات کرتے تھے جس کے دو مطلب نکلتے ہوں اور وہ بھی باہم مخالف، اس لئے لڑکا پیدا ہو تب بھی پیش گوئی پوری سمجھی جاتی لڑکی پیدا ہوتی تب بھی پیش گوئی پوری۔ آتھم اختتام مدت کے بعد تک زندہ رہا تب بھی پیشگوئی پوری، آتھم بعد اختتام مدت مرا، تب بھی پیشگوئی پوری۔ محمدی بیگم کی شادی مرزا سے ہونے کی بجائے سلطان محمد سے ہوگئی تب بھی پیش گوئی پوری محمدی بیگم سے مرزا کی اولاد ہونے کی بجائے سلطان محمد کی اولاد پیدا ہوئی تب بھی پیش گوئی پوری۔

صفحہ ۵۴۳ سے ۵۴۸ تک ڈاکٹر صاحب نے قادیانی کی دعائیں کے عنوان سے ۵ صفحوں کا مضمون دیا ہے۔ میں قارئین سے درخواست کرونگا کہ اس مضمون کو کم از کم دو بار پڑھیں انشاء اللہ محظوظ ہوں گے ڈاکٹر صاحب نے اس مضمون میں کئی مثالوں سے بتایا ہے کہ قادیانی کی بہت سی مشہور دعائیں قبول نہیں ہوئیں جب کہ قادیانی کا دعوی تھا کہ خدا میری دعا سب سے بڑھ کر قبول کرتا ہے۔

ڈاکٹر صاحب نے کتاب کا آخری باب منظوم کلام کے لئے مخصوص کیا ہے صفحہ ۵۵۷ سے ۵۷۵ تک ایک صفحہ میں مولانا محمد دبکاویؒ کا کلام ہے باقی سارا کلام منشی سعد اللہ لدھیانویؒ کا ہے۔ ادبی ذوق کے لوگ انشاء اللہ بہت پسند فرمائیں گے۔ اللہ پاک ڈاکٹر بہاء الدین حفظہ اللہ و مولانا شیر خان جمیل احمد عمری مدنی حفظہ اللہ کو اور دیگر معاونین کو جزائے خیر سے نوازے اور دین و دنیا کی بھلائی عطا فرمائے۔ آمین

فقط والسلام: ڈاکٹر بہاء الدین صاحب کا عقیدت مند و خیر خواہ

ڈاکٹر عبدالوہاب انصاری کاسگنج یوپی انڈیا-۲۴-اپریل ۲۰۱۰ء

} پروفیسر سعید مجتبیٰ سعیدی-گورنمنٹ کمرشل ٹریننگ انسٹی ٹیوٹ منکیرہ ضلع بھکر لکھتے ہیں:

گرامی قدر محمد سہیل صاحب حفظہ اللہ-السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ-امید ہے مزاج گرامی بخیر ہوں گے-میں آپ کا ازحد ممنون اور دل کی گہرائیوں سے شکرگزار ہوں کہ آپ نے برادر مکرم مولانا محمد رمضان سلفی حفظہ اللہ کی سفارش پر تحریک ختم نبوت مکمل میرے لئے بھجوائی-اللہ کریم آپ کو جزائے خیر سے نوازے-آمین-

یہ کتاب واقعی ایک علمی ذخیرہ ہے میری دلی دعا ہے کہ اللہ تعالی آپ کے والد گرامی ڈاکٹر محمد سلیمان صاحب حفظہ اللہ کی زندگی میں اور علم وعمل میں برکتیں فرمائے تاکہ وہ مزید علمی خدمت کرکے ہم ایسوں کی راہ نمائی کرتے رہیں آپ کے دادا محترم، اللہ کریم انہیں بھی صحت و سلامتی اور ایمان والی زندگی سے نوازے، وہ بلاشبہ ہماری جماعت کا عظیم سرمایہ ہیں-

آپ کے کہنے پر کتاب کے متعلق مختصر سے تاثرات لکھ کر بھیج رہا ہوں یہی ٹوٹے پھوٹے الفاظ قبول فرمائیں-زندگی نے وفا کی تو عنقریب کسی وقت بورے والا حاضر ہوکر ملاقات کرونگا انشاءاللہ-میری طرف سے دادا جان کو بہت بہت سلام عرض کرکے دعا کی درخواست پیش کردیں-والد محترم سے بات ہوتو میری طرف سے سلام اور دلی جذبات بھی ضرور پہنچادیں-

حضرۃ مولانا محمد عبداللہ گورداسپوری حفظہ اللہ کا اسم گرامی جماعت وعلماء اہل حدیث کی فہرست میں ایک معتبر نام ہے آپ اپنے علم وعمر اور شخصیت وخدمات کے حوالے سے انتہائی محترم ہیں-آپ کی پوری زندگی اسلام کی تبلیغ اور مسلک اہل حدیث کی نشرواشاعت میں بسر ہوئی اسی لئے آپ کو پوری جماعت میں ازراہ احترام بجاطور پر بابائے تبلیغ اور بابائے اہل حدیث بھی کہا جاتا ہے -آپ کو یہ اعزاز بھی حاصل ہے کہ اس وقت آپ وہ واحد شخصیت ہیں جنہیں امام المناظرین شیخ الاسلام حضرت مولانا ابوالوفاء ثناءاللہ امرتسری رحمہ اللہ اور اس دور کے اعاظم واکابر اہل علم کی معیت میں تبلیغی خدمات سرانجام دینے کی سعادت حاصل رہی-

آپ کی زندگی علم وعمل حسن اخلاق واعمال اور سادگی کا بہترین نمونہ ہے-آپ ماشاء اللہ باغ وبہار شخصیت کے مالک اور بذلہ سنج طبع کے حامل ہیں-دلی دعا ہے کہ اللہ کریم آپ کو ایمان اور صحت وسلامتی والی زندگی سے نوازے اور ان کے خاندان اور پوری جماعت پر ان کا سایہ

دیر تک سلامت رکھے ایں دعا از من واز جملہ جہاں آمین باد۔

اللہ تعالی کے فضل سے آپ نے اپنی اولاد کی بھی دینی تربیت خوب کی، جو آپ کے بلندی درجات اور آخرت کا ذخیرہ ہے۔ انشاء اللہ۔ آپ کے فرزند گرامی ڈاکٹر محمد سلیمان اظہر حفظہ اللہ ہیں جو آج کل ڈاکٹر بہاء الدین کے قلمی نام سے علمی خدمات سرانجام دے رہے ہیں۔ ان کے رواں اور سیال قلم سے متعدد کتابچے اور بیسیوں علمی و تحقیقی مقالات وجود میں آکر جماعتی جرائد میں شائع ہوئے اور اہل ذوق نے ان کی توصیف فرمائی۔

حقیقت ہے کہ آپ کی ایک ایک تحریر علم و تحقیق کا نادر نمونہ اور بیش بہاء مجموعہ ہے۔ آپ کی تمام تحریرات کو نئے سرے سے مرتب کر کے یک جا کر دینے کی ضرورت ہے تاکہ آئندہ نسلیں ان سے مستفید ہوتی رہیں۔ ڈاکٹر صاحب اگر خود یہ کام سرانجام دیں تو بہتر ہوگا۔ واللہ الموفق۔

آپ نے مستقل کتابوں کی تصنیف کا سلسلہ بھی شروع کیا ہے ان میں سے ایک تاریخ اہل حدیث ہے، جو بلا شبہ مسلک و تاریخ اہل حدیث کا ایک جامع انسائکلو پیڈیا ہے جس میں مسلک اہل حدیث، اس کے عقاید، اور تاریخ و خدمات اہل حدیث اور اہل حدیث کے امتیازی مسائل پر سیر حاصل بحث کی گئی ہے اور لائق مطالعہ کتاب ہے۔ آپ کی تصنیفات میں ایک کتاب کشف الاسرار بجواب نعیم الابرار ہے۔ اسی طرح آپ نے تحریک ختم نبوت کے اولین سالار مولانا محمد حسین بٹالوی رحمہ اللہ کی حیات و خدمات پر بھی ایک رسالہ تصنیف کیا ہے۔

اس وقت آپکی ایک عظیم اور شاہکار تصنیف تحریک ختم نبوت ہمارے پیش نظر ہے۔ یہ محض ایک کتاب نہیں بلکہ اپنے موضوع پر بلند پایہ علمی تحقیقی اور تاریخی دستاویز ہے جس میں فتنہ قادیانیت کی ابتداء، ان کے باطل افکار، ملحدانہ نظریات، مرزا صاحب قادیانی کے ہفوات و کذبات اور جھوٹی پیش گوئیوں کا تفصیل سے ذکر کرتے ہوئے اس فتنہ کے استیصال کے سلسلہ میں بلا لحاظ مسلک تمام علمائے اسلام کی خدمات و مساعی کا نہایت ادب و احترام سے ذکر کیا گیا ہے۔ اس وقت تک اس کی نو جلدیں منظر عام آچکی ہیں، پوری کتاب علم و تحقیق کے اعلی معیار کی حامل ہے۔ اس میں اپنے طور پر تاریخ سازی کرتے ہوئے کسی کو بہت زیادہ نمایاں یا کسی کو منظر نامے سے پیچھے نہیں رکھا گیا بلکہ اس سلسلے میں جس شخصیت نے جو خدمات سرانجام دیں اسے اسی نسبت سے ذکر کر دیا گیا۔

ڈاکٹر صاحب نے فتنہ قادیانیت کے پروان چڑھنے کے تمام مراحل اور اس کا مقابلہ کرنے کے سلسلہ میں علماء اسلام کی خدمات کا مرحلہ وار تفصیل سے ذکر کیا ہے۔ بلا شبہ تحریک ختم

نبوت اور فتنہ قادیانیت کے رد کے سلسلے میں یہ کتاب ایک مستند جامع علمی دستاویز ہے۔

کتاب کی جلد اول کے مشمولات ملاحظہ ہوں:

مرزا غلام احمد کی زندگی کے ابتدائی حالات؛ تحریک ختم نبوت کا آغاز؛ مباحثہ لدھیانہ ۱۸۹۱ء؛ مباحثہ دہلی ۱۸۹۱ء، مباحثہ لاہور ۱۸۹۲ء؛ مباہلہ امرتسر ۱۸۹۳ء؛ چیلنج مباہلہ ۱۸۹۶ء؛ قادیانیت کے خلاف اولین فتوی کفر؛ مرزا کی محمدی بیگم سے نکاح میں رغبت، سعی پیہم، پیش گوئی؛ اور ناکامی کی داستان عبرت؛ مولانا اسماعیل علی گڈھی اور قاضی سلیمان منصور پوری کی ردقادیانیت کے سلسلہ میں خدمات۔ اور آخر میں ان تیرہ عظیم شخصیات کا تذکرہ ہے جنہوں نے تحریک ختم نبوت میں حصہ لے ل کراپنا فریضہ ادا کر کے اپنی آخرت سنواری۔ پوری کتاب اسی انداز کے علمی مقالات پر مشتمل ہے

یاد رہے کہ سب سے پہلے حضرت مولانا محمد حسین بٹالوی رحمہ اللہ میدان میں اترے اور انہوں نے پوری ہمت و جرأت سے مرزا کا مقابلہ کیا اور اس کی خانہ ساز وخودساختہ نبوت، جھوٹے دعاوی، اور پیش گوئیوں سے اسلامیان ہند کو آگاہ کیا۔ اور شیخ الکل فی الکل میاں سید نذیر حسین محدث دہلوی رحمہ اللہ سے مرزا اور اس کے متبعین کی تکفیر کا سب سے پہلا اور اولین فتوی مرتب کرانے کے بعد، دور دراز کے سفر کر کے بہت سے علمائے اسلام کے تصدیقی دستخط حاصل کر کے اسے شائع کیا (اس کی تفصیل تحریک ختم نبوت کی جلد اول اور جلد سوم میں آگئی ہے) نیز مولانا بٹالوی نے اپنے رسالے اشاعۃ السنہ کو اسی کام کے لئے وقف کر دیا۔

اس کے بعد شیخ الاسلام حضرت مولانا ابوالوفاء ثناء اللہ امرتسری بھی اس میدان عمل میں آئے جنہیں اللہ تعالی نے گوناگوں خوبیوں سے نوازا تھا انہوں نے بھی تقریر، تحریر، تصنیف اور مناظروں کے ذریعہ ختم نبوت پر ڈاکہ ڈالنے والے کا مقابلہ کیا اور اسے اس قدر زچ کیا کہ بالآخر اس نے مولانا امرتسری رحمہ اللہ کے خلاف ۱۵۔ اپریل ۱۹۰۷ء کو، مولوی ثناء اللہ کے ساتھ آخری فیصلہ، کے عنوان سے ایک اشتہار شائع کیا۔ چنانچہ ۲۶ مئی ۱۹۰۸ء کو اس دنیا کو چھوڑ گیا اور مولانا امرتسری ۱۹۴۸ء تک حیات رہے۔ رحمہ اللہ۔

الغرض تحریک ختم نبوت اس موضوع پر مطالعہ کرنے والوں کے لئے انتہائی اہم اور جامع مرقع ہے۔ علمائے کرام کو اس کتاب کا ضرور مطالعہ کرنا چاہیے۔

(ہفت روزہ اہل حدیث لاہور۔ ۱۹ مارچ ۲۰۱۰ء)

} تحریک ختم نبوت حصہ ہفتم طبع دہلی ۲۰۱۰ء پر: میر کاروان صداقت ، کے عنوان سے علامہ ابن احمد نقوی لکھتے ہیں:

تاریخ نویسی اور وقائع نگاری کے مختلف انداز ہوتے ہیں ہر ایک کا مقصد بھی جدا ہوتا ہے۔ بعض خوش آمد اور چاپلوسی کے لئے ہوتے ہیں جیسے شاہی دربار کے وقائع نگار جو اپنے ممدوح کی لڑائی کو جہاد قرار دے کر اس کی سفا کی کی داستانیں لکھتے تھے، اسے غازی اور ظل اللہ کہہ کر قصیدے سناتے اور اپنی جھولیاں بھرتے تھے۔ بعض تاریخ نگار ایک خاص مقصد کے تحت واقعات کو مسخ کرتے اور اسے تاریخ کا نام دیتے تھے جیسے انگریز مورخین نے برطانوی سامراج کو سہارا دینے کے لئے تاریخ کو مسخ کرنے کا نسخہ استعمال فرمایا اور فرقہ وارانہ کشیدگی پیدا کر کے سامری اقتدار کو طویل العمری کے انجکشن دیتے رہے۔ بعض وقائع نگار کذب کی تشہیر کے لئے قلم اٹھاتے ہیں جیسے قادیانیت کے اخوان الشیاطین جنہوں نے سیرۃ المہدی وغیرہ کتابیں مرتب کر کے باطل کی ظلمت پھیلانے کی کوشش کی ۔ ان سب کے مقابلے میں وہ مورخ اور وقائع نگار ہوتے ہیں جو اظہار حقیقت کے لئے قلم اٹھاتے ہیں ۔ باطل کے پردہ ظلمت کو چاک کرتے ہیں، نور حقیقت اور ضیائے صداقت سے ذہنوں کے جالے صاف کرتے ہیں، باطل کو آئینہ دکھاتے ہیں۔ علامہ ابوسعید محمد حسین بٹالوی، شیخ الاسلام ثناءاللہ امرتسری ، امام محمد بشیر سہسوانی ، علامہ احسان الٰہی شہید رحمہم اللہ اسی سلسۃ الذہب کی کڑی تھے ۔ انہوں نے اپنی زبان وقلم سے قادیانیت کا مقابلہ کیا اور بالآخر اسے تہہ خاک کر دیا۔ ردقادیانیت کی تاریخ ان علمائے جلیل کے تذکرے اور ان کی تابناک خدمات کا تفصیلی ذکر کئے بغیر مرتب نہیں کی جاسکتی ۔

اس دور میں مورخ سلفیت علامہ ڈاکٹر محمد بہاالدین حفظہ اللہ اس کاروان صداقت کے امیر ہیں ۔ انہوں نے تحریک ختم نبوت کے عنوان سے ایک سلسلہ کتب ( سیریز ) کے تدوین کا بیڑا اٹھایا ہے ۔ اب تک اس سلسلے کی چھ ضخیم جلدیں منظر عام پر آچکی ہیں یہ ساتویں جلد ہے اور جیسا کہ علامہ کا کہنا ہے کہ وہ گیارھویں جلد پر کام کر رہے ہیں، گویا ردقادیانیت کی انسائکلوپیڈیا تیار کر چکے ہیں ۔ علامہ کی عمر اور خرابی صحت اور پھر اس قاموسی پراجیکٹ کو دیکھئے تو حیرت ہوتی ہے اور ساتھ ہی اعتراف کرنا پڑتا ہے کہ اگر عزم محکم ہو تو انسان پہاڑ کو بھی دھکیل سکتا ہے ۔ یہ اللہ کی توفیق ہی تو ہے

کہ ایک عمر رسیدہ شخص جو بیماریوں کے نرغے میں ہے وہ کوہ کنی کر رہا ہے۔

ڈاکٹر علامہ محمد بہاء اللہ حفظہ اللہ کی مرتب کردہ ختم نبوت کی یہ ساتویں جلد ۱۸۹۱ء سے ۱۹۱۲ء کے واقعات پر محیط ہے۔ قادیانیت کا یہ سب سے اہم دور ہے۔ اسی عرصہ میں سامراج کے اس خود کاشتہ پودے نے برگ و بار نکالے اور اسی دوران وہ شیخ الاسلام علامہ ثناء اللہ امرتسری کے مدمقابل اپنی ہی بددعا کا شکار ہو کر لقمہ اجل ہو گیا۔ قادیانیت اور اس کی تلبیس ابلیس کو سمجھنے کے لئے اس کا مطالعہ بے حد اہم بلکہ لازمی ہے، علامہ محمد بہاء الدین نے ۶۰۰ صفحات کی اس ضخیم جلد میں اس کے تمام پہلوؤں کا احاطہ کیا ہے۔

ڈاکٹر بہاء الدین کا اپنا منفرد اسلوب ہے، وہ اجمال سے زیادہ تفصیل سے کام لیتے ہیں اور یہ صحیح بھی ہے کیونکہ اجمال سے باطل پرستوں کو تاویل کا موقع مل سکتا ہے اور وہ تحریف کے ذریعہ صداقت کا انکار کر سکتے ہیں اور قادیانیت کا سارا تانا بانا تاویل و تحریف پر ہے۔ ڈاکٹر صاحب نے ہر پہلو کو بسط و وضاحت سے پیش کر کے تاویل و تحریف کے لئے کوئی گنجائش نہیں چھوڑی ہے۔

کتاب کا ایک دلچسپ باب خواجہ کمال الدین اور مولوی محمد علی لاہوری کا مرزا سے آمدہ رقومات کا حساب طلب کرنے کے متعلق ہے۔ یہ دونوں قادیانی اعلیٰ تعلیم یافتہ تھے اس لئے قادیانی ہو کر بھی مرزا سے اندھی عقیدت نہیں رکھتے تھے۔ انہوں نے مرزا کے خانگی اخراجات اس کے اہل و عیال کی عیش کوشی اور اصراف کو دیکھ کر مرزا سے مطالبہ کیا کہ ان رقوم کا حساب پیش کیا جائے جو لنگر کے نام پر مرزا کو موصول ہوتی ہیں اور ان کا مصرف کس طرح ہوتا ہے۔ اس اعتراض پر مرزا تلملا گیا اور اس نے تلخ لہجے میں کہا: یہ لوگ مجھ پر بددیانتی کا الزام عائد کرتے ہیں۔ اگر میں اس سارے معاملے سے خود کو علیحدہ کر لوں تو ساری رقومات کی آمد بند ہو جائے گی۔ مرزا کی اس دھمکی پر مولوی محمد علی لاہوری نے بڑا چبھتا ہوا سوال کیا: کیا اس کا مطلب یہ ہے کہ مسیح موعود کی آمد کا مقصد محض پیسہ بٹورنا تھا۔ کیا ایسا شخص جسے خالق اکبر نے ایک خاص مشن کی تکمیل کے لئے مبعوث فرمایا ہو ایسی بات کہہ سکتا ہے۔ کیا ایسا شخص اپنے کسی پیرو کے اعتراض کے جواب میں یہ کہہ سکتا ہے کہ وہ اپنے (خدائی) مشن کو چھوڑ کر علیحدہ ہو جائے گا، کیا ایسی بات کسی مبعوث کی زبان پر تو کیا اس کے ذہن میں بھی آ سکتی ہے؟ اس سے اندازہ کیجئے کہ اس شجر خبیثہ کی جڑیں کتنی کمزور تھیں۔

علامہ بہاء الدین نے اپنی سعی اور جدوجہد سے ہر جگہ اور ہر اس شخص سے جس کی اس مواد تک دسترس تھی رد قادیانیت کا مواد اکٹھا کیا۔ ہندوستان پاکستان برطانیہ ہر جگہ سے انہوں نے

قدیم رسائل و کتب کی فراہمی کا اہتمام کیا پھر ان سب کی شیرازہ بندی کر کے اس عظیم علمی و تاریخی سلسلے کی تدوین کا کام شروع کیا جسے بفضلہٖ تعالیٰ انہوں نے اختتام تک پہنچا دیا ہے۔ علامہ اسی کے ساتھ تاریخ اہل حدیث کی ترتیب و تالیف کے کام میں بھی منہمک ہیں اور اس سلسلے کی بھی کئی جلدیں منظر عام پر آ چکی ہیں۔ اگرچہ تاریخ اہل حدیث اور رد قادیانیت بظاہر دو الگ موضوعات ہیں مگر درحقیقت رد قادیانیت، تاریخ اہل حدیث برصغیر کا وہ اہم ترین باب ہے جو سلفیان برصغیر کے لئے سرمایہ افتخار ہے۔ اللہ تعالیٰ نے علماء اہل حدیث کو یہ توفیق دی کہ انہوں نے قادیانیت کی سرکوبی کے لئے بلا امتیاز مسلک وعقیدہ مسلمانوں کو یکجا کر کے مرزا کے خارج از اسلام ہونے پر علماء امت کے اجماع کی یہ شکل نکالی کہ ہر مسلک کے عالم سے مرزا کی تکفیر کے فتوے حاصل کئے اور اس طرح قادیانی متنبّی اور اس کے امتیوں کو ملت اسلامیہ سے خارج قرار دیا۔ علامہ امرتسری نے اپنے اخبار اہل حدیث امرتسر میں قادیانی مشن کا ایک مستقل عنوان قائم کیا اس کے مندرجات رد قادیانیت کے لئے بنیادی معلومات فراہم کرتے ہیں۔ علامہ محمد بہاء الدین کا فرمانا ہے کہ وہ اس عنوان کے سلسلے میں بھی ایک مستقل باب قائم کریں گے۔ تاریخ اہل حدیث اور ختم نبوت سیریز (سلسلہ) کی ضخیم جلدیں ایک مہتم بالشان علمی کارنامہ ہیں، اسے سلفی ادب میں گراں بہا اضافہ قرار دیا جا سکتا ہے جو ہماری آئندہ نسلوں کے لئے بھی عنوان ہدایت ثابت ہوگا۔ انشاء اللہ۔

اللہ تعالیٰ علامہ ڈاکٹر محمد بہاء الدین کو عمر صحت اور توانائی سے نوازے کہ نامساعد حالات میں بھی وہ تن تنہا اس محاذ پر سرگرم کار ہیں۔ آج مورخ عصر علامہ محمد اسحاق بھٹی اور علامہ ڈاکٹر محمد بہاء الدین جیسے عظیم اہل قلم کی وجہ سے ہی سلفیت کا علمی کاروان سرگرم سفر ہے اور تصنیف و تالیف کی تابندہ روایات زندہ ہیں۔ اللہ تعالیٰ ان دونوں عظیم دانشوروں اور جماعت کے دیگر اہل قلم علماء کو سلامت رکھے تاکہ علم وقلم کا یہ کاروان یوں ہی آگے بڑھتا رہے۔

ابن احمد نقوی۔ نئی دہلی

☆ تحریک ختم نبوت جلد ہفتم مطبوعہ دہلی ۲۰۱۰ء کے پیش لفظ میں مولانا اصغر علی امام مہدی سلفی، ناظم اعلیٰ مرکزی جمعیت اہل حدیث ہند لکھتے ہیں:

ساری تعریف اور ہر طرح کی حمد وثنا صرف اللہ تعالیٰ کو حقیقت میں لائق وزیبا ہے جس نے ہم کو انسان بنایا اور اپنی خاص عنایت اور دولت دین اسلام سے سرفراز فرمایا جسے اسکے پیارے

نبی محمد ﷺ لے کر آئے اور ہم تک وہ پیغام الٰہی اور امانت عظمیٰ پوری امانت اخلاص و ہمدردی اور محبت ومحنت سے امت کو سونپ دیا۔ پھر صلوۃ وسلام نازل ہو خاتم الانبیاء محمد ﷺ پر جن کے ذریعہ سے اللہ تعالی نے شریعت مکمل فرمائی ۔ اور آپ ﷺ نے قرآن کی عملی تفسیر اور وحی غیر متلو حدیث پاک کے ذریعہ انسانیت کی صلاح وفلاح اور ہدایت ورہنمائی اور نجات وسرخروئی اور تزکیہ وتطہیر اور تعلیم وتربیت کا فریضہ بدرجہ اتم انجام دے کر امت محمدیہ کو روز روشن شاہراہ پر گامزن فرما دیا کہ اسکی راتیں بھی دن کے مانند اور واضح ہیں اور ان دونوں نور و برہان کتاب وسنت کو مضبوطی سے تھام کر پیارے نبی ﷺ کے اصحاب کرام رضوان اللہ اجمعین نے پوری انسانیت میں اس مکمل تعلیم کو عام کیا اور بلاکم وکاست اور ادنی فرق کے اس امانت کو چہاردانگ عالم مے پھیلایا اور اس کے لئے اپنی زندگی وقف کر دی اور اس کی اصلی وحقیقی شکل وصورت کو دنیائے انسانیت کے لئے عملی نمونہ بن کر پیش فرمایا۔ آپ ﷺ کے صحابہ کرام ہی قرآن وحدیث اور نبی ﷺ کے اولین مخاطب تھے لہذا انہوں نے من وعن کتاب وسنت کو ہم تک پہنچایا صحابہ کرام ہی اولین رواۃ الاسلام، مبلغین اسلام، عاملین بالکتاب والسنہ ہیں اور انہوں نے بہت باریک بینی توجہ وانہماک شوق لگن اخلاص ومحبت اور انتہائی لگاؤ اور چاہت سے دین وایمان کی باتیں نبی ﷺ سے سیکھا، بالمشافہ ومشاہدہ کے ساتھ سوال واستفسار کے ذریعہ بھی فہم کتاب وسنت اور اس پر عملاً کاربند ہو کر اسکی نمائندگی کی ۔ اللہ تعالی ان سے راضی ہوا اور وہ اللہ تعالی سے راضی ہوئے ۔ پھر ان کے بعد تابعین کرام، تبع تابعین اماماں دین ومحدثین، فقہاء امت وعلماء دین ومجددین اور اولیاء اللہ نے ہر دور میں ان ہی دوسر چشموں سے سیرابی کی کوشش کی اور اسی کی روشنی میں اپنا منہج وعقیدہ متعین فرمایا اسی کی نشر واشاعت میں متاع حیات صرف کی اس کے علاوہ بھی یہی نہیں کہ کسی بات کو لائق اعتنا نہیں سمجھا بلکہ ہر وہ چیز جسے داخل دین کرنے کی کوشش کی گئی اس پر سخت نکیر کی اور اس کی تردید کو اپنا مشن بنالیا اور ہر نئی بات کو مردود قرار دے دیا۔

نبی کا اسوہ ونمونہ ہر وقت ان کے سامنے رہتا اور من احدث فی امرنا ھذا مالیس منہ فھو ردّ کے فرمان نبوی کی روشنی میں قرآن وحدیث کے علاوہ دین کے معاملہ میں کوئی بھی نئی بات پیش ہوگی وہ مردود ہوگی کیونکہ دین محمد بن عبداللہ نبی وامام کائنات پر مکمل ہوگیا اور آپ خاتم النبیین قرار پائے۔

یہی تمام امت محمدیہ مسلمہ کا عقیدہ ہے اس کے برخلاف کسی طرح کے وحی ونبوت کا

دعوی باطل محض ٹھہرا ایک مسلمان پر خصوصاً عالم پر فرض ہے کہ وہ صرف آخری نبی محمد ﷺ کی تعلیمات کو حرز جاں بناتے رہیں کسی بھی نئی بات خصوصاً مدعی نبوت کے خلاف تحریک چلائیں اور اس بغاوت وظلم کے خلاف اپنی ہر طرح کی توانائیاں صرف کریں چنانچہ علماء امت نے ان باتوں کو ملحوظ خاطر رکھا اور جس نے بھی جس عصر ومصر اور زمان ومکان میں نبوت کا دعوی کیا اس کی تردید وتکذیب و تکفیر پر کمر بستہ ہو گئے ہر دور میں علمائے اہل حدیث وحاملین کتاب وسنت سلفی علماء نے یہ فریضہ انجام دیا۔ خصوصاً استعمار کے پیدا وار غلام احمد مدعی نبوت ظلی یا بروزی کے کذب وافترا علی النبوت کا پردہ چاک کرنے میں ہراول دستہ کا کام کیا ہر محاذ پر تحریک ختم نبوت کی قیادت کی۔ اس سلسلہ میں ان کے جہود وخدمات کی داستان اتنی طویل ہے کہ اس کا احاطہ مشکل ترین ہے تاہم یہ کام عرصہ دراز کے بعد محترم جناب ڈاکٹر بہاء الدین صاحب مورخ جماعت نے جب انجام دینا شروع کیا تب بھی اس کے لئے دسیوں مجلّات تنگ پڑنے لگے۔

اب حالت یہ ہے کہ ہم یہ سطور ساتویں جلد کے مقدمہ وعرض ناشر کے طور پر تحریر کرنے بیٹھے ہیں اس وقت ڈاکٹر صاحب موصوف اپنے دیگر اہم ترین علمی وتاریخی کاموں کے شانہ بشانہ اب تک اسکی بارہ جلدیں تیار کر چکے ہیں.. اللہ تعالی کی ذات بابرکات اور اسکے احسانات وعنایات کریمانہ سے امید ہے کہ اس نے جس طرح مؤلف کتاب ڈاکٹر بہاء الدین صاحب حفظہ اللہ کو اس عظیم علمی سفر کو جاری رکھنے کی توفیق ارزانی فرمائی ہے تو ہمیں بھی اپنی غیبی مدد سے اسکی نشر واشاعت کی توفیق سے نوازتا رہے گا۔

ہم مولائے کریم کے دربار میں سراپا عجز ونیاز دست بدعا ہیں کہ اللہ تعالی اس عظیم علمی مرد مجاہد غازی وقت کو تا دیر سالم وغانم رکھے۔ قوائے جسمانی وروحانی اور طاقت وتوانائی وجوانی عطا کرتا رہے اور اپنے دین حنیف اور ناموس نبوت کے پہرہ داروں، خدمت گاروں سالاروں اور شہیدوں کی خدمات وجہود کو بیش از بیش منظر عام پر لانے کی توفیق دیتا رہے کیونکہ یہ سعادت عظمی اس ذات صمد ولا زوال وبندہ نواز کی بندہ نوازیوں کے مرہون منت ہے۔ ورنہ تحریک ختم نبوت اور تحفظ ختم نبوت کی داستان ماضی اور تاریخ کو اتنی دیر سے اتنے بڑے پیمانے پر ترتیب وتصنیف و تالیف کے کیا معنی؟ سوائے اس کے کہ جھوٹے مدعیان نبوت کی سرکوبی وتکذیب کے ساتھ موجودہ دور میں کارٹونی سیاست کے شکار، رشدی ونسرینی ویورپی ومغربی شعبدہ بازوں اور انسانیت کے دشمنوں اور انبیاء کے قاتلوں اور ان کی عزت وناموس کو بٹہ لگانے کی سعی مذموم کرنے والوں کی

تر دید و تکذیب و تکفیر و تنبیہہ و سرزنش بھی ساتھ ساتھ اس تاریخی کام کے ذریعہ ہو جائے۔

اس تناظر میں کل شیء مر ھو ن بوقتہ سے قطع نظر یہ اتفاق نہیں حسن اتفاق ہے کہ ماضی کے مدعیان نبوت اور نبوت میں نقب زنی کرنے والوں کی بیخ کنی کی تاریخ بھی حیطہ تحریر میں آرہی ہے اور حال کے گستاخان و شاتمین نبی آخرالزمان ﷺ کی سرکوبی و مذمت اور تردید بھی ہورہی ہے۔ اور اس کے ذریعہ محبان رسول اکرم ﷺ کو اپنی محبت کے صیقل کرنے کا سنہری موقع بھی فراہم ہوتا ہے۔ نیز محسن انسانیت رحمۃ للعالمین کا ذکر جمیل بھی بڑے پیمانے پر ہو اور آپکی تعلیمات کو عام کرنے اور اس کی طرف دنیا جہان کے اذہان وقلوب وانظار متوجہ رہے اور رفعنا لک ذکرک کی عملی تفسیر معجزانہ طور پر بیگانگان اور بعید الاوطان کے درمیان خوب عام ہورہی ہے۔

ہماری دعا ہے کہ اللہ تعالی اس سلسلہ ذہبیہ کے ذریعہ تحریک تحفظ ختم نبوت کی آبیاری ہوتی رہے اور دجالین وکذابین و مدعیان نبوت کی قلعی کھلتی رہے اور عظمت نبی ﷺ کو چار چاند چہار دانگ عالم میں لگتے رہیں۔ اس موقع پر خاص طور پر رب کریم کے شکریہ کے بعد مولف موصوف ڈاکٹر بہاء الدین کا شکریہ ادا کرنا اپنا فرض سمجھتا ہوں جنہوں نے یہ عظیم کارنامہ انجام دیا ہے۔ ساتھ ہی برادر محترم فاضل اجل گرامی قدر شیخ جمیل احمد شیر خان وفقہ اللہ وزادہ توفیقاً وتقدما کا شکرگزار ہوں جن کی پیہم جد و جہد اور توجہ خاص سے یہ علمی و دینی وتاریخی کام بہر طور انجام پا رہے ہیں اور ہر میدان اور سطح پر اس عملی سفر میں ممد ومعاون بنے ہوئے ہیں۔

(مولانا) اصغر علی امام مہدی سلفی ناظم عمومی مرکزی جمعیت اہل حدیث ہند۔ دہلی۔

# کتابیات

قرآن کریم مع اردو ترجمہ وتفسیر۔مولانا محمد جوناگڈھی، حافظ صلاح الدین یوسف۔
المعجم المفهرس لالفاظ القرآن الکریم محمد فؤاد عبدالباقی۔طبع رابع۔۱۹۹۷ء
عون المعبود لحل مشکلات ابی داؤد۔شمس الحق عظیم آبادی جلد رابع۔ نشر السنہ۔ملتان
شمس الہدایۃ۔پیر مہر علی شاہ گولڑوی
سیف چشتیائی۔ پیر مہر علی شاہ گولڑوی
الہامات مرزا۔مولانا ثناء اللہ امرتسری
عصائے موسیٰ۔منشی الہی بخش لاہوری
الحق الصریح۔محمد بشیر سھسوانی
تازیانہ عبرت۔مولوی کرم الدین جہلمی
چودھویں صدی کا مسیح۔مظہر صدیقی
قادیانی تصانیف:
براہین احمدیہ
فتح اسلام۔
توضیح المرام
ازالہ اوہام۔
انجام آتھم
حقیقۃ الوحی
تریاق القلوب
ایام صلح۔پیغام صلح
شہادۃ القرآن
سراج منیر

کتاب الوصیت ۔ حجۃ اللہ
کشتی نوح، تحفہ ندوہ
سراج منیر
شہادۃ القرآن
مواہب الرحمٰن
مجموعہ اشتہارات قادیانی
مکتوبات مرزا قادیانی
حیات ناصر۔ طبع ۱۹۲۷ء
سیرۃ المہدی۔ مرزا بشیر احمد قادیانی
تذکرۃ المہدی۔ پیر سراج الحق نعمانی قادیانی
ذکر حبیب۔ مفتی محمد صادق قادیانی
تاریخ احمدیت ۔ دوست محمد شاہد قادیانی
اخبار الحکم قادیان ۱۸۹۸ء متعدد شمارے؛ اخبار الحکم قادیان ۱۹۰۱ء متعدد شمارے
اخبار الحکم قادیان ۱۹۰۲ء متعدد شمارے؛ اخبار الحکم قادیان ۱۹۰۳ء متعدد شمارے
اخبار الحکم قادیان ۱۹۰۴ء متعدد شمارے؛ اخبار الحکم قادیان ۱۹۰۵ء متعدد شمارے
اخبار بدر قادیان ۱۹۰۴ء متعدد شمارے؛ اخبار بدر ۱۹۰۵ء قادیان متعدد شمارے
ریویو آف ریلی جنز قادیان
اخبار شحنہ ہند میرٹھ ضمیمہ ۱۹۰۴ء